تیری محبت میں مبتلا ہی ۔۲ وہ کیسا پھول ہوگا کہ جو تیری خوشبو سے خالی ہے اس لیئے کہ عالم آب و گل
(دنیا) میں کوئی ایسا پھول نہیں ۔۳۔ ایک زمانہ گذر گیا اور عمر گذشتہ کی طرح ہم کو تجھ سے کچھ بھی حاصل نہ ہوا
افسوس ۴۔ اس دنیائے فسیح و وسیع میں تیرے عشق کی طرح مشکل حادثہ اور کوئی نہیں ہی دیکھئے اس سے
کیسے رہائی ہو وہ تیرے بحر تحیر میں ساحل نایاب ہی پس جب اس کا ساحل نہیں تو اس سے کیا فائدہ اور
منزل مقصود تک پہنچ [illegible] ۔۱۔ جب تیرے گل رخسار کی دستہ بندی کی جاتی ہے تو اسے
دیکھکر بہار و باغ بھی ماتم کرنے لگتے ہیں و شرمندہ ہو جاتے ہیں (یعنی تیرے رخسار کے سامنے بہار و باغ بھی
شرمندہ ہیں ۔۲ جب تیری شکن زلف کو منتشر کیا (دکھایا) تو اس میں صبا کے پاؤں بھی الجھ کر رہ گئے یعنی
صبا بھی اس کو دیکھکر اپنی چال بھول گئی ۔۳۔ وہ شباب جو ظلم سے کب باز رہ سکتا ہی کہ اس کی تو رگ رگ سے
فتنہ اٹھ رہا ہے پھر بیچارے عشاق اس فتنہ سے کس طرح محفوظ رہ سکتے ہیں ۔۴ ۔ وہ دل کہ جو تیری زلف میں
گرفتار رہیں ان کو تیرے باغ رخسار کی سیر کب حاصل ہوگی یعنی تو اپنی زلف کو رخسار پر کب پھیلا دیگا یعنی
وہ دل جو تیری زلف ہی دیکھکر مست ہو رہے ہیں وہ تیرے رخسار کا کب جلوہ دیکھینگے ۔۵ جس گلستان کو
جاکر دیکھو (وہ) جسوقت اس کی سیر کرو وہ موجود ہے اور اس کے غمزہ سے تمام زمانہ ترکان مست کی مانند ہو رہا
اپنے غمزہ سے دوسروں کو بھی غمزہ سکھا رہا ہے اور غماز بنائے دیتا ہی) ہر شئے میں اور ہر جگہ اس کا غمزہ
موجود ہی پس کسطرح اس سے بچ سکتے ہیں ۔۶ ۔ اے محبوب جب تیرے لبوں کے سامنے تیری چشم نیم باز
کے خوف سے بہت بولنے والے (عشاق) خاموش رہجاتے ہیں (یعنی تیرے بالمقابل نہیں بول سکتے ۔
۷ ۔ تو بس ان بیچاروں کی غرض و مدعا کو نہ ٹھکرا بلکہ پورا کر (کہ یہ عشاق) تھوڑے سے لاچار و مصیبت زدہ عاشق
ہیں اپنے وصل سے ان کو شاد کر ۔ ۱ ۔ افسوس کہ اس مرتبہ معشوق مجھے باریابی کی اجازت نہیں دیتا اپنی
بزم میں صد حیف کہ اپنی قسمت بھی تو اس معاملہ میں کچھ اپنی مدد نہیں کرتی رتا کہ اس کی مدد سے اس
کی بزم میں باریابی حاصل ہو ۲ ۔ کو کنار ۔ افیون مطلب ۔ اگرچہ میری قسمت بہت ہی لمبی دراز نیند
سو چکی ہے (خواب دراز میں مبتلا ہے) لیکن یہ چرخ سفاک ابھی تک اس کو خواب آور چیزیں دیر بار
(کو کنار) تاکہ وہ اور خواب میں مبتلا رہے ۔ (یعنی بد قسمتی کا دور دورہ ہی) ۔۳۔ لوک شانہ مطلب

تجھکو قتل سے انکار ہو تاکہ طعنہ دیکر تو شرمندہ نہو یعنی تجھکو اختیار ہے طعنہ بھی دے اور قتل بھی نہ کر
تیری خوشی پر ہے۔ ورنہ ہم تو قتل کیلئے آمادہ ہیں)۔ ۹ اے معشوق تونے اب تک کسی کے منھ سے
نہ سنا ہوگا کہ میں تجھ پر ایسا مرتا ہوں کہ جان تن سے نکل جائے لفظی مرناد کہ میں تجھ پر مرتا ہوں ہیچ تک
تو ہر ایک کے منھ سے سنا ہوگا۔ ۱۔ اے محبوب **الوری** کو ارزان فروخت نہ کر کہ اگر تو اسکو پھر خریدنا
چاہیگا تو وہ تجھکو ارزاں نہ مل سکیگا خوشی کے بجائے خریدی بنا لیجئے۔ ۱۔ مجھے کوئی تدبیر نظر نہیں آتی
کہ دل کسی اور دوسرے معشوق کو حاصل کرلے اور مجھے بیکار چھوڑکر عشق میں مبتلا نہ کرے) اور خود
دوسرے کام میں مصروف ہوجائے۔ (یعنے میری یہ خواہش ہے۔ ۳۔ اگر میرا دل نصیحت نیوش ہوتا
تو میں اسے کچھ نصیحتیں کرتا کہ اس بیوفا سے قطع تعلق کرکے کسی اور معشوق سے دل لگائیے اب جفاؤں
کی حد ہوگئی۔ ۳۔ میں اس محبوب سے دوری بھی اختیار نہیں کرسکتا اس لئے کہ مجھے خوف ہے کہ وہ میری
جان سے کنارہ کش نہو جائے پرہیز کرنے لگے) اور کوئی دوسرا وفادار تلاش کرلے اور مجھ سے
قطع تعلق کرلے۔ ۴۔ اگر معشوق کے لعل شکر بار کی ایک ذراسی شیرینی (بوسہ) جان کے عوض بھی نہ مل
سکے تو جان دل کی رضا (اجازت، رغبت) کی پرواہ نہ کرتے ہوئے دوسرے خریدار کی تلاش کرے
(یعنی دوسرا معشوق تلاش کرلے)۔ ۵۔ میں نے اپنی نادانی سے اس کے باغ وصال کے گل وصال
کو ہاتھ سے چھوڑ دیا ہے۔ اب اس کے ہجر میں مجھے بجائے گل کانٹوں سے واسطہ پڑرہا ہے (ہجر میں
مبتلا ہوں) ۱۔ عیش و خوشی مطلب۔ اے معشوق تجھے آج کل بہت عیش و خوشی حاصل ہے خدا کرے
کہ چشم بد تجھ سے دور رہے (نظر بد سے کوئی گزند نہ پہونچے) اور سال و ماہ و روز و شب تجھے عیش و نشاط
حاصل رہے۔ ۲۔ غالیہ۔ خوشبو کہ مرکب ہو مشک و عنبر و کافور وغیرہ باشد۔ ابٹن مطلب اے
معشوق تیری زلفیں ایسی معطر ہیں کہ غالیہ (ابٹن) ان کے سامنے شرمندہ ہے اور اس کی غلام ہے
اور تیری خاک کف پا کافور ہے (کافور کی طرح ہے)۔ ۳۔ **رضوان** ۔ داروغہ بہشت۔ حور
جمع حورا۔ مطلب۔ اور اے معشوق رضوان تیرا خادم و فراش ہے یا تیرے فراش و خادم
رضوان ہیں، اور حوریں تیری نوکر اور دربان ہیں (یا تیرے دربان و نوکر حوریں ہیں) ۴۔ حبیب عاشق

رنجور رتیرے غم میں) خوش و خرم نہیں ہو تو خدا کرے کہ حاسد خرم رہو عیش و نشاط میں مصروف ہو
یہی تیرے ہجر میں مبتلا ہو ۵۔ اور تیرا وصل سب سے زیادہ ہمارے قریں ہو اور تیرا ہجر ہمیشہ کیلئے ہمسے
دور رہو ۱۔ اے محبوب تیرے لب شیریں کی سی حلاوت شکر میں کبھی نہیں ہو اور نہ قمر تیرے رخ روشن
کی طرح منور و روشن ہو ر تو ان سے زیادہ ہو ۲۔ تیری زہر جیسی تلخ باتوں سے میرے عیش میں شکر سے
بھی زیادہ حلاوت ہوتی ہو رتیرے سخنہائے تلخ بھی اسقدر شیریں ہیں) پس میں انھیں کیوں نہ شوق
سے گوارا کروں ۳۔ اے معشوق تو روپیہ پیسہ کی طرف مائل ہو پس کوئی تعجب نہیں کہ سب معشوق
اس روپیہ پیسہ سے رغبت رکھتے ہوں ۴۔ اگر عاشق کا کام روپے پیسے سے چل جاتا ہو تو پھر
صاف ظاہر ہو کہ عشق بے زر دردسر ہے کہ کوئی کام پورا ہو ہی نہیں سکتا ۵۔ تیرے فراق و ہجر میں
ہمیشہ ہمارے دونوں لب خشک اور دونوں آنکھیں تر رہتی ہیں رہمیشہ گریہ و فغاں میں مبتلا رہتے
ہیں) ۶۔ تیرے فراق میں تیرے عاشقوں کی شب ہجر بے سحر ہوتی ہو کہ صبح ہی نہیں ہوتی کسیطرح
ختم ہی نہیں ہوتی ۷۔ مسلمانی (اسلامیت) میں عشق اور افلاس کا ہونا کفر سے بھی سیکڑوں درجہ بُرا ہے
خدا بچائے عشق میں دین بھی گیا اور دردسری بے زری کے باعث حاصل ہوئی ۸۔ ایک عالم تیری
راہ میں حیران ہو کہ انکو اس راستہ کے پس و پیش سے کچھ خبر ہی نہیں رتجھ تک پہونچنا دشوار ہے
۹۔ پیچیدہ و زندہ فتح مند کہ جس کام پر ہاتھ ڈالا اس کو حاصل کرلیا عقل و فہم اگرکامیاب ہستیاں ہیں
عقدۂ مشکل کو حل کرنا ان کے نزدیک آسان امر ہے) لیکن جب تیرے معاملہ میں رحاصل کرنے
میں) ہاتھ ڈالتے ہیں تو عاجز ہوجاتے ہیں یعنی تیری راہ میں عقل و فہم کا بھی کچھ کام نہیں بیکار ہیں ۳۔
جان و دل اگرچہ معزز ہستیاں ہیں لیکن اسے محبوب تیرے در پر وہ غلام و دربان کی مانند ہیں ۴۔ اگر چہ
تیرے دوست و عشاق تیرے ہی سبب سے درد دل میں مبتلا ہیں لیکن پھر بھی وہ تجھ ہی کو اپنے درد کی
دوا جانتے ہیں ۵۔ اور اگر چہ وہ تجھ سے نالاں ہیں اور نالہ و فریاد کر رہے ہیں لیکن وہ تجھ ہی سے
اپنی فریاد کرتے ہیں اور فریاد کیلئے تجھ ہی کو بلاتے ہیں ۱۔ اے معشوق ہمکو اس کشمکش میں تو کب تک
مبتلا رکھیگا۔ یا تو اپنا وصل ہمکو عطا کر یا اس ہجر کی کچھ انتہا ہونا چاہیئے آخر کچھ تو کر کہ اس کشمکش سے

نجات حاصل ہو۔ میں سورۂ ہجر سیکڑوں بار پڑھ چکا ہوں اور پڑھتا ہوں لیکن ہجر میں مبتلا رہ چکا ہوں
اور ابتک مبتلا ہوں لیکن کبھی تو شان وصال کی بھی کوئی آیت پڑھی جائے (یعنی کبھی تو وصل بھی حاصل
ہو جائے آخر یہ ہجر کی مصیبت کی بھی کچھ انتہا ہے) ۳۔ دل اپنی عمر کا رشوت تیرے عشق کو دیرہا ہے۔
(یعنی تیرے عشق میں اپنی عمر برباد کر رہا ہے) آخر کبھی تو اسکی تو حمایت کر (متوجہ ہو) ۔ ۴۔ ایک بوسہ تک
تو ابھی تیرا حاصل نہیں ہوا اور مجھے دوسرے بوسہ کی طمع ابھی سے پیدا ہو گئی اور ایک ایک بوسہ کی قیمت
ایک ولایت تو نے مقرر کر دی ہے پس مجھ جیسے مفلس کو کیا امید ہو سکتی ہے۔ تیرا بوسہ ایک بھی حاصل
ہو جائے ۔ ۵۔ خدا کی قسم (میں سچ کہتا ہوں) کہ تیرا یہ جانا کہ ایک بوسہ کی قیمت ایک ملک ہے نہیں حل ہو سکتا
آخر کسی بات کی کچھ حد و سر بھی ہوتا ہے ہو نا چاہیئے یعنی زیادہ کہا۔ یا یہ کہ تیرا کہنا کہ ایک بوسہ کی اس قدر قیمت
رکھتا ہے درست نہیں۔ ۶۔ اے معشوق کچھ رحم و کرم سے کام لے کہ ابھی مرگ جور و جفا کے سوا کچھ اور تیری
یادگار بھی نہ کر دے)۔ ۷۔ اے معشوق جس وقت تو میری عیب جوئی کرنے کی خواہش کرے تو مہر و وفا
کو چھوڑ (میری مہر و وفا) شکایت مہر و وفا کرنا تا کہ تو میری عیب جوئی کر سکے (کہ انوری میں مہر و وفا نہیں ہے)
ورنہ تو میرا کوئی عیب نہ نکال سکیگا۔ ۸۔ تو میرا خون بہانے میں کچھ سوچ بچار نہیں کرتا ہے نہ کر ورنہ اس
دل کیلئے کوئی خیانت کا الزام چاہیئے کہ تو کہے میں نے اسکو اس باعث خون نہیں کیا کہ یہ خائن ہے۔
(غرض یہ کہ اس دلکا خون کر دے) ۔ ۱۔ اس دل کا درد سر اب ہمکو گوارا نہیں ہوتا اور افسوس کہ اس عشق کی
مصیبت سے اپنا چھٹکارا بھی ہوتا کہ لطف و نشاط حاصل ہو کچھ عجیب مصیبت ہے) ۲۔ **آوخ** - افسوس
مطلب ہے۔ افسوس کہ اپنی عمر میں غصے پڑ گئے رہ برباد ہو گئی اور کوئی بہرہ (عیش و وصل) کا ابتک
حاصل نہوا (رخصت درسے حاصل نہوا) کہ کچھ تو تسکین ہوتی ۔ ۳۔ میں نے چاہا تھا کہ شب عیش کی طرح
دن بھی عیش و عشرت میں گذرے اور نشاط حاصل ہو لیکن افسوس کہ وہ شب عیش تو گذر گئی
اور (اس) روز نشاط کا کہیں پتا نہیں ۔ ۴۔ دل نے ننگ و نام کو فروخت کر ڈالا (یعنی اسکے عشق میں
نام و ننگ سبکو برباد کر دیا ترک کر دیا) لیکن افسوس کہ وہ دلبر بیدو دشتی) سے ابتک یہاں نہیں آیا نام و ننگ بھی
برباد ہوا اور کچھ مطلب حاصل نہو سکا) ۵۔ وہ سنا کہ جو کچھ کرتا ہے اس شہر میں نہیں تا حالانکہ جو کچھ وہ عاشقوں کے

ساتھ سلوک کرتا ہی اس سے بدتر کوئی طریقہ سلوک ہو ہی نہیں سکتا لیکن پھر بھی وہ اپنے کیے سے شرمندہ نہیں ہوتا۔ ۲ میں تو تیرے عشق میں پراگندہ ہو گیا کہ مارا مارا پھر رہا ہوں اور تیری شیاخ سے ابھی تک ایک مرغ وفا بھی نہیں اڑا یعنی میں تو تیری محبت میں ایسی سختیاں برداشت کر رہا ہوں کہ الامان اور تجھ سے ابتک ایک وفا بھی ظاہر نہ ہوئی۔ ۳ جب کوشش و عمل سے **انوری** کا کام نہ چلا تو اسے صبر کے حوالہ کر دیا کہ صبر کر تیرا مقصد حاصل ہوگا صبر کے حوالہ کر کے چارہ سازوں نے تسکین دیدی۔ ۱ کل رات صبح تک وہ شوخ (یار معشوق) میرے پہلو میں رہا جس کے باعث غم ہجر زنجیر در کی مانند دروازہ تک ہی رہا (ہجر بہت دور رہا) ۲۔ اور اس کے سیم خالص جیسے سینہ سے اور اس کے وصل سے میرا معاملہ (کام) زر تر کی مانند ہو رہا تھا (خالص سونا) یعنی میں اسوقت بہت ہی خوش نصیب اور صاحب قسمت تھا کہ جب اس کا وصل مجھے حاصل تھا ۳۔ وہی ہاتھ جو اسکے ہجر و فراق میں کل تمام دن میرے سر پہ رکھا رہا تھا آج شب گذشتہ اسکی گردن میں حمائل تھا پڑا رہا ۴ اگر کل رات (جو شب وصل تھی) میں بہت ہی خوش و خرم تھا لیکن گذشتہ رات تو نکی تم سے کیا حالت بیان کروں کہ کس مصیبت سے بسر کیں (اس کے ہجر میں) ۵ کل رات یا تو میں ہی عشق کے باعث بہت زار و نزار ہو رہا تھا کہ اس کے جلوہ کی تاب نہ لا سکا یا بہ نسبت اور راتوں کے وہ ہی زیادہ خوبصورت اور حسین تھا کہ میں مدہوش ہو گیا ۶۔ کوئی نہیں سمجھ سکتا کہ میرا کونسا طالع تھا کہ جو اس کا وصل حاصل ہوا اور کونسا اختر سعد تھا جسکے باعث یہ دولت حاصل ہوئی میری سمجھ میں بھی نہیں آتا ۷۔ جب شب وصال فلک پر صبح نمودار ہوئی تو اس کی دولت وصل کے باعث **انوری** فلک مرتبت تھا (اسقدر بلند رتبہ حاصل ہوا) ۱۔ اے محبوب جو کوئی بھی تیرے عشق میں مبتلا ہوتا ہے وہ زمانہ سے کلی نفع اٹھاتا ہے کہ تیرا عشق دولت بے بہا ہے اور وہ زمانہ سے اپنا حصہ پالیتا ہے ۲ جب تو گفتگو کرنے کے لیے اپنے لبوں کو کھولتا ہے تو تمام روی زمین شکر سے پُر ہو جاتی ہے (تیرے لب اسقدر شیریں ہیں) کہ تمام روی زمین پر شکر ہی شکر ہوتی ہے ۳ اور جب تیری چشم غماز غمازی کرتی تو وہ اپنی اداؤں سے دو جہان کو ایک نظر میں گرفتار کر لیتی ہے دو جہان اسکے گرفتار و مبتلا ہو جاتے ہیں ۴۔ تیری چشم سفاک ایک۔

عجیب تر تو یہ ہے کہ وہ تمام شیراں کا شکار کرلیتی ہے (عشاق) کو گرفتار کرلیتی ہے حالانکہ گیا ہو کہ جا شیر نر یہ دیفا الرای ۔ اے ساقی بادۂ صبوح (وہ شراب جو صبح کو پی جاتی ہے) لا کہ جو ہر ایک خوشی و کشادگی کی موجب ہو ۔ ۲ توبہ نصوح توبہ استوار مطلب ۔ ہاں اور وہ شراب دے کہ جو قبلۂ ملت مسیح (شراب عشق حقیقی) ہے اور جو توبہ نصوح کو بھی توڑ دینے والی ہے ۔ ۳ ہیں ۔ آگاہ ہو ہوشیار مطلب ہاں اے ساقی آگاہ ہو کہ ایسی پرانی شراب لا جو حضرت نوح کی عمر سے ہزاروں برس پرانی (لفظ نوح برعایت طوفاں) تاکہ طوفان غم اس کے پینے سے جہاں سے دور ہو جائے ۔ ۴ ۔ راح شراب مطلب اور عقل و راحت روح کی نفی کرنے کے لئے دیکار دور کر جس کی غرض عقل و روح کی طرح صاف شراب لا ۔ ۵ میرا جی تو انوری کا کلام سنتے سنتے بھر گیا اور دل پژمردہ ہو گیا پس اے مطرب اب ابوالفتح کا کلام سنا تاکہ ہم محظوظ ہوں (ابوالفتح جسمانی ایک باطن کا کلام تصوف نظام) ۱ ۔ اے معشوق تیرا غم جسم کے لئے ایک اور جان ہے یعنی تیرا غم جان ہے اور تیرے عشق میں ہر وقت ایک تازہ ایمان بیچارہ عاشق کے لئے موجود ہے (ایمان کرشمہ ہے جس پر عاشق یقین کرتا ہے) ۲ ۔ اور تیرے تیر غمزہ سے روح کے اندر ہر وقت ایک نیا پیکاں موجود رہتا ہے (یعنی تیرا غمزہ ہر وقت ایک نئی شان دکھاتا ہے) ۳ ۔ خداوند تعالیٰ کے ثبوت وجود کے لئے تجھ سے بہتر اور کوئی دلیل نہیں ہو سکتی یعنی تو ایسا ہمہ حسن و شمائل اس کی صنعت و قدرت کی دلیل ہے کہ تجھے دیکھ کر ہر شخص قدرت حق کا قائل ہو جاتا ہے ۔ ۴ یزدان ۔ قبل از اسلام اہل فارس دو خدا مانتے تھے اول یزدان جسے فاعل خیر جانتے تھے دوم اہرمن جس کو فاعل شر خیال کرتے تھے مطلب اگر کوئی تیرے اہرمن جیسے چہرہ پر زلف کو دیکھے تو وہ بگماں کہہ اٹھے کہ یزداں فاعل خیر ہے فلاں ۔ یہ کہ تیرا رو روشن اور زلف سیاہ خیر و شر کی پیدا کرنے والے ہیں ۵ اے معشوق تیرے وصل کیلئے طمع سے ہر ایک دل بیکار حرص کے دانت نکالے ہوئے ہے اور تیرا وصل حاصل کسی کو بھی نہیں ہوتا حالانکہ ہر شخص تیرے وصل کا آرزو مند ہے ۔ ۶ تیرے غم عشق کے بیمار کیلئے تجھ سے بہتر کوئی اور علاج نہیں (تو ہی اس کا درمان ہے کہ تیری ہر نظر اس کے آرام کا باعث ہو گی اور جب تو مل گیا تو پھر غم کا کیا کام ہے ۔ ۷ ۔ دل نے تیرے فرمان (حکم) سے جان سے قطع تعلق

(ردیف الزای) ۱۔ اے معشوق تو آج قیامت برپا کر رہا ہے اپنے جمال بیمثال کے نظارہ سے (میری سمجھ میں نہیں آتا کہ آج تو نے دل میں کیا ٹھانی ہے تیرے سر میں کیا خیال بھرا ہے کیا دنیا کو زیر و زبر کر دیگا۔
۲۔ کل تک تو اپنے طعنوں سے تو ہمیز زہر پاشی کر رہا تھا۔ یہ قسمت کہ آج اپنے خندہ سے تو شکر فشانی کر رہا ہے
۳۔ تیرے لب تا کہ عاشقوں کی دست گیری کریں آج عجیب قدرت و قوت کے ساتھ نمایاں ہو رہے ہیں۔ (دست قدرت و توانائی)۔ دیکھئے اب دستگیری ہوتی بھی ہے یا نہیں۔ ۴۔ **ہاروت** چشم وجہ جامع سحر طرازی و سیاہی۔ **یاقوت لب**۔ وجہ جامع سرخی۔ **مطلب** تیری دونوں سحر طراز آنکھیں جانبازی کرتی ہیں (اپنا گرفتار جان کو بناتی ہیں) اور تیرے دو لب جاں پرور ہیں۔ یعنی اپنی چشم شوخ کے اشارہ سے انہیں کشتہ بناتا ہے اور اپنے لب اعجاز سے انکو پھر (جانہا) زندہ کر دیتا ہے۔ ۵۔ سلطان سنجر (ممدوح انوری)۔ اے سلطان سنجر تو ماہ رویوں (معشوقوں) کا بھی سلطان ہے کہ آج تیرے حسن کے مقابل میں کسی ماہ کا حسن نہیں ہے۔ اے معشوق تجھے اس خدا کی قسم جسنے تجھے جمال دیا ہے کہ آج ذرا ایک نظر اس غلام پر بھی ہو جائے (تاکہ امید پوری ہو) (ردیف السین) ۱۔ اے معشوق غربت میں کوئی سقدر نہیں، بہتا دکہ تجھے وطن چھوڑے ایک مدت ہو گئی ہے پس اب وطن کو لوٹ کہ غربت میں تیری قدر کوئی نہیں کرسکتا (وہاں تیرے عشاق موجود ہیں)۔ ۲۔ میں نے تیرے پاس سیکڑوں اشتیاق نامے روانہ کئے اور تیرا صرف ایک ہی نامہ مجھکو ملا گویا عاشق کی خبر کوئی (بھی) تجھکو نہیں پہونچا (افسوس)۔ ۳۔ تیرے رخ روشن کے سامنے خورشید بھی نہیں چمکتا اور وہ فروزاں ہی نہیں سکتا اسلئے کہ سواروں کے مقابل کوئی (آگے گ)نہیں آسکتا ہے یس تیرے روے روشن کے سامنے خورشید صبح ذا بیضہ ہے وہ کیونکر فروزاں ہوسکتا ہے۔ ۴۔ جو کوئی بھی تیری شراب وصل کا ایک جام پی لیتا ہے تو جب تک وہ زندہ رہتا ہے (بوجہ سرشاری) اس کو پھر کوئی ہوشیار نہیں کرتا ایسا مست و مدہوش ہو جاتا ہے۔ (ردیف الشین)
۱۔ کل رات پھر اس صنم عشوہ فروش نے تمام شہر میں ایک ہلچل برپا کر دی جوش و خروش پیدا کر دیا۔ ۲۔ **وثاق** بضم بمعنی خانہ۔ مکان **بیشہ**۔ اسے ہرآنہ۔

**مطلب** - صبح کا وقت تھا کہ وہ معشوق اپنے مکان سے نکلا اور کل رات کیطرح جھومتا ہوا نہ بیہوش تھا اور نہ ہوش میں - ایک مستانہ کیفیت سے چلا آرہا تھا - ۲ **شنگی** - شوخی، شرارت جیب گریبان - سینہ - بمعنی معروف مجاز است - **مطلب** - اور شوخی سے اپنے سینہ سے ہاتھ اٹھائے ہوئے اور شرارت سے ایک حیا در لند سے پر ڈالے ہوئے تھا - ۳ - لالہ رخسار **سپہ دیں تماش** پروین (شریک پروین) کی مانند زہرہ رخسار - **مطلب** - اور اس کے رخسار تابش شراب (مے) سے پروین کی مانند سنہرے ہو رہے تھے اور باد سحر کی شوخیوں سے سنبل (زلف) اسکے اوپر پڑی ہوئی تھی - (رخسار پر پھیلی ہوئی تھی) - ۴ - **نرگس چشم مرزنگوش** - مراد از خط - و نوعے از ریحان کہ خوشبودار باشد **مطلب** اور اس کی آنکھیں نیند سے دامن کشاں ہو رہی تھیں یعنی غنودگی اس کی آنکھوں سے نمایاں تھی اور اس کا سبزۂ خط (مرزنگوش) دل ہائے عشاق کے لئے جال بچھا رہا تھا - ۵ - اور اسکے پیش کار ہاتھ میں شراب کا پیالہ لئے ہوئے تھے (یعنی اسکی آنکھیں سرشار ہو رہی تھیں) اور ایک ترک جنگجو اس کی آغوش میں چھپا ہوا تھا (عمر جوانی) - ۶ - اس فتنہ کش و رسوا کوش کا صبح کے وقت نظارہ کرنا ایک نیک شگون اور فال سعد ہے کہ پھر ہجر کا سامنا نہیں ہوتا ہے - ۷ - آواز باربد **مطلب** اور اس نے دو تین راگ کچھ اس خوبی سے ادا کئے کہ میر عالم نے بھی ابتک نہ سنے ہوں گے - ۸ - اسئے اگر اس رنگ گفتار اور مطرب کے ایسے راگوں نے ایک شہر کو کل رات بیچین کر دیا تو کوئی تعجب نہیں اس کے رنگ سے صاف ظاہر ہو رہا ہے بہت سے شربت خونیں (رنج و الم) جو لوگ (عشاق اسکے غم میں پی رہے تھے کل رات اسکی آواز سے نوشس بن گئے (غم و اندیشہ سرور سے بدل گیا) ۹ - ۱ - اس دہقان زادہ نے تمام شہر کو اپنی سوز عشق سے جلا ڈالا اور اس فتنہ میں کوئی بھی سکون و آرام سے نہیں ہے سب بیچین ہیں ۱ - کل رات وہ نگار معشوق راستہ میں میرے سامنے آ گیا - کل رات اس کا نظارہ ہوا کہ جو خوبصورتی میں ماہ آسمانی سے بھی بڑھ کر ہے (زیادہ خوبصورت ہے) ۲ - اس کے روئے روشن اور زلف خونخوار کے اثر خاک گل بو اور خرد از رنگ رنگین ہو رہا ہے (خوبی میں اضافہ ہو گیا ہے)

۳۔ جب اس بتِ نیک خواہ اور نیک اندیش نے ایک ذرا دیر پہلے مجھے دور سے آتے دیکھا، تو اشارہ
سے اس نے دشمن سے کہا کہ اچھا خصمت انوری آ رہا ہے کہیں دیکھ نہ لے ردیف المیم ابیات ۱۔
اپنا غمِ دل اس شہر میں کس سے بیان کروں کہ دونوں عالم کو میرے حالِ دل سے آگاہی ہے کوئی ایسا
نہیں جو اسکے حال سے واقف نہ ہو پس کوئی کبھی آگاہی کے باعث اسے سُننا گوارا نہ کریگا۔ ۲۔ افسوس
میں ایسا دل رکھتا ہوں کہ جو ہمیشہ غم کا ہمدم ہے اور ایسا غم رکھتا ہوں کہ جو ہمیشہ ہمدمِ دل ہے یعنی
یہ دل ہمیشہ غم و الم میں مبتلا رہتا ہے ضعفِ قلب ۳۔ میرا دل اہلِ دنیا جیسا دل نہیں ہے اس سبب
سے کہ میرا دل دنیا کے دل ہوا و ہوسی دلکو یہ بات حاصل نہیں ہے پس میں ان جیسا دل نہیں رکھتا
ضعفِ قلب بعض ۴۔ میرا دل لاکھوں آہِ خونیں بھر رہا ہے (کثرتِ آہ) خدا کی قسم اب تو ماتمِ دل
حد سے گذر گیا آخر کب تک اور کسقدر یہ خونیں آہیں بھروں کچھ حد بھی ہے ۵۔ اگر تو مجھکو اپنی
آغوشِ رحمت میں لے لے تو میں اپنا غمِ دل ان لوگوں کو دیدوں جو تھوڑا غم رکھتے ہیں اسکے دینے کو
غم سے بھر دوں اور خود اس سے آزاد ہو جاؤں ردیف المیم ابیات ۱۔ خدا جانتا ہے مطلب
اے محبوب خدا جانتا ہے (قسمیہ) کہ میں تیرا عاشقِ زار ہوں اور تیرے غم میں بیقرار رہتا ہوں ۲۔
اے محبوب اور اے دیدۂ روشن میں بغیر تیرے تیری زلفِ تابدار کیطرح پیچ و تاب میں گرفتار ہوں
۳۔ میرا سر غبار آلود ہو رہا ہے (غم و رنج میں مبتلا ہوں) جب سے میں تیری چشم سے جدا رہ گیا ہوں
تب سے میرا سر غبار آلود ہو رہا ہے (رنج و غم میں مبتلا ہوں) ۴۔ اور جب سے میں تجھ جیسے معشوق سے
سے جدا ہوا گریہ و زاری کے سبب سے میرا سرخ چہرہ زرد پڑ گیا ہے زنگار معشوق ۵۔ اے معشوق میں
اس زمانہ کو کہ میں تیری قید میں ہوں غنیمت خیال کرتا ہوں کیونکہ پھر یہ بات میسر نہ ہوگی ۶۔ جب سے میں تیری آغوش
و کنار سے جدا ہوں تب سے میں ہر رات غم کی آغوش میں ہوتا ہوں رنج و غم میں گرفتار رہتا ہوں
مجھے اس مصیبت سے ۷۔ اگرچہ مجھ میں اب رنج و غم برداشت کرنے کی تاب و توان نہیں رحم کر کہ اے معشوق
آخر میں بھی تیرا عاشق ہی ہوں اسقدر ظلم سے کام نہ لے ۸۔ اے معشوق تو وہ ہے کہ سوائے تیرے
میرا اور کوئی دوست نہیں ظاہری و باطنی تو ہی میرا ہے تیرے سوا کسی سے کچھ سروکار نہیں

میرے لئے صبر کا مقام ہے کہ میں یہ جانتا ہوں کہ تو مجھ سے موافق ہے اور تیرے لئے یہ باعث شکر ہے کہ تو اس سے آگاہ ہے کہ میں تجھکو جانتا ہوں (قلب بعض) (مجھ جیسا تیرا شیدا دشوار ہے)
۳- اگرچہ میں جانتا ہوں کہ تو خواری کے ساتھ میرا خون بہائیگا لیکن تیری رضاجوئی کے لئے میں اس امر پر راضی (مستعد) ہوں اور مجھے گریز نہیں کہ ہر چہ رضائے اوست رضائے ماست۔
۴- تو مجھے کہتا ہے کہ اے انوری مجھسے دل لگا کر بجز غم اور کچھ حاصل نہ ہوگا اگر تو سچ پوچھے تو میرا بھی یہی خیال ہے اور میں خوب واقف ہوں کہ عشق میں مصائب کا سامنا ہے۔ ۵- اگر تیرے وصل نے مجھکو شاد کیا ہوتا تو پھر اسطرح مجھے شاید کبھی کیوں غم گھیرے رہتا غم سے آزاد ہی نہ ہو جاتا۔ ۶- اے محبوب میرے اور تیرے اتصال میں آب و خاک کا فرق ہے کہ میں تیری جستجو صرف خاک ہی پر کرسکا یعنی امکانی صورت میں تجھکو تلاش کیا لیکن تو نہ ملسکا گویا میرے تیرے درمیاں آب و خاک کا فرق ہے پس جب تک میں بھی آب نہ بنجاؤں (فنا نہ ہو جاؤں) اسوقت تک تجھ سے اتصال ناممکن ہے جب تک یہ تفرقہ کا پردہ نہ ہٹے گا (ہستی و وجود) سوقت تک اسطرح جدائی رہیگی ہے۔ کوئی تعجب نہیں کہ اگر وہ بیوفا انوری سے جدا رہتا ہے تجھے دیکھو کہ باوجودیکہ میں اسکی رضاجوئی میں کمربستہ رہتا ہوں لیکن پھر بھی وہ مجھسے کنارہ کش ہے تو پھر انوری کا کیا ٹھکانا ہے ہمنفس (فریاد) اس زمانے کے ظلم کو تو دیکھ کہ میں کیسی کیسی مصیبتیں اٹھا رہا ہوں اور میں کبتک اس دل کو عہد وفا پر قائم رکھوں (کہ جب حصول مقصد کی کوئی صورت نہیں ہے۔ ۳ اور یہ گرم نالے میں کس کیلئے بھر رہا ہوں اور دنیا کے یہ سخت طعنے کیوں اور کس کیلئے اٹھا رہا ہوں (برداشت کر رہا ہوں) ۳- ابتک تو میں رضائے دوست کے سبب دشمنوں کے ظلم و ستم برداشت کر رہا تھا لیکن اب جب دوست ہی نہیں تو پھر میں کیوں اور کس کیلئے یہ ظلم و ستم اٹھاؤں ۴- جل نے اس معشوق کی خواہش میں دنیا سے قطع تعلق کر لیا (دنیا کو ترک کر دیا) لیکن افسوس کہ میں یہ بھی نہیں بتا سکتا (کہہ سکتا) کہ یہ کس کی خاطر کیا گیا (وہ معشوق مجھ سے اسقدر بے اعتنا ہے کہ میں اسکا نام بھی نہیں لے سکتا)
۵- اے زمانۂ عافیت تو آرام تو کہاں ہے ذرا آکر دیکھ تو کہ میں کیسی کیسی مصیبتوں میں گرفتار ہوں اور مجھے اس غم سے نجات دے (تمام شہر ہے اور انوری ہے اور یہ شب و روز غزل زبان پر جاری ہے (تمام شہر پڑھ رہا ہے اور شب و روز یہ غزل پڑھتا ہے کہ ہر کار جہاں نگر کہ چہ خامے کہ میکنم الخ-

دکر زمانہ کا ظلم وستم دیکھو کہ میں کیسی کیسی مصیبتیں اٹھا رہا ہوں) ۱- اے معشوق آ اور دیکھ کہ میں کیسی شوریدہ حال
میں ہوں (رنج ومصیبت) افسوس کہ تو آتا بھی نہیں اور میں تجھے چھوڑ بھی نہیں سکتا- ۲- وہ جان
جو تیرے بغیر مجھ سے کنارہ کش ہو رہی ہے اگر ایک زمانہ بھی چاہے کہ اسے روک سکے تو وہ نہیں
رک سکتی اور نہ میں اسکو روک سکتا ہوں تیرے بغیر زندگی محال ہے) ۳- افسوس میرے دل کو
ہر شخص پامال کر رہا ہے اور میرے غم کی اسطرح سب لوگ غمگساری (مددگاری) کر رہے ہیں-
۴- اے معشوق تو مجھ سے پوچھتا ہے کہ اے انوری میری محبت میں تیرا کیا حال ہے اور کس کام
میں مشغول ہے- پس اگر میری یہی حالت رہی (گرفتار رنج ومحن رہا) تو واقعی میں کسی کام میں
مصروف نہیں ہو سکتا اور بے کار رہونگا- ۵- میں وقت بیوقت (ہر وقت) خرچ و دخل (آمدنی)
کرتا رہتا ہوں دخل تو یہ ہے کہ تیرا غم حاصل کرتا ہوں اور خرچ یہ ہے کہ اس غم میں اپنی عمر گذار رہا ہوں
بسر کرتا ہوں- ۶- تیرے غم نے میرے دل سے استفسار کیا کہ کہئے (عشق) کیا حال ہے لیکن اسکو کوئی
جواب ہی نہ دیسکا یعنی میں اسقدر زار ونزار ہوں بس دل کی حالت ظاہر ہے- ۱- اے معشوق
جسطرح تیری زلف تابدار میں سیکڑوں پیچ وخم ہیں اسیطرح مری جان غمگسار کو سیکڑوں غم عارض ہیں
۲- اور جب تک تو اپنی زلف کے حلقوں کو آپس سے جدا نہ کریگا (یعنی زلف نہ کھولیگا) اسوقت تک
تیرے غم عشق سے ہمکو رہائی نہیں مل سکتی (ہمارا غم تیرے حلقہائے زلف سے وابستہ ہے) ۳- عارض
رخسار- مطلب تیرے رخسار پر تیرا حلقہ زلف گویا اسطرح ہے جیسے گلبرگ تر پر مشک (سیاہی)
کا چشمہ رقم کر دیا ہے گلبرگ تر پر مشک بکھرا ہوا ہے- ۴- سلسلہ از شبہ- زنجیر زلف یعنی زلف-
آفتاب- رخسار- مطلب اور تیرے رخسار پر تیری زلف ایسی معلوم ہوتی ہے کہ آفتاب پر
شبہ (ایک قسم کا کپڑا) کا پردہ (سلسلہ) پڑا ہوا ہے یا روئے صبح پر شب (سیاہی زلف) چھائی ہوئی
ہے- ۵- اور اے محبوب تیرے رخسار وزلف سے روز وشب خجل ہیں اور تیرے لب وچشم کی
حمایت میں زینہار شہد وستم ہیں (تیرے لب شہد ہیں اور چشم زہر کا اثر رکھتی ہے)- ۶- گوژ- خمیدہ
یعنی برکت ودژم- آشفتہ- مطلب اور تیرے عشق سے میری پشت تیری ابرو کی طرح خمیدہ ہے

اور میرا بخت تیری برکت (تجھسے) سے تیری چشم کی طرح آشفتہ ہے۔ ۷۔ چیرخ لعل جنبشہاے لب۔ مطلب میری جان تیری جنبش لب سے رنجیدہ ہی جسطرح گناہ (غلطی) کا رنج ہوا اور میری طبیعت تیرے روے پرتنویر کے باعث سرتا پا بستہ دم ہے گویائی سے عاری ہے۔ ۸۔ لے معشوق تیری قید سے مجھے چھٹنے (رہا ہونے) کی کسطرح امید ہوسکتی ہی کہ جسقدر میں تجھسے دور ہوتا ہوں اسیقدر تجھسے قریب ہوتا ہوں (دوری میں بھی تیرا ساتھ ہی۔ پس رہائی ناممکن ہے) ۔
۹۔ اور میرے دل میں تیرے خیال سے شک بھی یقین کے درجہ پر بلکہ یقین سے زیادہ ہی اور تیرے لب گفتگو کے وقت موجود ہوتے ہیں لیکن عدم سے بھی کم انکا وجود ہی (یعنی تیرے لب نایاب ہیں) ۔ ۱۰۔ اے محبوب ذرا اس غرور کو دور کر اور میرے پہلو میں بیٹھ کہ جسطرح انوری تیرے عشق میں تیری کمر کی مانند معدوم ہوتا جارہا ہے۔ ۱۔ اے معشوق میں تیرے غم میں گرفتار ہوں اور میں کچھ دم بھی نہیں مارسکتا مجبور ہوں جو کچھ تیری مرضی ۔ ۲۔ غم ہو یا عیش کی صورت آرام میسر نہیں رنج ہی رنج کا سامنا ہی پس اس عیش عمر سے بیزار ہوں (کہ جو غم ہے اور باعث آزار) ۔ ۳۔ میں ایک دم بیغم (ایک پل بے غم رہنے کی تمنا میں) کی تمنا میں تمام رات صبح تک بیزار رہتا ہوں کہ اے کاش ایک لمحہ کے لئے تو بیغمی حاصل ہو۔ ۴۔ میں تیرے غم سے کسطرح کنارہ کشی کروں کہ میں جان بوجھ کر تیرا دامن کسطرح چھوڑ سکتا ہوں (تیرا غم تیرا دامن ہے اور اس سے جدا ہونا یا اسکو چھوڑنا تجھکو چھوڑنا ہی۔ ۵۔ اپنی دولت جوانی کا حاصل بس یہی ہی کہ پر آب و خون ہی (کہ ہمیشہ گریہ خونیں کرتے گزری) ۔ ۱۔ میں ہر روز زمانہ کے ہاتھوں نئے نئے رنج و غم اٹھاتا ہوں اگر یہی غم معشوق کی طرف سے عطا ہوتا تو کوئی مصیبت نہ تھی بلکہ میرے لیے عین راحت تھی۔ ۲۔ آج تک میرا کوئی گل آرزو کھلا ہی نہیں اور اس امید میں مجھے ہر دفعہ بیکار مصائب برداشت کرنا پڑتے ہیں۔ ۳۔ اے ناصح اگر میں رنج و بلا میں گرفتار رہوں تو تجھ پر تو عیب جوئی نہ کر اسلئے کہ یہ مصیبت بھی آخر میں کسی کے لئے برداشت ہی کر رہا ہوں (تو کیا سمجھ سکتا ہی) ۔ ۴۔ میں اپنی زندگی (وقت) پر فخر کرتا ہوں کہ اب تیرے دشمنوں سے جدا ہوں

(آزاد ہوں اور انکے طعن سے منزہ) ۔ ۵۔ میں یہ جاڑوں کی مصیبت اور تکلیفیں ایک نوبہار کیلئے
برداشت کر رہا ہوں (اور وہ نوبہار معشوق ہے ۔ ۶۔ اسکے وصل کا بار کوئی نہیں اٹھا سکتا ۔
پس میرے لئے یہی کافی ہے کہ میں اسکے ہجر کا بار برداشت کر رہا وصل کی امید رکھتے ہوئے (پہنچا)
ے ۔ اے معشوق تو مجھ سے کہتا ہے کہ اے انوری تو درد وغم برداشت (میرے عشق میں) کر سکتا ہے
پس میں سوائے ہاں کے اور کیا کہہ سکتا ہوں کہ ہاں تیرا درد وغم قبول ہے ۔ اسلئے معشوق میں تجھکو
دوست رکھتا لیکن افسوس کہ ہیچ روکا درماں نہیں جانتا کہ میں عجیب کشمکش میں مبتلا ہوں کہ نہ تو مجھے تیرا
ہجر ہی نصیب ہے نہ تیرا وصل ہی حاصل ہے ۔ کہ مجھے اپنے صورت دکھا کر تو مفقود ہو جاتا ہے ۔
جس کے باعث ہجر بھی نہیں ہے اور وصل کا تو ذکر ہی کیا ۔) ۲ ۔ نہ تو میری تو کچھ خبر ہی لیتا ہے اور نہ
میرا مقصد ہی پورا کرتا ہے اور نہ اس بات کی اجازت ہے کہ میں اپنا راز نہاں ہر ایک شخص سے
کہہ سکوں (تاکہ شاید کچھ تدبیر کار برآری کی ہو سکے) ۔ ۳ ۔ خوب ! دل تو خود لیجیے اور اب صبر کی تلقین ہو رہی
کہ اے انوری صبر کر پس اسے محبوب یہ نا واجب تکلیف مجھکو نہ دے کہ بغیر دل کے صبر نہیں ہو سکتا ۔
۴ ۔ اگر تو میرے ساتھ موافقت نہیں کر سکتا (مجھ سے نہیں مل سکتا) تو پھر اس جان کو بھی دل کی طرح لیجئے
کہ تیرے وصل کے بغیر یہ جان دل کے لئے وبال ہے ۔ ۵ ۔ مجھے اسکے عشق میں ایک دم کے لئے بھی قرار نہیں
افسوس میں کیا تدبیر کروں کہ بس وہی میرا دستگیر ہے (اور وہ دستگیری وہ کرتا نہیں) اور کوئی شخص نہیں ۔
۶ ۔ اسکے کاروان غم کی گرد کے پیچھے میں ان قاصدوں کی مانند جاتا ہوں جو صرف جرس (گھنٹہ) کی
آواز کو اپنا رہبر سمجھتے ہیں اور آواز پر روانہ ہو جاتے ہیں (یعنی میں اسکے غم کے حصول کے لئے
بادیہ پیمائی کر رہا ہوں کہ غم ہی حاصل ہو جائے) ۔ ۷ ۔ کاش میں شب ہی کو اسکی گلی میں ایک دفعہ
گذروں (میرا گذر ہو) کہ شاید اسکا کتا ہی میری حمایت کرے یعنی اسکا عشق اس قدر دامنگیر ہے
کہ سگ لیلی (اسکے کتے کو) پیار کرنیکی غرض سے میں راتوں کو اسکی گلی میں جاتا ہوں (لیکن یہ
مقصد کبھی پورا نہیں ہوتا ۔ (تشریح ۔ حاکم مراد از معشوق کہ بر عشاق حکومت دارد) ۔ ۸ ۔ میں
اسوقت تک اسکے لب شیریں کا محرم نہ ہو سکا (اسکے لب شیریں سے حلاوت نہ پا سکا) کہ جب تک [illegible]

یہ نہ کہا کہ میں طفیلی مگس ہوں (مگس کے وسیلہ وصدقہ میں حلاوت سے محظوظ ہونا چاہتا ہوں مگس کو
مناسبت شیرینی بہ رعایت لب - ۵ - میں نے جب اس پری وش سے کہا کہ دل کو تیرے وصال کی
خواہش ہی مجھے نہیں اس خواہش میں میرا ایسا نہیں ہو میں سچ کہتا ہوں) - ۶ - تو جواب دیا کہ
انوری اپنے دل سے کہہ کہ اس وقت تو سوا ہجر کے اور کچھ حاضر نہیں ہو اور اس تک میرا بستر
بھی نہیں ہو (یعنی ہجر موجود ہی وصال کی خواہش تو عبث ہو) - ۷ - دل نے یہ سنکر مجھ سے کہا کہ کچھ
نہ ہونے سے یہی (ہجر) غنیمت ہو اسلئے کہ یہ مفت میں مل رہا ہو میرے لئے یہی کافی ہو (جب کہ
وصال کی کچھ امید نہیں) - ۸ - میرے ہم نفس (دل) کے ہوش وحواس بجا نہیں ہیں اس سبب سے
اُسنے یہ تجھ سے التجا کی اور میں نے تجھ سے عرض کیا ہے (مجھے خوف ہو کہ تجھے ناگوار گذرے)

ردیف النون - ۱ - عاشقی کیا ہو - اسکے (معشوق) غم ودرد سے تنہا ہونا اور اسمیں مبتلا ہونا
یعنی اسکے غم ودرد میں گرفتار ہونے کا نام عاشقی ہے) - ۲ - اور اس عشق کے باعث تنہا
وقدر کیمہ خنجر کے سامنے سپر بن جانا (یعنی مصائب کو برداشت کرنا) اور تیر بلا کا نشانہ
بننا (عشق وعاشقی ہے) - ۳ - جب معشوق اپنے بند (عشق) میں گرفتار
کرلے تو اور تمام تعلقات سے آزاد ہوجانا (تمام تعلقات کو ترک کردینا) - ۴ - اور اس
(معشوق) کی بلا کے پاؤں کے نیچے تمام عمر اس کی زلف دوتا کی مانند خمیدہ رہنا یعنی پامال بلا ہونا
اور انکو برداشت کرنا - ۵ - اور جب اسکا آفتاب رخ جلوہ گری کرے تو اسکے سامنے ذرہ کی طرح
ہوا میں منتشر ہوجانا (عاشق کا کام ہو) یعنی اسکے آفتاب رخ کے سامنے ذرہ ہوجانا - ۶ - اور
تمام مصائب کو قبول کرنا اور جملہ آرام وراحت سے جدا ہوجانا (اسکے عشق کی پہلی [illegible]
عاشق کے لئے ضروری) - ۷ - اگرچہ لات مطلب ظلم وجفا کی جیسا چاہتے [illegible]
ہوں لیکن اسیطرح مستقیم کیساتھ وفا پر قائم رہنا اور وفاداری سے منہ نہ موڑنا (اسکا نام عاشقی
ہے) - ۸ - اس چکی کے دونوں پاٹ (مطلب اور اگر عشق تیری ہڈیوں کو آس بنادے تو تجھکو لازم
ہو کہ آسیا کا زیریں سنگ (نیچے کا پاٹ) بن (یعنی دوسروں کا بار اٹھانے کیلئے پھر بھی کمربستہ رہنا چاہئے

ورد وسروں کو پامال نہ کرنا چاہیئے (یہ ہے عشق کی شان) ۔ ۱ ۔ اے معشوق کچھ تو شرم کر اسقدر جفا مجھ
پر اتنی جفائیں نہ کر اور مجھ مسکین عاشق کو آزار پہنچانیکا قصد نہ کر ۔ ۲ ۔ میں غم والم کے سبب
پادر رکاب ہو رہا ہوں (ضعیف و محزوں) پس اب سے زیادہ اپنے اسپ جفا کو تیز نہ کر ورنہ افتادگی
کے سبب سے میں جانبر نہ ہوسکونگا ۔ ۳ ۔ اپنے اہ گریباں کے غم میں ہر رات میرے دامن کو پروین
(اشک) سے پر نہ کر یعنی اپنے ہجر سے مجھے نہ رلا ۔ ۴ ۔ تو کبتک یہ کہتا رہیگا کہ اب میں کسی اور کو اپنا
یار بنا ؤنگا اور انوری سے قطع تعلق کر ونگا ۔ اے جفا جو جو چاہے وہ ستم مجھ پر کر لیکن ایک یہی
بات نہ کر یعنی مجھے نہ چھوڑ ۔ ۵ ۔ ایک بوسہ کی عوض تو مجھسے جان طلب کرتا ہے ۔ لے یہ جان کی نقدی
حاضر ہے اسے قبول کر اور بوسہ عنایت کر ۔ انکار نہ کرنا ۔ ۶ ۔ کابین ۔ مہر ۔ قیمت ۔ مطلب ۔ اے محبوب
جب تو اسقدر بیش بہا روح ہے تو اسقدر گراں بہا نہ بن کہ عشاق اسکی قیمت کی ادائیگی سے عاجز
رہیں ۔ ۷ ۔ اے معشوق تو حسن میں جان شیرین ہے (شیریں سے بڑھکر) لیکن شیریں (محبوبہ فرہاد)
کی طرح ناز نہ کر (کہ ادائیگی قیمت کے باعث فرہاد کو بیستوں کاٹنا پڑا) یعنی اپنی قیمت شیریں کی
طرح گراں بہا نہ کر ۔ ۸ ۔ عشق کو تو عاشق کے خون بہانیکا حکم دیتے رہا ہے رحم کر اور عشق کو خون
بہانیکی تلقین نہ کر (اس سے باز آ) ۔ اے معشوق تجھ پر قربان ہوجانے کے لئے بہت سی قربانیاں موجود
ہیں بیچارہ انوری کو قربانی کے لئے مقرر نہ کر (اسکو قربان نہ کر) ۔ ۱ ۔ اے باد سحر کچھ تو اس بے وفا کی خبر مجھکو
پہنچا کہ اسکے عشق (ہجر) میں میں پیچ و تاب میں مبتلا ہوں اور میرا معاملہ الجھا ہوا پڑا ہے ۔ ۲ ۔ تمام جہان
میں ایک وہ ہی میرا غمگسار تھا لیکن افسوس کہ آج اسکے غم کے بجز اور کوئی میرا غمگسار و مونس نہیں
ہے ۔ ۳ ۔ اسکے کار عشق میں جب تک میں مشغول ہوں تب تک مجھے کوئی بیکار نہیں کہہ سکتا (اسکے
عشق کے باعث میں بیکار نہیں ہوں) اور جب تک اسکا غم میرا ہمدم و یار ہے میں بے یار نہیں ہوں
میں بے یار نہیں ہوسکتا جب تک اسکا غم میرا یار ہے ۔ ۴ ۔ اسکے روز وصل تک اور کسی دن کا
شمار نہیں ہوسکتا اسکی فرقت ہرگز میرے شمار میں نہیں آسکتی ۔ شمار ۔ گنتی ۔ حساب ۔ ۵ ۔ وہ شخص
جو زمانہ کی شکایت کرتا ہے کہاں ہے ذرا میرے روز و روزگار کو دیکھے کہ کس مصیبت میں مبتلا ہوں ۔

یقین ہے کہ میری مصیبت دیکھکر وہ پھر کبھی زمانہ کی شکایت نہ کریگا اور اپنی مصیبت کو اسکے (میری) مصیبت
کے سامنے ہیچ خیال کریگا ۔ ۷ ۔ میں نے اپنے پہلو میں خون دیکھا دیکھکر یہ غزل پڑھتا ہوں کہ ۔ ۸ ۔ ہر بود
روزگار ستارا کنار من ۔ ۹ ۔ اے معشوق زمانہ نے تجھے میری آغوش سے جدا کر دیا اور اب تیرے ہجر کے
مصائب اٹھا رہا ہوں) ۔ ردیف الواؤ ۔ ۱ ۔ اے جان من تیری جان کی قسم کہ تیری آرزو میں
اسقدر میں روتا ہوں کہ میرا آب چشم (تیرے گلستاں کی ) آبجو کی مانند رواں ہے ..... ۲ ۔ اے
معشوق میں تیرے گیسوئے مشکبو کا غلام (بندہ) ہوں اور تیرے آرزو میں بے حال ہو رہا ہوں
(ہجر میں مبتلا ہوں) ۔ ۳ ۔ ہر شب تیرا خیال میرے پیش نظر آتا ہے تاکہ تیرے موئے سیاہ کی طرح
میرے روز روشن کو بھی سیاہ و تاریک کر دے (تمام دن تیرے غم و یاد میں گرفتار رہتا ہوں) ۴ ۔
تو نے اپنے موئے سیاہ میں نامہ باندھکر میرے پاس روانہ کیا ہے تاکہ اسکے عوض (بجائے اسکے)
میں اپنی جان تیرے پاس بھیجوں (تجھ پر اپنی جان قربان کر دوں) ۔ ۵ ۔ اگر تیری کوچہ کی خاک
مجھ تک تیری خوشبو پہونچائے تو میں تیرے کوچہ میں تیرے لئے اپنی جان ہوا کی طرح قربان کر دوں
ردیف الہاء ۔ اے معشوق تو مجھ پر جو کچھ ستم روا رکھتا ہے اسے میں خوشی سے برداشت کرتا ہوں
اور آسان سمجھتا ہوں باوجودیکہ میں جانتا ہوں کہ تو یہ ظلم و ستم مجھ پر عمداً کرتا ہے لیکن تیری خوشی کے
باعث مجھکو سب کچھ گوارا ہے یہ مصرعہ غلط درج ہو گیا ۔ مراد از تلخی مطلب ، اے معشوق تو نے
ہر لحظہ و ہر وقت تلخیاں پہونچا رہا ہے (رنج دے رہا ہے) اور ادھر میں تیرے عشق و سودا اسباب
میں سرگشتہ ہو رہا ہوں) ایک تو میں خود تیرے سودے میں سرگشتہ ہو رہا تھا دوسرے تو نے مجھے
رو تلخیاں (رنج و غم) پہونچائیں رنج و غم کی کچھ انتہا بھی ہے کہ میرا یہ حال ہو گیا ۔ ۳ ۔ میری کشتی
صبر تیرے غم نے شکستہ کر دی ہے اور میری چشم کو تو نے (اپنے ہجر میں) آب [illegible] سے دریا بنا دیا ہے
۴ اے معشوق تو نے اپنے وعدہ وصل کو اب کل پر ٹالا ہے (وعدہ فردا کیا ہے) لیکن افسوس کہ آج
جان کی خیر نہیں ، وہ تیرے غم جدائی کو برداشت نہیں کر سکتی دیں اس وعدے سے کیا حاصل کہ کل
جان ہی نہ ہوگی) ۔ ۵ ۔ ہر لحظہ و ہر ساعت ایک نیا ناز ہو رہا ہے ۔ تجھ سے ہم تو تجھکو دعا ہی [illegible]

شادباش،، شاباش کیا ایساہی سلوک عاشقوں سے کیا جاتا ہی۔ کتنا اچھا یہ آپ کا فعل ہے۔
۶۔ تیرے روئے خوب کو تیرے سبزۂ خط کی مدد پہنچ رہی ہی جبہی تو اسقدر دلیریاں تو کررہا ہی
(تیرے سبزۂ خط کا بھی اس ظلم وستم میں ہاتھ ہی)۔ ۷۔ انوری جب تیرے عشق میں ہمہ تن
مصروف ہوگیا تیرے کام سے اسے کام اور کسی سے کیا غرض! پس اسکو تونے خلق میں بیکار رسوا
کیا کہ اسے تو رسوائی کا کچھ خوف نہیں البتہ تیری رسوائی ہوگی اور تجھے شرمندہ ہونا پڑیگا۔
۱۔ اے محبوب تیرا رخ پرنور رشک آفتاب ہی اور آفتاب کو تیرے ہی رخ پر تنویر سے یہ
روشنی عطا کی گئی ہے۔ ۲۔ اور تیرے یہ دونوں رخسار آفتاب ہیں (آفتاب کی طرح روشن ہیں)
اور تیری زلف اس آفتاب کے سامنے نقاب بنی ہوئی ہے (نقاب بنگئی ہے)۔ ۳۔ عنقریب ہی
ہم دیکھینگے کہ تیرے تیر غمزہ سے تمام جہان سربسر برباد وخراب ہوگیا (یعنی تیرا تیر غمزہ عنقریب ہی
تمام جہان کو برباد کردیگا)۔ ۴۔ ق ۵۔ تاب جائے بازگشتن مراد صاحب روالی۔ مطلب اے
سرو دیبہ پوش اگرچہ بنگری کے لئے تیرا رخ روشن جائے بازگشت ہی یعنی صاحب بنگری حیران
بنادیتی ہی (؟) لیکن بیچارہ انوری کا جگر تیری آتش ہجر سے (یہ) کباب ہورہا ہی۔ یعنی اور دوسرے
تو تیرا رخ زیبا دیکھکر حیران ہوجاتے ہیں (تیرا نظارہ کرتے ہیں) لیکن اس بدبخت انوری کو یہ بھی
حاصل نہیں۔ ردیف الیا۔ ۱۔ اے معشوق اپنے ان ناز وانداز سے کہ جو تو ہمارے ساتھ کررہا ہے
تونے ہمارے دل کو جگر کھانے کے لئے خون کردیا ہی (یعنی جب دل خون ہوگیا تو پھر جگر کی باری ہے)
۲۔ جسقدر کہ ہم تیرے ظلم وستم کو برداشت کرتے ہیں اور سرکشی نہیں کرتے اسی قدر تو ہماری
شکایتوں کو بڑھا رہا ہی (ظلم وجفا زیادہ کررہا ہے) ۳۔ دریغ ہجر۔ اندوہ جدائی۔ تیرے ماہ رخسار
سے ہمکو ہی اندوہ جدائی نہیں پہنچ رہا ہی بلکہ تو یہ جور آسمان کے ساتھ ہی کرتا ہی (کہ ماہ ہمیشہ
سپہر میں موجود نہیں رہتا کہ تیرا رخسار جو ماہ ہی اسے بھی ہجر میں مبتلا رکھتا ہی) ۴۔ جب ہم تیرے ایک ظلم کو برداشت
کرنے کے عادی ہوجاتے ہیں (برداشت کرنے لگتے ہیں) تو اور تو ہزاروں طرح کے
غم والم ہمارے لیے مہیا کردیتا ہی۔ ۵۔ افسوس! کبھی ایکدفعہ کبھی ایسا نہوا کہ تو اپنے ہاتھ

ہمارے پاؤں کے کانٹے (مصیبت) کو اچھی طرح نکال دیتا (یعنی کبھی تو نے ہماری مصیبت دور کرنیکی
خواہش نہ کی اور نہ آمادہ ہوا)۔ ۶۔ تو ہر وقت یہی کہتا ہے کہ میں تمہارے ساتھ سلوک و بھلائی
کرتا ہوں آخر یہ بھی تو کبھی کہہ کہ کسطرح (یا یہی کہ میں تمھارے ساتھ بھلائی کرتا ہوں) اور کیسے ۔
۷۔ **انوری** کے خیال میں کبھی یہ بات نہ تھی کہ تو اسکے ساتھ ایسے ظلم و ستم سے پیش آئیگا جسطرح
کہ پیش آرہا ہے (یعنی تجھ سے ظلم و ستم کی امید نہ تھی ...)۔ ۱۔ اے حضرت دل آپنے آخر اسقدر دستاری
جتائی (اور لاف زنی کی) کہ آخر مجھکو تباہ و برباد ہی کر کے چھوڑا۔ ۲۔ تو تیرے ہاتھوں میں
تو بلا میں مبتلا ہوا (اور مجھے رنج و غم کا سامنا ہوا) آخر تو نے بھی میرے ہاتھ سے کچھ
رنج و غم اٹھایا (یا مجھے ہی تکلیفیں دیے جائیگا)۔ ۳۔ آخر تجھ سے کبتک مجھکو یہ رنج و غم
پہنچتے رہینگے کیا کچھ تھوڑے رنج و غم تو نے مجھے دیے ہیں (جو اب بھی رنج پہنچانیکا خیال ہے)
اب تو باز آ۔ ۴۔ اے دل تو بہت ہی زیادہ غضبناک ہے کہ تو نے اس جنگ و غضب سے برباد کر دیا
کہ تو مجھکو اشک خونیں رولا رہا ہے (تکلیف دے رہا ہے۔ اسقدر ظلم و ستم نہ کر)۔ ۵۔ افسوس۔
خود بھی تو غم میں گرفتار ہوا اور مجھکو بھی مبتلا کیا لیکن ابتک کوئی راحت و خوشی حاصل
نہیں ہوئی (سوائے رنج و غم)۔ ۶۔ میری جان تیری غمخوار بنگئی ہے (تیری غم خوار ہے)
لیکن تو اسکے اس غم کھانے سے خوش ہو رہا ہے (کیا یہی انصاف ہے)۔ ۱۔ **ماہ**۔ رخسار۔
**مشک**۔ زلف **مطلب** اے معشوق جسوقت تو اپنے رخسار پر زلف پھیلاتا ہے (ماہ کے
گرد خرمن مشک لگاتا ہے) تو میرے خرمن دل میں آگ بھڑک اٹھتی ہے۔ (میرے خرمن دل میں
تو آگ لگاتا ہے)۔ ۲۔ پردہ شب کو باوجود اسقدر دوری کے تو میری روشنی پر کیوں اور کسطرح
لگا دیتا ہے میری عقل کام نہیں کرتی۔ یعنی اپنے رخسار پر (جو میرے لئے روشنی ہے) کی
تو اپنی زلف کو کیوں پریشان کرتا ہے۔ ۳۔ میں تو تیرے سودائے عشق میں سر پھوڑتا پھرتا ہوں
اور تو اطمینان سے بیٹھا آرام کر رہا ہے (عیش و عشرت میں مشغول ہے) کچھ میری خبر بھی ہے
اتنا تغافل نہ کر۔ ۴۔ اے معشوق تو نے اپنے طراری کے باعث مجھ پر غلبہ پالیا مجھے نہیں معلوم تھا

کہ تجھے یہ فن بھی آتا ہے (ادا)۔ ۲۔ یہ کہ اے معشوق تو نے طراری سے میرا دل میرے ہاتھ سے
چھین لیا مجھے نہیں معلوم تھا کہ تجھے یہ فن بھی یاد ہے)۔ ۵۔ اے محبوب تو میرے قتل پر
آستینیں چڑھائے ہوئے ہے (قتل کرنے کیلئے آمادہ ہے) اور تو اس ارادہ کو اپنے دل ہی
میں اب تک چھپائے ہوئے تھا پردہ ہی پردہ میں یہ دشمنی۔ ۶۔ اے سفاک اپنی تیر مژگاں سے
کہہ کہ ذرا آہستہ آہستہ میرے دل میں پیوست ہوں کہ یہ کسی دشمن کا دل نہیں ہے (چہرہ) یہ
میرا دل ہے کہ جو تیرا دوست ہے۔ ۷۔ میں تیرے کف پا کا بوسہ لیتا ہوں کہ تو نے اسی پاؤں کو
مدتوں میرے سر پہ مارا ہے (کہ اس پاؤں سے لگدکوب کی ہے) پس شبہ بہت ہی عزیز ہے۔
۱۔ اے زمانہ کے عاشقوں میری مدد کرو مدد کہ اس سنگدل معشوق نے میرے دل کو خوار
(پامال) کر دیا ہے۔ ۲۔ میں نے تو ایک دل (سچے حقیقی) دوستوں کی طرح تیرے سامنے کر دیا
(کہ قبول کر لیا) تو نے بھی کچھ دوست داری کی اور دل سے کچھ دوستی کا سلوک کیا؟ افسوس
تو نے اسکا یہ اجر دیا کہ اسے پامال کر کے پھینک دیا۔ ۳۔ میں نے تو خیال کیا تھا کہ اسکا دل میں
رام کر لوں گا لیکن ناگاہ خود میں ہی دل سے ہاتھ دھو بیٹھا۔ افسوس دلستانی کے لالچ (خواہش)
میں دل بھی ہاتھ سے گیا۔ ۴۔ بادی پہل اولیت۔ آغاز کنندہ مطلب یہ کہ یہ حسین (معشوق)
دل سپاری (دل دینے) میں کب اولیت (پہل) کر سکتے ہیں۔ اور ان کے لبوں سے ایک دفعہ
بھی ہماری ساز داری (موافقت) کب ہو سکتی ہے۔ ۵۔ دشمن بھی دشمن سے اپنی مراد ایک
نہ ایک روز پا لیتا ہے لیکن تو ایسا میرا دشمن ہے کہ باوجود سوز و زاری کے مجھے کوئی بوسہ نہیں دیتا۔
۶۔ اب سوائے صبر و بردباری کے کوئی اور صورت نظر نہیں آتی۔ اس لئے کہ میں عاشق لاچار ہوں
پس عاشق کے لئے بجز صبر و بردباری کیا چارہ۔ ۱۔ اے محبوب تیرا چہرہ بالکل ماہ سے مشابہ ہے
اور تیرا قد سرو بوستاں کی مانند ہے۔ ۲۔ تو ہمارا دل رکھتا ہے (یعنی ہمارا دل تیرے پاس ہے
نہیں "نہیں۔ میں نے غلط کہا بلکہ تیری جان (تیرے سر کی قسم) تو جان رکھتا ہے ہماری جانیں
تیرے پاس ہیں۔ ۳۔ اے محبوب تو ہمارے دل میں بھی ہے اور ہماری خواب میں بھی موجود ہے

پس اس صورت میں تو اب مجھے کسطرح جدا رہ سکتا ہے۔ ۴۔ اور جب تیرے غم میں میرا راز
فاش ہوگیا تو پھر تو کبتک اپنے روے روشن کو مجھ سے چھپائے رکھیگا (تو بھی پردہ سے نکل آ)
۵۔ اگر تو مجھسے پوشیدہ رہتا ہی اور بیوفا ہے تو کوئی تعجب نہیں اسلئے کہ تو جان ہی (اور
جان ہمیشہ نہاں رہتی ہے اور رہیگی) اور عادت جہاں (بیوفائی) رکھتا ہے پس تیرا گلہ
بیکار ہے۔ ۶۔ میں تو تیرے غم کے باعث نہایت ہی عاجز و خاکسار بنا ہوا ہوں لیکن
تو جفا میں آسمان پر چڑھا ہوا ہی (از حد ظلم و ستم کر رہا ہے)۔ ۷۔ جب تو یہ سمجھتا ہی کہ مجھے
انوری سے کوئی تکلیف و صدمہ نہیں پہنچیگا تو پھر کیوں اسکے دل کو تو صدمے پہنچا رہا ہی
(اسکے دل کو کیوں واپس نہیں کر دیتا)۔ ۱۔ اے معشوق یا تو تیرے اس رخ روشن کی
ایک جھلک میں دیکھ لوں یا تیرے لب شیریں سے ایک حرف (لفظ) شیریں مجھے عنایت
ہو (تاکہ اس رنج و غم سے نجات پاؤں)۔ ۲۔ یا مجھکو تیرے غم و خیال کے لیے تیری دل کی طرح
ایک سخت دل حاصل ہو تاکہ اس رنج و غم کو برداشت کرسکوں۔ ۳۔ مجھے اسکے غم میں
دل کی بھی خبر نہیں ہی کاش مجھے اسی (معشوق) کے دل کی ایک خبر معلوم ہو (تاکہ کسیقدر
تسکین ہو)۔ ۴۔ ایک مدت تک میں نے تخم وفا بو یا ہے (وفاداری میں کمربستہ رہا ہوں)
آخر کبھی تو اس سے مجھے ثمر حاصل ہونیکی امید ہو (کبھی تو شفقت کی امید ہو) ۵۔ تیرہ
تاریک مطلب میرے عیش و عشرت کی اس تیرہ شبی کو ایک مدت گذر گئی (مدتوں سے
عیش و عشرت سے محروم ہوں) آخر کبھی تو اسکی سحر بھی ہونا چاہیئے (یعنی کوئی دن
تو ایسا ہو کہ میں عیش و عشرت میں بسر کروں) ۶۔ آخر میں کب تک یہ سفیا کدہ ناسٹے بھرا رہوں
کبھی تو ان کا کچھ اثر ظاہر ہونا چاہیئے (تاکہ کچھ تقویت حاصل ہو) ۷۔ اتنے کچھ رنج و غم
برداشت کرنیکے بعد آخر ہمارے رشتۂ صحبت و تیری ملاقات کا بھی اے معشوق کچھ سرو
ساماں (درستی) ہونا چاہیئے کبتک ہم اسطرح نامراد رہیں۔ ۸۔ اے معشوق ہر ایک
شئ جو ہمارے پاس موجود تھی سب تجھ پر قربان کر دی آخر انوری کو بھی کبھی اپنے

دل میں گذرنے دے (انوری کو بھی کبھی یاد کر کہ اُسنے سب کچھ تجھ پر قربان کر دیا) ۱۔ اے معشوقا
تیرے حسن میں اب ایک اور نئی بہار آئی ہے اور تو اب زمانہ میں ظلم کے باعث نظیر روزگار ہوگا
(جور و جفا میں سب سے بڑھ کر) ۲۔ تو شاخ زمانہ کی مانند ہے کہ ہر ساعت ایک نئے رنگ سے
بار آور ہوتا ہے (ہر لحظہ ایک نئے رنگ و شان سے نمایاں ہوتا ہے) ۳۔ ہر ایک وعدہ
پورا ہوگیا (جسکا عہد و پیماں تھا) لیکن افسوس یہ کبھی نہیں ہوا کہ تو ایک دفعہ میری
آغوش میں آتا۔ ۴۔ تیری ہی یاد (عشق) میں میرا دن تمام ہوتا ہے اور اسیطرح
عمر گذر رہی ہے آخر تو کسدن میرے کام آئیگا (کہ میں ان آلام سے نجات پاؤں)۔
۵۔ اے معشوق افسوس! تو مجھ سے کہتا ہے کہ میں تیرے سر کی قسم تجھسے یوں کنارہ
کش ہوگیا ہوں کہ تو نالہائے زار میں گرفتار ہو (رنج و مصیبت میں مبتلا ہو) میرے فراق میں
تو آہ و زاری کرے۔ ۶۔ پس اے جان من۔ قسم نہ کھا کہ مجھے تیرا اعتبار ہے یعنی تو اپنے
قول کا پکا ہے (اس سے ٹلنے والا نہیں اور تیرا قول سچا ہے)۔ ۷۔ اے ہمدم اگر تو۔ **انوری**
سے عشق سیکھیگا تو خدا کی قسم تجھے بار بار کفر اختیار کرنا پڑیگا (یعنی دین و ایمان ترک کر کے
کفر اختیار کرنا ہوگا)۔ ۱۔ مصرعہ ثانی یوں بنا لیجئے۔ دل بردی و زآں پس جگر خوردی۔
مطلب۔ اے محبوب تو نے میرے حق میں دشمنی کی ہے (بلکہ دشمن بھی ایسا نہیں کریگا
کہ پہلے تو میرا دل چھین لیا اور اسکے بعد اپنے ہجر سے میرے جگر کو بھی ٹکڑے ٹکڑے کر دیا
(خون کر دیا)۔ ۲۔ **از دست شدن** ۔ ہاتھ سے نکل جانا۔ کھو جانا۔ سر از چیزے
**برآوردن** ۔ کسی امر سے عہدہ برآ ہونا۔ ترک کرنا۔ مطلب۔ جب میں نے تیرے عشق کو
انجام پر پہونچا دیا تو تو نے اسکا مجھے یہ صلہ دیا کہ مجھسے تو کنارہ کش ہوگیا اور مجھے ترک کر دیا
دوسرا مطلب یہ بھی ہوسکتا ہے۔ کہ اے بیوفا مجھے اپنا گرفتار محبت بنا کر تو مجھسے کنارہ کش
ہوگیا اور تو نے مجھے فراموش کر دیا (کچھ ٹھکانا ہے اس ظلم و ستم کا)۔ ۳۔ اے ماہ (معشوقا)
جسطرح تو نے دوستی کا حق ادا کیا ہے۔ دوستی کی ہے کیا اسی طرح دوستی ہوتی ہے اور تہا

سردمہری کے ساتھ۔ ۴۔ میں نے اس سے کہا کہ اگر زمانہ کا رخ پلٹ جائے تو کیا تو بھی اپنا
رنگ بدل دیگا (جور و جفا کو ترک کر دیگا)۔ ۵۔ تو اس ستمگر نے جواب دیا کہ نہیں میں ایسا
ہرگز نہیں کروں گا (تو نے اسکا یہی جواب دیا) اور آخر کار تو نے دیکھا ہو کہ میرے ساتھ
اس نے وہی کیا جو تیری عادت تھی (یعنی جور و جفا)۔ ۶۔ اگرچہ انوری تیرے لائق نہیں ہے
لیکن تو نے صرف تا اسے اربابِ عطا کی، پر دیکھئے اب کیا انجام ہو۔ ۱۔ اے جانِ جہاں
آخر تو کبتک مجھ پر جور و جفا کرتا رہیگا اور اپنے دستِ عہد کو ہمنشینی کے دامن سے کب تک
الگ رکھیگا (یعنی کبتک مجھ سے جدا رہیگا)۔ ۲۔ اے معشوق تیرے عشق میں میں نے دو جہان
کو ہار دیا ہو (دونوں جہان سے قطع تعلق کر لیا) پس تو کبتک یہ دغا و جور و جفا میرے
ساتھ کرتا رہیگا۔ ۳۔ جب میں نے تیرے عشق میں عزت و مردانگی کی کلاہ سر سے اتار کر
پھینکدی (اور عزت و مردانگی کی کچھ پرواہ نہ کی) تو اے معشوق تو میرے پیراہن صبر کو کبتک
چاک کرتا رہیگا (یعنی جب میں نے تیری محبت میں عزت و حشمت کو ترک کر دیا تو تجھے زیبا
نہیں کہ مجھے اسطرح بیقرار رکھے اور مجھے رنج و غم پہنچائے) ۴۔ اے محبوب جب جور و
جفا کے سوا تیرے روز و شب (تیرا اور کوئی کام ہی نہیں) تو پھر تو مجھکو بے مہر و وفا کے کبتک
اسیطرح مبتلائے رنج و غم رکھیگا۔ اے معشوق تو انوری کی مہر و وفا سے منہ موڑ رہا
ہو سنے ہے انوری پر مہر و وفا نہیں کرتا لیکن اسیطرح بے مہر و وفا تو اسکو کبتک رکھیگا
مجھ تو شرم کر اور اس جفا سے باز آ۔ ۱۔ اس معشوق کو ایک عمر ہو گئی کہ میرے ساتھ
ظلم و ستم کر رہا ہو گویا اسنے آج ہی ابتدا کر دیا ہو جو میں ہوں اور اسکا ظلم و ستم۔ ۲۔ ایسے
جفا جو آدمی پر جفا کرتا ہو وہ میرے ساتھ ظلم و ستم کرتا ہو۔ ہاں بیشک بیوفا معشوق
عاشقوں سے یہی سلوک کرتے ہیں۔ ۳۔ اے محبوب میری تو یہ خواہش ہو کہ تو مجھے
قتل کر دے (اب ظلم و ستم برداشت نہیں ہوتے) کیا ممکن ہے کہ تو ایک دفعہ مری یہ
تمنا پوری کر دے۔ ۴۔ آخر کبھی مجھے بھی کچھ عیش و عشرت بھی حاصل ہوا کہ ایک عمر

ہوگئی کہ تو مجھ پر جور و جفا کر رہا ہے۔ نہیں (یعنی تیرے ظلم و ستم برداشت کرتے ہوئے ایک
مدت ہوگئی لیکن آج تک کوئی آرزو پوری نہ ہوئی)۔ ۵۔ میں جب تجھ سے بوسہ طلب
کرتا ہوں تو تو کہتا ہے کہ اس آرزو میں رنج و الم کا سامنا ہے (ظلم و ستم برداشت کرنا ہوگا)
۶۔ لیکن اگر تجھے کسی عشوہ کی حاجت ہو تو میں دے سکتا ہوں اسلئے کہ خریدار زیادہ
خرمن۔ (بوسہ کو خریدار سے استعارہ کیا ہے)۔ باعث یادگار نہیں ہاں عشوہ لائق یادگار ہے
پس بطور یادگار کے تجھے وہ مل سکتا ہے۔ ۷۔ لیکن اے محبوب تجھے تو تیرا بوسہ درکار
ہے کیا ہی اچھا ہو اگر تو ہنسکر میرے اس مقصد کو پورا کر دے (یعنی ہنسکر اقرار کر لے)۔
۸۔ اے سنگدل جب تو ہجر سے میری جان کو تاریک بنا دیا جاتا ہے تو کم از کم ایک دفعہ تو مجھے
کچھ عیش و نشاط کا سامان عطا کر۔ ۹۔ تو میرے ساتھ برائی کرنے میں حق بجانب ہے اسلئے
کہ معشوق عاشقوں کے ساتھ یہی سلوک کیا کرتے ہیں۔ ۱۰۔ میں نے تیرے وصل کے
دلال کو اپنی جان دیکر کہا کہ شاید اسکا کوئی خریدار ہو جائے۔ ۱۱۔ تو جواب ملتا ہے کہ
اگر تو اسکو مفت دینا چاہے تو ضرور ہم اسکو تیز بازاری میں خرید سکتے ہیں (اسوقت
تو مفت ہی سیکڑوں دل حاضر ہیں جو تیرے دل سے لاکھ درجہ اچھے ہیں جب تیز بازاری
ہوگی تو دیکھا جائیگا) افسوس میرے دل کی کیا قدر و منزلت۔ ۱۔ اے محبوب نام خدا
تو میری نظر میں ماہ آسمانی سے بھی بڑھکر ہے ۲۔ اگرچہ تو پہلے ہمارے دل و دیدہ
کی مانند تھا لیکن اب تو جان جہاں ہو گیا اور بغیر تیرے کسی کی زندگی محال ہے
۳۔ ہماری خوش قسمتی ہے کہ اس ایک دل کے نثار کر دینے سے اسکا وصل میسر ہو جاتا
ہے ورنہ اسکا وصل تو سو جانیں قربان کر دینے پر بھی ارزاں ہے کہاں ایک دل! اگر سو جانیں
نثار کرنے سے اسکا وصل میسر ہو تو بھی اسے ارزاں سمجھو۔ ۴۔ اے محبوب اگر تو میرے
ساتھ نہیں ہے تو میں تو ضرور تیرے ساتھ ہوں۔ عجب معاملہ ہے کہ تو مجھ میں موجود بھی
ہے اور مجھ سے جدا بھی ہے۔ جدا اس صورت سے ہے کہ تو مجھ میں نہیں ہے اور موجود

(اس صورت سے ہے کہ میں تجھ میں محو ہوں اور تجھ میں شامل ہوں ۲۔ میرے برابر دل
ہو سکتا ہے (میری اور دل کی برابری ہو سکتی ہے اسلئے کہ وہ میرا یار و ہمدم ہے دل کا اور
میرا مرتبہ ایک ہے) ہاں اے محبوب میں تیری برابری نہیں کر سکتا اسلئے کہ تو جان ہے
پس جان دل سے زیادہ صاحب مرتبت ہے۔ ۳۔ اے تغافل کیش میں تجھ سے کبھی بھی
برگشتہ نہیں ہو سکتا (میں تجھ سے کبھی نہیں پھر سکتا) ہاں تو مجھ سے برگشتہ ہو سکتا ہے اور
تو پھر سکتا ہے لیکن میں نہیں کر سکتا۔ ۱۔ اے محبوب تیرا غم میری غمگساری کر رہا ہے اور
تیرا اندوہ و غم ہمارے لیے باعث مسرت ہے (کہ اس قدر التفات تو مجھ پر ہے) ۲۔ نگاہ دار
محافظ نگہبان۔ **مطلب** تیری چشم غمازہ کے (جو تیرے رخ روشن کی نگہبان ہیں) سبب سے
میری آنکھیں چشمۂ خون میں غوطہ زن ہیں (ڈوبی ہوئی ہیں) اشک خونیں جاری ہیں۔
۳۔ تیری ان آبدار زلفوں کی تابش سے شب (سیاہی زلف) روشن ہو رہی ہے اور دن
ایک ہو رہا (دن سے مراد رخسار ہے۔ ۴۔ **حفر** بالفتح۔ زمین کھودنا۔ **مطلب** تیرے
غم کو حفر (زمین کھودنے) نے دلوں کے باغ سے نہال کامگاری کو اکھیڑ ڈالا ہے (یعنی دلوں
کامگاری میسر نہیں ہو سکتی) ۵۔ اے معشوق تیرا شربت بوسہ شراب دینیوالا ہے اور تیرے غمزہ
کی ضرب بہت ہی کاری ہے۔ پس ہمکو بوسہ عنایت کر اور غمازی نکر۔ ۶۔ تو مجھ سے دریافت
کرتا ہے کہ اے انوری بغیر میرے تیرے دل کا کیا حال ہے۔ افسوس تجھے کیا بتاؤں وہ بعید خواری
و ذلت تیرے ہجر میں خون ہو رہا ہے۔ ۷۔ جبکہ ان تیرے غم نے مجھے مبتلا کیا ہے اے
جفا جو نے تو اس (دن) روز کو غنیمت سے شمار کیا ہوگا کہ میرے غم میں مبتلا ہو کر
اچھا خیال کیا ہوگا) ۸۔ شاباش۔ دوستوں کے ساتھ یہی کیا جاتا ہے۔ چشم بد دور تو کسقدر
اچھا دوست ہے۔ آفرین (یہ ظلم و ستم) ۹۔ آج تو مجھ پر ہر طرح کے ظلم و ستم کر رہا ہے تجھے
مجھ پر قابو و قدرت حاصل ہے جو چاہے وہ کر۔ ۱۰۔ لیکن مجھے یہ خوف ہے کہ کل روز محشر ان
ظلموں کی سزا ملے گی (انصاف ہوگا کہ خداوند عالم ہے تمام بادشاہوں کی ۔ شہنشاہی دستواری

کی طاقت و توانائی رکھتا ہی احکم الحاکمین ہی بس وہ ان مظالم کی ضرور بازپرس کریگا۔
بس جور و ظلم سے باز آ۔ ۱۔ مجھے ایک ساعت کے لئے بھی غم سے چھٹی (آرام) نہیں ملتی
جب سے ہم نے اس شراب عشق کو پیا ہے تب سے تا ایں وقت ہمیں ایک تھوڑی سی
دیر کے لئے بھی آرام میسر نہوا۔ (ہر وقت رنج و الم میں ہم گرفتار ہیں)۔ (۲)۔ اسکے ہجر میں
ایک ذرا دیر کے لئے بھی مجھے سکون و آرام میسر نہیں حالانکہ بادیہ پیمائی کرتے ایک زمانہ
ہوگیا لیکن اسکے غم سے نجات حاصل نہوئی)۔ ۳۔ میں طرح طرح کی تدبیریں کرتا ہوں کہ
مجھے عیش و عشرت حاصل ہو لیکن افسوس کہ میری بستۂ تقدیر کو نہیں کھول سکتا یعنی
تقدیر میں آرام نہیں بنابراں کوئی تدبیر بھی کارگر نہیں ہوتی۔ ۴۔ میں کبتک ان بیوفا
معشوقوں سے اس امید پر وفا کرتا رہوں کہ میرے ساتھ یہ لطف و کرم سے پیش آئیں۔
(ان سے مہر و وفا کی امید بیکار ہی) نوٹ۔ نولکشوری نسخہ میں نیا سایم آخر ہے۔ نیا سایم
سے بھی مطلب لکھتا ہوں۔ یعنی جب ان بیوفاؤں سے مجھے ایکدم کے لئے بھی آرام حاصل
نہیں تو پھر میں بیکار ان سے کبتک مہر و وفا کرتا رہوں۔ ۵۔ ان معشوقوں کی آرزو میں
جان و دل کو سوائے رنج و غم اور کیا حاصل ہو سکتا ہی (انکی آرزو بیکار ہی)۔ ایلے
تغافل کیش۔ اگر اس عشق میں تیرے سوا میرا کوئی اور یار و دوست ہوتا تو میں
ہر وقت تیرے وصل سے شاد کام ہوا کرتا۔ اس صورت میں تو اسقدر مجھ سے بے اعتنائی
نکرتا رشک کے باعث تو مجھے خوش کرکے اس دوسرے دوست کو میری نظروں سے
گرا دیتا اور اس صورت میں میرا مقصد خوب حاصل ہوتا لیکن مجبور رہوں کہ کوئی دوسر
میرا دوست نہیں اور نہ بنا سکتا ہوں۔) ۔ ۲۔ اگر تو مجھکو دنیا (مخلوق) کی نظر میں خوار و
ذلیل نکرتا تو آج تیرے رنج و غم میں میرا کوئی نہ کوئی غمگسار ضرور ہوتا۔ میری تیمارداری
کرتا۔ لیکن تو نے مجھے اسقدر ذلیل و رسوا کیا ہی کہ کوئی میرے پاس آنا بھی گوارہ نہیں کرتا
تیمارداری تو درکنار۔ ۳۔ شاید کبھی تیرے باغ وصل سے مجھے بھی ایک پھول حاصل ہوجا

"اگر وہ میری غمخواری کرے ورنہ یہاں تو کاشٹے ہی ہر وقت اپنی خدمت و غمخواری کیا کرتے ہیں (ہر وقت رنج و غم میں مبتلا رہتا ہوں) - ۴ - اگر مجھے بھی دوسرے خوشحال لوگوں کی طرح کچھ عیش و نشاط حاصل ہوتی تو میں زمانہ کے ظلم و ستم سے اسقدر فریاد نہ کرتا - ۵ - جب مجھے اس کا وصل حاصل نہیں ہوتا تو کاش دوسرے عاشقوں کی طرح ایک دفعہ مجھے بھی کچھ سکون و قرار ہی حاصل ہو جاتا (لیکن وہ بھی میسر نہیں ہو جاتے) - ۶ - میرا روز ہجر جو تیرے عشق میں شب سیاہ کی مانند ہو رہا ہے معمور ہو جاتا "اگر تیرے روے روشن سے رنجا سے یاد و لقب اسے کچھ روشنی زیادہ کا ہمارا حاصل ہو جاتا (صرف لقب و نام سے کہ تیرا روے روشن درخشان ہے کام نہیں چل سکتا - بلکہ اسے کچھ بطور یادگار کے روشنی عطا کر - اپنا جلوہ دکھا) ۷ - قرطہ - بالضم گوشوارہ مطلب - اسکے معشوق اپنے گوشوارہ کو آتا بالکل اور مجھ و میرے پاس بیٹھ کر ہم کلام ہو اور اپنا روے پر تو مجھ پر ڈالا کہ قسمت سے آج یہ مقصد حاصل ہو گیا ہے گوشوارہ کے لینے سے مراد ہے - اطمینان سے بیٹھنا ۲ - ۸ - اسکے معشوق اسکا انکار [illegible] اپنے پاس کو گرہ نہ لگا بلکہ اپنے گوشوارے کے بیل ڈال کر تیرے غم ہجر میں رو رو کے رنج و غم [illegible] ہو یہ گریہ) میرا جسم بال (رمیدہ) کی مانند لاغر ہو گیا ہے) ۔ ۱ - [illegible] شوق تیرا جستجو میں [illegible] ایک با[illegible] (دل) آبلہ بنگیا ہے لیکن جب تو مل گیا ہے تو اس تباہ شکستہ دل کو تو ٹوٹ کر اب اپنے لائق نہیں ۔ ۴ - جب تیرے سنگ عشق نے میرے دل کو شکستہ کر دیا تو پھر آشنا ہی سنگ سے اس سبو سے کو توڑ و بنا چاہیئے کہ جب دل نہیں تو دشمنی کا کیا [illegible] ۔ ۵ - انوری تیرے غم عشق سے اپنا پاؤں باہر نہیں نکال سکتا اگر تو اس سے علیحدہ ہوتا ہے تو بیچارہ کیا کر سکتا ہے تیری مرضی ہے ۔ تجھے نہیں چھوڑ سکتا چاہے تو اسے چھوڑ دے ۔ ۱ - اے جان اور اے میری زندگانی (یعنی اے محبوب) تو میرے حال سے آگاہ نہیں ہے افسوس کہ تیری فرقت میں میری جوانی گذر رہی ہے [illegible] کچھ نہ رحم کر ۔ ۲ - اور اسیطرح میری عمر تیری [illegible] بیکار گذر رہی ہے اور [illegible] میں بسر ہو رہی ہے ۔ واہ ۔ تو اچھی طرح واقف ہے کہ دن کس طرح گذر رہے ہیں اور [illegible] جسطرح بیکار ضائع ہو رہی ہے ۔ ۳ - اے جاناں کبھی ایک دن کہ [illegible] بیوفائی [illegible]

ہوتے دیکھی (نہیں) مگر افسوس میری اس وفاداری کا بدل یہ ہے کہ ایک دن کبھی تو نے مجھ پر مہربانی نہیں کی (یعنی میں تو ہمیشہ تجھسے وفا کرتا رہا لیکن تو نے ہمیشہ بیوفائی ہی کی) ۴۔ مجھ پر رحم کر اور اپنے عنایت کی نظر مبذول فرما آخر کبتک یہ بیوفائی اور کبتک مجھ سے یہ بدگمانی تو کرتا رہیگا ۵۔ اور یہ تیرے ناز اسے بیجا ایک رنج بے پایاں ہے کہ جسکی برداشت کی قدرت مجھکو نہیں ہے) اور یہ بدبخت ناموافق آسمانی کا کام ہے (یعنی یہ میری بدبختی اس چرخ سفلہ کی حرکت ہے کسی کی کچھ خطا نہیں) جو مجھکو مجبور رکھتا ہے ۱۔ اے محبوب اگر تو میرے پہلو میں آجائے تو ہرگز تو مجھکو گراں نہ گذرے اگر تو میری جان کیطرح مجھکو عزیز نہو (یعنی اگر میں تجھکو اپنی جان کی طرح عزیز نہ سمجھوں تو خدا کرے کہ مجھے موت آئے (یعنی میں تجھے جان کی طرح عزیز سمجھتا ہوں) ۲۔ اے مخاطب جب تک تو اپنی حالت کا قیاس دوسروں کی حالت سے نہیں کریگا اسوقت تک تیری درستی کار نہیں ہوسکتی (یعنے دوسروں کو دیکھکر اپنی حالت سنبھال) اور جبتک تو دوسروں کیطرح نہوگا اسوقت تک تیری حالت دگرگوں رہیگی سنبھل نہیں سکتی ۳۔ میں نے دل دیکر تیرا عشق خرید ا خدا کی قسم مجھے اس میں فائدہ ہے کہ اسکی قیمت تو جان سے بھی زیادہ تھی اور تو نے میری جان کو اپنے غم سے گھلا دیا پس تو بھی کچھ نقصان میں نہ رہا تو نے بھی منفعت حاصل کی) ۴۔ اے معشوق جب تو میرے پاس نہیں ہوتا ہے تو میں دیوانہ ہوتا ہوں مجھکو اپنا اچھا برا کچھ نہیں دکھائی دیتا ۵۔ الف خداوند تعالی نے مجھے تیری محبت کے اشغال میں محو و مصروف کردیا ہے کہ اس صورت میں تو مجھ سے جدا نہیں ہوسکتا تاکہ میں یہاں سے ترقی کرتے کرتے عشق حقیقی تک پہنچ جاؤں۔ ب۔ اے معشوق خداوند تعالی نے مجھے تیری محبت کے اشغال میں مصروف کردیا ہے اور یہ بات لائق و سزاوار ہے کہ اس صورت میں میں تجھے فراموش نہیں کرسکتا اور مجھے یہاں سے ترقی کرکے حقیقت تک پہنچ جاؤنگا ۶۔ دستان۔ افسانہ وحیلہ مطلب افسانہ اسوقت تک دنیا میں داستان نہ بنے گا جبتک تو دوستوں کے ساتھ داستان وصل میں ہمداستان نہ ہوگا (یعنی جب تک تو کسی کی مراد برنہ لائیگا اسوقت تک تیرا نام و تیری داستان مشہور نہیں ہوسکتی۔ دستان و داستان بمعنی افسانہ)

تمام شد شرح غزلیات انوری۔

# شرح

## رباعیات انوری۔

(۱) اے ممدوح اس خدا کی قسم جسنے تجھکو پیدا کیا ہے کہ کسی نے اب تک کسی ملک سے تجھ جیسا کوئی اور
بادشاہ نہ دیکھا ہوگا اور سوائے تیرے کسی میں یہ بات کب دیکھی گئی کہ روزانہ ایک ملک تو فتح کرتا ہے اور
روزانہ رات کو اسے بخش دیتا ہے (۲) اے بادشاہ تیرا عدیل دنیا میں نہیں ہے زمانہ نے تجھ جیسا اور
کوئی نہیں جنا اور نہ کوئی بادشاہ تیری طرح بخشش کرنیوالا ہے نہ کوئی ایسی بخشش کرا سکتا ہے اور حشر تک
تیری تلوار آبدار کی مانند ملک فتح کرنا اور بخشش کر دینے والی کوئی اور تلوار پیدا نہیں ہو سکتی سخاوت
میں تو بے عدیل ہے (۳) تو وہ ہے کہ تجھے دیکھ کر ایک دانا نے کہا کہ دیکھو وہ ضامن رزق آیا رزاق
جمع رزق اور میرے کہنے کی ضرورت ہی کیا اے ممدوح تو خود جانتا ہے کہ تیری درگاہ قبلہ مخلوق ہے
اگرچہ اس سے پیشتر حسن میلی و اسحاق مقصود جہان بن چکے ہیں (سلطنت کر چکے ہیں) لیکن حقیقتاً
مقصود جہان تیری ہی ذات ہے (۴) اے ممدوح تو وہ پاؤں ہے کہ جو بند عالم سے اس وجہ سے
آزاد ہے کہ وہ خون ہے (سلطنت کو خون قرار دیا ہے) جسکے غم سے میرا دل خون ہو رہا ہے۔ بس
اے تاج سر زمانہ اس قدر کنارہ کشی اختیار نہ کر دیکھ تو زمانہ کا تند دست ہاتھ تیرے پاؤں سے
کب پامال ہو رہا ہے بلکہ وہ تو اور ترقی پر ہے بس تو اس سے علیحدگی اختیار نہ کر (۵) اے ممدوح
تیری ذات تمام عالم کا خلاصہ ہے اور تجھسے قوم (رعایا) کو دو باتیں حاصل ہوتی رہیں ایک تو یہ کہ
پانی کی طرح تیرے بد خواہ کا حکم جاری رہے اور دوسرے لالہ کی مانند ہمیشہ تیرا بد خواہ سوختہ دل رہے
۶۔ اے ممدوح تیرے دشمن کو کچھ تھوڑی سی حشمت حاصل ہو گئی ہے جس کے باعث اس نے
ایک نمونہ قیامت برپا کر رکھا ہے (ظلم و ستم ہو رہے ہیں) پس اسکو تہ تیغ کرنے کے لیئے تو روانہ ہو
اور پیچھے زمام دریا [illegible] کہ اس [illegible] نہیں [illegible] فوج کس طرح گذرے گی خیال نہ کر وہ (پیچھے)
تیری حشمت کی گرد سے ہٹ جائیگا کہ جس [illegible] تو تجھ پر [illegible] بالفعل برہنہ دشمن

ہوئی خوشی ۔ مطلب آخر کار دشمن کا غم دشمن کے سبب سے جو رنج وغم تھا ہمارے دل سے
جدا ہوگیا اور دوستوں کا ہجر خوشی سے بدل گیا اس لیے کہ جب وہ لشکر کشی کر کے دوں کمال (عزت
وشان) کے ساتھ نیشاپور میں رونق افروز ہوا تو وہ جہان کا نمونہ (فراوان) نیشاپور بنا ہوا تھا (تمام
رنج وغم دور ہوگئے اور اس کے قدوم میمنت لزوم سے ہر ایک شاد و مسرور ہوا) ۔ اے ممدوح
آفتاب تیری پاک رائے سے حاجب نور کرتا ہے اور میری دولت بڑی سے دنیا پرنور ہے اور تیری دینی
رائے کے سبب سے دین (اسلام) و مذہب کا جھنڈا منصور ہوا (عالم اسلام فتحمند ہوا) شاباش - زہے
ممدوح تو ایسا خلیفہ ہے نائب امیر المومنین کہ سلطان بھی کا وزیر ہے یا تو سلطان جیسی شان و شوکت
رکھنے والا خلیفہ ہے ۔ اسوقت تک تیری رائے کسی رائے سے خوش نہ ہوئی جب تک کہ وہ تمام
دنیا ہوں کی مالک نہ ہوئی (یعنی تو شاہنشاہ ہے) اور اسوقت تک تیرے فلک نشان جھنڈے
نے سربلندی سے نہ رکھی جب تک ملک خراسان بھی سمرقند کی طرح فتح نہ ہوا ۔ یعنی جب تک
خراسان فتح نہ کر لیا تیرے فلک نشان جھنڈوں نے دم نہ لیا ۔ اے ممدوح تیرے حکم نے ملک کی
نشان ہاتھوں سے لی ہے اور تیرے تیر اک (ترکش کا) تیر آسمان کے ہاتھ کو پکڑ لیا ہے (آسمان تک پہنچ گیا
ہے) تو ایسا اولوالعزم ہے کہ تو دیکھیگا کہ ایک دن تیرے غضبناک غلام نے فتحمند ہو کر تمام عالم کو فتح
لیا ۔ جب تیرے غلام کی یہ حالت ہے تو پھر تیرا کیا وصف بیان ہوسکتا ہے ۔ اے ممدوح تیرے
تیرے تمام روئے زمین کو فتح کر لیا اور تیرے نام نے کفر و اسلام کے تمام شہروں کو تسخیر کر لیا ہے تو
پھر لیگا کہ ایک دن لشکار کے طور پر روم سے روانہ ہوکر چین کو بھی فتح کر لیگا ۔ اور تیرا قہر دشمن
کے لیے موت ہے اگر نہ الا تیرا ہے دشمن کے لیے قضا ہے اور آج تیرا عدل بقا کی ترقی دے رہا ہے
حقیقتاً تیرے جہانگیر ایسا ہی ہوا چاہیے اور عدل جہاندار جو بقا کو ترقی دے رہا ہے اسی پایہ کا
[illegible] سماک [illegible] اول نام ستارہ بلندی کے نام ماہی [illegible]
[illegible] ۔ اے ممدوح تیری جاہ (شان و شوکت) سماک کی مانند ہے اور یہ دنیا اس کے
مقابل سمک کی طرح ہے ۔ نوبت خیمہ اور یہ آسمان تیرے خیمہ جاہ کے

پارچہ کا ایک ٹکڑا ہی۔ اور تیری رکاب سعادت انتساب بادشاہوں کے ہاتھ میں ہے اور تیرے
گھوڑے کی زین پوش فرشتہ کے کاندھے پر رکھی ہے (۱۴) خدا کا شکر ہے کہ وہ خسرو ہفت اقلیم
اور وہ شاہ مبارک قدم شاہ کریم (سخی) و مفت اقلیم کا مالک) آتش فتنہ سے حضرت خلیل ابراہیم
علیہ السلام کا واقعہ مشہور ہے) کی طرح محفوظ اور سلامتی کیساتھ نکل آیا اور آب خطر سے حضرت
موسیٰ کی مانند ساحل نجات پر پہونچ گیا (۱۵) اور وہ موج خطر ہیں حضرت موسیٰ کی طرح فہمی سے
رکھنے والا) اور آتش فتنہ سے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی مانند محفوظ ہو کر شاد و خرم ہونے والا
ہی۔ یعنے موج خطر و آتش فتنہ اس کو کچھ گزند نہیں پہونچا سکتی۔ اور ایک نے اپنے معجزہ سے
[illegible] کو و خیم کردیا اِن معصوموں کو آتش و آب سے کیا خوف ہو سکتا ہے (۱۶) اے ممدوح تیری پناہ کے
سایہ میں رہنے ہمیشہ چرخ دوار رہتا ہے تیری ہمت کے سامنے کمر بستہ ہی اور کیا تیری نظر عنایت
پرورش کے سبب سے آزر کے آستے بیوقوف ہے تیرا اقبال شاہزادہ ہی اور زمانہ کبوتر ہی (۱۷) تجھے زمانہ پر
قدرت حاصل ہی اور تو بیمثل نظیر ہے (اولوالعزم عظیم المرتبت) اور خسرو شیریں مقال (طوطی نام)
ہی (۱۸) اے ممدوح تو اس ذات کا سایہ ہے کہ جس کا ملک قدیم ہے (تو ظل اللہ ہے) اور کیا تو اس
فلک سے شکستہ خاطر رہیگا اور ذرا اس ملک کی طرف توجہ کر یہ کام ہل اور درست ہی اور تیرے سوا کیا
یہ ملک مالک نہیں ہی البتہ بازیچہ دکھلاتا ہی اس لیے کہ اسوقت ملک بانجھ ہی (تخت خالی ہی) پس اس کو
فتح کر (۱۹) اے ممدوح جب ہم تمام کے تمام سنبال کو تنگی دیتے ہیں (انتقام کے لیے آمادہ ہوتے ہیں)
تو ہم ایک ہی قصد حملہ میں تمام دشمنوں پر غالب آجاتے ہیں (قہر نازل ہوتا) اور اگر ہم اس ہیچ
سفلہ سے کری کیسا تھ جنگ کریں تو اس کو بھی ہم اس سب سے خوار زم کی طرح پامال کرڈالیں (۲۰) سگو کے
بجائے کو پہرہ شخص جو تیری خدمت سے خوش نہیں ہوتا تو آفاق میں پابند ہو جاتا ہی اور زندان اسیر
قید ہو جاتی ہی (یعنی روئے زمین پر اس کو آرام میسر نہیں ہو سکتا) اور وہ جو ایک دن کیلئے بھی تیری خدمت
قبول کر لیتا ہی تو اس کے فیض سے دہ روالول ولایت مالک د بادشاہ بن جاتا ہو (۲۱) اے ممدوح
تو ماہ رکاب ہی اور گردون تیرا نشان ہے۔ اور تو ملک فتح کرنے والا ہی۔ سکندر ہے اور ایسا سخی کہ

نصرت تیرے تیر و تیغ سے یوں ہمکلام تھی کہ کب تک تم اس ملک بقا سے سیر ہو گے (یعنی اس کشت و خون سے کب باز آؤ گے) ۲۹۔ اسوقت تک تیری تلوار تیرے دشمن سے عہد و پیمان نہیں کرتی کہ جب تک ملک عراق کو ملک خراسان کی طرح تسخیر نہ کر لے اور اسوقت تک تیرا توسن نافت سے باز نہیں آتا۔ جب تک وہ تیرے سامنے اپنی جولانی کا وظیفہ پورا نہ کر لے جسقدر جولانی اس کے لئے مقرر کر دی گئی ہو (مقدر) ۳۰۔ اے ممدوح تیرا گوہر پاک وسیلۂ آدم کی بنیاد و اصل ہو (یعنی تیری ذات ہی کے باعث آدم کی تخلیق کی گئی) اور تیری ذات عالم کی حقیقت اور عبارت ہو اور جب تک روزی دہ خلق نے حکم نہیں دیا اسوقت تک نطقت انسان سے عطا و جزا ظاہر نہ ہوئی رباعی کا پہلا شعر مدح و نعت دونوں میں ہو سکتا ہو لیکن دوسرے شعر سے کچھ ربط نہیں معلوم ہوتا۔ شکم بالفتح جز او عطا داد ن ۳۱۔ خورشید کو کون کہتا ہو کہ اے ممدوح وہ تیرے سر مبارک کا تاج ہو "غلط" وہ تو تیری خاک کی خدمت کیلئے تیرے در پر موجود ہو اور دونوں جہان تیری غلامی کا اقرار کر رہے ہیں جس طرح کہ وہ تیرے جد و پدر کی بندگی میں کمر بستہ رہتے تھے اسیطرح وہ تیری خدمت کے لئے مستعد ہیں ۳۲۔ مجھے تعجب ہے کہ جب آسمان تیری نشست و برخاست دیکھ رہا ہو تو وہ دنیا کے ساتھ اسی طرح پیش کیوں نہیں آتا کہ جب تو اٹھتا ہو تو سخاوت کرتا ہو اور جب تو بیٹھتا ہو تو تیری نشست سے گرد ستم بیٹھ جاتی ہو پس اس چرخ سفلہ کو بھی اسی طرح پیش آنا چاہیئے ۳۳۔ میں تو تیری گلی کے کتے سے بھی بدتر ہوں پس میرے لئے اے ممدوح یہی کافی ہو کہ میں تیرا مداح ہوں پس اے ممدوح مجھے قبول کر اور بار یابی عطا کر میں دن رات تیرے سامنے رہوں (جو میرے لئے باعث سعادت و اعزاز ہو) ۳۴۔ اے عشق میرے لئے سوائے غم کے اور کوئی رفیق و ہمدم پیدا کر اور میری اصل غرض تو تو ہی ہے پس تو ہی آ اور تیرے ہجر نے مجھے کہا کہ میں تیرا خون کروں گا پس اب وقت آ گیا ہو میرا خون کر اور میری عمر کو ختم کر کر اس روز روز کے غم سے نجات حاصل ہو) ۳۵۔ اے صبا اس دل معشوق پرست کے دامن کو چھوڑ کر آج میں تیرا دامن پکڑ لوں گا کہ مجھے تو اس نے آتش عشق میں مبتلا کر دیا اور خود معشوق کی زلف میں جا چھپا (طرۂ زلف بن گیا) ۳۶۔ میں نے دل سے کہا کہ چونکہ تجھے عشق سے سامنا

کرتا ہی پس دامن صبر کو جلد بے ضبطی سے پکڑ لے تو اس نے مجھی سے کہا کہ اگر عشق میں مجھ سے صبر ہوگا تو وہ تیرے ہی لئے باعث راحت ہوگا مجھے اس سے کیا حاصل ٭ ۳۷ - میں نے کہا کہ کبھی کبھی تو اتنی کچھ خبر مجھے مل جایا کرتی ہو کہ اس کے (معشوق) سر سے کب تک دور ہوگا کہ ہر لحظہ و ہر وقت ایک نیا کرشمہ ظاہر ہو رہا ہی ٭ ۳۸ - میری تو حالت اس عشق نے یہ کردی کہ میں ہوں اور گریہ و زاری ہے اور اس کے دروازہ کے دربان (میرے ہمنوا) میرے ساتھ ہیں (دیگر عاشقوں کے ساتھ میں بھی ہم نوا ہوں) لیکن اس کے غمزہ و عشوہ میں کچھ کمی ہماری آہ و زاری سے نہ ہوئی ٭ ۳۹ - جب دل و دیدہ ہم اپنے کو اس کے حوالہ کر دیتے ہیں تو عشق کے ہم کار و ہم آہنگ بن کر وہ مجھے بے آبرو کرتے ہیں پس اے صبر کیا تو کر سکتا ہی کہ میری مدد کرے اور میرے کام آئے تو کس قدر پسندیدہ خصلت ہے کہ تیری اس طرح خواہش کی جاتی ہو ٭ ۳۹ - اے معشوق تیرے غم عشق نے مجھے ہلاک کر دیا (میری جان نکال لی) اور اس جان کو ہزاروں لا علاج درد دیکر وہ لے گیا اور جب تک اس درد سے میری دست رسی ہے تب تک کوئی خوشی و مسرت حاصل نہیں ہو سکتی ٭ ۴۰ - اے محبوب آج رات میں تیرے غم سے ستم کش بنا ہوا ہوں اور تیری دوری کے باعث میں آتش زیر پا ہو رہا (مصیبت میں) پس کل چونکہ مجھے غم بے افزوں (افزونی نہ ہوگی) کرنا ہوگا یعنی آج رات کی سی افزونی کل نہ ہوگی اس لئے مجھے اس خوشی سے خوش ہونا چاہیئے ٭ ۴۱ - جب دل کو پھر غم عشق لاحق ہوا تو (یعنی جب دل پھر غم عشق میں گرفتار ہوا) صبر آیا اور مجھ سے کہا کہ غم کا خون کر دینا چاہیئے (صبر سے غم دور ہو جائیگا) لیکن تیرے غم کے سامنے وہ ایسا بھاگا کہ میرے دل میں کھٹک بھی نہ سکا اور نہ دل ہی محفوظ رہ سکا ٭ ۴۲ - اے دل ابھی تک تجھے اسی زلف کا سودا ہی کہ جس نے تیری دستگیری نہ کی اور اس نرگس مست نے سوائے غمزوں کے اور کچھ حاصل نہ ہوا (پھر بھی تجھے اسی کی خواہش ہے) تو ڈینگیں مارا کرتا تھا کہ صبر میری دستگیری کریگا لیکن افسوس کہ تجھے برباد کر دیا اور اب تک اس نے تیری دستگیری نہیں کی ٭ ۴۳ - میں نے کہا (خیال کیا) کہ آخر اب اس درد و دغا کی کچھ انتہا بھی ہونا چاہیئے اور دل کو کسی قدر شادمانی حاصل ہو لیکن دل نے کہا

کہ کیسا صبر اور مجھکو صبر سے کیا کام صبر ہی باعث شادکامی ہی اور ایسے سخت رنج وغم میں کہ غم کے ہاتھوں مصیبتیں گھیرے ہوئے ہیں شادکامی کیسے حاصل ہوسکتی اور کہاں سے آسکے ۴۴۴ وہ عیش جو کہ عمروں کے عوض حاصل ہوا ہو اور پھر بھی اسکو ارزاں کہہ سکتے ہیں وہ اس باغ کی مانند ہے جیسے نوبہار رنگ خزاں سے پژمردہ ہو جاتی ہے یعنی وہ عیش ایک پژمردہ باغ کی بہار کے مانند ہے لیکن یہ عیش پست (اہل دنیا) اس صورت میں بھی اپنی انگشت وزبان کو اس سے محظوظ کرتے (خود محظوظ ہورہے ہیں اور اس کے حصول میں ہمہ تن مصروف ہیں) لیکن میں اس غم میں ہوں کہ ہمنفسوں کی حالت دیکھکر چوب سوختہ کی مانند بنا ہوا ہوں کہ افسوس انکی یہ حالت ہو۔ یہ اسقدر عیش پسند ہو رہے ہیں ۴۴۵۔ اے محبوب میں تیری ایک دن کی ہمنشینی سے ایسا پارسا ہو گیا ہوں کہ آج مجھ میں بدی کا اثر ونام بھی نہیں۔ بس اب مجھے دنیا میں اقامت کی ضرورت نہ تھی ورنہ پھر بدی کا رنگ چھا جائیگا) پس اگر تو یہ کہیں پوچھ لے کہ وہ دل شدہ (اور تیری شیفتہ) بھی آج زندہ ہی اور لوگ کہدیں کہ ہاں زندہ ہی تو میں اس شرم سے مرجاؤں ۴۴۶ کل رات اگرچہ درد کے باعث مری جان پہنچی ہوئی تھی لیکن جب تو عیادت کو آیا تو وہ رنج وتکلیف گوارا ہی تیری عیادت کے لیے آنیکی امید میں) آج تمام رات خداوندتعالیٰ سے میں درد کی دعا مانگوں گا کہ درد عطا ہو (تاکہ تو عیادت کے لئے آسکے) ۴۴۷۔ اے دل اگر یہ چرخ سفلہ تجھ پر ظلم کر رہا ہی اور باز نہیں آتا تو صبر کر اس لئے کہ تو اپنے زور وخروش سے اسے شکست نہیں دے سکتا۔ اور اس ظلم کے باعث میں کبھی خون کے گھونٹ پیوں گا اور سوا اسکے میں کر بھی کیا سکتا ہوں اور بجز اس کے مجھے آتا بھی کیا ہی؟ ۴۴۸۔ کیا ممکن ہی کہ غم سے مجھکو نجات حاصل ہو اگر یہ نہیں ہے تو تیری طلب وصل ہی میں مجھکو کچھ دم خم (تاب وتوان) دیا جائے تاکہ میں غم سے گھبرا نہ جاؤں افسوس اب تو حیلہ گری پر بھی مجھے دسترس نہیں کہ اگر میں ہاتھ پیر مارتا ہوں (تاکہ اسے ظاہر ہو جائے کہ اب مجھ میں تاب وتوان نہیں) تو وہ اسکو لات مارنے سے تعبیر کرتا ہے اور اس کو میری گستاخی کا خیال ہوتا ہی پس اب یہ بھی نہیں کر سکتا ہوں ۴۴۹۔ اے محبوب تیری آتش سودا سے

سوائے دہوئیں کے اور کچھ حاصل نہیں (سرگردانی کے سوا اور کچھ حاصل نہیں) پس اس صورت سے میرے دل مسکین کو بہتری کی کیا امید ہو سکتی ہو اگرچہ تیرے وصل کے حاصل کرنے کے لئے میں نے بہت کچھ کوشش کی لیکن چونکہ قسمت میں نہ تھا (بخت یاور نہ تھا) کچھ فائدہ حاصل نہ ہوا (کوشش بیکار گئی) ۵۰۔ جس روز میں تیرے ہجر کو دل پر برداشت (گوارا) کرنیکا خیال کرتا ہوں (کہ دل اسکو برداشت کرلے) تو میں کہتا ہوں کہ کسطرح میں دیکھتے ہوئے جان بوجھ کر آگ میں کود پڑوں (یہ تو سخت مشکل ہو) اور جب میں دامن دل کو پکڑتا ہوں (کوئی وسیلہ ڈھونڈتا ہوں) تو تیرا عشق میرا گریبان کھینچکر مجھکو اس سے جدا کر دیتا ہے (مجھے بے یار و مددگار رکھنا چاہتا ہے) اور نہ دل کی رضامندی لینے کی مجھے اجازت دیتا ہو ایک عجیب کشمکش میں مبتلا ہوں ۵۱۔ اگر دل کو ہر روز یہی طرح ایک تازہ غم کی خواہش رہی اور وہ اسی طرح پیش آتے رہے تو پھر ان غموں کی انتہا مشکل ہو (ختم ہی نہیں ہو سکتے) کہ اور پھر تو یہ حالت ہو جائیگی کہ غیر ضروری رنج بھی موجود رہینگے (یعنی انکی خواہش نہ ہوگی لیکن وہ موجود ہوں گے لیکن مجھے اسکی کچھ شکایت نہیں اس لئے کہ تیرے عشق میں یہی ہونا چاہیئے تھا کہ جو در پیش ہے اور یہ تمام باتیں سامنے آنا بھی چاہیئیں کیونکہ دنیا میں مقدرات کا (جو کچھ قسمت میں لکھا ہے) ظاہر ہونا ضروری ہے پس یہ تمام امورات میری قسمت سے تعلق رکھتے ہیں ۵۲۔ **فقع کشادن** - فخر کرنا۔ لاف زدن۔ **مطلب** میں نے جب اس بیوفا سے کہا کہ اگر تو میرے پاس آئے تو میں تجھ پر اپنی جان نثار کردوں تو (افسوس) کیا جواب دیتا ہو کہ مجھے دیکھ اور اپنی جان کو میرا راستہ بتا دے (یعنی میری گذرگاہ پر آکر اپنی جان قربان اگر کرنا ہے تو کر دینا مجھے تیرے پاس آنے کی ضرورت و مہلت نہیں) ہاں۔ تو اب دوسروں کے ساتھ اپنے بسر کر رہا ہو (یعنی دوسروں سے مل رہا) وہاں اپنے حسن پر تو فخر نہیں کرتا کہ حسن پر نازاں ہو کر ان سے کنارہ کشی اختیار کرے۔ یہ غرور و ناز تو میرے ہی ساتھ ہے جب جانوں کہ تو وہاں پر بھی اسیطرح لاف زنی کرے اور حسن پر نازاں ہو ۵۳۔ اے محبوب نہ تو دلکو اب تیرا وصل حاصل ہو اور نہ تیرے

ہجر ہی سے اسکو اماں ملتی ہے۔ بیچارہ اس جسم ناتواں کو تیرے وصل کے باعث تمام جہان حاصل تھا
(یعنی دنیا میں کسی چیز کی ضرورت نہ تھی۔ سب سے بے نیاز تھا) لیکن اب تیرے ہجر کے ہاتھوں اس کو جان بچانا بھی
مشکل ہے یعنی ہجر کی سختیاں اٹھا رہا ہوں اور وصل کی امید نہیں کسقدر اچھا وہ زمانہ تھا کہ جب
میں تیرے وصل سے شادکام تھا۔

## تمام شد شرح

## روضۂ اوّل

۱۔ سمندر۔ ایک کیڑا ہے جو آتش صد سالہ میں پیدا ہو جاتا ہے بعض نے تین سال کہا ہے
مطلب عشق آگ کی مانند ہے اور حیرانی اسکا سمندر ہے کہ جو آتش کے کمال پر پہونچ جانیکے بعد
اسمیں پیدا ہو جاتا ہے اسی طرح جب عشق کمال پر پہنچ جاتا ہے تو عاشق میں حیرانی پیدا ہو جاتی
ہے ۲۔ خود فروشان۔ رقیباں کم سخنان معشوقان۔ مطلب معشوقوں کا ناز و انداز اور
رقیبوں کا رشک ہماری رسوائی کا باعث نہیں بلکہ فریب حسن ہمکو بر سر بازار رسوا کر رہا ہے ۳۔ تو قضا
و قدر سے فیروزی طلب کر جسقدر بھی تجھکو درکار ہو تاکہ یہ حالت ہو جائے کہ اگر تو اپنے بخت کا دروازہ
بند بھی کر دے تب بھی اختر سعادت دیوار و بام پر چمکے یعنی اگر تو اس سے بے نیاز بھی ہو جائے جب بھی
نیک اختری اور سعادت تجھے حاصل ہو ۴۔ میں یار کے خط و خال سے عجب سودے میں مبتلا ہوں
کہ وہ مجھے اقرار و ایمان کی طرف سے پھیر کر کافر بنا دیتا ہے ۵۔ والہ۔ فریفتہ مصحف و زنار
زلف و رخسار۔ مطلب۔ ہندو اسکی زلف پر فریفتہ ہیں اور مسلمان اسکے رخسار پر عاشق ہیں
لیکن ذرا اس موحد کو دیکھو کہ اسکی زلف و رخسار دونوں پر عاشق ہے (خود) ۶۔ سحر خیزوں کے
دیدار کی دولت صبح کو حاصل کرنا ایک مبارک فال ہے کہ بخت خفتہ اسکے حاصل کرنے کے لئے
بیدار ہو جاتا ہے ۷۔ کہتا ہے کہ خود بینوں سے کیا مانگتا ہے ذرا بیخودوں کی بزم میں آکر بیٹھ کہ اگر
تجھے آب حیات کی بھی خواہش ہوگی تو ہمارا سے مہیا کر سکتا ہے خود بینوں سے حاصل نہیں ہو سکتا۔
۸۔ اے نظیری میں درد دوست کی نوازش سے عجب لطف اٹھا رہا ہوں کہ جسطرح چنگ سے
اسرار الٰہی ظاہر ہوتے ہیں اسی طرح میں اس درد کی نوازش سے اسرار الٰہی دریافت کر رہا ہوں
۱۔ بوم۔ زمین حصہ۔ مطلب جب ابر بہاری میرے سر پر سایہ فگن ہوا تو اسکے نظارے کے اثر سے
میرا ہر بر و بوم چمن بنگیا ہے ۲۔ شمع کی طرح کہ اسکی تابش پروانہ کی رہبر ہے اور اسکے جلنے کا
باعث ہے اسیطرح معشوق کی شفقت میری جانبازی کا موجب ہے ۳۔ سخن چاہتا تھا کہ بلاغت
میں میری نظم کے لائق ہو جائے لیکن اس بات کے ظاہر ہونے سے میری بلاغت اور رتبہ درجہ بلند
ہو گئی جسکے سبب سے سخن کا رتبہ اور گھٹ گیا ۴۔ تمام لوگ میری نظامت لئے جام کے پیکش اور

بے بادہ کے مست ہو رہے ہیں اسی سبب سے اب رسم مغاں (کہ لوگ وہاں جاکر مے نوشی کرتے ہیں) ایک
پرانی رسم ہوگئی ہے کہ اب کسی کو مغاں کے پاس جانیکی ضرورت نہیں ۔ ۵ دلیل ۔ رہبر ۔ راہنما ۔
مطلب جس شخص کا رہبر آصف خاں (ممدوح) (کہ جو اعجاز سخن ہے) ہوجائے تو کچھ شک نہیں کہ اسکا
مقصد اسکی نیم نظر ہی سے پورا ہوجائے ۔ ۶ ۔ تنگنائی کی ہمسائیگی ابر کا اثر رکھتی ہے کہ جسکے اثر سے
خانہ گلستان بنگیا اور خار سمن (چنبیلی) بنگئی ۔ ۷ ۔ میں نے امسال غربت میں وہ لذت پائی ہے کہ جسکے
رشک سے ہموطن بھی اسکے حاصل کرنیکے لئے میرے پاس آتے ہیں تاکہ وہ اس لذت سے محظوظ
ہوں پس اگر میں اس صورت دوستوں اور وطن کو یاد نکروں تو کچھ تعجب نہیں اس لئے کہ وطن میں
لذت غربت نہیں ۔ ۸ ۔ اسکی خاک در پر شہیدوں کو بھی جگہ نہیں ملتی ہے پس اگر وہی خاک کسی کے
کفن کا عطر و کافور بنجائے تو یہ محض اسکا لطف ہی لطف ہے ورنہ یہ بات کب حاصل ہوسکتی ہے ۔
۹ ۔ نزہتگہ تفریح گاہ ۔ مطلب اے نظیری تو مہمان بہشتی ہے پس کس لئے غم کررہا ہے تیرا تو غمخانہ بھی
حوران بہشتی کی تفریح گاہ ہے (بہشت ہے) پس تجھے بہشت کا کیا غم ۔ ۱ ۔ پریدن ہائے چشم
آنکھ کا پھڑکنا ۔ مطلب کہتا ہے کہ آنکھ کے پھڑکنے سے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی عزیز آج سفر سے
واپس آرہا ہے یعنی میرے کانوں میں آج آواز آرہی ہے کہ کوئی عزیز سفر سے واپس آرہا ہے ۔ ۲ ۔ اس
ہوا کے پاؤں (پائیں) رہے ۔ (یا) بہت ہی مبارک ہیں جو دوست کے شہر سے آرہی ہے اس لئے کہ وہاں
(دیار دوست) پر مرغ بے پر بھی پرواز کرنے لگتا ہے (مبارک ہونیکا التزام کچھ خوب نہیں) ۔ ۳ ۔ آج
میرا معشوق حسن ملکت پروانہ کو تاراج کرکے آرہا ہے پس مال غنیمت میں سوائے ایمان کے اور کوئی
چیز نہوگی اگر تمکو ایمان درکار ہے تو گود پھیلاؤ اور غنیمتہاے ایمانی سے اسکو بھرلو ۔ ۴ ۔ جادو
نگاہان ۔ معشوقاں ۔ سر بہم خوردن ۔ الٹ گئی ۔ اعجاز ۔ صاحب اعجاز کے سامنے سحر باطل
ہوجاتا ہے ۔ مطلب ۔ میرے معشوق کے لب کے سامنے جب وہ اپنے لب کی جنبش اور رخسار
مجبور کے ساتھ دوسرے جادو نگاہوں کے سامنے آتا ہے تو انکا جادو باطل ہوجاتا ہے ۔ بساط
جادو الٹ جاتی ہے دوسرے جادو نگاہ شرمندہ ہوجاتے ہیں ۔ ۵ ۔ وہ غزال کہ جس کے پیچھے

سیکڑوں کمند انداز (صیاد) لگے ہوئے ہیں میرے دام نگاہ میں کسطرح پھنس سکتا ہے یہ امر محال ہے۔ ۶۔ روحِ سیاہ تردد کے باعث پرواز میں ہے اور شاہنشہ کا بخت ناز کر رہا ہے اسلئے کہ بالا ہی بالا اسکے ہاتھ میں ہما آگیا اور کسی کا شکار نہوا۔ (یعنی باوجود سپاہ مخالفت کی کوشش کے بادشاہ کو فتح و نصرت حاصل ہوئی اور اسنے ہمائے دولت کو شکار کرلیا۔ اسی وجہ سے اسکا بخت ناز کر رہا ہے) ۷۔ **بہ ترتیب صبوحی** صبح کی مینوشی کے اسباب کو ترتیب دینے کے لئے۔ **کمر می بست** مستعد بناتا تھا **مطلب** صبح کے وقت میں نے دیکھا کہ زمانہ دولت سے کہتا تھا کہ ترتیب صبوحی کے لیے تیار ہو خانخاناں (ممدوح نظیری سفر سے) واپس آرہا ہے۔ ۸ **گوناگوں** طرح طرح **مطلب** زمانہ کو طرح طرح کی سعادت حاصل ہے کہ جب فصل بہار ختم ہوتی ہے تو اسکے حسن (حسن معشوق) کا آغاز ہوتا ہے پس زمانہ کو ہمیشہ سعادت حاصل رہتی ہے کہ بے رونقی کا وہاں دخل نہیں۔ ۹۔ جب دل کسی کے دام زلف میں گرفتار ہوگیا تو پھر عاشق کے لئے سوائے صبر اور کچھ علاج نہیں کہ دل تو ادھر ناز کر رہا ہے اور دلبر ادھر ناز و انداز سے آرہا ہے پس بیچارے عاشق کے لئے سوائے صبر اور کیا چارہ ۔ ۱۰ اے نظیری (دوست سے) راز دل نہ کہنا چاہیئے اس لئے کہ اگر وہ دوست مخلص ہے تو خود بخود وہ تیرے راز سے آگاہ ہوجائیگا۔ یعنی اس صورت سے دوست کا امتحان ہوجائیگا۔ ۱۔ **سنگ سیہ** ۔ ادنی و کم ہمت۔ کور نابینا اندھا **مطلب** ہر ادنی و کم ظرف کو عشق عطا نہیں کیا جاتا اور اس پایۂ بینش کو ہر ایک اندھے (کم ہمت) کو نہیں دیتے بلکہ جو اسکے اہل ہیں صرف انھیں کو عطا کیا جاتا ہے۔ ۲۔ فریاد کہ جو کوئی عشق میں گرفتار ہوتا ہے اسکے لئے یہ ضروری ہے کہ اسکو یگانوں اور وطن سے دور لیجاکر فروخت کیا جائے جسطرح حضرت یوسف کو مصر میں لیجاکر فروخت کیا۔ ۳۔ غیرت تقاضہ نہیں کرتی کہ منکر کی چشم دل کے لئے خاکستر منصور دیدی جائے اس لئے کہ وہ اسکا اہل نہیں۔ پس نا اہل کو خاکستر دینا غیرت کے خلاف ہے۔ ۴۔ حالانکہ معشوق ہر طور پر جولانی کرتے ہیں (ہر جائی اور بے حجاب ہیں) پھر بھی انکو دعوی پوشیدگی رہا ہے۔ ۵۔ خانقاہ و دیر اس قدر سرد ہیں (عشق کی گرمی سے خالی)۔ کہ یہ معلوم ہوتا ہے کہ دور کسی جگہ آگ روشن ہے کہ روشنی تو ہے لیکن گرمی نہیں یعنی زاہد و برہمن

عشق کا دعویٰ تو کرتے ہیں لیکن گرمی عشق ان میں نہیں ہے۔ ۶۔ عیار۔ قدر و قیمت مطلب
وہ دردکش کہ جو مے کی حقیقت یا قدر و قیمت جانتے ہیں وہ فردوس کو ایک خوشہ انگور کے عوض بیچ
ڈالنے پر تیار ہیں۔ پس شراب معرفت کی قدر و قیمت کا کیا بیاں ہو۔ ۷۔ اے نظیری مجھے فروغ مغلیہ
اور تاراج قزلباشی کی خواہش ہے تاکہ ہند سے تجھے بھی مال غنیمت کے ساتھ وہ نیشاپور (وطن
نظیری) لیجائیں۔ یاد وطن ۔ ۸۔ بہا قدر و قیمت مطلب کلیہ ہے کہ معمور شہر (مقام) میں اگر کوئی
ویرانہ ہو تو وہ بہت عزیزالوجود اور گراں بہا ہوتا ہے پس اس ویرانہ کی طرح ہم بھی تیرے عشق
و محبت کے باعث بہت ہی عزیزالوجود ہیں۔ ویرانہ کا عزیز ہونا دو طرح سے ممکن ہے اول تو جسطرح
نوشیرواں کے محل کے برابر ضعیفہ کا ویران جھونپڑا۔ کہ نوشیرواں اسکی ایک گراں قیمت دینے پر تیار
تھا تاکہ اسکی ایوان کی پوری شان و شوکت نمایاں ہو جائے۔ دوسرے ہمہ معموری کے مقابل
ویرانہ ایک عزیزالوجود شئی ہے لیکن صرف عشاق اور دیوانوں کے لئے۔) ۹۔ ساطور۔ چھری۔
حریۂ قصابان۔ مطلب عشاق کے　　دلوں میں ذوق شہادت اسقدر گہرا اثر کئے ہے کہ تیری
کوچہ کے (جلادوں) کے سامنے وہ اپنا سینہ سیکڑوں زخم کھانیکے لئے پیش کر دیتے ہیں۔ اے رنجور۔
بیمار، ناتواں۔ مطلب اے نظیری اس ریش دل اور اپنی ناتوانی اور ناسور سینہ سے خوش ہو۔
اسلئے کہ غلام ناتواں فروخت نہیں کیا جاتا پس تجھے بھی تیرا محبوب فروخت نہیں کریگا اور تجھے وصل
دائمی میسر رہیگا پس یہ کرو انبساط کا مقام ہے۔ ۱۰۔ مردود۔ رد کردہ۔ ٹھکارا ہوا۔ ثمر۔ بہتری۔　غوا
فایدہ۔ مطلب بید کو دیکھو کہ وہ اپنی بے ثمری کے باعث یاران چمن سے دور اور رد کیا ہوا ہے　ہ
پس اسیطرح ہم بھی مردود دوستاں ہیں اسلئے کہ ہم سے کسی کو کچھ فائدہ یا نفع نہیں پہنچ سکتا ہم بھی
باغ دنیا میں اپنی بے ثمری کے باعث مردود ہیں۔ ۲۰۔ دیکھو عاشقوں کے لب سے کبھی آہ بھی نہیں
نکلتی اسلئے کہ وہ مرغ بسمل ہیں اور مرغ بسمل کی پرواز بس زیر پر تک محدود ہے۔ اگر وہ اف
کریں تو انکی محبت ناقص ہے مثال شمع سوزان عشق میں گھل گھل کے مرجانا ہے ۲۱۔ معشوقان
مجازی تاراج دیدہ (یعنی چشم) تاراج ہیں یعنی برباد کرنیوالے لیکن عشاق کو اسکا کچھ غم نہیں

اسلئے کہ عشق تو وہ راستہ ہی اختیار نہیں کرتا جس میں خطر جان نہو۔ یعنی عشاق کو اپنی بربادی
کا کچھ غم نہیں۔ ۱۴۔ معشوق ازلی کا جلوہ ذرہ ذرہ سے ہویدا ہے لیکن ان کور چشموں کا کیا علاج
جو اسکے دیکھنے کی قابلیت نہیں رکھتے اور اس سے محظوظ نہیں ہوتے۔ اگر جلوہ گاہ کے
سیکڑوں دروازے انکے لئے کھول دیے جائیں لیکن وہ کور چشمیاں پھر بھی جلوہ گاہ کا راستہ نہیں
پا سکتے۔ ۱۵۔ اپنے اچھے کام کا لوگوں سے چھپانا (اسکا اظہار نہ کرنا) جوانمردی کا بہترین نشان ہے اور
حقیقتاً اس سے اچھا اور کوئی جوہر ہو بھی نہیں سکتا اپنے ہنر کا ظاہر کرنا ہنر نہیں۔ ۱۶۔ فیروزی
فتح و نصرت مطلب عشاق کی فتح و نصرت عجز و انکسار ہی یعنی وہ عجز و انکساری سے فتح یاب
ہو سکتے ہیں تا وقتیکہ انکی صفت جمعیت درہم برہم نہو انکو ظفر حاصل نہیں ہوتی ہے۔ عاشق
کیلئے ضبط ایک ضروری و لازمی چیز ہے اور دل و دیدہ عنان بدست رہیں یعنی انپر قابو رہے
اور اگر کسی عاشق میں دیوانگی اور پریشانی پیدا ہو گئی تو اسکو صاحب نظر کہنا ظلم ہے وہ صاحب
نظر نہیں ہو سکتا۔ ۸۔ خون بہا رائگاں مطلب اے محبوب ہمیں تیری تلوار سے
کیا خوف ہم تو خوب واقف ہیں کہ تیرے دیدار کی قیمت ہمارا قتل ہے اور یہ بھی ہم جانتے ہیں
کہ عشق جو خون کرتا ہے اسکا خون بہا نہیں لیا جاتا ہے ہمکو تو قتل سے کیا ڈراتا ہے ہم کہیں
باز آنیوالے ہیں۔ ۹۔ گل و نسرین۔ رخسار محبوب مطلب تیرے گوشہ نقاب کے نیچے
نظر کرنے سے گل و نسرین کا سیر حاصل ہوتی ہے بس چشم کے لیے اس سے بہتر کوئی سفر نہیں یعنی
چشم کو لازم ہے کہ تیرے رخسار کی سیر کرے۔ ۱۰۔ ارمغان تحفہ۔ بلازم مسافر
مطلب۔ اے معشوق ایک گھر بھی تیری گفتگو۔ تیرے ذکر سے خالی نہیں اسلئے کہ ہر ایک
مسافر تیری ہی گفتگو کو بطور ارمغان (تحفہ) اپنے ساتھ لیجاتا ہے۔ خلاصہ یہ کہ ہر شخص کی زبان پہ
تیرا ہی ذکر ہے۔ ۱۱۔ رطل گراں۔ بڑا پیالہ۔ مطلب سے احوال بیہوشی کرنے والے ہماری
خبر تو بیخبر ہی پا سکتا ہے (اور ہم ایسے بیخبر ہیں) پس اگر احوال بیہوشی کیلئے تو قاصد روانہ کر رہا ہے
تو اسے مست کر کے رطل گراں دیکر ہمارے پاس بھیج کر سوا اسکے مستانہ کے اور کوئی ہماری

جنون پیدا ہوتا ہے اور جب نظیری کے ایک دفعہ آرام کرنے سے اس ویرانہ کی یہ کیفیت ہے تو پھر نظیری
میں کس قدر سودا جنون ہوگا۔ ۱۔ دوش ۔ دی شب کل رات مطلب کل رات جب کارکنان
قضا و قدر نے مجھے سوز دل و سینہ کی اجرت دی (براتدی) تو شمع کی طرح میرا سر بریدہ کرکے مجھے حیات
ابدی بخشی یعنی مرگ عشق حیات ابدی کا باعث ہے۔ ۲۔ جسوقت میں نے نالۂ پنہاں کا آغاز کیا تو معشوق
نے مجھے اپنے غمزہ سے خاموش کردیا اور جب میں گریہ کناں ہوا تو انھوں نے اپنے تبسم سے شیریں کام
بنادیا ۳۔ درد ۔ گاد ۔ تلچھٹ ۔ برات ۔ اجازت ۔ مزد مطلب ۔ جب سے میکدۂ عشق میں میری
رسائی ہوئی ہے تب سے میرے لئے بھی درد و صاف غم و شادی ہے یعنی عاشق کیلئے بھی درد و صاف
غم و خوشی ہے۔ ۴۔ کہ ۔ گیاہ ۔ گھانس ۔ مطلب ۔ میں جو کاہ کی مانند تھا اور اسکے جلوہ کے وقت
میرے پائے ثبات کو کوہ کی طرح لغزش نہ ہوئی۔ اس رشک سے طور کا جگر پارہ پارہ ہوگیا۔
باوجودیکہ وہ کوہ تھا لیکن جلوہ الٰہی کی تاب نہ لاسکا لیکن مجھ ضعیف البنیان کے لئے یہ محض اسکی
عنایت تھی۔ ورنہ میں اور اسکے جلوہ کی تاب۔ ۵۔ مفلس کنعاں ۔ حضرت یعقوب علیہ السلام
مطلب میں حضرت یعقوب (علیہ السلام) سے زیادہ اپنے محبوب کی جدائی میں گرسنہ دیدہ تھا لیکن
جسوقت مجھے اس حسن کی زکات (زکوٰۃ) عطا کی گئی تو میں خواجہ (امیر کارواں) حضرت یوسف کے
فروخت کرنیسے مالا مال ہوگیا تھا (تونگر) بنگیا۔ پھر مجھے کسی شئے کی طلب نہیں رہی۔ ۶۔ مجھے جو
حضرت خضر سی ہمت اور حضرت نوح سی نجات عطا کی گئی ہے وہ اسلئے کہ میں مشتاقوں کی کشتی کو (عشاق)
ساحل مقصود پر لگا دوں یعنی گم کردگان راہ کو راستہ پر لگا دوں۔ جسطرح حضرت نوح نے طوفان
سے بچا کر کشتی کو ساحل عافیت پر بمدد ایزدی لگایا تھا۔ شعشعہ ۔ روشنی ۔ مطلب ۔ اے
نظیری دیکھ تو کہ مجھے کیسے کیسے عالی درجات عطا کئے ہیں کہ میرے اختر کی روشنی فلک پر پہنچ
گئی ہے یعنی میں فلک پر پہنچ گیا ہوں یہ اسی کی نظر عنایت کا اثر ہے۔ ۱۔ مغ بچہ ۔ طفل مے فروش
مطلب ۔ آج کا راس مغبچہ کو بھی ہم نے اپنا ہم کیش بنالیا اور وہ کافر بیگانہ [illegible] اپنے یگانوں میں
سے ہوگیا۔ ۲۔ میرا معشوق ۔ نیش و نوش دونوں رکھتا ہے نیش اسکی مژگاں ہے [illegible] اور نوش اسکی

نگاہ شیریں ادا ہی۔ ۳- معشوق کی ترک چشم نے ہر وہ تیر جو کہ تیز تر کمان ابرو سے نکلا میرے ہی سینہ کو
اس کا نشانہ بنایا۔ ۴- دیہیم - تاج **مطلب** ہم فقرا کی یہ کلاہ نمد ہی اقبال دو گیتی ہی اور خانہ
درویش سے تاج شاہی حاصل ہو سکتا ہی یعنی عاشق الہی کے لیے کلاہ نمد ہی اقبال دو گیتی ہے
اور وہی اسکے لئے تاج شاہی ہی۔ ۵- وہ کام جو شمشیر و سنان سے دیر میں ادا ہو وہ کام اس دیدہ
خونین اور دل ریش سے جلد ادا ہو سکتا ہی۔ یعنے اسکی چوٹ کے سامنے وہ دونوں بیکار ہیں۔ ۶-
وہ شخص جو اس محفل دنیا میں سب کے بعد آیا اور سب سے پہلے اٹھ گیا وہ اہل مجلس کے دل پر بار نہیں
ہوتا۔ ۷- معشوق کے حسن و شمائل کو سرتا پا دیکھا لیکن تمام خوبیوں سے بہتر اور بڑھ کر اس کی وفاداری
(وفا) تھی۔ ۸- اگرچہ ہمنے دوست کا منصب ہمرازی حاصل کرنے میں اپنی جان تک سے دریغ نہیں
کیا لیکن افسوس کہ یہ دل غرض اندیش اور دو رو (منہ دیکھی بات کہنے والا) نکلا۔ بڑا دھوکا ہوا ایسی
صورت میں منصب ہمرازی مجھے کسطرح حاصل ہو سکتا ہی۔ ۹- نظیری نے عقل سے ہر چند خواہش
کی کہ ایسی کوشش کر کہ اس دیوانگی سے میں اپنی اصلی مرکز پر آجاؤں لیکن کچھ فایدہ نہیں ہوا
بلکہ وہ آپ سے باہر اور دیوانہ ہی بنا رہا۔ ۱- ہر صبح باد صبا کے پاؤں سے یوں زنجیر کھول لی جاتی
ہے کہ وہ بوے دوست لیکر میرے پاس آئے اور میری گرہ کھل جائے بس یہ وجہ ہی اور کوئی
سبب نہیں ہی۔ ۲- میں تو درد نایافت کے سبب سے سوختہ ہو رہا ہوں لیکن سمجھ میں نہیں آتا کہ بلبل
نے اس رنگ (معشوق) کو کہاں دیکھ لیا کہ نوا سنجی کر رہی ہے اور میں ابتک نہ دیکھ سکا۔ ۳- اے
معشوق میرا کام تو تیری زلف گرہ گیر سے بھی زیادہ پیچیدہ ہو گیا۔ میں سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ معاملہ کیسے سلجھیگا
بلکہ مجھے تو یہ یقین ہو گیا کہ یہ گرہ کشودنی نہیں۔ ۴- گل - معشوق **گلستان** - خانہ عاشق
**چشم براہ صبا کشودن** - انتظار قاصد کردن **مطلب** - ۱- اے
گل کبھی تو گلستان میں قدم رنجہ ہو۔ چشم نرگس کبتک باد صبا کے انتظار میں کھلی رہے
یعنی اے معشوق میں قاصد کا کبتک انتظار کروں کبھی تو اس غریب خانہ
میں تو قدم رنجہ ہو۔ ۵- اے معشوق دل و دیدہ تیرے اشتیاق دیدار میں خلطاں و پیچاں ہیں۔

تو اپنی نقاب الٹا دے تاکہ [illegible] اس کی دل کی سوزش کم ہو جائے [illegible] عقدہ کشا [illegible] دنیا میں اگر کہیں
فتنہ اٹھا ہو تو اسکے دفع کرنے کے لیے دعا کی جاتی ہے لیکن اسکی زلف و چشم سیہ جہاں فتنہ اٹھا رہی ہے
وہاں پر اگر اسکے دفع کرنے کے لیے دعا کریں تو یہ کفر ہے پس اسکو برداشت کریں کہ عین اسکی رضا ہے۔
اور عاشقوں پر جو بلا نازل ہوتی ہے وہ رحمت ہے اور رحمت کی ناشکری کرنا کفر ہے۔ ۷۔ ایں قدر سیر
دنیا مطلب اگرچہ اس دنیا کی سیر کرنا کچھ برا نہیں لیکن مجھے اس سیر سے خوف معلوم ہوتا ہے اس
کہ اگر دنیا [illegible] پاؤں [illegible] سے یعنی اگر سیر کی تو ہم مغرور ہو جائیں گے یعنی اپنی
دولت و نعمت کے غرور میں ہم اپنا بیت کو بھی فراموش کر دیں گے پس جس کی سیر سے عجب و خود بینی
پیدا ہو اسکا نہ دیکھنا ہی بہتر و اولی ہے۔ ۸۔ اے نظیری اگر میں میخانہ میں زمزمہ سنجی کروں۔ تو ایسا
کیفیت پیدا ہو جائے اور ایسی مدہوشی طاری ہو کہ مطرب اپنی اپنی قبا اتار کر مجھے دیدیں یعنی قوال
ہم [illegible] میری [illegible] سے مست و مدہوش ہو جائیں۔ ۱۔ معشوق کی گلی کی خواہش نے مجھے آوارہ کر دیا
یعنی اسکی جستجو میں آوارہ پھر رہا ہوں اور حقیقتاً اسکا افسوس ہے ایسا ہے جو اپنوں سے بیگانہ بنا دیتا ہے
نہ [illegible] کی خواہش نہ بیگانوں کی پرواہ۔ بس اسی کا خیال ہر دم دامنگیر ہے۔ ۲۔ صلاح [illegible]
درستی مطلب عشق نے مجھے کافر بنانے میں مصلحت [illegible] کفر کو میرا یقین (ایمان) اور انکار کو
میرا ایمان بنا دیا (یعنی مجھے منکر و کافر بنا دیا) یہ سب محبت ہی کے کرشمے ہیں کہ میرا دل جو کعبہ تھا اسے
دیر [illegible] بتخانہ بنا دیا کہ ہر وقت دل میں اس بت کا خیال رہتا ہے ۳۔ نقش موہوم۔
مٹا ہوا نقش جیسے کوئی پڑھ نہ سکے مطلب قلم اس محبوب کے دست اختیار میں ہے اور میں
نقش موہوم کی طرح ہوں اسکی مرضی میرے لیے دیوانگی لکھ دے یا فرزانگی۔ سیاہ کرے یا سفید
ہر چہ رضائے او میں تو مجبور محض ہوں مجھے چون و چرا کی قدرت کہاں ہے۔ ۴۔ میں تو ناخن غم سے
اپنی جان کو ریش ریش کر رہا ہوں اے کاش کبھی اسکی زلف معنبر میں شانہ کرتا [illegible]
مبارک ہے وہ ہاتھ کہ جس نے ایک دفعہ بھی اسکی زلف میں شانہ کیا ۵۔ گلخن گلشن مطلب
میں تو اس مجلس کی رد و قبول سے اکتا گیا کہ کوئی مجھے رد کرتا ہے اور کوئی قبول بس کسقدر خوش نصیب ہے

امید خبر سے میں دلکو خوش کر لیتا تھا کہ وہ ضرور خبر لیکر آئیگا لیکن جب قاصد آیا تو اسنے اور دل جلا دیا۔ کیسا نامہ اور کہاں کا پیغام خالی ہاتھ میرے سامنے آیا۔ واسے نظیری تجھے ایسی کونسی بلا درپیش تھی کہ جسکی دعا مانگنے میں تو اسقدر مصروف تھا کہ معشوق آکر چلا بھی گیا اور تو نے گریبان چاک نہیں کیا حیف ہے تجھ پر۔ ۱۔ ہر وہ فتنہ جو معشوق اٹھاتا ہے مجھ ہی کو پامال کرتا ہے اسلئے کہ مجھ پر ہر طرف سے بلا چھائی ہوئی ہے۔ ۲۔ میرے آب غم میں اسقدر قوت نامیہ موجود ہے کہ اگر چیونٹی ایک دانہ کو میری خاک سے آب سے کشتکاری کرے تو اس ایک دانہ سے ایک خرمن اسے حاصل ہو سکتا ہے۔ ۳۔ وہ بیوفا جو شام زندگی ہی میں کبھی شمع بالیں نہ بنا اس سے یہ امید کب ہو سکتی ہے کہ بعد مرگ وہ میری قبر پر شمع روشن کریگا۔ ۴۔ عور مفلس ننگا مطلب عشق اور وصل محال ہے اسلئے کہ خلعت سلطانی کبھی مفلس ننگا کو نہیں دیجاتی۔ پس عاشق مفلس ہے اور وصل خلعت سلطانی ہے بنا بریں وصل ناممکن ہے۔ ۵۔ مستور۔ پوشیدہ مطلب اے ہم نفسوں یہ جو میری رسوائی سر بازار ہو رہی ہے اس پر افسوس نکرو۔ یہ کوئی نئی بات نہیں عشق ہمیشہ خلوت نشینوں (عشاق) کو سر بازار رسوا کیا ہی کرتا ہے۔ اسکا کام ہی یہ ہے۔ ۶۔ گلستاں میں آجکل کچھ لطف بہار ہے پھولوں کا حسن اسقدر ترقی پر ہے کہ بلبل مجروح ہو رہی ہے اور پھولوں کی برق حسن کا یہ عالم ہے کہ پروانہ اسکی تابش سے بسمل (رنجور) بنا ہوا ہے۔ ۷۔ اے نظیری مجلس عشق میرے ہی فروغ سے روشن ہے اسلئے کہ حضرت موسی میرا چراغ روشن کرنیکے لئے طور سے روشنی (آگ) لاتے ہیں یعنی میرا چراغ تجلیات الٰہی کی ضیا سے روشن ہے جو باعث فروغ مجلس عشق ہے۔ ۱۔ معگیہ۔ بازار مطلب جس شے کی خریداری قیمت نہیں ہے یعنی تو جسکا خریدار نہیں ہے وہ بازار میں پھر کسی کے دل کا بار نہیں ہوتا۔ یعنی اسے کوئی نہیں خریدتا وہ پھر مردود ہو جاتا ہے۔ ۲۔ قیمت یوسف کساد بازاری کے سبب ایک سر سو بھی کم نہیں ہو سکتی چاہے کوئی خریدار ہو یا نہ ہو۔ یعنی متاع حسن پر کساد بازاری کا اثر نہیں پڑ سکتا وہ اس سے مستغنی ہے۔ قصہ حضرت یوسف علیہ السلام معروف قصہ ہے بنا براں تلمیح کی تشریح کی ضرورت نہیں۔ ۳۔ وقت نزع جو تکلیف ہوتی ہے اس کی وجہ یہ نہیں ہے کہ جان کالبد سے نکل رہی ہے بلکہ حقیقت یہ ہے

کہ تو سینہ سے باہر نکلتا ہے اور تجھے ہم چھوڑنا نہیں چاہتے اگر یہ نہ ہوتا تو جان دنیا کچھ دشوار بات نہ تھی
۳۔ تیری نرگس مخمور سے فتنے تو اٹھتے ہیں لیکن وہ بیدار نہیں ہوتے اسلئے کہ وہ مخمور ہیں پس انہیں
بیداری کہاں سے آسکتی ہے جو بیدار ہوں۔ ۵۔ تیرا حسن بھی ایک عجیب جادوگر ساحر ہے اگر کوئی
گرفتار نہیں تب بھی وہ خاک و خون پر ضرور تڑپتا ہے۔ اور جب تک وہ گرفتار ہوا اسکا سنبھل ہونا
محال ہے لیکن یہ تیرے جادو سے حسن کا ایک کرشمہ ہے۔ ۶۔ عار۔ بے ننگ۔ مطلب تیرا غم میرا
مونس و ہمدم ہے لیکن بخت سراسیمہ ہے کہ اگر یہ غم تیری طرف سے ہے تو اسکو مجھ سے عار کیوں نہیں
جسطرح تجھکو مجھ سے عار ہے اسطرح اس غم کو بھی مجھ سے عار ہونا چاہئے تھی۔ یہی سبب میرے بخت کا
پریشانی کا ہے۔ ۷۔ وہ شعلہ عشق کہ جو خس و خاشاک میں پیدا ہو وہ عشق نہیں ہے یعنی بوالہوس کا
عشق عاشق نہیں ہے اسلئے کہ ہر شخص اس نشہ عشق سے واقف نہیں ہے۔ یہ خاص لوگوں کا حصہ ہے۔
۸۔ جسطرح بے نظیری کو سوا تیرے [illegible] اور کسی سے کچھ سروکار نہیں جسطرح بیدانہ ہر چند کہ وہ چاہتا ہے
لیکن اسے گل سے کچھ واسطہ نہیں عجب شمع ہے اور وہ شمعہ۔ دیروز۔ مطلب کل میرے دل فگار نے
ایسی شرر و سرائی کی کہ آہوحرم سے اور صید گلزار سے اسے شکار کل آ گئے۔ ایسا اثر تھا کہ دونوں بیہوش
ہوگئے۔ ۲۔ پار۔ پارسال۔ پیرار۔ سوم سال گذشتہ مطلب اگرچہ میں نے امسال زہد و ستم
اختیار کر لیا ہے لیکن ابتک وہی پارسالی و پیرارکا رنگ رندی موجود ہے اسمیں کچھ کمی واقع نہیں
ہوئی۔ ۳۔ میں نے کعبہ سے خود بخود تو بتیں کی ہے بلکہ ایک کافر نے خانہ خدا سے ایک بت لا کر میرے
سامنے رکھدیا کہ اس کی عبادت کر۔ ۴۔ اے دوستو ابوالعجبی عشق صرف میری ہی راہزن نہیں بلکہ
ہزار شیخ و برہمن کو خرقہ و زنار سے بازرکھکر گمراہ کر دیا۔ ۵۔ ہمارے دل میں اسقدر رنگ عشق موجود
ہے کہ جو کانٹا (خار) ہمارے رستہ میں پاؤں میں چبھا اس میں سے گلشن کے پھولوں کا رنگ پیدا ہو گیا
ہمیشہ کیفیت انکا اثر ہے اسکو بھی رنگ دیا رخون کا رنگ گل سے رنگ سے [illegible] ہے اور [illegible]
بخوبی ہوتا ظاہر ہے۔ ۶۔ جو کوئی بھی ہماری خلوت میں آیا تو خلل انداز ہوا [illegible]
ساتھ ہی کی اسلئے کہ اتنی دیر تک ہمکو پردہ دیدار سے دور رکھا کہ خلوت میں اسرار اس دل کے

سیراب ہوجائے ۔ ۷ ۔ میرے دل میں اسرار الٰہی کا دریا موجزن ہے لیکن افسوس کہ ان کج بحثوں کے سبب سے (اہل دنیا ۔ بوالہوساں) وہ دل کے دل ہی میں ہیں جیسے نہر پتھر کے اندر، پس کسی سوختہ جاں کو اے مخاطب (عارف عاشق) لا تاکہ میں اسکے سامنے بیان کروں ۔ یہ دنیا والے تو اسکے اہل نہیں ہیں ۸ ۔ **ملک گیران سخن** ۔ شاعران ۔ **مطلب** شاعروں نے جو کچھ کہا ہے وہ سب دروغ و لغو ہے پس اس تمام کھوٹی و کھری نقدی میں سے چھانٹ کر یکہ کر میرے پاس صرف کھری (نقد) نقدی لا ۔ یعنی سخنانِ لغو و دروغ سے احتراز کر اور راست گوئی کا عادی بن ۔ ۹ ۔ **پیر ہری** ۔ پیر ہرات حضرت شیخ فریدالدین عطار ۔ **مطلب** ۔ اے مخاطب، نظیری کی اس صنعت الفاظ سے تو میرا دل پریشان ہوگیا (عبارت بلیغ یا اشعار) پس حضرت عطار کی کوئی سادہ عبارت بیان کر ۔ ۱ ۔ **جرعہ** ۔ گھونٹ ۔ **مطلب** ماہ کی طرح کہ اسکا جرعہ ماہتاب ہے (چاندنی) اور صبح و شام وہ خاک پر اسکی نچھاور کرتا ہے (یعنے چاندنی تمام زمین پر پھیلتی ہے) پس اسیطرح تو بھی صبح و شام مے نوشی سے گریز نہ کر اور جرعۂ مے سے خاک کو رنگین بنا ۔ یعنی صبح و شام مے نوشی کر ۔ ۲ ۔ **گنج سرابیل بہشت بہا خزانہ** ۔ آب بادہ شراب انگوری ۔ **مطلب** اگر باغبان گنج سرابیل (بہشت بہا خزانہ بھی پاسے (حاصل ہوجائے) تو اس سے کہو کہ اسکو شراب (مے نوشی) میں صرف کردے ۔ یعنی شراب کے مقابلہ میں زر کی کچھ قدر و قیمت نہیں ۔ ۳ ۔ عشق میں اگر جان و سر بھی قربان ہوجائے تو اسکے قربان کرنے میں پہلو تہی نہ کر ۔ اگر عیش دائمی چاہتا ہے تو اس دنیاوی حیات تلخ کو قربان کردے اس سے کنارہ کش ہوجا ۔ کہ حیات جاودانی اسی میں ہے ۔ ۴ ۔ **حدیث** گفتگو ۔ **انگبین** ۔ شہد شیرین ۔ **مطلب** ۔ اے معشوق تو بہت ہی شیرین سخن ہے پس اسکے شکرانہ میں ترش سائلوں کو کچھ شکر خیرات کر ۔ یعنی عشاق کو اپنے کلام شیریں سے محظوظ بنا ۔ ۵ ۔ **بینش کوتاہ** ۔ کم نظری ۔ کوتاہ بینی ۔ **مطلب** ۔ اے معشوق ہم تو تجھکو اپنی کوتاہ بینی کے سبب سے نہیں دیکھ سکتے پس تو ہی ایک نظر ہم پر مبذول فرما تاکہ ہم تیرا مشاہدہ کرسکیں ۔ ۶ ۔ اے محبوب تو ہماری جان کے

اندر ہی اور ہماری آنکھوں سے پوشیدہ ہی پس اگر تو اپنا جمال جہاں آرا نہیں دکھاتا تو کم از کم اپنی
خبر ہی ہم تک پہنچا۔ (اپنی خبر سے تو دریغ نہ کر) ۲۔ اے معشوق خاک گشتۂ غربت (میں بخود)
ہمیشہ تیرے احسان کا امیدوار ہی پس کبھی تو اس خاک پر گذر کر کہ اسکی امید بر آئے (یعنی میں
ہمیشہ تیرے نظر التفات کا امیدوار ہوں پس کبھی تو ایک نظر عنایت ادھر بھی ہو جا سکے
رہگذر ویران پر گذر ہو) ۸۔ ہشک مشک پاشی سے زخم ہرا ہو جاتا ہی مطلب اس دل
شوریدہ کا زخم خشک ہوا جاتا ہی اے محبوب اپنی زلف سیہ سے اس پر مشک پاشی کر تاکہ پھر
تازہ ہو جائے اور میں درد جراحت سے محظوظ ہوں۔ ۹۔ اے نظیری تیرا بیان شوق ایک طول طویل قصہ ہی
پس کبتک اسے تو بیان کرتا رہیگا قصۂ شوق گو مگفتہ اور کاغذ سیاہ کرنے سے کیا فائدہ۔ اپنی بیاض رخ کو اشک غم سے
رنگ یعنی اسکے بیان سے کیا فائدہ ہاں آہ و زاری کر کہ یہ کچھ سود مند ہو سکتی ہی ۱۔ میرا دل جسقدر اپنا آشیانہ سے دور رہتا ہی
اسی قدر زیادہ اسکو آرام ملتا ہی اسلیے کہ یہ دل طائر وحشی سے بھی زیادہ رمیدہ ہی پس طائر وحشی کو انسانوں کے درمیان کبھی
آرام نہیں ملسکتا۔ ۲۔ جب سے وہ خدنگ قامت (معشوق) میری آغوش سے گیا ہی تب سے میرا قد
خمیدہ اور میری پشت بہت ہی شکستہ ہو گئی ہی (تیر جب کمان سے نکلتا ہے تو اسوقت کمان خمیدہ
ہوتی ہی) ۳۔ اے معشوق تو نے جس کسی کے قتل کا حکم دیا وہ حکم پورا ہوا حالانکہ بے گناہ کا خون بہایا
گیا لیکن اسکی معصومیت تیرے حکم کے سامنے کارآمد نہ ہو سکی اور تیرا حکم رد نہوا۔ ۴۔ شحنہ کوتوال
حاکم مراد از عشق شاہد معشوق مطلب عشاق تو تیرے عشق میں گریباں دریدہ رہتے ہی ہیں
لیکن تیرے عشق کا وہ سودا ہی کہ اگر وہ کسی معشوق کو عطا کیا جائے تو وہ عاشق سے زیادہ گریباں
دریدہ ہو (گریباں کی دھجیاں اڑا دے)۔ ۵۔ اے محبوب خورشید بھی باہمہ آب و تاب
تیرے رخ روشن کو دیکھکر (تیری کمان سے تیر کھاتا ہی) تجھ پر فریفتہ ہو جاتا ہی اسلئے کہ کسی نے
کبھی تیرے سوا اور کوئی ماہ تمام آفریدہ نہیں دیکھا یعنی تو ماہ تمام آفریدہ ہی حالانکہ ماہ تدریج
کمال پر پہنچتا ہی اسپس تو ماہ سے بھی بڑھ کر ہے۔ ۶۔ میرے دل پر ہزاروں امیدیں دانت
لگائے ہوئے ہیں یعنی پوشیدہ ہیں اور تیرے دست نا بستہ ہیں پس اس شخص سے زیادہ ہی

دامن پکڑتا ہی یعنی جہاں حسن ہو وہاں عشق بھی ضرور ہو۔ ۳۰۔ اسکے حکم کے سامنے کوئی بھی عذر خطا نہیں
کر سکتا اگر ایک خطا کا عذر کیجیے تو دوسرا گناہ موجود ہو یعنی یہ کہ عذر خطا نا ممکن ہو بخشش اسکی عنایت
پر موقوف ہے انسان سرتاپا مجسمہ گناہ ہی کہاں تک عذر گناہ کرے۔ ۳۱۔ بے نظیر ہی درد نایابی دوا کی
درد لا دوا ہے پس سوا سے خاموشی کے اور کچھ اسکا علاج نہیں ہو سکتا۔ ۳۲۔ جب درد دل ترقی
کرتا ہی تو میں اسے صبر کی تلقین کرتا ہوں کہ ذرا صبر کر ابھی اسکی دوا ہوتی ہی اور اپنے مسیحا طبیب
سے شفاعت کرتا ہوں اسلئے کہ مجھے اس درد میں یہ اطمینان آتا ہی کہ جو درماں سے میسر نہیں آ سکتا۔
۳۳۔ اس کے عہد پر اعتماد نہ کرنا چاہیے کہ تمہیں عہد شکنی ہو یعنی معشوق درست قول پر اعتماد وفا
نکرنا چاہیے ہاں جو پیمان شکن ہو اس سے ضرور وفا کی امید ہو سکتی ہے کہ اگر ایک پیمان وفا توڑیگا
تو دوسرا پیمان وفا تو ضرور پورا ہوگا۔ اور جسمیں پیمان شکنی نہیں اس سے دوبارہ وفا کی امید ہی
نہیں سکتی ہے۔ ۳۴۔ اے محبوب اگرچہ میں یہ جانتا ہوں کہ تیری جان کی قسم کھانا خوب نہیں۔
لیکن تیری جان کی قسم مجھے اسکے سوا اور کوئی قسم یاد ہی نہیں رشوخی تو دیکھیے یہ کہنے پر بھی اسکی
جان کی قسم کھا رہی۔ (رشک) ۳۵۔ اے معشوق تیرے شوق رخسار میں رو دیدار میں سراپا چشم آرزومند
بنا ہوا ہوں اسلئے کہ تیرے ہجر میں میرا ہر ایک آنسو بجائے خود ایک چشم آرزومند ہو کر

۵ **پیر کنعاں** حضرت یعقوب علیہ السلام پدر حضرت یوسف علیہ السلام۔ **بیت الحزن** وہ
مکان ہی جہاں حضرت یعقوب علیہ السلام حضرت یوسف کی جدائی میں رو رو کر زندگی گزارا کرتے تھے۔
**مطلب** حضرت یعقوب بیت الحزن میں کس سے انس و نسبت کر کے آرام پاتے اسلئے کہ دوسرے
فرزند حضرت یوسف کی مانند نہ تھے جو ان کی دلبستگی کا موجب ہوتے ہیں۔ ۳۶۔ اے محبوب تو نے
میرے حال پر اسقدر بخشش مبذول فرمائی کہ اسکی شرم کے باعث میں مر گیا پس میں نے اپنا
خون تجھ پر حلال کر دیا کہ ایسی مروت کسی اور سے اسباب دنیا کے ہیں نہیں ہو اور ایسے خداوند
سے خون بہا لینا محض نادانی ہی ہے۔ ۳۷۔ اے محبوب اسقدر تاب و توان تنگی میں ہی کہ تو آئینہ
دیکھ اپنے حسن سے سیر ہو جاتا ہو اور تو کوئی بجز تیرے تیرے جمال کی تاب نہیں لا سکتا۔

۸۔ نظیری جب شکوہ کرتا ہو تو وہ تیرے غصہ و کینہ کا عکس ہوتا ہو اور جب شکر ادا کرتا ہو تو اسے تو عکس مہر خیال کرتا ہو پس اب اس سے زیادہ اس طوطی (خود۔ مجھے) کو آئینہ نہ دکھا (یعنی مجھے آمادہ سخن نہ بنا) ورنہ شاید اور کچھ شکر و شکوہ کرے جو تیرے بار خاطر ہو ۹۔ ۱۔ اے معشوق تو اسقدر بیرحم دل ہو کہ دل صیاد باوجود اس قدر بے رحمی کے تجھ سے غنیمت ہے اور تو ایسا سخت کلام (زبان) ہو کہ مکتب میں استاد کے طمانچے اس سے بہتر ہیں۔ خلاصہ یہ کہ تو بہت ہی بیرحم و سخت زبان ہو۔
۲۔ باوجود اس حسن و زیبائی کے جو باعث تیار ہیں تو آزاد ہے پس اسی وجہ سے تیری خاطر آزاد تیری تمام خوبیوں سے افضل و برتر ہو۔ ۳۔ **فریب خندہ میخواند** ۔ فریب دہد از تبسم۔
مطلب ۔ اے محبوب تو اپنے تبسم سے مجھے فریب دیتا ہو اور غمزہ سے مجھ پر عتاب کرتا ہو ہر چند کہ محبوب کی مہر و وفا پسند آنیوالی شی ہو لیکن میں تیری بیدادی کو اس مہر و وفا سے زیادہ پسند کرتا ہوں۔
۴۔ جسطرح دریا کبھی ساکن ہوتا ہو اور کبھی تلاطم انگیز اسیطرح میں کبھی خاموش ہو جاتا ہوں کہ خاموشی اسکو پسند ہو اور کبھی فریاد کرنے لگتا ہوں کہ فریاد خاموشی سے بھی زیادہ اسکو پسند آتی ہو۔
۵۔ اگر وہ معشوق مجھے زیر و زبر بھی کر دے تو مجھے اسکی بیداد کی شکایت نہیں اسلئے کہ اس بنیاد کو جسے وہ برباد کر رہا ہے پہلے سے زیادہ اچھی صورت میں اسے برپا کریگا یعنی یہاں بربادی میں بھی امید بہبودی ہو پس پھر شکوہ بیداد بیجا ہے ۶۔ اگر میں اسپر ایک جان قربان کر دوں تو وہ اپنے زیر لب سے ایسی سیکڑوں جانیں عوض میں اس سے بہتر دے سکتا ہو (لبوں میں اعجاز مسیحائی ہو) پس جان قربان کرنیکا اب کیا غم ہو ۷۔ اے **نظیری** اگر تجھ میں مادہ عشق و محبت نہیں ہے جذب عشق تجھ میں صحبت عشق سے بغیر کسی سبب کے فضل و ہنر عشق پیدا کر دیگا۔ یعنی جذب محبت ناسیری اور صحبت عشق سے تجھ میں بھی عشق پیدا ہو جائیگا۔ نسخہ صحبت کی بجائے لصحبت ہونا چاہیے
اے مطرب تو جس پردہ کو بجا رہا ہو اس سے میرا دل گرفتہ ہو رہا جاتا ہو پس یا تو کوئی اور پردہ چھیڑ یا اس پردے کے راز کو اٹھا دے تاکہ تو مطلق بنجاؤں۔ رنجیدہ گرفتگی دور ہو جائے ۲۔ کو گویا ہے مطلب اور ایسی نغمہ سرائی کر کہ غم عشق پیدا ہو۔ یعنی نغمہ عشق انگیز چھیڑ اور ۳۔ شور و شوق

وستی جوانی کو ہم سے دور کردے تاکہ یہ سد راہ نہ بنے ۔ ۳۔ مرحلہ۔ رستہ۔ مطلب وہ رستہ
جو حریم محبوب سے قریب ہو بہت ہی زیادہ عزیز ہوا کرتا ہے پس یہ راہ عشق محبوب سے جلد ملا دینے والی ہے
لہذا جبتک اس راہ میں سر نہ چلا جاوے اس راہ سے قدم نہ اٹھا اور راہ کو نہ چھوڑنا جب تک دم رہے)
۴۔ بط می۔ بط سے کپ شراب۔ بلبلہ۔ صراحی۔ پرداختہ۔ خالی شدہ۔ مطلب
ہاں۔ اے بط شراب صراحی خالی ہو گئی اسے پر کر کہ بغیر تیری مدد کے اسرار مغاں نہیں ظاہر ہو سکتے
اور جب تیری مدد ہو گی تو اسرار مغاں فوراً معلوم ہو سکتے ہیں ۵۔ اے نظیری یہ تیرے ہم نفس
(اہل دنیا) آتش سرد کی مانند ہیں تو ان سے گرمی عشق نہیں پا سکتا ہاں خود ایک دفعہ دم گرم
نکال اور مثل سوختہ کے روشن ہو جا۔ یعنی اہل دنیا سے تجھے کچھ فائدہ حاصل نہیں ہو سکتا ہاں اپنی
ہمت سے کام لے اور راہ عشق میں گام زن ہو ۔ ۶۔ یاد کے بجائے بار بنائیے۔ ش و۔ طفلی ہی میں
مجھکو اس رنج و راحت کا سامنا کرنا پڑا کہ جب تک خون جگر شیر نہ بنے (پیدا ہونے سے مراد ہے) تجھے
خون جگر پینا پڑا کہ یہ غم ہے اور شیر یا در راحت ہے۔ پس خیال کر سکتا ہے کہ دنیا میں رنج و راحت
سبھی کا سامنا کرنا پڑیگا۔ جب طفلی میں یہ حالت ہے تو خدا جانے آگے کیا کیا مصیبتیں اٹھانا پڑیں
نیز یہ کہ شیر بھی (راحت) تجھکو جب ہی میسر آسکتا ہے کہ جب تو خون جگر سے دریغ نہ کریگا۔ یعنی
تکالیف برداشت کریگا تب کہیں راحت میسر ہو سکتی ہے ہاں غم و رنج ارزاں ہے ۷۔ شرنگ
اندرائن۔ زہر۔ ایک قسم کا پھل ہے۔ تبرزد۔ مطلب اس چرخ ناہنجار کا جام نیش و نوش سے
مرکب ہے اگر اس سے تجھے کوئی مقصد حاصل بھی ہوا اور تیرا کام بن گیا تو اسے تو اپنے مقصد کی
ہستی پر بھول نہ کر بلکہ اُسے بدتر خیال کر کہ اس فلک کج رفتار سے کسی کی کاربرآری نہیں ہوئی۔
جب تک تو اپنے مقصد کے پورا کرنیکی فکر میں لگا رہیگا تب تک تیری کاربرآری نہو گی ہاں اپنی
مراد کو ترک کر دے تب تجھے مقصود حاصل ہو سکتا ہے ۸۔ ۹۔ ۱۔ اے نظیری یہ دل اول ہی شب سے
فیض کا طالب ہے پس تو بھی لب کشا ہو اور دعا طلب کر اور صبح کا ساغر لبریز حاصل کر یعنی
(دعا) آہی میں مشغول ہو تاکہ تجھے فیضان رحمت ہو اور دل کی مراد بر آئے ۱۰۔ نظیری کا محبوب

خود ایک جگہ عاشق ہو گیا ہے کہتا ہے۔ اسے لوگو ذرا اسکی نمناک پلکوں کو تو دیکھو تمکو معلوم ہو جائیگا
رہ راہ می رود م کہ ضرور کہیں دل لگا یا ہے اور اسکے پیراہن کے چاک سے اسکی دل کی آگ باہر ظاہر
ہو گئی ہوگی اور معلوم ہو گیا ہو گا کہ ضرور کہیں عاشق ہوا ہے۔ ۱۲ اسکی زلف جو دوسروں کے لئے
دام تھی اب خود اسکی گردن میں دام بنی ہوئی ہے اور ذرا اسکے پاک دامن کو تو دیکھو کہ کیا خون آلود
ہو رہا ہے رشک سا خون میں سے ہم آستے اپنے محبوب کے ہجر میں خون رو رہا ہے۔ ۱۳ ۔ شراب اسے کچھ سروکار
سے کام اور نہ کچھ مہر و وفا سے مطلب۔ کسقدر بیباک ہو رہا ہے اور کیسا ترش گفتار ہو گیا ہے
ذرا دیکھنا غرض یہ کہ اسکے عشق میں دیوانہ بنا ہوا ہے۔ ۱۴ بیباک۔ کمند۔ مطلب یہ ہے
کسی غزال (معشوق) کو فریب دینے جا رہا ہے کہ چشم آہو اور کمند زلف ساتھ لئے ہو۔ ضرور ہے
ضرور کسی کو گرفتار کریگا۔ ۱۵ عجب تماشہ ہے کہ ادھر تو وہ خود معشوق کے یہاں سے آ رہا ہے اور
اُدھر اسکے عشاق پہنچے گئے ادھر تو وہ خود آہو کو شکار کرکے آ رہا ہے اور یہاں شیر (عشاق) اسکی
فتراک (شکار بند) میں بندھے ہوئے ہیں۔ یعنی عاشق بھی ہے اور معشوق بھی ہر دو صفات
موجود ہیں۔ ۱۶ کیا لطف ہے کہ خود دوسروں کے گرفتار کرنیکا ارادہ رکھتا تھا لیکن خود گرفتار
ہو گیا اگرچہ اپنا دل ہار گیا ہے لیکن بہتوں کے دل جیت کر بھی لئے ہیں ذرا اس معشوق عاشق
پیشہ کے باز و چالاک کو تو دیکھو کہ کسقدر ہوشیار ہے ۱۷ اے نظیری آفریں! تیرے ہوش و
ادراک پر کہ ایسے وحشی غزال کو تو نے اپنا رام (مطیع) بنا لیا کہ جو حیا کے باعث بیابان (سبب
حیا) میں رم کر رہا تھا۔ آفریں۔ دوسرا مطلب۔ وہ آہوئے وحشی جو شرم و حیا کے باعث صحرا
و بیابان میں رم کر رہا ہے اسکے ہوش و ادراک کو دیکھتے ہوئے یہ کب امید ہو سکتی ہے کہ
وہ نظیری کا اسیر (مطیع) ہو جائیگا یہ صرف خام خیالی ہے۔ ۱۸ اے چشم زخم۔ وہ نقصان
جو کسی کے دیکھنے سے پہونچے (نظر بد) مطلب خلق کی نظر بد سے اس حسن روز افزوں کو
کیا نسبت جس کی زلف و رخسار کا اعجاز ہے اسے افسوں کیا گزند پہنچا سکتا ہے۔ اعجاز کے
سامنے سحر باطل ہو جاتا ہے۔ پس نظر بد افسوں کی مانند ہے اس سے حسن کو کیا نقصان

پہنچ سکتا ہے۔ ۲- عشاق کے لیے اسکا عتاب و لطف برابر ہے چاہے عتاب کرے یا لطف سے پیش آئے
عشاق نالہ کرنے سے باز نہیں آتے بلبل کو تو نوا سے مطلب ہے اسے مضمون سے کیا غرض اسیطرح عشاق
کو تو گریہ و زاری سے کام ہے نہ لطف سے مطلب نہ عتاب سے غرض۔ ۳- عشق کے مجانیات حکمت سے خالی
ہیں یعنی عشق میں حکمت کا دخل نہیں مجنوں کی مصلحت اندیشی کا عقل سے کیا تعلق حاصل کلام یہ کہ
عشق عقل و حکمت دونوں سے بے تعلق ہے۔ ۴- بطاس- ایک قسم کا برتن ہے جس میں شراب پیتے
ہیں۔ کعبتین- دو پانسے- مطلب یہ ہے کہ ہم تو گردش پیالہ اور پانسوں کے نقش سے مطلب ہے ہمیں
نجوم و گردش فلک سے کیا غرض ہے ہم تو اتفاق پر خود دست ہیں ۵- وارستگی- آزادگی۔ میمون
مبارک- مطلب دولت وارستگی یعنی عشق جس وقت بھی میسر ہو خوب ہے عشق کے لئے نیک ساعت
اور اچھے وقت کی ضرورت نہیں بلکہ جس وقت بھی اسکی دولت ملے حاصل کرے۔ ۶- [illegible] اس
بیابان میں کہ جہاں حسینوں کا اجتماع ہے عشاق پاہزاروں کو پہنا تے ہیں اسلئے کہ رہروان شوق عشق
کو قتل و غارت کا کوئی خوف نہیں۔ وہ تو اپنی جان کو پہلے ہی فدا کر چکے ہیں۔ ۷- نظیری کی سادگی نے عشق میں
بڑا کام دیا اور مقصد برآری کی اسلئے اس جگہ دوکان عشق لگی ہوئی ہے۔ ۸- پیر افلاطونی [illegible] رہتے
عشق میں تو حکمت بیکار ہے سادگی ہی سے کچھ کام نکلتا ہے۔ ۹- اے غائب مجبوب جس کسی سے بھی ملاقات
ہوا اس سے معشوق کا نشان دریافت کر اور ایک جگہ قرار نہ کر بیٹھ کیونکہ ہر طرف اس کی تلاش کر کہ شاید
کہیں مل جائے۔ ۱۰- جب وعدہ کا دن ہوگا تو وہ تجھے خود یاد کرے گا پس تو اس کے ذوق میں اس کا
انتظار نہ کرنا ہیں سے اعتمادی کا شائبہ ہے۔ ۱۱- تمام جانوروں نے آب و دانہ ترک کر دیا ہے پس
وہ کسطرح تیرے شکار میں نہیں پھنس سکتے اسلئے کہ دانہ ہی کے لالچ میں آ کر صید ہوتے تھے
لیکن جب کہ انھوں نے آب و دانہ کو ترک کر دیا تو [illegible] تیرے لگا رہنا بیکار و بے سود ہے یعنی سالکے
مضمون او وہ لوگ جو تمہارے آب و دانہ سے مستغنی ہیں قناعت پر [illegible] نفس کا شکار نہیں ہو سکتے
پس انکو صید کرنیکی فکر بیکار محض ہے۔ ۱۲- اے معشوق تو وہ داشتہ نہیں ہے کہ جس سے بار حاصل
ہو سکے یعنی تجھ سے کوئی امید پوری نہیں ہو سکتی اظاہرا تکو خوش رکھنے کے لئے توکل اختیاری تو کرتا ہے

لیکن یار کا پتہ نہیں (خلاصہ یہ کہ معشوق بے بار ہے) ان سے کچھ حاصل نہیں ہو سکتا ۵ ۔ اسکے حقوق صحبت
ایک زبردست نکتہ ہے تو اسے کم خیال نہ کر اور وفائے دوست ایک بے بہا چیز ہے تو اسے خوار (کم) نہ سمجھ
۶ ۔ اسے مخاطب یکرنگی اختیار کر یا تو لالہ کی طرح دل سوختہ ہو جا یا سرو ہی کی طرح آزاد رہ ۔ بہار کی طرح
تلون مزاج نہ بن بلکہ یکرنگی اختیار کرلے ۷ ۔ اے نظیری دوسرے کی شراب (احسان) دردسر کا باعث ہے
پس کسی بیگانہ سے جام ہی طلب نہ کر یعنی کسی دوسرے کا احسان نہ لے بلکہ اپنی ہمت سے کام لے ۔ احسان
لے کے غیر کا جانا بہشت میں بھی ہیچ تو ہے عذاب جہنم سے کم نہیں (۱) بحر آورد ۔ بگذار ۔ چھوڑ ۔ مطلب
اے معشوق ایک بار تو وفا کر کہ امید داری کرتے مدتیں گذر گئیں اور اس مہر قدیم جفائے وفا شمار کو ترک کر
۲ ۔ اسے تدبیر کائنات یا تو مجھے کعبہ صفا کا محرم بنا دے (میرے دل کو صفا سے بھر دے) یا اگر یہ نہ ہو تو مجھے
معشوق ہی سے ملا دے رکو ہے تنگی میں پہنچا دے ۳ غرض ایسی دورنگی کو دور کر اور یکرنگ بنا دے تاکہ
یہ اضطراری دور ہو ۳ ۔ اور اگر ہم حرف غلط کی طرح ہیں تو ہمکو کاٹ کر دوبارہ لکھ (صحیح) اور اگر ہم
ٹیڑھی سطر کی مانند ہیں تو پھر مسطر کر (سطر کھینچ) یعنی ہمارے باطن وظاہر میں جو برائیاں ہیں انکو
دور کر دے ۴ ۔ اگرچہ پیراہن گل (معشوق) میں ہزاروں رنگ ہیں لیکن ایک رنگ وفا نہیں ہے
پس اسکو رنگ وفا بھی اپنی کرم سے عنایت فرما ۵ ۔ ہمکو چاروں طرف سے طوفان حوادث نے گھیر لیا
ہے پس اس سے بچنے کے لئے کشتی ہزار لنگر یعنی ہمت وقدرت تمام عنایت کر تاکہ ساحل مراد تک ہم پہنچ جائیں
۶ ۔ اگر ہم مے نوشی کرتے کرتے بدمست ہو گئے ہیں تو اب ہمکو شراب کم عطا کر اور اگر ہم مخمور ہیں تو پھر پلایا جائے
تاکہ ہم سیر ہو جائیں ۷ ۔ اے محبوب اگر تو ہمارے شور وشر سے تنگ ہو گیا ہے تو اس مجلس کو ختم
کر دے اور خلوت کدہ بنا دے ۔ تیری خوشنودی مزاج کے مقابل ہمیں اپنے عیش کے برباد ہو جانیکا
کچھ غم نہیں ۸ ۔ اے ہادی کعبہ نظیری کو کفر حقیقی عطا کر (ایمان حقیقی) بقول مرزا سودا ۔ ہوا جب
کفر ثابت ہے وہ تمغائے مسلمانی ۔ نہ ٹوٹی شیخ سے تسبیح زنار سلیمانی ۔ ایمان کے انتہا سے مدارج زاہدان
خشک کی نظر میں کفر ہیں ۔ اہل عرفان سے جو جو واقعات فوق العادۃ ظہور میں آتے ہیں انکو کفر سے
تعبیر کرتے ہیں تمنا ہائے ایمانی ومسلمانی وہی ہیں ۹ ۔ اگر آج میں اہل دنیا کی نظر میں رنگ کفر

مصبوغ ہوں تو کل قیامت کے دن اہل محشر کی نظروں میں دوسرے رنگ سے رنگا ہوا نظر آؤں
یعنی انکی نظروں میں بھی ایمان سے متصف ہوں۔ یا اگر آج مجھے مومن سے کافر بنا دیا ہے تو کل میں کافر سے مومن
ہوں۔ اور مجھے جسطرح آج کافر سمجھتے ہیں کل مومن سمجھیں ۔ ۱۔ ایک تو اس جان رنجور کو فراق دیدہ ہی
نے بنا دیا تھا۔ اسپر طرفہ یہ کہ اسکے غم دوری سنے بھی آگھیرا ۔ ایک جان اور یہ آلام ۔ ۲۔ میں زمانہ کی عشرت
کے باعث مخمور ہوں۔ بھی زیادہ کوتاہ امید ہوں۔ مجھے زمانہ سے عیش و عشرت کی اتنی بھی امید نہیں جسقدر
مخمور کو شراب ناب کے حاصل ہونیکی ہو سکتی ہے ۔ ۳۔ اسکے فراق میں چشم دل بے نور ہو گئی ہے پس میں
اس خسارہ کو خوشدلی کو دیکھ سکتا ہوں یعنی اسکے ہجر و فراق میں خوشدلی میسر نہیں ہو سکتی ۔ ۴۔ میں نے
اپنی تقصیر کو چھپانے کے لیے ہر چند گریہ و زاری کی لیکن وہ ظاہر ہو ہی گئی اسلیے کہ پانی میں دفینہ پوشیدہ
نہیں رہ سکتا پس میری تقصیر گریہ سے کسطرح پوشیدہ ہو سکتی ہے ۔ ۵۔ میں شاید زخم جگر ہوں کہ ہر روز
نمک میں آتا ہوں اور تو شاید کان نمک ہے کہ ہر روز شور پید اکرتا ہے اور نمک زخم کو پاش پاش کر دیتا ہے ۔ ۶۔
ہر چند کہ میں خاموش رہتا ہوں لیکن میری داستان ناگفتہ کم نہیں ہوتی وہی جوش بیان رہتا ہے
اسلیے کہ ناسور کو مرہم فائدہ نہیں پہونچا سکتا۔ میری گفتگو سے شوق ناسور ہے اور خاموشی مرہم ہے جو کسی طرح
اسطرح فائدہ پہنچا سکتا ہے ۔ ۷۔ میں نے شراب شوق اس میخانہ سے پی ہے کہ منصور میری اس شراب
کے ایک جرعہ سے ایسا بدمست و مدہوش ہو گیا تھا کہ انا الحق کی صدا بلند کر دی۔ پس تم قیاس کر سکتے
ہو جب میں شراب صاف پئے ہوئے ہوں تو مجھ میں کسقدر شورش ہوگی ۔ ۸۔ فغفور = بادشاہ۔ مطلب
عیش و نشاط ہمکو حاصل ہے۔ سیکڑوں بادشاہوں کی نشاط اس نشاط کے ذرا سی تو کے برابر بھی نہیں ۔ ۹۔
عجب مشکل اور حالت در پیش ہے کہ خود ہی وہ شاہد ہے اور خود مجبور بنا ہوا ہے نہ معلوم کہ کس سے ہجر
میں مبتلا ہے ورنہ شاہد اور ہجر ۔ ۱۰۔ اے محبوب تیرا ہر ایک کام مشتاق کی مرضی اور دل کے موافق اور تیری
دلی کے باعث چشم بد تجھ سے دور رہتی ہے پس اس صورت میں تیرا ہر کام بہتر ہی ہوگا ۔ ۱۱۔ نظیری
سے اے محبوب جلد ہی بے نیاز ہو جائیگا اس لئے کہ معمور شہر اور اسمیں ایک درویش جلد ہی غنی
جائیگا پس میں درویش بھی جلد مستغنی ہو جاؤنگا اور مجھے تیری احتیاج نہ رہیگی ۔

غزل

ص ۹۶

ردیف الزای - (۱) باوجودیکہ ذوق و وجدان مجھے حاصل تھا اور ساقی کی نظر خاص مجھ پر مبذول
تھی لیکن میں پھر بھی خام ہی رہا (پختہ مغز نہ بن سکا) اگرچہ شراب صاف ہو گئی ہے مگر میں اب تک دردآشام
بنا ہوا ہوں - (یعنی حقیقت سے اب بھی دور ہوں) (۲) - گوش و لب پژمردۂ دیدار و سخن ہیں اور قاصد بھی
ابھی راہ میں ہے لیکن میں نے ابھی سے خانہ آرائی کی ہے اس امید پر کہ قاصد خبر خوش ہی لیکر آئیگا لیکن
دیکھئے (قاصد کے آنے پر کیا گل کھلتا ہے) (۳) - ایک عمر گذر گئی اور میں محبوب کی طرح ہلال عید (رخ معشوق) کے
دیکھنے کے لئے در و بام پر کھڑا ہوں لیکن افسوس کہ میرے ابر امید سے ہلال عید نمودار ہی نہیں ہوتا (ابتک
دیدار محبوب نصیب نہیں ہوا) (۴) - روز مولود - روز تولد شدن - محضر شہادت نامہ سند دستاویز
مطلب میری پیدائش کے دن اگرچہ فلک نے سند فرزندی مجھے عطا کی (یعنی کسی کا فرزند بنایا) لیکن
میں اسقدر بدبخت ہوں کہ میرے باپ کی زبانی کسی نے ابتک میرا نام بھی نہیں سنا ہوگا (۵) - طور - راہ
مطلب - اگرچہ میں نے بہتر (۷۲) فرقوں کا رنگ دیکھا اور راہ عشق میں ان کو اختیار کیا لیکن پھر بھی
کوئی نہیں بتا سکتا کہ میرا انجام کیا ہوگا یعنی کسی کو انجام کی خبر نہیں اور کوئی فرقہ یا ملت اپنے انجام
سے آگاہ نہیں (۶) - اگرچہ میں بارہا دام تعلق دنیا سے آزاد ہوا لیکن جب نظر کرتا ہوں تو اپنے کو گرفتار
پاتا ہوں اس کشمکش نے مجھے فریب آدم و ابلیس یاد دلایا کہ جب وہ فریب ابلیس سے نہ محفوظ رہ سکے تو پھر
میرا کیا شمار (۷) - میں اسقدر بیتاب ہوں کہ سیکڑوں بار مجھے آتش عشق میں ڈالا گیا تاکہ میں پختہ مغز
بن جاؤں لیکن میں اپنی بیتابی کے باعث نہ ٹھہر سکا یہانتک کہ اگر مجھے آتش دوزخ میں ڈالدیا جائے
تو وہ بھی مجھے باہر پھینکدے پس میں خام ہی رہا اور پختہ مغز نہ بن سکا (۸) - ہر چند کہ بدمستی کے سبب سے مجھے
اپنی بزم سے اس ساقی نے نکال دیا ہے لیکن اب بھی میرے حال پر رحم کھا کر ایک جرعہ میرے جام میں
ڈالدیتا ہے یعنی اب بھی اسقدر الطاف و کرم ہے ہر چند کہ وہ مجھے قبول نہیں کرتا لیکن یہ بھی شکر ہے
کہ میں اسکی طبیعت پر گراں بھی نہیں ہوں کہ کبھی کبھی وہ مجھے اپنے لب شیریں سے دشنام دے لیتا ہے اور
یہ بھی غنیمت ہے (۱) بہار کا موسم ہے ہر شخص کا دل بوئے گل سے وابستہ ہے یعنی ہر شخص کا دل چمن کی
طرف کھنچ رہا ہے کہ اب عیش و نشاط چمن ہی میں ہے (۲) - اور شراب دستار کا شوق سر میں بھرا ہوا ہے

اور سودا اپنی متاع کو سر پر لئے پھر رہا ہے اور وہ متاع سودا یہی شراب و شاہد ہے پس اسوقت کے
لطف و انبساط کی کیفیت کیا بتاؤں شراب و شاہد کی ارزانی ہے ۳۔ خندۂ گل سے مجھے خندۂ معشوق
یاد آجاتا ہے اور میرے زخموں پر نمک پاشی کرتا ہے ۴۔ اسلئے کہ خندۂ گل خندۂ لب معشوق کے مانند ہے
جو زخموں پر نمک پاشی کیا کرتا ہے ۴۔ اس موقعہ کو ہاتھ سے نہ جانے دے کہ اسوقت خاک باغ معطر ہو رہی
ہے گویا عبیر پھیلا ہوا ہے پس باغ کی سیر کر ۵۔ صحن چمن کچھ ایسا پر نشاط ہو رہا ہے گویا یہ معلوم ہو رہا ہے
کہ نشاط یہی کدہ یہاں ہی آگئی ہے اور غم یہاں سے دور ہو کر مدرسہ میں پہنچ گیا ہے (اور مدرسہ میں بچوں
کو ایک گونہ غم رہتا ہے) غرض یہ ہے کہ بہار کا وقت ہے صحن چمن میں سرور و انبساط کا دور دورہ ہے پس
اسوقت لطف بہار اٹھانا چاہیئے ۶۔ شیخان خرقہ پوش کس ہوا و بہار سے خراب ہو رہے ہیں کہ ابر نے
اپنے ہاتھ میں تسبیح پھر توڑ ڈالی ہے ربار ان کہ جوان کے رنج و ملال کا باعث ہے۔ حاصل یہ کہ بارش
ہو رہی ہے لطیف ہوا کے جھونکے چل رہے ہیں ۷۔ اے نظیری آج تو لطف و سرور میں محو و مست
ہو رہا ہے لیکن کل پھر وہ ماہ (معشوق) اپنی کمر سے تلوار (آہ سخت) لٹکائے ہوئے آئیگا پس تو دامان کو ہ تیار
کرتا کہ اس سے محفوظ رہے (کوہ و کمر مناسبت (الله الله عاشق کا دم بھرنا اور تیغ ستم سے ڈرنا) ۸
(۱) کلہداراں۔ معشوقاں۔ مطلب اے معشوق اپنا جلوہ دکھا تاکہ یہ دوسرے معشوق تجھے
دیکھکر شرمندہ ہو جائیں اور عاقل و دیوانہ ایک ہی رنگ میں آجائیں ۔۲۔ اورنگ۔ تخت۔
مطلب۔ شاہ و درویش دونوں تیرے آرزو مند ہیں۔ پس اگر تو درویش سے موافقت نہیں کرتا
تو بادشاہ ہی سے موافقت کر حاصل کلام یہ کہ ہر شاہ و گدا کے دل میں تیری محبت جلوہ فرما ہے ۲
۳۔ خلیل حضرت ابراہیم علیہ السلام مطلب جب خداوند تعالیٰ نے چاہا کہ تیرے سخت دل کی
مثال دنیا میں پیدا کرے تو اسنے اپنے خلیل (حضرت ابراہیم علیہ السلام کو بنائے کعبہ کا حکم دیا (یعنی
تیرا دل مثل پتھر کے سخت کہ کعبہ کی عمارت پتھر کی ہے) ۳ ۴۔ سر ہنگ سپاہ۔ مطلب اے محبوب
ہم نے ملک دل کو تیرے سپرد کر دیا اسکا اختیار کلی تجھکو حاصل ہے جو چاہے وہ کر اپنے حسن کو اسکا بادشاہ
بنا اور غمزہ کو اسکی سپاہ کر ہمیں کچھ عذر نہیں ۴ ۵۔ اے معشوق تجھ سے یہ کہنا کہ یہ شوخی کو ترک کر کتا خمہ ہے

پس ہم نے دل ہی کو سمجھا لیا ہے کہ اے دل وہ ترک بدخوئی نہیں کریگا تو ہی اپنے آئینہ کو بے زنگ بنا لے
تاکدورت جمنے پائے ۸ ۔ اے طالب حقیقت اگر مرد میدان ہے تو مصیبتوں کو برداشت کر طوفان حوادث میں (اپنی)
کشتی بے لاگ ڈالدے (آزاد ہو کر بیٹھ) موج حوادث کا خوف نہ کر اور زمانہ کے قہر و غضب کو برداشت کر
اور اس سے انتقام لینے کے لئے سلاح کی جستجو نہ کر بلکہ اگر تجھ میں انتقام کی تاب و توان ہو تبھی تو اسے کام میں
نہ لا صبر سے انکو برداشت کر ۹ ۔ اے نظیری جور معشوق کو خوبی طالع خیال کر اور اگر بخت تجھ پر رحم بھی کرے
تو اسکو تو داخل ننگ و نام سمجھ اور عشق میں ننگ و نام کا کچھ کام نہیں ہے ننگ و نام رہنا ہی خوب ہے یعنی
جور معشوق کو خوشی سے برداشت کر اور کبھی اس سے پہلوتہی نہ کر ۱۰ ۔ معشوق کے رخ پر ایک ہی نظر ڈال اور
اس غزل سے ایک دیوان زار بنا لے اور اسکے لب شیریں سے ایک حرف سنکر اس ایک لغت سے فرہنگ
تیار کر لے یعنی معشوق کا چہرہ ہی ایسا ہے کہ اسکے نظارہ سے اس کی تعریف و توصیف میں اگر غزلیں لکھی
جائیں تو دیوان مرتب ہو جائے اور اسکا ایک سخن اسقدر بلیغ ہے کہ اس کی وضاحت سے ایک فرہنگ
مرتب ہو سکتی ہے ۹ ۔ صداع ۔ دردسر ۔ آہنگ ۔ نغمہ ۔ الاپ ۔ مطلب اے محبوب ازلی
مطرب تو تیری آواز کو اپنی جانب منسوب کرتا ہے اور صوفی اپنی جانب دونوں میں باہمی اختلاف
درپیش ہے پس اس صورت میں خواہ تو نالہ کو نغمہ بنا دے یا خاموش ہو جا تاکہ ان کی دردسری کا باعث
نہ ہو دیگر یہ کہ صوفی و مطرب تیری آواز سے برخلاف ہو گئے ہیں (باہمی نزاع برپا ہے) پس یا تو یہ نغمہ
ختم ہو جائے یا نالہ کو تو نغمہ بنا دے یعنی ان کا باہمی اختلاف تو دور کر دے ۱۰ ۔ اے محبوب تیرے
ہجر و غم میں ہم نے اپنے جسم کے تار و پود (تانا بانا) کو ناخن سے تار تار کر دیا ہے پس اب تجھے اختیار
ہے خواہ اسے تسبیح کا رشتہ (زنار) بنا یا چنگ کی زنجیر جو تیری مرضی ۱۱ ۔ اے نظیری آسودگی میں
لذت نہیں ہے پس اگر تو لذت چاہتا ہے تو یا لب پرخندہ (معشوق) سے موافقت کر یا چشم گریاں کو
اختیار کر کہ لذت حقیقی انہی میں ہے آسودگی میں نہیں ۱۲ ۔ جب کسی کو عشق سرِ ناز (معشوق) تک
پہنچاتا ہے تو اول اسیرِ آہ و زاری کے دروازہ کھول دیتا ہے یعنی آہ و زاری عاشق کیلئے ضروری
شے ہے اور بغیر آہ و زاری کے معشوق تک رسائی نہیں ہو سکتی ۱۳ ۔ شرح آسودگی مطلب

۲۔ اور اگر مطرب کی صداؤں سے تیرے کان محظوظ نہیں ہوتے تو عیب جیں ہو کر تو اٹھ جا اور منہ پھیر لے اور اگر ساقی خرام کیساتھ جام شراب نہیں دیتا تو خمار آلودہ ہی تو وہاں سے علیحدہ ہو جا۔ یعنی اگر تیری دل بستگی کے وہاں سامان نہیں ہیں تو پھر وہاں تیرا رہنا بیکار ہے ۔ ۳۔ صبح کے وقت جب تو بیدار ہو تو دودِ سبو اور صراحی چنگ اور گلستاں کو دیکھتا ہوا اٹھ اسلئے کہ صبح کو ان چیزوں کا دیکھنا نیک شگون ہے ۔ ۴۔ شاخِ گل کی طرح ہاتھ میں پیالۂ عشرت لے اگرچہ تیرے اس کام کو دیکھکر رشک سے ارغوان کا رنگ اڑ بھی جائے تو کچھ پروا نہ کر دنیا میں سیکڑوں حاسد موجود ہیں ۔ ۵۔ مُل ۔ شراب ۔ مطلب اگر تجھے شراب میسر نہ آئے تو اپنے چاک پیرہن کو کھول ڈال کہ یہ عین مستی ہے اور اگر بادِ سحر پھولوں کی خوشبو لائے تو آستیں فشاں تو خود کھڑا ہو جا کہ وہی آستین کی ہوا تیرے حق میں شمیم گل ثابت ہوگی ۔ ۶۔ بہر پہلو ۔ مطلب جس طرح خالِ رخ زلفِ یار میں مسکن کئے ہوئے ہے اسیطرح تو بھی گوشہ نشینی اختیار کر اور زلف کی مانند آغوشِ دوست سے جدا ہو جا (یعنی معشوقانِ مجازی سے کنارہ کش ہو جا اور گوشہ نشینی اختیار کر) ۔ ۷۔ معشوقِ حقیقی کے لئے تو اپنا دل نثار کر دے اور تن کی پروا نہ کر اور اسطرح تو لوگوں میں (جماعت) نشست رکھ کہ کسی کے دل پر بار نہ ہو (یعنی کوئی یہ بھی نہ سمجھے کہ تو اس جماعت میں بیٹھا ہے) ۔ ۸۔ بزم عرفاں میں جب تجھکو سرور دانبساط حقیقی حاصل ہو تو کائنات سے دست بردار ہو جا اور جب تجھ پر وجد طاری ہو تو اس جہاں کو ترک کر دے ۔ ۹۔ اے نظیری خوبرویوں کی بزم میں تو گراں نہ ہو (یعنی انکی طبیعتوں پر گراں بار نہ ہو انکی بزم میں نہ جا) بلکہ اپنی آمد و رفت صرف آستانِ یار ہی تک محدود رکھ اس صورت میں تو انکے لئے باعث تصدیع نہیں ہو سکتا ۔

۱۔ اے معشوق جو تیرا مردود درگاہ ہے (جسے تو نے اپنی بزم میں قبول نہیں کیا ہے) پھر دنیا میں اسکا ٹھکانا کہیں نہیں (تمام دروازے اس پر بند ہو جاتے ہیں) ۔ ۲۔ ایمن محفوظ نیاز ۔ احتیاج مطلب ۔ اے محبوب ہم اپنی اس بے نیازی کے خوف سے بالکل محفوظ ہیں (کہ تجھ سے ہم بے نیاز رہتے ہیں) اسلئے کہ تیری طرف ہم نیاز سے نہیں دیکھ سکتے یعنی نیاز کو تجھ تک راہ نہیں ہے لیکن ہم جو تجھ سے بے نیاز رہتے ہیں اسکی پرسش کے خوف سے ہم بالکل محفوظ ہیں ۔ ۳۔ میں اپنی شاہد پرستی

آنکھ کو کس طرح بند کر سکتا ہوں اسلئے کہ میں مجاز ہی سے حقیقت تک پہونچا ہوں پس میں مجاز کو کسطرح ترک کردوں ؟ ۴ ۔ دنیا سے حسن کا راز اسوقت تک پوشیدہ و نہاں تھا جب تک تیری ذات وجود میں نہ آئی تھی یعنی وہ راز تیری ہی ہستی تھی کہ جب وہ جلوہ نما ہوئی تو وہ راز ظاہر ہوگیا ؟ ۵ ۔ اے محبوب جسطرح بچہ آغوش مادر پر ناز کرتا ہے اسیطرح حسن تیری ذات پر فخر کر رہا ہے ۔ پس تیرے حسن کا کیا بیان ہوسکتا ہے ؟ ۶ ۔ اگر تو رازِ دل کو ظاہر کرنا چاہتا ہے (معلوم کرنا) تو ذرا ہوشیاری سے کام لے کہ تیرا پیرہن بو اسکی غمازی کریگا (اسکو مشہور کر دیگا) ۔ تیرا پیرہن بو غماز ہے پس رازِ عشق کو خود سے ہی بیان کرنیکی ضرورت نہیں ؟ ۷ ۔ اے معشوق تیری یاد میں ہم خلوت گزین بنے ہوئے ہیں لیکن پھر بھی ہمکو آرام میسر نہیں ہے (خلوت میں بھی سکون نصیب نہیں ہے) ؟ ۸ ۔ نظیری مانند ایک شوریدہ کی مانند ہے پس محو دل اسکی فکر (عشق) سے کسطرح آرام پاسکتا ہے ؟ ۹ ۔ قضا گدی مطلب ۔ مدتیں ہوگئیں کہ دل سے پس پردہ سازِ عشق بازی درست ہوگیا ہے (یعنی دل سے عشق کی صدائیں نکل رہی ہیں ؟ ۱۰ ۔ اگرچہ بہت ہی قریب سے آواز (نغمہ) آرہی ہے لیکن یہ کسی کو نہیں معلوم کہ مطرب کہاں ہے کہ جسکی یہ آواز ہے ؟ ۱۱ ۔ اے جفا شعار تو نظیری پر ظلم و جور کئے جا اس سے باز نہ آ ۔ اسے (نظیری) کو تیری راہ میں اپنی پرواہ نہیں ہے جو کچھ بھی حال ہو ؟ ۱ ۔ اے جفا شعار تو نے ابھی لذت وفا پائی ہی نہیں ہے اور تیرا دل کسی پر مائل ہی نہیں ہوا ہے نہیں تو اس وفا کی تو قدر کرتا ؟ ۲ ۔ اور جسقدر جور و جفا کے فرائض ہیں انکو تو ادا کرتا ہے اور اب تک تجھ سے ایک بدعہدی بھی قضا نہیں ہوئی یعنی تو بدعہد اور جفا دوست ہے ۔ ۳ ۔ اے معشوق جو ظلم بھی تو ہمپر کرتا ہے ہم اسے شوق سے گوارہ کر لیتے ہیں اسلئے کہ عشق بغیر تکالیف برداشت کئے لطف نہیں دیتا ؟ ۴ ۔ گناہ سے عشق میں خلل پیدا نہیں ہوتا ہے کہ گناہ ہوا کی مانند ہے اور یہ چراغ (عشق) اس ہوا سے نہیں بجھ سکتا (یعنی وہ گناہ جو دنیا کی نظروں میں ہیں گناہ نہیں) یعنی وہ ظاہری باتیں جو خاصان الہی سے حالت مستی (جذب) میں ظاہر ہوتی ہیں اور اہل شرع اسکو گناہ سمجھتے ہیں ؟ ۵ ۔ میں اپنی بے نیازی ہمت سے

اس قدر تو بیخود ہو گیا ہوں کہ مجھے کسی شے کی احتیاج نہیں حتی کہ میں کیمیا پر بھی نظر نہیں ڈالتا ۔ ۲۲ ۔ اے
محبوب تیرے جلوہ کی قیمت ہمارے دل و جان کی قیمت سے بھی زیادہ ہے باوجودیکہ تو نے اپنے جلوہ کے
عوض ہمارے دل و جان کو گراں خریدا لیکن تو ایسا کریم ہے کہ تو نے پیچھے پھر کر بھی نہیں دیکھا ۔ اللہ اللہ
کیا شانِ کریمی ہے ۲۳ ۔ اے نظیری دنیا میں حرص و ہوا کم کر کہ غم دنیا (حرص) کی کچھ انتہا نہیں ہے
یعنی غم دنیا اٹھانا محض نادانی ہے ۔ ردیف السین ۔ ۱ ۔ اے معشوق تو خود تو کسی کا مقید نہیں ہے
لیکن تیرے سب مقید ہیں (گرفتار) تو نے اپنا افسوں سب پر کیا ہے لیکن خود کسی کا مسحور نہیں اور سب
اگرچہ سب کی ہستیاں تو نے مال میں لے لیں لیکن پھر بھی تجھ سے کوئی شکایت نہیں ۲ ۔ خندہ معشوق
عاشق کے حق میں ایک بہتری ہے پس اگر تو نے اپنے تبسم سے تلخی عنایت کی تو یہ بھی بہتری ہے
(یعنی اس صورت میں بھی نیکی کو برباد نہیں کیا) اور تعجب ہے کہ تیرے نوش قہر سے کوئی مجنوں نہیں بنا
غرض یہ کہ تیرا نیش و نوش باعث انبساط ہے تکلیف کا باعث نہیں نیش ہو یا نوش ۳ ۔ میں اسکی
نگاہ لطف کا بیمار ہوں اور اسکے لب شیریں کا محتاج گویا میں ایک گزیدہ مار ہوں (میری جان کو سانپ
نے ڈس لیا ہے) کہ جس پر ابھی تک کسی نے افسوں نہیں کیا ہے کہ اس کا اثر زائل ہو پس اس صورت
میں میں اسکے لب اعجاز اور نگاہ لطف کا محتاج و رنجور رہوں ۴ ۔ اے معشوق تیرا حسن زمانہ گذشتہ کی
برائیوں (سختیوں) کی تلافی کر رہا ہے کہ تیرے عہد میں اس پیر فلک کی کسی نے بھی شکایت نہیں کی ۔
۵ ۔ اے محبوب تیری جلوہ گاہ حسن میں اسقدر ہجوم رشک تھا کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے کوئیں میں
گر جانے پر انکو کسی نے باہر نہیں نکالا ۔ رشک نے نکالنے کی اجازت نہ دی کہ وہ بھی آکر تیرا دیدار
کرتے ۔ پس رشک نے انکا کوئیں میں پڑا رہنا ہی بہتر خیال کیا (قصۂ معروف کی طرف اشارہ ہے)
۶ ۔ احباب کے قبر ۔ فاتحہ و ماتم مردہ ۔ مطلب اے معشوق تیرے کوچہ میں ہماری قبر پر فاتحہ
و ماتم کس طرح ہو سکتا ہے اور کون کر سکتا ہے جبکہ وہاں یہ حالت ہے کہ حضرت عیسیٰ سولی پر چڑھے
اور انکو کسی نے دفن بھی نہیں کیا تو ہماری کیا فاتحہ اور کیا ماتم ۔ ہمارا شمار ہی کیا ہے ۔ ہر لفظ
[illegible]

تو وقت سے دریافت کر کہ وہ نحیف و ضعیف ہے لیکن اسے رلا کر نہیں بلکہ خود رد کر دریافت کر (یعنی ق ۸)
کیطرح اپنے آپ کو گریہ و زاری سے نحیف بنا لے تب تجھے سراغ راہ کا حال کھل سکتا ہے ۸ – عیار
قدر پونجی – **مطلب** – میں نے تو چاشنی عزت کو چکھا ہی نہیں ہے بس میں اسکے ذائقہ سے کیسے
واقف ہو سکتا ہوں مجھ سے اسکی قدر و منزلت دریافت کرنا عبث ہے – ہاں مجھ سے تو فقر و خاکساری کی
قدر و قیمت دریافت کرو کہ ایک عمر اسی میں گذر گئی ہے ۹ – شراب کی حقیقت نظیری سے سنو کہ وہ مست
ہو رہا ہے – کرشمہ ہائے گل بلبل بہاری سے دریافت کرو کہ وہ خوب واقف ہے – نظیری بلبل بہاری ہے
اور شراب گل ہے ۱ – **اسحاب** – ابر – بادل – **کشت** – کھیتی – مزرعہ – **مطلب** – تمام فصل اسیطرح
خشک گذر گئی اور اس کشت (امید) پر ایک دفعہ بھی ابر نے نمی نہیں پہنچائی – یعنی زمانہ اسی طرح گذر گیا
اور ایک دفعہ بھی دیدار محبوب نصیب نہیں ہوا کہ میری کشت امید سرسبز ہوتی ۲ – **رعد** –
برق – **مطلب** – شراب کی نایابی کے غم سے روتے روتے اشک بھی خشک ہو گئے لیکن نہ شراب کی
جھلک نظر پڑی اور نہ نغمہ رباب ہی سننے میں آیا – افسوس میں کسقدر بدبخت ہوں ۳ – **وحش و طیر** –
چرند و پرند – **مطلب** – باوجودیکہ بہت کثرت سے شکار میں نے کیا لیکن کوئی ایسا شکار جو کباب
بنانے کے لائق ہوتا دام میں گرفتار نہ ہوا اگرچہ صدہا تدبیریں کیں لیکن نمایاں کامیابی کسی
میں حاصل نہیں ہوئی ۴ – روئے زمین پر اسقدر پانی کی قلت ہے کہ جسطرح مفلس کا خشک چہرہ بجز
سوائے چشم تر کے اور کہیں حباب کا نام و نشاں ہی نہیں – دنیا میں مقصد حاصل نہیں ہو سکتا دوسرا
مصرعہ بطور تمثیل کے ہے ۵ – **آب رخ** – آبرو – **مطلب** – بدبختی کے ہاتھوں جو کچھ آبرو رہ گئی
تھی سو وہ بھی اس خلق میں اسطرح مٹ گئی کہ اسکا نشان تک باقی نہیں – مصرعہ ثانی تمثیلاً ہے یعنی وہ پانی
اس طرح بہہ گیا کہ جیسے شراب (جو پانی کی طرح معلوم ہوتی ہے) کا بھی نشان نہیں ۶ – زمانہ کے ہاتھوں
ہم پر ایسی آفت ٹوٹی ہے کہ یہ غمگین دل آہ بھی نہ کر سکا اور غفلت نے ہمکو اس طرح آگھیرا ہے کہ (ایسی
غفلت میں پڑے ہوئے ہیں) کہ خواب بھی ہم سے دور ہو گئی – سرد م غفلت ہی غفلت ہے ۷ –
**فرق** – سر – **مطلب** – ہم اپنی دانائی و تدبیر سے اپنے سر کو زانو میں رکھکر فال نکال رہے ہیں

کہ جو ایسی فال ہے کہ فرہاد رکتاب میں اسکی نظیر نہیں مل سکتی یعنی فکر سے خوب نکلتی ہے اور ہم فکر میں ڈوبے
ہوئے ہیں ۔ ۷ ۔ احرار ۔ آزادگان ۔ پاک ہستی ۔ مطلب تیر چرخ بہت ہی درست حساب ہے
کہ آزاد کو اسکے ہنر کے لائق زخم پہنچاتا ہے یعنی جو جس قابل ہوتا ہے اسیقدر اسکو درد عنایت کیا جاتا ہے ۔
۸ ۔ اسے نظیری گویا تو ۔ اپنے جیب پر عاشق ہے کہ کسی نے تیرا ہاتھ کبھی اسکی نقاب کی طرف بڑھتے نہیں
دیکھا یعنی تو اسپر عاشق (معشوق) نہیں ہے بلکہ خود اپنے جیب پر عاشق ہے کہ اسکو نہیں پھاڑتا کہ تیرا
ہاتھ اسکے سبب سے نقاب دوست تک پہنچتا (درخت کے بجائے جیب پر پہنچے) ۱ ۔ سپاس ۔
شکر تعریف ۔ عروس خوش انفاس ۔ سبزہ ۔ مطلب ۔ ابر نے اپنی بغل چمن پر کھول دی
برسنا شروع کردیا پس بہت بہت شکر ہے اور اس بارش کے سبب سے عروس خوش انفاس بھی (سبزہ)
نمودار ہوگئی ہے ۔ یعنی بہار کا دور دورہ ہے ۔ ۲ ۔ تمام دشت و چمن ابر کی کرامات سے (باران) بھر گئے
ہوئے ہیں خدا کا شکر ہے کہ دنیا سے افلاس دور ہوگیا ۔ یعنی چاروں طرف جدہر نظر اٹھاؤ پھول کھلے ہیں
سبزہ لہلہا رہا ہے ۔ عالم تونگر بنا ہوا ہے ۔ ۳ ۔ چہرۂ طاس ۔ جامہ زرتار ۔ شہ طاس ۔
شہ افلاک ۔ مطلب ۔ اگرچہ دو دن ہوئے کہ چمن شہ افلاک کی طرح بالکل سادہ (خشک) پڑا
ہوا تھا لیکن اب ابر بہاری فیض سے چہرۂ طاس (جامۂ زرتار) کی طرح نقش و نگار سے بھرا ہوا ہے ۔
۴ ۔ تفرج ۔ تفریح ۔ مطلب ۔ سحاب گویا زاہد ہے کہ جو دریا میں بار بار غوطہ لگا رہا ہے عجیب
تماشہ ہے کہ زاہد وسواس میں گرفتار ہے اور غوطہ لگا کر پاک ہو رہا ہے ۔ حاصل کلام یہ کہ بارش ہو رہی
ہے ۔ ۵ ۔ کاس ۔ پیالہ ۔ جام ۔ مطلب شراب کی اسقدر فراوانی ہے کہ کوئی ہمارے بدمست
ساقی سے نہیں کہتا ہے کہ پیالہ کو ٹیڑھا مت کر شراب گر جائیگی (یعنی کسیکو اسکی پرواہ نہیں اسقدر
کثرت ہے) ۶ ۔ بخشش ابر سے ہمیں عیش و سرور حاصل ہے اور وہ سخاوت کہ جسکا کچھ حساب و شمار
نہیں رکھ رہا ہے سحاب) ہمارے پاؤں کے نیچے ہے ۔ ۷ ۔ وہ بادشاہ کہ جو پاس خاطر درویش نہیں
رکھتا جلد تباہ و برباد ہوجائیگا اور اسکی مملکت زائل ہوجائیگی ۔ ۸ ۔ رواق ۔ محل ۔ مراد از فنا
عابد اساس ۔ مراد از زاہد کہ بنیاد دارد ۔ مطلب ۔ اسے نظیری عابد و زاہد سے توفیق حاصل

ہو نہیں سکتا اسلئے کہ ان میں پورے عشق ہی نہیں ہیں کہ وہ صحرا سے سوال فیض کریں کہ مجھے فیض حاصل ہوسکے
افسوس ہے ۳-۱ مطلب عشق نے ہوس (مجاز) سے مجھکو حقیقت تک پہنچا دیا اگرچہ میں اب قصد صید سے
سیر ہو گیا لیکن مستی کے سبب سے ابھی تک گھوڑا دوڑاتا پھر رہا ہوں ۳-۲ میل وہوس - عشق مجازی
مطلب - میں تیرے فرمان سے کس طرح سرکشی کر سکتا ہوں کہ تیرا شوق (عشق) مجھ پر از بس غالب ہے
اور میں تیرے ہی خیال (عشق) سے رفتہ رفتہ عشق حقیقی تک پہنچ گیا ۳-۳ جب تک تو دشمن سے
لڑ رہا ہے تجھے اپنے غصہ سے تعلق اور کام ہے لیکن جب تو اسکے مقابل عاجز ہو جائیگا تو اس وقت
فریادرس تیری فریاد کو پہونچیگا - یعنی دل سے خشم دور کر تاکہ تو فریادرس تک پہنچ سکے ۳-۴ - اے
معشوق تیرے بغیر چمن مجھے سوسن تیغ برکف اور چشم نرگس میری تاک (گھات) میں لگی ہوئی نظر آتی ہے
اسلئے چمن سے بھی میں اسطرح بھاگتا ہوں کہ جیسے چور کوتوال کی گلی سے - یعنی بغیر تیرے چمن بھی
مجھے ڈراتا ہوا اور درپے آزار ہے ۳-۵ - انگبین - شہد - مطلب اس کا سود یار (دنیا) میں
ہم انگبین (محبت دوست) لیکر آئے لیکن اسکا کوئی بھی خریدار نہ ہوا اور یہاں سے ہم پر وبال مگس
اور دوست پائے مور لیکر واپس چلے گئے (دنیا کی ہوا و ہوس سے ہمیں نقص پیدا ہو گیا) کہاں یہ خیال
تھا کہ اس سے نفع اٹھائیں گے لیکن حیف ۳-۶ - سیل نوروزی کہ جو آب سیاستے جوانی تھا گذر گیا۔
(یعنی بہار جوانی گذر گئی) اور اب جسم زار یعنی خس و خاشاک باقی رہ گیا افسوس ۳-۷ - اپنی اس زندگی
کو کہ جسکے ساتھ میزان حساب لگا ہوا ہے اگر تو شمار کرنا چاہے ایک ذراسی دیر کا کام ہے روز حشر حساب
اوقات کیا جائیگا - (اعمال میزان کئے جائینگے) یعنی یہ ہستی اور زندگی جسکے پیچھے یہ تمام امور لگے
ہوئے ہیں اگر خیال کرے تو ایک لمحہ (زمان) کی قدر و قیمت رکھتی ہے ۳-۸ - عشق نے سب کو دیوانہ
بنا کر بے خانمان کر دیا بس ایک خود پرستار نظیری (معشوق) ہی صاحب خانہ بنا رہا اور باقی تمام
ہستیاں بے خانمان ہو گئیں ۴-۱ - انفاس - نفیس ہونا - نفاست - کناس حلال خور خاکروب
مطلب - اگرچہ مشک کی خوشبو سے کناس پریشان ہوتا ہے لیکن مشک سے یہ کوئی نہیں کہتا
کہ تو اپنی نفاست کو کم کر دے یعنی ناقص کے لئے کامل کو قربان نہیں کیا جاتا ۴-۲ - خداوند تعالی

ایسا خالق اکبر ہے کہ ایک لفظ کن (ہوجا) سے اس نے تمام کائنات کو لباس ہستی عطا فرمایا پس اسکی
ستائیش میں کچھ کوتاہی و کمی نہیں کرنا چاہیئے ۔ ۳۔ جاہل کہ جو حکیم کے نکات پر اعتراض کرتا ہے اس کا
سبب یہ ہے کہ وہ اپنے خیال کوتاہ کی باعث ان نکات کو سمجھنے سے قاصر ہے اور جب سمجھ میں نہیں آئے
تو اعتراض کردیا کہ (یہ امر ربانی خلاف قدرت ہے۔ غلط ہے۔ یہ یوں ہوتا اور یوں کرنا چاہیئے تھا نعوذ باللہ)
۴۔ آیتناس ۔ محبت کرنا وہ شخص جسکو حقیقت کے لفظ و معنی سے وحشت ہوتی ہے اسکو اصطلاح
حقیقت سے ہرگز انس و محبت نہیں ہوسکتا۔ اصطلاح حقیقت سے بےخبر رہیگا ۔ ۵۔ اے
منعم اگر کوئی محتاج تجھپر جفا بھی کرے تو تم اسکے عوض اس سے سلوک خیر کرو نہ یہ کہ اسکی جفا سے
اپنے دل کو مکدر بناؤ۔ اس لئے کہ کریم وہی ہے جو محتاج کا پاس خاطر رکھے اور اسے آزردہ نہ کرسکے
۶۔ کسر توڑنا ۔ سرب سیسہ ۔ مطلب اگر کسی مصلحت سے کسر نفس کی جائے تو کوئی نقص
پیدا نہیں ہوتا اسلیئے کہ الماس کو جو بہت گران قیمت ہے سیسے سے توڑ کر فروخت کیا جاتا ہے کہ
پورے الماس کی قیمت کوئی نہیں ادا کرسکتا ۔ مگر اس توڑنے (مصلحتاً) سے اسکی قیمت میں
کوئی کمی پیدا نہیں ہوتی پس اگر تو بھی کسی مصلحت سے کسر نفسی کریگا تو اسکی قدر و قیمت میں کوئی
نقص پیدا نہیں ہوگا ۔ ۷۔ کاس ۔ جام ۔ کاسہ ۔ مطلب لطف ساقی سے ہمیشہ میرا پیالہ شراب
سے بھرا رہتا ہے اور میں ہمیشہ مست رہتا ہوں پس میرے اوپر قصاص عاید نہیں ہوسکتا (مست
پر قصاص لازم نہیں آتا) اسلیئے کہ میں مست ہوں ۔ ۸۔ محیط ۔ سمندر ۔ دریا ۔ درخور ۔
لایق سپاس ۔ شکر و ثنا ۔ مطلب ۔ اگرچہ دریا (سمندر) اپنے تمام گوہروں سے ابر کا دامن
بھردے لیکن ابر کیلئے پھر بھی شکریہ ادا کرنے کے لایق یہ امر نہیں ابر کا فیض و بخشش اس سے
بھی زیادہ ہے ۔ ۹۔ اے نظیری حاسد کے تلخ طعنہ سے رنجیدہ نہو اسلیئے کہ وہ کانٹے کی طرح
افلاس سے خشک اور تیز زبان ہو رہا ہے پس مفلس کے طعن سے کیا رنجیدگی ۔ ۱۔ اے مہا طلب
اصحاب مسجد کا نالہ (بانگ اذان) کبھی فریادرس ہے کہ جب موذن اذان دیتا ہے تو کوتوال
شب بیداری کی مصیبت سے نجات پاکر سوتا ہے (آرام کرتا) لیعنی اذان (نالہ اصحاب مسجد)

کوتوال کے لیئے فریاد رس ہے (۲) ظاہری عبادت کرنیوالوں کے بدن کثرت وظائف سے جنکو لاغر نظر آرہے ہیں اسکا باعث عبادت نہیں ہے بلکہ وہ مگس کی طرح روزی کے لئے زمین پر لیٹے ہوئے ہیں۔ یعنی ان کی عبادت بھی دنیوی غرض سے خالی نہیں (۳) قرص۔ ٹکیہ۔ خورشید مطلب گرسنہ چشماں (اہل حرص) حسرت میں مبتلا ہیں (انجم پر آنکھیں جمائے ہوئے ہیں) لیکن انھیں یہ خبر نہیں کہ صبح جب خورشید کی ٹکیہ ہاتھ پر رکھتی ہے تو پھر اسے سانس لینا میسر نہیں ہوتا ایسے دنیوی جاہ و مال سے انکا بھی یہی حال ہوگا کہ سانس لینا دشوار ہوگی (۴) اور یہی گرسنہ چشماں (حریفان) حسرت و غم کے سبب موج سیلاب کی مانند بجود لرزاں ہیں اور سرشک دیدہ سے اسطرح غلطاں ہیں جیسے گرداب میں ایک تنکا غرض یہ کہ حرص و ہوا کے باعث رنج و غم میں مبتلا ہیں (۵) پیش و پیچ تعلقات۔ مطلب۔ اگرچہ یہ گروہ زاری کناں تیرا دامن پکڑ لیگا تیرے اطراف پھیرے گا مگر تنہا رہ گا لیکن پھر بھی وہ تعلقات سے دست بردار نہوگا (اسقدر حرص و ہوس نے انکو محصور کیا ہے) گرسنہ چشماں (۶) میرزا شادمان سے خطاب ہے کہ اسے میرزا ان عاجزوں کو کبتک امید آب و دانہ میں گرفتار رکھیگا۔ یا تو انکے آب و دانہ کا بندوبست کریا انکا خاتمہ کر دے تاکہ رنج و غم ذاقہ سے رہائی پائیں ایک دفعہ گجرات میں سخت قحط پڑا تھا۔ خانخاناں خدا ما نے اکبر کی انجام کے لئے مہمات پر گیا ہوا تھا یہاں کا بندوبست میرزا شادماں کے سپرد تھا پس میرزا شادماں سے التجی ہے) (۷) پیراہن بر صبا افشاندن۔ عیش و عشرت میں بسر کرنا۔ مطلب اور تو حضرت یوسف کی طرح تخت مصر پر عیش و عشرت میں مصروف ہے اور یہاں مصیبت زدوں کی (قحطیاں) روح آوارہ جرس سنکر کہ شاید تشریف آرہی ہے حیراں ہے یعنی تیرے آنے کے منتظر ہیں پس جلد آ اور انکا بندوبست کر (۸) اس شور و شیون کے پردہ میں جو تیری رہا کر رہی ہے باہم متفق نہیں ہیں اسلیئے کہ بیچارے غریب تو حقیقتاً درد مفلسی سے شور و فریاد کر رہے ہیں لیکن منعم حرص و ہوا کے سبب سے شیون و فغاں میں مبتلا ہیں (۹) میرزا شادماں کے احسان سے نظیری کی یہ التماس ہے کہ جلد ان مصیبت زدوں کا علاج کیا جائے۔ ان کے درد و غم کا مداوا ہو جائے۔

**ردیف الشین** ۔ اشنگ ۔ شوخ ۔ مطلب ۔ میں معشوق کی چشم شوخ و شنگ کے باعث
کسی کی نظر میں گران بار نہیں ہوں اور میرا سخن اسکی طبیعت پر گراں ہو لیکن میری عقل اسکے مقابل
میں سبک ہو خلاصہ یہ کہ اسکی نگاہ میں حقیر ہونیکے سبب سے سب کی نظر میں حقیر ہوں ۔ ۲ ۔ میری نظر اسکے
تصور شکل کرنے میں بیکار ہو جب اسکی کوئی مثال ہی نہیں تو اسکی شکل کا تصور نا ممکن ہو اور نہ اسکی کسی کو خبر
کہ اسکی حکایت بیان کیجائے اور اسکی خبر کی تاویل کیجائے ۔ ۳ ۔ اسکے کرشمہائے ابرو سے تو پتہ چلتا ہو کہ اسکا
دہن تنگ موجود ہو دگرنہ سخن بھی ہزاروں حیلوں سے اسکے دہان تنگ کا نشان پاتا ہو ۔ ۴ ۔ جب وہ معشوق دیر تک
خانہ گزیں رہتا ہو تو اس کے دیکھنے کے انتظار میں تمام مجمع اندھا ہو جاتا ہو اور جب وہ اپنی گلی میں نکل کر آتا
آتا ہو تو تمام عشاق (خلق) تنگ (لنگڑا) ہو جاتے ہیں کہ دیر تک اسکا نظارہ کر سکیں ۔ ۵ ۔ جبکہ دل کافر
فرنگ اس بت کو دوست رکھتا ہو تو پھر موہن کا نرم و مہربان دل اسکو کیوں نہ دوست رکھیگا ۔ ۶ ۔ **فرق** ۔
سر **مطلب** ۔ اسکی پلکیں (مژہ) صف مہاجرین کی طرح معجزہ و کرامات رکھتی ہیں پس ہمارا دل منکر
کے سر کی مانند کیوں نہ ان سے پامال ہو ۔ ۷ ۔ **مصاف** ۔ میدان جنگ ۔ **مطلب** میں مقتل پر
کیوں نہ ناز و فخر کروں کہ اسکی تلوار میرے سینہ کے میان میں ہو در میان سینم اور میں جنگ سے
کیوں خوف کروں کہ کمان دل میں اسکا تیر موجود ہو خدنگ ۔ تیر (بہتر) ۔ ۸ ۔ شکست توبہ کے قصور
میں مجھ پر در خلوت بند کر دیا ہو اور بجا ہو کہ جس مغنی کا ساز ٹوٹا ہوا ہو اسکے نوا رنگا نام کی کیا قدر ہو سکتی ہو
پس میرا بھی ساز توبہ شکستہ ہو بنابراں مجھے خلوت میں بار یابی نہیں ۔ ۹ ۔ **عار و ننگ** ۔ شرم و پرہیز
**مطلب** ۔ اے نظیری تو اسے (معشوق) کو کسطرح سر راہ روک سکتا ہو کہ جب اس کو تیرے سلام سے
شرم آتی ہو اور تیرے نیاز سے عار ہو ۔ پس اب کون سا وسیلہ ہو ۔ ۱ ۔ پھول خود بخود نہیں کھلتا ہو
بلکہ نسیم سے شگفتہ ہوتا ہو پس اے محبوب اپنے اس قدیم غلام پر کبھی تو توجہ کر تاکہ وہ اپنی مراد پر
پہنچے ۔ ۲ ۔ میں اس قدر بے قرینہ ہوں کہ اس بے قرینگی کے سبب سے مجھے کوئی بھی نہیں پہچانتا
جسطرح عنقا کے مانند کوئی دوسرا نہیں اور اس کے عدیم المثال ہونے کے باعث سے پوشیدہ
ہے اسیطرح میرا ثانی کوئی نہیں پس میں بھی عنقا کی طرح غیر معروف و نادیدہ ہوں ۔ ۳ ۔ نظیرہ

سیاہ ۔ پریشان ۔ سقیم ۔ کدورت ۔ اندوہ ۔ مطلب ۔ میرا معاملہ تیرے خیال کی طرح درہم و برہم ہے
پس میں اس اندوہ و غم کیساتھ اپنے اس کدر دماغ کو کسطرح باہم ربط دوں ؎ ۴ ۔ میں تو اپنے
کار ہائے بستہ کی گرہ کھول رہا ہوں اور وہ گرہ پر گرہ لگا رہا ہے میں تو اس بخت کی یاری سے عاجز
آگیا ہوں ۔ ایک مصیبت سے نجات نہیں ہوتی کہ دوسری مصیبت موجود ہو ؎ ۵ ۔ میں تو اپنی ہی قید
سے پریشان ہوں کہ یہاں ایک لحہ کو بھی قرار نہیں ہے لیکن مستی کہاں ہے کہ اس امید و بیم
کے لباس کو اتار پھینکوں ؎ ۶ ۔ اگر میں خرابات سے اپنا پاؤں اٹھاتا ہوں تو میرا سر خرابات میں
پہنچتا ہے پس میں خرابات سے کسطرح کنارہ کش ہو سکتا ہوں اور میں نے تو اپنا صراط مستقیم
اسی خرابات کو بنالیا ہے اور اسی سے میرا مقصد حاصل ہوگا ؎ ۷ ۔ میرے دلکو کوئے عشق میں جبر از تکلیف
سے لگایا گیا ہے اسلئے کہ جہاں کہیں میں جاتا ہوں تو وہ اپنے قدیمی مقام کی طرف جانیکا رخ کرتا ہے
۸ ۔ اگرچہ میں مسند شاہی پر متمکن ہوں لیکن اس صورت میں بھی میں اپنی چادر سے زیادہ پاؤں
نہیں پھیلاتا یعنی اگرچہ ظاہرا بادشاہ ہوں لیکن حقیقت میں فقیر ہوں ؎ ۹ ۔ اے نظیری تو مست ہے
اور مست سے کسی کام کا مواخذہ نہیں کیا جاتا پس تو کسی کو کچھ کہہ اور کچھ نقصان کر مطلب یہ ہے کہ اپنے طبع
سلیم کی درستی کسی پر ظاہر نہ کر بلکہ مست بنا رہ ؎ ۱ ۔ اے معشوق میں نے اپنا اختیار کلی تجھے دیدیا ہے اور
اب مجھ جیسا درویش زخود دم تیرے لطف سے مستغنی ہے چاہے کر یا نہ کر تجھے اختیار ہے ؎ ۲ ۔ تیرا تیر ابرو کبھی
خطا ہی نہیں ہوا اسی وجہ سے ذرہ ذرہ کا دل تیرے تیر ادا سے زخمی ہے ؎ ۳ ۔ ہزاروں عاشقوں میں سے
ایک بھی تیرے ساتھ دم استقلال نہیں بھر سکتا اسلئے کہ تو لاابالی ہے اور ہم صلاح اندیش پس کس طرح ہماری
تیری بن سکتی ہے یا یوں کہئے کہ میرے ساتھ ہاں ابھی ہم موافقت نہیں کر سکتے اسلئے کہ تو لاابالی رہیگا
اور ہم صلاح اندیش ؎ ۴ ۔ اے معشوق اپنے غمزہ سے کہہ کہ اسقدر قیامت برپا نہ کرے کہ اسقدر خونریزی کم
کی ہے کہ اب تک اسکے تیر سے خون کشتگاں ٹپک رہا ہے ؎ ۵ ۔ اے محبوب تیرا کرشمہ جو جگر کو داغدار بناتا ہے کبھی کبھی
میرے دل ریش کو کھجا دیتا ہے تاکہ زخم پھر ہرے ہو جائیں پس یہ بھی غنیمت ہے ؎ ۶ ۔ ہمیشہ تیری گردش چشم کا
خیال میرے پیش نظر ہے پس کسطرح آسانی سے میری جان میرے تن سے نکل سکتی ہے ضرور سختی کیساتھ یہ جان جائیگی

تنگلیگی ۔ ۸ ۔ اے معشوق تیرے غم میں ایسی چاشنی و حلاوت ہے کہ میں اس سے سیر ہی نہیں ہوتا یہاں تک
کہ اسکی کمی ہر فزونی سے زیادہ ہے ۔ ۹ ۔ میں ہمیشہ تیرا انتظار کرتا ہوں اور تیرے پیچھے پیچھے پھرتا ہوں حتیٰ کہ
تیرے شوق عشق میں اپنے مذہب سے بھی میں غافل ہو گیا ہوں ۔ ۱۰ ۔ اب نظیری کو خانماں سے کچھ تعلق
و واسطہ نہیں ہے اس لئے کہ تیرا عشق اپنوں (یگانوں) سے بیگانہ بنا دیتا ہے پس اب تیرے عشق میں
بیگانوں اور خانماں سے کیا تعلق رہا ۔ ۱ ۔ یہ کب ممکن ہو سکتا ہے کہ دلی مہربانی اسکو اسیروں کی طرف غزل
مائل کرے (اسیروں کی خبر لے) اور ہماری نالہ کاری اسکو در زندان تک لے آئے ۔ ۲ ۔ وہ معشوق سیر
باغ کے لئے کبھی راضی ہی نہیں ہوتا شاید مرغان چمن کا شور ہی اسکو گلستان کی طرف لے آئے ورنہ
حسن گل اور سرو تو اسکی نظر میں کچھ سماتے نہیں ۔ ۳ ۔ سیہ خانہ ۔ خیمہ صحرا نشینان ۔ مطلب
ہماری آنکھوں نے صحرا میں خیمہ لگایا ہے کہ شاید بخت کی مدد سے وہ غزال اس بیابان میں آ نکلے یعنے
بیابان و صحرا میں اسکی جستجو میں کرتا پھر رہا ہوں کہ شاید وہ آہوئے وحشی کہیں نظر پڑ جائے ۔ ۴ ۔ اس
کبر نے ہماری سے نوشی دیکھی اور ہماری اس مسلمانیت کو نہ پسند کیا لیکن اگر وہ ہماری اس شراب کا
ایک جرعہ پی لے تو اس کا دل ضرور ہمارے ایمان کی طرف راغب ہو جائے اگرچہ وہ پسند نہیں کرتا ۔ ۵
۔ ۵ ۔ میرے گھر سے مست ہو کر وہ معشوق گیا ہے خدا خیر کرے مجھے خوف ہے کہ اگر کہیں کوتوال مل گیا تو وہ
اسے شراب خوری کے جرم میں گرفتار کر کے بادشاہ کی درگاہ میں لے جائیگا سبحان اللہ کیا تغزل ہے ۔ ۵
۶ ۔ اس منحوس ستارے کو جو ہمارے مقصد کامیابی کے راستہ کو گم کر کے دوسرا راستہ اختیار کرتا ہے
صبح خوشدلی کے ساتھ پھر میرے گھر پر آ جاتی ہے اور میرے لئے پھر وہی ناکامیابی کا سامنا ہے
یعنی صبح بھی میری کامیابی میں ہارج ہے ۔ ۷ ۔ کسریٰ ۔ نوشیروان مطلب ۔ نوشیرواں بایں ہمہ
حشمت اگر اپنے مادر و پدر کی منزل (قبر) سے گذرے تو اس مقام حسرتناک کو دیکھکر وہ اپنے اشک
خونیں سے اس ایوان پر نقش و نگار کھینچے ۔ دوسرا مطلب ۔ ہر ایک گھر معشوق کے غم سے پر ہے
یعنی ہر ایک گھر میں غم معشوق موجود ہے یہانتک کہ نوشیرواں کبھی منزل مادر و پدر رضا بخود کو
چھوڑ دے اور وہ بھی غم کیسے بھرے ہیں اور اپنے اشکہائے خونیں سے اس ایوان پر نقش و نگار کھینچے

دگریہ کناں اسے ترک کردیہ ۸۔ ہمارا دل معشوق کے لب جان بخش سے آب حیات حاصل کر رہا
ہے پس یہ کچھ زیبا نہیں کہ سر زلف سے اسکو چاہ زنخدان سے نکال لیا جائے۔ یعنی وصل محبوب
حاصل ہے پس اب جدائی گوارا نہیں ہو سکتی ۹۔ بارہا ایسا ہوا کہ حسرت کیساتھ اسکے چہرہ سے میری
نظر کو لوٹنا پڑا اسلئے کہ فوراً طفل اشک آجاتے ہیں اور گوشہ دامان کھینچ لیتے ہیں رجدا کر دیتے ہیں)
کثرت گریہ میں دیکھنا محال ہے۔ پس میں کبھی کثرت گریہ کے باعث اسکو نہیں دیکھ سکتا ۱۰۔ ظلمات
راہ چشمہ حیواں مطلب۔ تیرے روئے روشن کی جدائی میں نظر ہی ظلمات میں گرفتار ہو رہی ہے (رہی ہے)
پس میں چاہتا ہوں کہ اے معشوق تیرے خط سبز کا خضر چشمہ حیواں کی طرف اسکو لیجائے یعنی تو
اسپر مہربان ہو اور وہ تیرے لبوں کی چاشنی سے محظوظ ہو ۱۔ اے محبوب تیری جدائی میں گریہ
نے میرے دل میں گرہ ڈال دی پس نقاب کو اٹھا اور اپنا روئے روشن مجھ کو دکھا اور دل کو جو سوز
ہجر میں جل رہا ہے اسکو آتش ہجر سے نکال ۲۔ اور جو کچھ تو نے دل میں بات (خیال) پیدا کرکے
ہماری زبان کو عطا کی وہی ہم نے لکھا۔ یعنی جو کچھ دل میں پیدا ہوتا ہے اور ہماری زبان سے
نکلتا ہے وہ تیری ہی طرف سے ہے پس اگر ہمنے اسکے لکھنے میں کچھ غلطی کی تو اے محبوب تو اسے
معاف کردے ۳۔ اے معشوق خلوت سے باہر آ اور محفل آراستہ کر اور بیٹھ۔ غزل سرائی کر اور
مست ہو جا گریبان کھول اور شراب پی۔ تاکہ تو بھی ان لذات سے محظوظ ہو ۴۔ آذر۔
نام پدر حضرت ابراہیم علیہ السلام۔ کنار۔ آغوش مطلب۔ اے معشوق تو اپنے نیم عشوہ سے
مسیح کو فلک چہارم سے زمین پر بلا سکتا ہے اور اپنے ایک ادنیٰ کرشمہ سے تو حضرت ابراہیم کو آغوش
آذر سے جدا کر سکتا ہے ۵۔ زمانہ مئے مراد بیدردوں ہی کو دیتا ہے جو اسکے اہل نہیں پس زمانہ
کے بجائے تو ساقی بن اور بیدردوں کے ہاتھ سے جام لے لے کہ وہ اس کا اہل نہیں اور انکو
مئے مراد عطا کر جو اہل درد ہیں ۶۔ گریۂ عقیق۔ گریۂ خونیں۔ کیمیا۔ مئے احمر۔ شراب
سرخ۔ مطلب۔ اے معشوق ترانۂ محبت ادا کر پھر میرا گریۂ خونیں دیکھ اور میرے
ہاتھ میں جام دے اور شراب سرخ سے اسے پر کر کہ لطف زندگی یہی ہے ۷۔ حدیث۔

گفتگو سخن **مطلب** افسوس میرے کلام کو اور ستاروں سے نسبت دیجائے ۔ وہ تو ستاروں سے بھی
زیادہ روشن ہے ۔ اگر کچھ ذوق و شوق رکھتا ہے تو ان خزف ریزوں (کلام دیگر شعراء) کو پھینک اور سخن
فہم طبیعت پیدا کر (ترا زو بیار م) اور گوہر (کلام) حاصل کر ۔ ذرا میرے تحمل و بردباری کو دیکھ اور
اسکی داد دے اور میرے طالع سعید کو دیکھ اور اختر پر خط کھینچ کہ میرا طالع سعید اختر سے بھی زیادہ روشن ہے
اور یہ سعادت اسی بردباری کا اثر ہے ۔ ۹ ۔ جب آسمان غم حوالہ کرنے لگا تو قضا نے آسمان سے
کہا کہ اسکو نظیری کے دل تونگر کے نام لکھو ۔ صاحب ہمت اسکو برداشت کرسکتا ہے اور نظیری کا
دل صاحب ہمت ہے (اور یہی اصل تونگری ہے) یعنی ازل ہی سے غم نظیری کے حوالہ کردیا گیا
ہے ۔ ۱ ۔ میں اسقدر باخبر ہوں کہ مجھے بیخبروں کی بھی خبر ہے اور اسقدر صاحب نظر ہوں کہ میں
انکو دیکھتا ہوں جو نظر سے غایب ہیں یہ محض اس کا (معشوق) کا لطف و کرم ہے ۔ ۲ ۔ میں بوستان کی
طرف صرف اسوجہ سے جاتا ہوں کہ وہاں دوست کا اثر موجود ہے یعنی سرو اسکے قد سے مشابہ ہے
اور نرگس اسکی چشم مست کے مانند ہے ۔ ۳ ۔ میں جسوقت معشوق کی یاد کرتا ہوں تو وہ اس سے
قبل میرے پاس آجاتا ہے گویا وہ شرط وفاداری کو بجا لا رہا ہے اور اسکو کمال پر پہنچانیکا خیال رکھتا ہے
خیر شکر ہے کہ نالوں کا اتنا اثر تو ہوا ۔ ۴ ۔ میں اسکی مژگان خونریز سے کس طرح غافل ہوسکتا ہوں کہ
جب میری رگ رگ میں اسکا نشتر کاوش کر رہا ہے ۔ ۵ ۔ میں اسکے فرمان سے کسیطرح بھی سرتابی
نہیں کرسکتا کہ وہ میری رگ گردن سے بھی زیادہ مجھ سے قریب ہے (قال اللہ تعالیٰ نحن اقرب
الیہ من حبل الورید ۔ ہم شہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہیں) ۶ ۔ اسکی تمام جدائی کا خوف ابتک میرے دل سے
نہیں نکلا ہے لیکن جب روز فیروزی آئیگا تو میں اسکے دن میں کیا بلکہ صبح ہی کو دیکھ لونگا (آفتاب
طلوع ہوگا ۔ اور وہ آفتاب کی مانند ہے) ۷ ۔ **مشکبت** ۔ گوشہ نشین **مطلب** ایام جوانی میں
تو میں خلوت نشین رہا اور اسکے نظارہ سے محروم لیکن اب کہ پیری ہے کوچہ گرد بنا تو ہر جگہ اسے
پاتا ہوں ۔ جبکہ کچھ ذوق و شوق نہیں ۔ ۸ ۔ **امل** ۔ امید **مطلب** خیال ہوتا ہے شاید کہ
نظیری کم آرزو ہو گیا ہے (آرزوئیں کم ہو گئی ہیں) اسلئے کہ لوگوں میں اسکی بے اعتنائی کا چرچا ہے ۔ ۹ ۔ صفحہ ؛

مطرب تو مجھے نغمہ طرازیوں سے مسرور کر رہا تھا لیکن میں نے اسے اپنے گریہ سے محزون کیا ۔
تم نے مجھے پیمانہ شراب عطا کیا لیکن میں نے اسے پرخون کر دیا ۔ یعنی عیش و عشرت کے سامان
یہ میری آزردگی کا باعث ہیں ؛ ۲ ۔ جس کسی نے بھی میرے ساتھ راہ عشق کو ایک قدم طے کیا ۔
میری طرح بے خانماں ہو گیا اور میں جس کے پاس بھی ایک گھڑی کو بیٹھا اسے اپنی طرح مجنون
کر اٹھا ۔ (خدا حافظ ہو اس وحشت کا) ۳ ۔ میرے جنون و سودے کی شورش ماہ بماہ زیادہ ہی
ہوتی گئی ہر چند کہ میں نے اس پری پر ہزاروں افسوں کئے لیکن افسوس کہ وہ رام نہ ہوئی (میری
مطیع نہ ہوئی) ؛ ۴ ۔ ہامون ۔ صحرا ۔ مطلب اے محبوب اب تو رحم کر کہ میں شرم گناہ سے
سراپا گھل گیا ہوں اور اسقدر گریہ و زاری کی ہے کہ کوہ کو ڈھا کر ہموار صحرا کی طرح بنا دیا ہے ؛
تیرے فراق میں گریہ و آہ نیم شبی سے میں نے تمام جہاں کو زیر و زبر کر دیا ہے اور آسمان کو
جو ستاروں کو پستی میں ڈالتا ہے (رہبری کرتا ہے) تہ و بالا کر دیا ؛ ۵ ۔ اس کی مژگاں پر میں قربان
اسکے حق سے عہدہ برآ ہونا بہت دشوار ہے کہ اسکی سنان مژگاں سے میں نے سیکڑوں زخم
کھائے لیکن صرف ایک ہی سینہ اس کے لئے وقف کر سکا پس کسقدر شرمندگی کی بات ہے ؛
اے معشوق تو سرو چمن ہے کہ تجھے باغباں نے ناز کے ساتھ پرورش کیا ہے اور شوخی و شنگی تجھے
ملائی ہوئی اگر احیاناً تجھ میں کج کبھی پیدا ہو جاتی ہے تو میں اسے گوارا کر لیتا ہوں ۔ موزوں
کر لیتا ہوں ۔ بہار کی بجائے نیاز بہتر ہو ۔ باغباں سے مراد باری تعالیٰ ؛ ۷ ۔ اے محبوب تیری
جدائی کا داغ نشانی کی طرح میرے دل کے پاس تھا جو کہ مدت دراز گذر جانے کے سبب سے
فرسودہ ہو گیا تھا لیکن میں نے اسے اپنی محبت سے ماہ کی طرح دمبدم افزوں کیا کہ کہیں تیری
نشانی مٹ نہ جائے ؛ ۸ ۔ میں نے بہت ہی مشکل سے یار کی جدائی میں نظر کو جگر میں پوشیدہ رکھا
چشم سے باہر نہ آنے دیا اور اسکی خاطر میں نے نظر ہی کا خون بھی بہا دیا اور اسے (نظر ہی کو) اپنا ممنون
بنایا اور ممنون یوں کہ نظر کو تماشوں سے روکنا خدا شناسی کا باعث ہو یعنی نظر عارف اور خدا شناس
ہو جاتی ہو اور جب نظر خدا شناس ہوئی تو صاحب نظر بھی عارف و خدا شناس ٹھہرا پس

نظیری خدا شناس ہوا ؎۱ معشوق کا خط رنگین اور زلف مسلسل (خمدار) دونوں عاشقوں کی بلا سے
جان ہیں اور معلوم نہیں کیا کیا فتنہ سازیاں سرشت معشوق میں سرتاپا قلم تقدیر سے لکھی گئی ہونگی ؎
۲ منقش سے کے بجائے نقش بنا لیجئے مطلب ۔ وہ اسقدر صاحب جمال و حسن ہے کہ مجھے
خوف ہو کہ کہیں موحد اسے خدا نہ کہنے لگیں ۔ خدا کی تہمت اسے نہ دیں ۔ ۳ ۔ اگر میرا معشوق اپنے
حسن و جمال سے طاق کو زیب دیدے تو کچھ تعجب نہیں اسلئے کہ اہل دنیا بجائے صنم کے سکو صمد
(بے نیاز اسم پاک باری تعالیٰ) لکھتے ہیں ؎ ۴ ۔ اگر عاشق ایک رات بھی نالوں سے اسکے
دل کو خوش کردے تو پھر اسکی ہر امید و حاجت پوری ہو سکتی ہے ۔ اسکے کرم سے امید کی
جا سکتی ہے ؎ ۵ ۔ وہ دل کہ جو اس معشوق کے چشمۂ زنخدان تک پہنچ جائے اسقدر اعزاز
حاصل کرے کہ مسیح اسکے جام جم میں آب حیات ڈالیں (خدمت کریں) ؎ ۶ میں اسکے التفات
تازہ (دمبدم) سے اسقدر مست ہوگیا ہوں کہ مجھے اتنا بھی شعور (ہوش) نہیں کہ ایک لمحہ کیلئے
بھی ہوش میں آجاؤں ؎ ۷ ۔ میں اسکی لذت درد و غم میں اسقدر محو ہوں کہ اگر تم میری رگ پر
(میرے نشتر بھی چبھو دو تو میں باخبر نہوں (بے خبر دار نہوں) ؎ ۸ ۔ میں اسکی زلف گرہ گیر کی قید میں
گرفتار ہوں مجھے قید سے اتنی بھی مہلت نہیں ملتی کہ اس کے قدموں پر اپنی جان نثار کروں ۔
افسوس ؎ ۹ نظیری صاحب جاہ کے دیدار کا مشتاق ہے کہ جسکے حرم کا کبوتر کعبہ کے گرد بھی نہیں اڑتا اسقدر
افراز رکھتا ہے پس اس صاحب حرم کے علیے جاہ کا بیان تو کیا ہی ہو سکتا (مراد از ممدوح خود
خانخانان) ردیف الصاد ۔ ۱ ۔ اے ساقی بیکار کیا بیٹھا ہوا ہے اٹھ کہ عشق ساغر کو گردش دے
رہا ہے یعنی اہل بزم مے عشق سے سرشار ہو رہے ہیں ۔ پس تو بھی مستوں کے ساتھ رقص کر ؎ ۲ کفر
و ایمان گو ایک ظاہری کیفیت ہے ۔ پس تو محفل (مجلس) حقیقت میں خاص دوستوں (خاصاں)
کے ساتھ رقص کر کہ یہاں کفر و ایمان کا امتیاز نہیں ہے ؎ ۳ ۔ اگر تو مسجد کی طرف گذریگا تو وہاں
واعظ و زاہد کو تو افسردہ ہی پائیگا یہ لوگ عشق کی لذت سے بے خبر ہیں ۔ ہاں ذرا سرو آزاد کو دیکھ کہ
کیسا مخمور ہے پس تو اسکے ساتھ رقص میں مشغول ہو بے خبروں کے ساتھ ہمنشینی خوب نہیں ؎

۴۔ کہتا ہو کہ اگر تو خلوت نشینی اختیار کریگا تو سوائے بے ذوقی اور کچھ حاصل نہ ہوگا۔ پس باہر آ اور سر
پر حباب مئی (جوشاں) کی رقص کر۔ مئے نوشی کر اور رقصاں ہو ۵۔ جسطرح طوفان کشتی کو ذرا سی دیر
میں کوسوں دور پہنچا دیتا ہو اور وہ راہ کو بہت جلد طے کر لیتی ہو۔ پس اسیطرح تو بھی شورش
عشق سے جلد منزل مقصود پر پہنچ جائیگا لہذا کشتی طوفان کی طرح رقصاں ہو ۶۔ دستان
مطرب مطلب۔ اے صوفی سازو نغمہ مطرب کے ساتھ ساتھ تو بھی وجدانی حالت پیدا کر اور رقص کر
اور اپنی جان کو معشوق کے قدموں پر نثار کر دے کہ اصل بقا اور حاصل زیست یہی ہے ۷۔
میرا ہر ایک آنسو شوق نظارہ میں خود بخود ایک چشم تماشہ بنا ہوا ہو پس اب تخت دل سے نیچے
کر مژگاں پر رقص کر یعنی کثرت سے بہہ بہہ کر پلکوں پر آؤ تا کہ تم مژگاں پر رقص کرو ۸۔ یہ مقام
ہے (عشق و سودائے عشق کہ یہاں ہوشمند خود اپنے لئے دار و سولی کھڑی کرتے ہیں و مرنے کی
خواہش کرتے ہیں) پس اس مقصود بدست سے کہو کہ تو زندان ہی میں رقص کر (مست رہ) اور
یہاں نہ آ کہ یہاں تو ہوشمندوں کی یہ حالت ہو چہ جائیکہ مست ۹۔ اور اے صوفی اپنے لباس کو
شراب سے گل فشاں بنا لے رنگ لے اور جام شراب جو گل خندہ کی مانند ہو ہاتھ میں لیکر رقص کر
(یعنی مئے نوشی کر) ۱۰۔ اے **نظیری** راہ عشق میں سر دینا عین زندگی اور حیات ابدی ہے پس
مقتل میں تیغ (شمشیر) منہ پر رکھکر رقص کرتا جا کہ یہ خوش ہونیکا موقع ہو۔ **ردیف الضاد۔**
۱۔ رباب ایک قسم کا باجہ ہے۔ مطلب ہم ایک نغمہ رباب کے بدلے دولت دارین کو نثار
کر دیتے ہیں اور مئے نوشی کے وقت اگر ابر آ جائے تو سیکڑوں آفتاب جیسے نورانی اجرام سے زیادہ
وہ جرم کثیف ہمکو پسند ہو۔ اور ہم ان نورانی اجرام کو اسکے عوض دے دیتے ہیں ۲۔ خانقاہ کی پابندی سے
تو میرا دل اکتا گیا (گھبر گیا) پس اب بتاؤ کہاں اور کس طرف جاؤں کہ میں اس زہد ناب سے شراب ناب کو بدل
لوں تا کہ عیش و عشرت حاصل ہو ۳۔ میرا سبو (گھڑا) چاہ زمزم سے ٹوٹا ہوا برآمد ہوا اور آب زمزم سے بھر آیا
پس اب میں اس شکست کا بدلہ میخانہ کی طناب (رسی) خم کی گردن میں ڈال کر لونگا (شراب حاصل کرونگا)
مطلب یعنی جب کعبہ سے مقصد بر آری نہو تو اب میخانہ ہی سے اپنا مقصد حاصل کر کے اٹھونگا ہو یا دیہ صحرا

صحرائے کعبہ سے میرا دل سیر ہو سکا اسلئے کہ وہ تمام سراب تھا پس اب میں دیر کی طرف جا رہا ہوں اور اس سراب تشنہ فریب کو طوفان شراب سے بدل دونگا ۔ مینوشی کروں گا ۔ ۵ - طمع و حرص نے میری آبرو کو برباد کر دیا کہ میں ایک جو نے حوصلہ رخود کو جرعۂ شراب کے عوض دے ڈالتا ہوں ! ۶ - فلک کہ جس نے چشم حسود سے حرص و رشک کا پردہ اٹھا دیا تھا آج اس پردہ کو اس ناہنجار نے میرے رخ پر بجائے حاسد کے ڈال دیا ۔ ۷ - انباز ۔ شریک ۔ مطلب ۔ افسوس اے فریاد کہ میرا شریک بھی دغاباز نکلا زمانہ میرا شریک تھا کہ جو میری عمر کے ذخیرہ کو میرے پاس سے لیجاتا ہے اور اسکے عوض کوئی چیز حساب صرف کے سوا نہیں دیتا کہ اے نظیری تیری اتنی عمر بیکار رہی اور ہوس میں صرف ہو گئی ۸ - دور فلک نے میری عمارت دل کو ویران و برباد کر دیا لیکن اب بھی وہ سیکڑوں گنج شایگانی کا بدل ہو رکھا ہے شایگانی ہیچ ہیں ۔ ۹ - میں پھر اپنا مدعائے دل کب پا سکتا ہوں افسوس کہ جب اس (معشوق کی) یہ حالت ہو کہ میرے سیکڑوں سوالوں پر ایک جواب بھی نہیں ملتا چہ جائیکہ مدعائے دل ۔ ۱۰ - اب دل و عقل خواب غفلت سے بیدار ہوں کہ میری دیدۂ سودائی سے غفلت دور ہو گئی ہے (یس اب غفلت کا کام نہیں) ۔ ۱۱ - اے نظیری قناعت اکسیر اعظم ہے پس اگر تجھکو اسکی خواہش ہے تو در ہمت سے طلب کر اور کسی اہل دنیا کے دروازہ پر نہ جا کہ وہاں تجھکو کچھ میسر نہ آئیگا ۔ ۱ - مرتاض ۔ ریاضت کرنیوالا ۔ زاہد خلوت نشین ۔ مطلب مجھے خانقاہ نشیں اور مرتاض بننے کی کوئی ضرورت نہیں ہے اسلئے کہ می فروش کریم ہے اور جام سے فیاض ہے ہر ایک عابد و عاصی کیلئے اسکا فیض جاری ہے کوئی بھی اسکے فیض سے محروم نہ رہے گا ۔ ۲ - بیاض ۔ کاغذ سادہ ۔ سواد ۔ ملکہ ۔ ذہن ۔ مطلب ۔ بجز معلم عشق کے اور کوئی ہم جیسے کہنہ مشقوں سے یہ نہیں کہتا کہ تم اپنا ذہن تیز اور لکھنے کی مشق بچوں کی طرح استاد کے سامنے بیٹھکر کرو اس لئے کہ تم ابھی مبتدی ہو یعنی ہم معلم عشق کے سامنے طفل و مبتدی کی طرح ہیں ۳ - درازی شب ہجر زلف معشوق سے مشابہ ہے پس یہ کہنا چاہئے کہ ہمارے شب ہجر اور دراز ہو خدا کرے کہ وہ ہاتھ ٹوٹ جائیں جو زلف معشوق کو کوتاہ کرنا چاہتے ہیں یعنی جو کوتاہی

شب ہجر کی خواہش رکھتے ہیں کہ ہماری شب دراز کوتاہ ہو جائے ۔ ۴ ۔ اس جگہ کہ جہاں عیادت ہی
بیمار کا علاج ہو (دیدار دوستاں باعث شفا ہو) وہاں طبیبوں کی دوا سے مرض کم نہیں ہو سکتا ۔ دیدۂ
معشوق علاج عاشق رنجور ہے ۔ ۵ ۔ ریاض جمع روضہ بمعنی بہشت و باغ مطلب وہ دل کہ جسکو
بہشت میں بھی جلوہ حور آرام میسر ہوگا مجھ نامراد کا دل ہے کہ دنیا میں نہ جسکے گل اشک میں رنگ
ہے اور نہ سنبل آہ میں خوشبو ہے اور تمام عمر نامراد رہا پس بہشت میں بھی نامراد رہیگا ۔ ۶ ۔ اعراض
روگردانی مطلب اس صبح کو کہ جب مخمور شراب سے روگردانی کرتا ہے تو مستوں کے دل باغ باغ
ہو جاتے ہیں اور آواز خندہ بلند ہوتی ہے ۔ ۷ ۔ اے نظیری تیری نصائح و حکایات اغراض
سے پاک ہیں پس تو جو بات بیان کریگا دل پر اثر کریگی اس لئے کہ بے لوث و بے غرض سخن مؤثر ہوتا
ہے ۔ پس تو سخن گوئی کر ۔ ردیف الطاء ۔ ۱ ۔ کارخانہ عشق میں کارہائے رنج و الم تو بہت
سر کرنا ہیں ۔ لیکن انکے سر کرنے کے لئے سامان و اسباب فراہم کرنیکی شرط نہیں ہے اور راہ عشق میں
سر تو ہے لیکن گریباں رکھنا شرط نہیں عریانی ہی خوب ہے ۔ ۲ ۔ میں نے خیال سے کہا کہ جسطرح معشوق
نے درد عطا کیا ہے اسی طرح اسکی دوا بھی تو کیجائے لیکن معلوم ہوا کہ یہاں راہ عشق میں تو دوا کا نام
بھی برا ہے ۔ شرط ہے کہ درماں کا نام بھی نہ لیا جائے (عشق سے لئے درد اہم) ۔ ۳ ۔ اہل دنیا کیلئے
رونا بہت آسان ہے کہ رونے کے بعد ہنس بھی لیتے ہیں لیکن یہاں ہمارے لئے (عشاق) تو چشم
خونفشاں کیساتھ تبسم (خنداں) شرط نہیں ۔ بس تمام عمر رو دیا کیجئے ایک لمحہ کے لئے بھی خوشی حاصل
نہیں ہو سکتی ۔ ۴ ۔ سالہا سال کی عبادت کو برباد کرنا اور ایمان ترک کر دینا گبر و مسلمان کے مذہب میں
درست نہیں لیکن مذہب عشق میں ضروری اور شرطیہ ہے ۔ ۵ ۔ عجب بات ہے کہ تیری پیمان شکنی سے
تیرا وعدہ اور استوار ہوتا ہے لیکن کسی اور میں یہ وصف نہیں ہے یہ تو صرف تیرے ہی لئے مخصوص
ہے ۔ اور تجھی پر زیبا ہے ۔ ۶ ۔ معشوق میرے دل سے جو یہ خراج لے رہا ہے اسکا سبب ہے کہ میرے اس
دل ویران پر گنج (خزانہ) کا بہتان لگایا ہے ورنہ ویرانہ سے کون خراج لیتا ہے ۔ اے خراج برا
کر رہے ہیں ۔ ۷ ۔ یقین اتحاد ۔ نحن اقرب الیہ من حبل الورید ہم شہ رگ سے بھی زیاد

قریب ہیں ۔ مطلب ۔ اگر روز ازل ہی سے حسرت و حرمان ہم سے وابستہ نہیں کر دیا گیا ہے تو پھر اس علت اتحاد
میں یہ حجاب و پردہ کس لئے ہے یعنی ثابت ہو کہ روز ازل ہی سے حسرت و حرماں وابستہ کر دیا گیا ہے ۔
۸ ۔ ناہید و مشتری ۔ مطلب ۔ زہرہ و مشتری بھی اپنے نغمہ و جام سے ان حرمان نصیبوں کو خوش
نہیں کر سکتیں کہ جن کو روز ازل ہی سے شادمانی عطا نہیں کی گئی رذل شادان عطا نہ فرمایا ۔ ۹ ۔ بسمت
جانب امن ۔ مطلب ۔ حضرت یوسف کو خواب میں بھی مصری بادشاہی کا پیام پہونچتا تھا کہ ایک روز
تو مصر پر بادشاہ ہوگا خواب میں پیام سلطنت مصر اشارہ ہے روایت احد عشر کوکبا و الشمس و القمر
رایتہم لی ساجدین ترجمہ ۔ دیکھا میں نے کہ گیارہ ستارے مع خورشید و ماہ مجھکو سجدہ کرتے ہیں اس قسم جسکی تعبیر
امارت و سرداری کرنا ہے پس اُن کے لئے امن کنعان میں رہنا ضروری نہ تھا ۔ اور وہ کنعان سے مصر
پہنچ گئے معروف قصہ ہے ۔ ۱۰ ۔ مقدران قضا و قدر نے جو منصور حلاج کو حقائق اسرار کے اظہار کی
اجازت دی تھی رکہ انا الحق پکارنے لگا) تو اس سے صرف یہ مقصود تھا کہ وہ زندگی کی مصیبت اٹھا کر
اور دار پر کھینچا جائے اس کے لئے یہ دونوں باتیں شرط تھیں ۔ ۱۱ ۔ نظیری نے معشوق کے ایک ہی
نظارہ سے اپنے سر کو مثل گیند کے برباد کر دیا ۔ رقربان کر دیا) اس لئے کہ میدان عشق میں اپنی
ہستی کو قربان کرنا شرط نہیں رعیب ہے) ۔ ردیف الیاء ۔ ۱ ۔ تیری ذات لب اسقدر سعادت
خیز ہے کہ پھر اسکو رجوع تیرے فال لب سے محفوظ ہوا ہے ہم آج تک ہما ایک سعادت خیز جانور ہے لیکن
اسکا وجود دنیا میں نہیں ہے تلافی بنا دے یعنی ہما کی خواہش نہ رہے اور تیری ایک نگاہ سے بادشاہ
قانع ہو جاتا ہے پھر اسے کسی چیز کی خواہش نہیں رہتی ۔ ۲ ۔ دارین تیری راہ کے راندگان رکھو تیری
راہ میں مصیبتیں اٹھاتے ہیں) کے لئے ہیں کہ وہ صرف ایک حرف آشنا پر قانع رہتے ہیں میر ملاقات کو ترسید
دنیا میں کمال ذلت اٹھائی ہے آخرت میں عزت حاصل کرینگے پس دارین انہی کا حصہ ہے ۔ ۳ ۔ اگرچہ ہم تیرے
روئے روشن کا نظارہ کرنیکا شوق رکھتے ہیں لیکن وہ میسر نہیں ہوتا ہے جس وقت باد صبا تیری خوشبو لیکر
آتی ہے تو ہم اس خوشبو ہی پر قناعت کر لیتے ہیں کہ یہ بھی غنیمت ہے ۔ ۴ ۔ عشق نے ہمارے لئے ازل سے
غزل کا الہام پہنچا دیا ہے تاکہ ہمیشہ اس میں مشغول رہیں اور ہم ان لوگوں کی طرح نہیں جو صرف آب و دانہ

پر قناعت کرتے ہین اور بے نوا ہیں ہم ظاہری فراغت پر قانع نہیں بلکہ ہم میں باطنی فراغت موجود ہے اور خوش نوائیاں بھی ہیں ۵ ۔ نیرنگ ۔ کیمیا ۔ مطلب ۔ ہماری پاک طینتی نے ہماری خاک وجود کو اکسیر بنا دیا ہے اب ہم کو نیرنگ کیمیا کی حاجت نہیں ۔ کیمیا پر قناعت نہیں کرتے کیونکہ دولت عشق نے تونگر بنا دیا ہے ۶ ۔ ہمارے سر مین تو چشمہ آب بقا کا سودا ابھرا ہوا ہے پس اس صورت مین ہم ہر ایک آب و ہوا پر کس طرح قانع ہو سکتے ہیں ۸ ۔ تفقد ۔ مہربانی ۔ تعرض جفا ۔ سختی ۔ مطلب ۔ اے معشوق اگر تو مہربانی نہیں کرتا تو جفا ہی کر کہ اس پر بھی ہم خوش ہین اور اگر تو فقیر (عاشق) کو اپنے لبون کی حلاوت سے محظوظ نہیں کرتا تو وہ تلخی (سخن سخت) ہی پر قناعت کر لیگا پس اسے تلخی ہی عطا فرما ۹ ۔ وہ کونسی سختی و مصیبت ہے جو نظیری نے عہد دوست میں نہین اٹھائی لیکن ہزار سختیون کے بعد اگر تو ایک ہی عطا (لطف) کرتا رہے تو ہمارے لئے کافی ہے ہم اسی پر قناعت کر لیں ۔ لیکن افسوس کہ تجھسے اتنا بھی نہین ہوتا ہے

ردیف ۱ ۔ اے معشوق تیری چشم سیاہ ہمیشہ میرے دل آزردہ کیساتھ برسر پیکار رہتی ہے اور قاعدہ ہے کہ گدائے گرسنہ ہمیشہ دولتمند (تونگر) سے لڑتا ہے ۔ پس تیری چشم سیاہ گدائے گرسنہ کے مانند ہے میرا دل تونگر ہے ۲ ۔ جب تو حشر کے دن اپنے جمال جہان آرا کا نظارہ کرائیگا تو ہماری چشم پراگندہ سے (کہ دنیا میں ہر ایک پر پسندیدگی کی نظر ڈالتی تھی) نگاہ حقیقت پسند نزاع کرے گی کہ تو پراگندہ بین کیوں ہوئی اور اب اس جمال کا نظارہ تو نہیں کر سکتی ۳ ۔ میں تیرے رخ روشن کے سامنے پست طالع ہوں میں اپنی پست طالعی کو مہر و ماہ کی گردش کا باعث کیونکر کہہ سکتا ہوں یہ سب کچھ تیرا ہی کیا دھرا ہے ۔ مہر و ماہ کے ساتھ نزاع کرنا بیکار ہے ۴ ۔ اے معشوق تیری چشم خونریز بہت ضعیف (افگن) اور غریب آزار ہے (کہ عشاق کا خون کرتی ہے) بیشک بدخو ہمیشہ مسکینوں کے ساتھ جنگ و جدال کرتا ہے پس تیری چشم سفاک بھی بدخو ہے ۵ ۔ حدیث ۔ گفتگو ۔ بات مطلب ۔ میں شان و شوکت کیلیے جنگ و جدال کرنیکی خواہش نہیں رکھتا بلکہ میں تو ہمیشہ بندگی و اطاعت کے لئے کمر بستہ رہتا ہوں اور سپہر (فلک) سے میری یہ ہی گفتگو رہتی ہے کہ میں

سرداری و شوکت کے لئے جنگ الخ ۶ ۔ اے معشوق تیرے غمزہ ہی کے اشارہ (حکم) سے ہم پر تمام
بلائیں نازل ہو رہی ہیں قاعدہ ہو کہ بادشاہ ہی کی پشت گری (سہارا) کے سبب سپاہ جنگ کرتی
ہو پس اس میں تیرا ایما ضرور ہو ۷ کل روز محشر میں داور (باری تعالیٰ) تیرے ہی سبب سے
دادخواہوں سے نزاع کرے گا (تیری پاسداری کرے گا) تو پھر صاف ظاہر ہو کہ نالۂ مظلوم کی کیا اور
کب داد رسی ہو گی (نعوذ باللہ) کس قدر بیباکی ہو ۸ اے معشوق نظیری ہمیشہ تیری عنایتوں کی
شکرگذاری میں مشغول ہے اور ایکدم کو بھی اگر وہ تیری یاد بغیر تیری شکرگذاری کے کرے تو اس کا
(نظیری کا) نفس اسکی گفتار سے نزاع کرنے لگے ۔ یعنی بغیر شکرگذاری کے یاد کرنا محال ہو ۔

ردیف الغین ۱ ۔ سپیدۂ سحر اسبات کا پتہ دیرہا ہے کہ رات تونے اپنے قدوم سے
چمن کو رونق بخشی ہے نیز ہر ایک پھول اور بلبل تیرا سراغ دیرہے ہیں ۔ یعنی تیرا جو یا خاموش
نظر سے بھی تیرا پتہ دریافت کر لیتا ہو ۲ ۔ راغ صحرا ۔ کاخ ۔ مکان ۔ محل مطلب
اے محبوب تیرا ذکر سننے کا شوق ہر صبح مجھکو صحرا و چمن میں لئے پھرتا ہو اور شام کو تیری جستجو
گلی و کوچوں (مکانوں) میں پھراتی ہو کہ شاید تو ملجائے ۳ ۔ اس زمین سے کہ جہاں تجھسے
ملاقات حاصل ہو جنت بھی شرمندہ ہوتی ہو اور رضوان اس پر حسد کرتا ہو کہ اے کاش میں بھی
اسی جگہ ہوتا ۴ ۔ تبخالہ چھالہ ۔ خونابہ ۔ کچلھوا ۔ ایاغ ۔ پیالہ ۔ جام ۔ مطلب میرے
زخم دل پر تیری زلف مشکیں کی خوشبو سے چھالے پڑ گئے ہیں (مشک چھڑکنے سے زخم زیادہ ہو جاتا
ہو) اور تیرے لب نمکین کے شور سے میرے دل سے داغ اپنے پیالوں میں خونابہ بھرے ہوئے ہیں
(پاش پاش ہیں ۔ خونیں ہو رہے ہیں) ۵ جس جگہ تیرا نورانی چہرہ ضیا پاشی کر رہا ہو وہاں
چراغ کے بجھ جانے سے کیا غم اسلئے کہ تیرے ہی آفتاب رخ سے تمام ستارے جلب ضیا کرتے ہیں
پس چراغ کا گل ہو جانا تاریکی کا باعث نہیں ہو سکتا ۶ ۔ تائب ۔ توبہ کنندہ ۔ مطلب
وہ عشاق جنھوں نے مستی کی حالت میں اپنے دل کو تیرے ہجر کے داغوں سے آراستہ کیا ہو وہ
اسقدر عزیز الوجود ہیں کہ انکے داغوں پر ہزاروں بوسے لوگ دیتے ہیں ۷ ۔ قدوم آمدن

مطلب - ہمارے لئے جب کوے کی آواز تیرے آنیکا مبارک شگون ہو تو یہ کوے کی آواز نغمۂ بلبل سے بہتر ہے۔ یعنی اگر فغان زاغ تیرے قدوم کا شگون ہو تو ہمارے لئے یہ فغان نغمۂ بلبل سے بہتر ہے ۸ مجمر - انگیٹھی - مطلب - اے معشوق تیری مجمر زلف کی خوشبو سے میرا دماغ ہمیشہ معطر رہتا ہے میں ایک جام اور عطا کر کہ یہ دماغ گلستان بھی بنجائے - ۹ - لایعنی - بیہودہ لاغ - بیکار مطلب - اے نظیری دوست ہی کا دم بھرا کر اسی ہی کا ذکر کیا کر اور اسکے مہر و وفا کے سوا جو کچھ گفتگو ہو اسکو ہزل اور بیکار خیال کر ۵۹ - ۱ - اگر میں جور چرخ پر آہ و فغان نہ کروں اور نہ روؤں تو مجھ پر افسوس صد دریغ اور اگر گردش زمانہ سے میں نالان نہ ہوں تو مجھ پر حیف ہے ۲ - سفرہ - خوان مطلب خوان فلک پر ذرا میری مدارات اور مہربانی تو دیکھئے کہ اس بدبخت زمانہ نے مجھے خوان ناز و نعیم پر گلشکر تو بٹھایا لیکن خون جگر کھانے کے لئے رکھا پس حیف صد حیف یعنی دنیا میں جسمانی لطف اور جفاکش بنا کر مجھے بھیجا ہے ۳ - صبح نے مجھے صبوحی کے لئے بلایا لیکن ساقی زمانہ مجھے جام مے نہیں دیتا پس میں زمانہ کا شکر کرتا ہوں اور اپنی محرومی پر افسوس کرتا ہوں ہے ۴ - میری طبیعت میں تو گوناگوں لذات کی خواہش ہے (مہمان مست ہوں) لیکن میرا میزبان ممسک (بخیل) ہے پس میں چاہتا ہوں کہ میزبان مرجائے اور میں جھک کر افسوس کھاؤں اسقدر بخیل ہے کہ اسکے خوان پر افسوس بھی نہیں کہ کوئی اُسکو کھائے پس اسکی موت ہی پر افسوس کھانے کو ملسکتا ہے ۵ - منفج - کے معنے عجب بنا بیٹھے یعنی مغرور - مطلب کہتا ہے کہ اہل دنیا مغرور اور خوشامد دوست ہیں کہ جنکی صحبت ہرگز مجھے نہیں بھاتی لیکن قسمت سے مجبور ہوں کہ میرا پالا انھی لوگوں سے پڑا ہے چار و ناچار مجھے ظاہرا انکی تعریف کرنا پڑتی ہے اور باطن میں افسوس کرتا ہوں کہ ان جاہلوں اور مغروروں سے مجھے ارتباط دیا گیا ہے ۶ - اس دنیا میں خالص دوستی کا تو کہیں پتا نشان نہیں ہاں اگر ہے تو ریائی دوستی (بناوٹی) اور میرا واسطہ بھی انھی دوستان ریائی سے پڑا ہے پس اگر میں ان لوگوں کے مرنے پر گریبان چاک اور شیون کروں تو مجھ پر حیف ہے اس لئے کہ شیون تو دوست صادق کے لئے کیا جاتا ہے نہ کہ ایسے لوگوں کے لئے ۷ - کوتاہ بینی عقل کی بیماری کا کوئی علاج نہیں ہے اگرچہ مسیح کی حکمت (حضرت عیسیٰ)

سے بھی اسکا علاج کیا جائے تو مجھے افسوس ہے کہ اسکی یہ بیماری دفع نہیں ہو سکتی ۔ ۸۔ اگر میں اپنی
ان دشواریوں پر افسوس کم کروں تو یہ تمام دشواریاں آسانیوں سے بدل جائیں لیکن مشکل تو یہی ہے
کہ دشواریاں تو درکنار میں آسانیوں پر آنسو بہاتا ہوں (آسانیاں دشوار معلوم ہوتی ہیں) اور افسوس
کرتا ہوں) ۔ ۹۔ اے معشوق کہاں جاتا ہے لوٹ آ (واپس) تاکہ میں تیرے قدموں پر اپنی جان نثار
کردوں تو یقین کر کہ میں ایسا کم ظرف نہیں کہ اپنی جان تجھ پر نثار نہ کروں اور اس سے دریغ کروں ۔
۱۰۔ وہ تلخ آنسو جو میری آنکھوں سے میرے لب پر ٹپک رہے ہیں مجھے آب حیات سے زیادہ عزیز ہیں
اگر ان آنسوؤں کے ہوتے ہوئے میں چشمۂ حیواں کی خواہش کروں تو لعنت ہو مجھ پر ۔ ۱۱۔ اے
نظیری ۔ آہ و نالہ ہی کرتے میری عمر تمام ہو گئی افسوس میں نے اسقدر مصیبتیں اور پریشانیاں
اٹھائی ہیں کہ اب میں ان سے سیر ہو گیا ۔ ۱۔ میں تو آرزوئے شوق وصال میں جاں بلب ہو رہا ہوں
اور معشوق کی طرف سے جھوٹا پیام آ رہا ہے کہ عنقریب ملاقات ہوگی ۔ لیکن میں خوب سمجھتا ہوں کہ
یہ معشوق کا پیام نہیں اس لئے کہ معشوق تو بہت دور ہے اور پیام اسقدر جلد آگیا ۔ ضرور دشمنوں نے
کوئی چال چلی ہے ۔ ۲۔ استدراج مکر ۔ مطلب ۔ اگر میں صاحب کشف و کرامات اور الہام کا دعوے
کروں تو یہ فریب و مکر ہے اسلئے راہب بتخانہ صاحب کرامت نہیں ہوتا ۔ اس لیے کرامت عطا
نہیں کی جاتی ۔ (راہب ۔ پادری) ۳۔ طامات ریاکاری مطلب میں ہمیشہ اپنے زہد
ریائی میں گرفتار رہتا ہوں پس صراط مستقیم (راہ حق) پر میں کسطرح گامزن ہو سکتا ہوں جبکہ پندار
غرور میں گرفتار ہوں ۔ افسوس ۔ ۴۔ یک رنگ ۔ مجاز میں محو ہوں رنگ حقیقت سے مجھے
کیا واسطہ اور کیا محظوظیت میں کیسے کہہ سکتا ہوں کہ میرے اس کلام میں شیرینی ہے اور اگر میں کہوں بھی
تو اسے سچ نہ سمجھو بلکہ وہ قطعًا غلط اور سراسر جھوٹ ہے ۔ ۵۔ میرا بھی عجیب حال ہے ۔ ظاہر میں کچھ اور باطن
میں کچھ اور ظاہری نمائش کیلئے تو میرا منہ قبلہ کی طرف پھرا ہوا ہے لیکن دل سومنات میں پڑا ہوا
ہے ظاہر میں ایمان اور باطن میں کفر ۔ حیف میری اس دورنگی پر ۔ ۶۔ میں بھی کسقدر نادان
ہوں کہ ہر شخص کی باتوں میں آجاتا ہوں (ہر شخص کے فریب میں پھنس جاتا ہوں)

اور سمجھتا ہوں کہ اب میری مقصد برآئی ہو گی لیکن فریبندہ میرے نام کو اور بھی اپنے دروغ سے
گرا دیتا ہو (یعنی جو کچھ امید تھی وہ بھی ختم ہوئی) ؛ ۷ - میں نے اپنے چہرہ کو ساغر و پیمانہ کے عکس سے
رنگیں بنا لیا ہو لیکن یہ نور شفق (عکس جام شراب) کی مانند ہو جو شام کے چہرہ کو منور کر کے جلد ہی
فنا ہو جاتا ہو یعنی افسوس کہ یہ خوشی و مسرت بھی سریع الزوال ہو اور پھر اسی رنج و الم کا سامنا ہو ؛
۸ - میں جب تلیم بچہ کی طرح اپنی بدبختی پر روتا ہوں تو جس طرح ماں بچہ کو نقل و بادام کا جھوٹا دیکھ دیکر
بہلا لیتی ہے اسی طرح دنیا (اہل دنیا) مجھے سبز باغ دکھا کر میری بدبختی کو دور اور مجھے خوش کرتی ہو
۹ - اے نظیری میں عشق میں سپند کی طرح بے قرار ہوں - اگر کوئی کہے کہ عشق میں بے قراری نہیں ہے
تو وہ بالکل غلط اور جھوٹ کہتا ہو ؛ **ردیف الفاء** - ۱ - اے معشوق فتنہ تیری زلف کا طرہ غدار
اور مددگار ہو گیا ہے جس کے سبب سے اُس کی شوخی اور زیادہ ہو گئی ہو کہ میرے دل کو صید کر کے
پھر واپس نہیں کرنے دیتی ؛ ۲ - اے معشوق تو ایسا تیر انداز ہو کہ تیری نگاہ کا تیر نیم کشی پر بھی ہزاروں
نشانوں کو توڑتا ہوا دل و جگر کو نشانہ بناتا ہو ؛ ۳ - تیری نگاہ چالاک کی دست برد ایسی زبردست
ہے کہ صف عشاق سے پسندیدہ عاشق کو نکال کر اپنی کمند زلف میں گرفتار کر لیتی ہو ؛ ۴ - شطرنج
کی بازی تمام ہو گئی اور تمام مہرے پٹ گئے اور سلطان (بادشاہ) اب تجھ پر اپنا خزانہ نثار کئے دیتا
ہے (یعنی عاشق کی بازی ہمت ختم ہو گئی تمام تدابیر ختم ہو گئیں اب سوا اسکے کہ تجھ پر اپنا جان و
دل نثار کر دے اور کیا کر سکتا ہو - بازی - مہرہ - سلطان - مناسبات ؛ ۵ - تجھ جیسا خوب رو
فرزند ماں باپ کو پالنا درست نہیں ہو - یعنی تو بے مثال ہو اور نہ تیری مثال کا کوئی پیدا ہو گا ؛
۶ - تیری بزم میں غلام و خواجہ سب ایک ہیں - کسی کو کسی پر شرف نہیں - ع تیری درگاہ میں
پہونچے تو سبھی ایک ہوئے (اقبال) سب تیرے بندے ہیں کوئی کسی سے بڑھکر نہیں ؛ ۷ - اے
معشوق جہاں پر تیرے اوصاف کی نغمہ سرائی کیجاتی ہو (تیرا ذکر ہے) وہاں حیرت کے سبب سے
مطربوں کے ہاتھ سے دف گر پڑتی ہو - حیران رہجاتے ہیں ؛ ۸ - جعد - زلف - آفتاب
رخسار - وجہ جامع تنویر - کلف - وہ سیاہ داغ جو ماہتاب کے گرد ہو - مطلب - اے

تسبیح کو چھوڑ زنار پہن (باندھ) اور زنار سنبھال رکھ جو حقیقت میں ایمان ہے اسکو اختیار کر (۶) غلط سمجھان
ناقہم لوگ۔ مگر غلط ہے گمر بنالیجئے مطلب۔ اے نظیری غلط فہموں کی پیروی نہ کر ان سے دور رہ
اور انکی صحبت (ہمنشینی) میں اپنی کرامت توڑ (ہمت) ضائع نہ کر (۷) عقد گہر۔ رشتۂ گہر۔
مطلب۔ محبت معشوق جو رشتۂ گہر ہے کو اگر تو بازار دنیا میں توڑ دیگا تو وہ موتی گہر پامال خوار ہی
ہوجائینگے اور پھر تو انکو نہ پاسکیگا (دنیاوی اغراض کیلئے ترک محبت نہ کر) (۸) زنار سے ہرا آئینہ
زنہار نہ پڑ ہئے (دنیا پرست لوگوں) مطلب ہے۔ نہ کر۔ آئینہ کی کدورت خشت سے دور نہیں ہوتی
پس روشن دلوں کے پاس جا کہ وہ تیرے آئینہ دل پر صیقل کر دینگے (یعنی سمجھ اہل دنیا جو علایق
دنیوی میں گرفتار ہیں تجھ فیض نہیں پہنچا سکتے ان روشن ضمیروں کے پاس جا ان سے فیض حاصل
ہوگا (۹) کبھی تو نسیم تجھ تک خوشبو پہنچا ہی دے گی یعنی آخر کبھی تو کامیابی تجھے حاصل ہوگی ایسا اپنی
آمد و رفت چمن میں رکھ ہراسان نہ ہو عشق میں گو اول تو ناکامیاب رہا لیکن اسے ترک نہ کر کبھی
نہ کبھی تو کامیاب ضرور ہوگا (۱۰) اپنی ہتھیلی کا منہ خرچ کرنیکے لئے کھول اور دنیا دو رہم سے اپنی ہمت
و کرم کو نہ توڑ یعنی سخاوت کر اور اس روپیہ پیسہ کا کچھ خیال دل میں نہ لا (۱۱) مست چاہے جو کچھ الزام
تجھ پر لگائیں اور تیرے نکالنے کی کوشش کریں لیکن تو پیر مغان کے دامن کو نہ چھوڑنا ضرور کبھی نہ کبھی
کامیابی حاصل ہوگی (۱۲) نظیری تادم حیات انا الحق کہنے سے باز نہیں آئیگا اسے سولی (پھانسی) پر
لٹکنے کا کچھ غم نہیں ہے پس بادشاہ سے کہو کہ اس دار و رسن کو گرا دے اور کاٹ ڈال کہ نظیری کو اسکا کچھ خوف
نہیں ہے (۱) اے ساقی خجستہ جمال صد آفرین مرحبا کہ تیرے جمال سے دونوں عالم مالا مال ہو رہے ہیں (۲) قدر غز
لگر سبو۔ مطلب۔ اور اے ساقی تو ایسا انصاف پسند ہے کہ جس کی ترازو میں تو لگر تشنہ کو سبو (گھڑا) اور
دایک جرعہ کا مستحق ہے اسکو شراب ناب کا ایک مثقال عطا کر دیتا ہے یعنی ہر شخص کے ظرف کے مطابق شراب
عطا کرتا ہے (۳) اے ساقی شراب وصل پلانا تیری شریعت میں شاید حرام ہے کہ تو کسی کو پلاتا ہی نہیں لیکن
ہمارا خون تیری محبت میں گرایا جائے تو یہ حلال ہے (۴) تمثال۔ مثال۔ مطلب۔ اگرچہ حاتم
و نوشیروان کا زمانہ مدت ہوئی کہ گذر گیا لیکن اب تک انکے عدل و جود کی مثال دنیا میں دیکھی جاتی ہے کہ فلاں

دکھ جو عاشق کے لیے باعث عزت ہی) میں بھی اس عقل دعویدار (عقل جو دانائی کا دم بھرتی ہی) کے سبب
بہت سے رشتے پڑ گئے ہیں، رسوائی بھی میسر نہیں۔ ہاں اگر میں پہلے ہی عقل کو ترک کر کے رسوائی اختیار کرتا
تو یہ کیفیت اور رخنہ اندازی نہیں ہوتی ہے۔ اے معشوق ایک عمر گذر گئی کہ میں تیری خدمت میں کمربستہ
ہوں لیکن تو نے میری کچھ بھی قدر نہ کی کاش میں اتنی مدت تک بت کا رہین بنتا تو اب تک برہمن بن گیا ہوتا
(مقبول کافر ہی بن جاتا - قدر و منزلت زیادہ ہوتی) ۲ - ۸ نہال .. درخت نورستہ۔ مطلب اور
میں نے اپنی عمر کے نہال کو تیرے گلستان عشق میں لگایا لیکن صد حیف کہ ایک پھل بھی اس سے حاصل
نہ ہوا اگر میں اس نخل کو خارستان ہی میں لگاتا تو ضرور پھل حاصل ہوتے۔ یعنی تیری محبت میں عمر
برباد ہوئی اور کچھ بھی حاصل نہ ہوا۔ اگر اسی عمر کو کسی اور کام و مقصد میں صرف کیا جاتا تو ضرور منفعت
حاصل ہوتی ۲ - ۹ ۔ اے نظیری اگرچہ یار دوست کے سفر کی تمنا عمر بھر رہی یہاں تک کہ وقت نزع بھی
یہی آرزو تھی لیکن کبھی سفر کا سامان ہی درست نہ کیا غفلت تو دیکھئے کہ سفر کے لئے آمادہ بھی کب ہوا جبکہ
ملک الموت سامنے کھڑا متاع عمر کو لوٹ رہا تھا یعنی درستی سامان سفر کا خیال وقت نزع ہوا لیکن
اس وقت کیا ہوتا ہے بے سود تمام عمر گناہوں میں گذری اور جب گناہوں سے تائب ہوا کہ ٹھیک اسی سال نیز
ہوں تو عمر نے وفا نہ کی ۲ - ۱۰ میری اس ظاہری توبہ پر کم گوش بر آواز مست ہو اور میرے پارسا ہونے کا
یقین نہ کرو اس لئے کہ میں اہل ایمان نہیں ہوں اور اگر تمہارے یقین کے لئے میں قرآن کا جامہ بھی پہن کر
آؤں جب بھی مجھے مسلمان نہ سمجھنا ۲ - ۲ مجھ میں (ذات میں) نہ حسن اعتقاد ہے اور نہ اخلاص کا نام
و نشان ہے پس میں نکوکاروں میں کس طرح بیٹھ سکتا ہوں کہ میں ان جیسا نہیں ہوں۔ انکے صفات
مجھ میں نہیں ہیں) ۲ - ۳ - میں بلبل گلستاں نہیں ہوں بلکہ مجھے نغمہ سنج کوہ و صحرا سمجھو پس اے نکوکارو
اگر میں چمن میں ملول رہوں تو مجھے معذور سمجھو یعنی اگر تمہاری بزم میں مجھے مزا حاصل نہیں ہوتا تو
مجھے کم ذوق خیال نہ کرنا بلکہ یہ گلستاں ہے اور میں نغمہ سنج کوہ و صحرا ہوں صرف اتنا فرق ہے ۲ - ۴ میں
زلیخا کی طرح حسن کے پیدا کرنے کے لئے تو یہ عشق موجود ہی اور میں خضر چاہ یوسف ہوں (کہ چاہ سے
نکال کر مصر کی طرف رہبر ہو گئی) خضر چشمہ آب حیات نہیں ہوں کہ جو سکندر کو چشمہ حیواں پر

پاسداری کرتی ہو قریب آنیکی زحمت کبھی نہیں کرتی اور تیرے داغ جدائی کے سوزش سے میرے
جسم کی ہڈیاں بھی پگھل رہی ہیں جب یہ حالت ہو تو جسم کے جلنے میں کیا شک ہو لیکن جسم کی پاسدار شب
ہجر ہے یوں جسم جلنے سے محفوظ ہو ۳۔ شیون - نالہ و فریاد - دود - دھواں - بخار - **مطلب**
اے محبوب تیرے عشق میں بجائے نالہ و فریاد کے میرے دہن (منہ) سے آہوں کا دھواں نکل رہا ہو
اس سبب سے کہیں نے وزور دل سے آہ کو اپنے لبوں پر جلایا ہو (ضبط کیا ہی) جس کا یہ دھواں ہو ۔
۴۔ میں نے تو اس شمع رخ کی اس لئے خواہش کی تھی کہ اس کے روئے پر تنویر سے اپنے مکان کو
روشن کروں لیکن افسوس مجھے کیا خبر تھی کہ میں نے ہی اپنے گھر میں آگ لگا رہا ہوں وہ شمع باعث
خانمان بربادی ہو ۵۔ اے دوستو چونکہ اس محبوب نے مجھے بے گناہ قتل کیا ہو اسلئے میں اس خوف
کے باعث کہ کہیں اس سے پرسش قتل نہ کی جائے خود ہی جل - اٹھا لیس تم اس کو
میرا خون معاف کردو - ۶ - **بخالہ** - آبلہ - لب - **مطلب** - خدا کرے کہ میری آہ نجوری
دبیجری اس محبوب کو کوئی نقصان نہ پہنچائے اس لئے کہ وہ ایسی پرسوز ہو کہ دل تا زبان مجھے جلا کر
خاک کر دیا ہو اور لبوں پر چھالے ڈالدئے ہیں لس کہیں اس پر ایسا اثر نہ کرے ۔ ۷۔ اے نظیری
اب کس کے ظلم وجور کی حکایت بیان کر رہا ہو اور اب تو کس کے دام زلف میں گرفتار ہو (مرغ بام تیری
عیب گوئیوں نے تو تجھے پریشان کر دیا ہو چلا چلا کر خواہی نخواہی آہ و فریاد کر رہا ہو ۔ ا - غسالہ -
دھوون - ایاغ - پیالہ - **مطلب** - میں اس پانی سے بھی زیادہ گندہ ہوں جس سے ظروف بادہ
دھوتے ہیں رو پانی جس سے ظروف بادہ دھوئے گئے ہوں) اور اس ناپاک و غلیظ روئی سے بھی
زیادہ بدتر ہوں کہ جو داغوں پر رکھی جاتی ہو یعنی میں محض ناکارہ و ذلیل ہوں ۲ - **ہرزہ دوی**
بیکار دوڑنا بیکار کوشش **مطلب** - اس تیرہ راستہ پر کہ جسے میں طے کر رہا ہوں نہ تو خضر ہو اور نہ چشمہ
حیوان ہے اور میں سعی لاحاصل کی شرمندگی سے بیزار ہو رہا ہوں کہ کسی کا کبھی نشان نہ پاسکا اور
دیدہ و دانستہ بیکار دوڑ رہا ہوں (تلاش کر رہا ہوں) ۳۔ مرغان چمن کی آہ و زاری نے مجھکو اسقدر
آزردہ کر دیا ہو کہیں بہار باغ سے محظوظ نہ ہو سکا اور باغ سے تہی جیب اور خالی دامان لیکر نکلا -

ابر تموز (خزاں) میں میرے احمر برمہرگان کے (بہار) میوہ لاتی ہو یعنی خزاں میں مجھے لطف بہار حاصل
ہو رہا ہے۔ میری آہ پیچاں عقدۂ سنبل بن گئی ہو اور میرے شرارہ جیسے اشک خونیں و گرم خوردہ نرگس (زیرہ نرگس)
بنے ہوئے ہیں ۔ ۸ - وہ تمام چیزیں (اسباب) جنھوں نے میری نگاہ میں آفت برپا کر رکھی تھی اب اسکی نظر
عنایت کے باعث میرے اطمینان و فراغت کا سرمایہ ہیں ۔ ۹ - جب میں خوبی گلزار کا نظارہ کرتا ہوں تو
میری نظر میری نگاہ سے بوسہ لیتی ہو (لطف اندوز ہوتا ہوں) ۔ ۱۰ - میرے سینہ میں شوق جنوں اسقدر زیادہ ہو گیا
ہے کہ سر سے زیادہ میرے پاؤں سبقت لیجانا چاہتے ہیں یعنی سر سے زیادہ پاؤں میں شوق عشق و جنوں
بھرا ہوا ہو ۔ ۱۱ - سر تا بقدم میرا ہر موئے تن ایک عضو بنا ہوا ہے کہ جو شوق عشق سے عالم ہے (ہر موئے
تن میں شوق عشق موجود ہو) اور ہر ایک عشق باعث خود بیں جان و زندگی رکھتا ہو یعنی ایک جسم میں
ہزاروں ذی حیات جسم عشق کی بدولت موجود ہیں ۔ ۱۲ - ای نظیری میں عشق و نشاط میں اس قدر وارفتہ ہوں کہ
مجھے اپنی بھی خبر نہیں ہے چہ جائیکہ دوسروں کی حالت سے آگاہ ہوں ۔ **ردیف النون** - ۱ - اے دل تم ابروئے یار سے جو محراب
عبادت ہو اپنے منھ کو پھیر اور اپنے قبلہ کو پھیر لیا ہو (تبدیل کر لیا ہو) پس تو بھی ادھر متوجہ ہو اور خم ابرو سے اپنے منھ کو پھیر
اور اسکے رخ روشن کو سجدہ کر کیونکہ قبلہ یہی ہو ۔ ۲ - اس کا زنار (چہرہ) اس کے ہندو سے خط کے باعث سومنات
بن گیا ہو (کفرستان) اور اے دل تو مسلمان ہو پس پہنچ کو اس ہندو سے علیحدہ رکھ اور اسکے عشق سے باز آ ۔ ۳ - اے محبوب
تیرے روئے روشن کی روشنی دشمن ہو تیری زلف کے سبب سے جو تیری زلف کے بہت پیچ ہیں [illegible] تاکہ ہم
تیرے اس غمزہ مبارک کو دیکھیں ۔ ۴ - بہار حسن کے لئے بھی خزاں کا سامنا ہے پس اے معشوق تو
اپنے اس چند روزہ حسن پر ناز نہ کر اور اپنی آرائش حسن سے [illegible] پائداری نہیں ہو ۔
۵ - ہر شی ایک کیفیت پر نہیں رہتی اسکی حالت تبدیل ہوتی رہتی ہو طفلی سے جوانی اور جوانی سے
پھر پیری پس اے معشوق تو اب عادت طفلی و شباب سے باز آ اور اسکو ترک کر اور رسم [illegible] کو چھوڑ دے ۔
ہاں اے لیبر کہ بہ پیری شادی پند گوش کن آخر ۔ ۶ - اے محبوب میں تیری زلف کے ہاتھوں برباد ہو گیا ہوں
اور سودائی بن گیا ہوں پس تو اپنی زلف کے شکنجہ کو دور کر اور اپنے بازو پر اسکو پھیلا تاکہ اسکے شکنجہ سے
رہائی پاؤں ۔ ۷ - [illegible] پوشیدہ جگہ - **مطلب** میں نے تیرے آہوئے غمزہ

کو شکار کرنے کے لئے ایک کمین گاہ بنالی ہے پس اے محبوب تو اپنے آہوئے غمزہ کو اس طرف پھیر دے کہ
مبادا میرے کسی تیر کا نشانہ ہو جائے اور میں اسے گرفتار کر لوں (مجھے مجبور رہنے کی خواہش ہے) پس تو مجھ کو
دور رہ) ۶۔ میں نے تیرے عشق میں پارسائی کو اختیار کر لیا ہے (پارسا پیشہ بودم) پس تو مجھکو ہر گلی کوچہ
میں رسوا کر کے میرے پیشہ پارسائی پہ ۹۔ اے نظیری تیری طبیعت کا زلال بند وقائم ہونے کے
سبب تیرہ ہو گیا ہے پس اپنے اس پانی کو کسی اور طرف رواں کر اور اسکا بند توڑ دے یعنی تو نے اپنی
طبع کو صنف غزل تک محدود کر دیا ہے پس کسی اور صنف شعر کو اختیار کر کہ اسکا خوب نہیں طبع کی
روانی میں۔ کیونکہ بو ادھر آتی ہے بند پانی میں ۱۔ اے معشوق اس بیمار دل کا علاج اپنے نوشخند
(تبسم) سے کر یعنی اپنے دہن نازک سے ایک مشک (چورن) نکال اور اسکو گلاب (لب) سے ملا کر یعنی
گل قند بنا کر اسکو عطا کر تاکہ وہ صحت یاب ہو۔ خلاصہ یہ کہ کلام شیریں سے مجھے محظوظ کر ۲، ۳، ۱ ۔
چادر ۔ مطلب ۔ اے محبوب میں نے تیرے عشق میں اپنے لبوں کو آب حرام سے پاک کیا ہے (مینوشی
کی ہے) پس تو اپنی چادر کے ایک کونہ (طرف) کو گندہ بنا اور اس صوفی کی گردن میں ڈال ۳۔ [illegible] پس
گندہ = غلیظ ۔ مطلب ۔ عارت شہر کے نہ پاک خشک کی بدبو نے میرا دماغ پریشان کر دیا پس اے خادم
میخانہ مجمر لا اور سپند جلا تاکہ اسکی خوشبو سے نحوست دور ہو جائے ۴۔ ہم حاسد بدگو کی نشست کے باعث
میری رگوں میں زہر دوڑ رہا ہے پس اے ہمدم اسکے نیش زہر کو میرے دل سے نکال جو میرے دل میں
کھٹک رہا ہے تاکہ میں شفا پاؤں یعنی اس سے دور رہنے کی کوئی ترکیب بتا ۵۔ اشتلم ۔ کثرت باد
مطلب ۔ اگر دشمن ہمارے ساتھ دشمنی کر رہا ہے تو گویا وہ خود اپنا دشمن ہے وہ اپنے ساتھ دشمنی کر رہا ہے
اگرچہ وہ اپنی دانست میں اس دشمنی کو اچھا سمجھ رہا ہے پس اسکو کہ کہ اپنی باچہ بلغمیت و خصلت
کے باعث ہمارے ساتھ اور زیادہ دشمنی کر ہمارا کچھ نقصان نہیں ۔ فرد ۔ پنداشت ستمگر کہ ستم بر ما کرد
بر گردن او بماند و بر ما بگذشت ۔ (سعدی) ۲۔ تشکیک کا فر ہونا مطلب ۔ وہ شخص جو دنیا ہی ہو اور اپنے کو عارف
بتاتا ہے اسکو تو ہنوز فرقوں سے بھی بیچ خیال کر اور اسے کافر کہ دیکھو میں کچھ منش نیچ زنار کی کرد) کو وہ کافر ہے تو کشتی
آپ کی شناساحل کی جستجو میں ہر طرف دوڑتا رہیگا بہتر یہ ہے کہ گرداب سے [illegible] تا عالم بالا اور پہونچکر

۸۔ ریا۔ مکر و فریب۔ قلب۔ کھوٹی۔ ناسرہ۔ مطلب۔ تیری نقدی تیری مکاری کے
باعث ناسرہ ہے (عبادت و زندگی) پس پہلے تو صراف بین (نقدی کو پرکھنے والا) اور اسکو خالص بنا تاکہ
اسے نمائش کر سکے ۹۔ سفرہ۔ خوان۔ مطلب۔ اگر دشمن تیرے خوان نعمت پر آ بیٹھے تو اس کے
ساتھ بھی تو تواضع سے پیش آ اور اگر وہ تیرا اسم بھی مانگے تو دریغ نہ کر اور بہت سے اپنا نام بلند کر ۱۰۔
اون۔ بال۔ گرگ ورد دل۔ نفس امارہ۔ مطلب۔ اے مخاطب تو اپنے جسم کو [illegible]
کیا دہرا ہے کہ بھیڑیئے کے بالوں کو آرائش دیتا ہے ہاں اپنے سرکش نفس کو مطیع کر کے گرگ [illegible] سے
گوسفند بنا تب کمال ہو ۱۱۔ آہ فریاد اکہ تو نے مجھے آتش عشق سے جلا دیا اور اب اسکو مرہم کے لائق
بھی نہیں سمجھتا مرہم عطا نہیں کرتا تیرے ہمیں کو تو داغ عشق عطا کرنے سے پہلے دیکھ لینا کہ یہ داغ
دائمی کے لئے موزوں بھی ہے یا نہیں اسکو برداشت کر سکتا ہے یا نہیں ۱۲۔ اسے نظیری عشق نے تیرے
رتبہ کو بلند کر دیا یعنی تیرے سخن کو چہار دانگ عالم میں مشہور کر دیا ہیں [illegible] کے دعوے کو بلند کر [illegible]
۱۳۔ تھی بیان کریم اسلیمان زادوں سے دل لگانے میں کیا لطف ہے اور ان پر دل وجان فدا کرنے سے
کیا فائدہ ہیں تو اب ایک مشت تریسات [illegible] کر دونگا اور اسیر اپنا ایمان نثار کر دونگا ۱۴۔ مجھے اس کی
ایک نگاہ لطف کی امید ہے [illegible] اپنے کو اسقدر پامال بنانا چاہیے کہ چشم عزیزان کے لئے سرمہ
بن جاؤں تاکہ شاید اسکی نگاہ کبھی تو مجھ پر بھی پڑ جائے ۱۵۔ تو نے باوجود تشنگی راہ ظلمات اسقدر مصیبت
و پریشانی برداشت کر کے طے کیا لیکن بے ہمتی [illegible] تو نے اپنے جام حباب بنا کر آب حیوان کے کنارہ
پر توڑ دیا یعنی جب مقصد پر پہنچا تو اسے حاصل نہ کیا۔ اور شاید لب آرزو کو آب مراد سے تر نہ کیا
۱۶۔ ہیچو لا۔ ہنر یا۔ مطلب۔ محبت میں [illegible] کی ضرورت ہے وہاں عقل کا کام
نہیں اس لئے کہ یہ عقل کی بات نہیں کہ [illegible] حضرت یوسف کو قید خانہ
میں بند کرا دیا کہ شاید اس سختی سے وہ میری [illegible] کا دم بھرنے لگے اور خود روزانہ
وہاں جایا کرتی پس اسکو قید کرنا اور روز [illegible] وہاں جانا یہ اسکی عقل کا
کام تھا لیکن بالکل بیکار اس فعل سے کچھ حاصل نہ ہوا پس عشق میں

حکمت، عقل بیکار ہے کچھ کام نہیں کرتی ہے ۵۔ اہرمن۔ دیو۔ وہ دیو جسکے پاس حضرت سلیمان علیہ السلام
کی انگشتری پہنچ گئی تھی لیکن کم ہمتی کے باعث سلطنت نہ کرسکا **مطلب**۔ کا عشق ہمارے اندازے اور
قدرت سے باہر ہے اسلئے کہ عشق میں رسوائی ضروری شئی ہے پس اگر رسوائی کی پرواہ نہ کی جائے تو البتہ مراد عشق
پر پہنچ سکتا ہے ورنہ دیو سفید کی طرح جلد ہی اس سے کنارہ کش ہونا پڑیگا جسطرح وہ سلطنت سلیمانی سے بہت
جلد کنارہ کش ہوگیا تھا ۶۔ **زورق**۔ کشتی۔ **مطلب**۔ حضرت خضر کی رہنمائی کی امید پر دریا
میں کشتی ڈالدینا اور بیابان میں گھوڑا دوڑانا نادانی ہے بلکہ اپنی قوت بازو سے اسے سر کرنا چاہیئے ۷۔
۷۔ بچوں کی ہم مکتبوں سے باہم محبت ہو جانا اس بات پر گواہ ہے کہ تعلیم عشق کے لیے معلم کی ضرورت نہیں
وہ خود بخود پیدا ہو جاتی ہے ہمارا دیکھا ہوا ہے کہ تعلیم عشق نہیں دیتا وہ خود بخود محبت کرنے لگتے ہیں ۸۔ اگر تو اہل
دل ہے تو دونوں عالم کو نرد عشق پر ہار دے (ترک کردے) اس لئے کہ میں نے یہاں کسی کو جیتتے نہیں دیکھا۔
ہزاروں اپنی متاع عمر کو ہار کر چلے گئے ۹۔ **مقامر شیوہ گان**۔ جوا کھیلنے والے۔ **مطلب**۔ جسطرح
جواریوں کی عادت ہے کہ پہلے متاع کو ہارتے ہیں پھر خود کو پھر ایمان کو اسیطرح ہماری قمار عشق میں حالت
ہے کہ اول تو مال و متاع نثار کیا پھر دل و جسم اور پھر ایمان بھی ہار گئے افسوس ہے ۱۰۔ **حریفیت**۔
ہم پیشہ **مطلب**۔ اے منعم اب تم یہاں فقیروں کی گلی میں کیوں کھڑے ہو جاؤ تم ہمارے ہم پیشہ
نہیں بن سکتے تمہارے دل تو دنیوی مال و دولت سے آلودہ ہیں فقیروں کے ساتھ بیٹھنے کو ہار دیا
کچھ نقصان نہیں پہلے تو مال و جاہ کی حرص سے باز آؤ پھر فقیری کا خیال کرنا ۱۱۔ لاف زنی۔ شیخی کہ
سربازوں کے سامنے لاف زنی کی جائے کہ آؤ اگر مقابلہ کی ہمت ہو یہ کہا کہ ایک گوشہ میں گوئے چوگان لیکر
بیٹھ گئے اور اپنے آپکو مرد میدان سمجھنے لگے۔ اگر کچھ ہمت ہے تو میدان میں آؤ ۱۲۔ اگرچہ قمار میں جیتنا تو
نہیں مگر جیتنے کا شوق ضرور ہے ہر ایک یہی خواہش کرتا ہے کہ میں جیت جاؤں بس اسی طرح ہم کو تیرے لب
لب کا ذوق ہے حالانکہ حصول بہت مشکل ہے اور ہم گرچہ بار جا کے رہے ہیں لیکن کیا ہو ۱۳۔ عشق
میں زیبا تو یہی ہے کہ میں رقابل) اپنے کو ہار جاؤں لیکن غیرت کے ہاتھوں مجبور ہوں کہ وہ مقابل ہونے
ہونے دیتی ۱۴۔ اپنی چہل سالہ عبادت کو ایک ترسا زادہ کے عشق میں سر بازار ہار دیا تھا

عوض دیدینا اس چہل سالہ زہد و ورع سے بہتر ہو ۱۵۔ اے نظیری وقت مردن میری مفلسی کی حالت سے تو خبردار نہیں میری یہ حالت تھی کہ ساحل ہستی پر پہنچ کر جان دیدینا اور سر و سامان زندگی کو طوفان کی نذر کر دینا ایسی مفلسی کی حالت تھی کہ کچھ بھی پاس نہ تھا ۱۔ اے محبوب تیرا عشق میرے اجزا کا شیرازہ ہے اور تیرا شوق طلب میرے وجود کے دفتر کی فہرست ہے یعنی تیرا عشق ہمارے وجود کا باعث ہے ۲۔ بسملہ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ فاتحہ۔ آغاز دیباچہ مطلب میری شرح تمنا کا دیباچہ تیرے گوشۂ ابرو کی بسم اللہ ہے میری تمنا کا آغاز تیری ابرو سے ہوتا ہے ۳۔ اے معشوق میرے تمام اجزا و اعضا تیرے عشق کے داغ سے مثبت ہیں (ہر عضو پر داغ عشق موجود ہے) اور میرا بند بند تیرے عشق کے تعلق سے مربوط ہے رگ رگ میں تیرا عشق سرایت کئے ہوئے ہے ۴۔ مرجع رجوع ہونیکی جگہ معراج۔ آلہ سیڑھی نردبان۔ سیڑھی مطلب تیری گلی جو کہ میرا مرجع ہے اور میرا پاؤں نردبان مراد پر رکھا ہوا ہے اب میں بام وصال تک پہونچ جاؤں گا ۔۵۔ طوطی گویا سے شکر خا۔ مراد از طبع باعتبار سخن سنجی مطلب میری طوطی گویا سے خوش نوا (طبع) میرے شکرستان (کلام شیرین) سے شکر خور ہے یعنی یہ میرے ہی کلام شیرین نظام کا اثر ہے کہ جو میری طبع خوش نوا ہے ۶۔ میرے بلبل گویا (طبع) کی زمزمہ سنجی تیرے ہی حسن ہی کی تعریف تک محدود ہے کہ ہمیشہ غزل سرائی کرتا رہتا ہوں (جس میں تیرے حسن کی تعریف ہوتی ہے) ۷۔ اے معشوق میں اس قدر ارزاں ہوں کہ تو اگر چاہے تو مجھکو مفت ہی میں خرید سکتا ہے اور تو اسکا خوف نہ کر کہ میرے خریدنے سے تجھکو نقصان ہوگا ۸۔ کالا۔ بضاعت اسباب۔ مشتری۔ خریدار۔ مطلب۔ تو میری جنس کی قیمت چاہے کچھ بھی نہ دے میں شروع کیا کچھ کم ہے کہ تجھ جیسا شخص اسکا خریدار بنا رہی اسکی قیمت ہے ۹۔ میں اپنے رفیقوں سے جو راہ حقیقت کے راہرو ہیں بہت پیچھے رہ گیا ہوں اپنی سست روی کے سبب سے پس اگر تو اب مجھ پر رحم نہ کریگا (اور منزل مقصود تک نہ پہنچائے گا) تو میرے اس طالع نارسا پر افسوس ہے ۱۰۔ اے نظیری [illegible] یہاں [illegible] ہوا ہے [illegible] پہنچ گیا۔ [illegible]

سبب سے مجھے یہ جگہ (درجہ) ملی ہے شہ ۱ ۔ اے معشوق مین تیرے عشق کو اپنے سے جدا نہیں کر سکتا اور اگر اسکا ارادہ کرون بھی تو ناممکن ہے اسلئے کہ وہ اس قدر گران بار ہے کہ تمام جہان بھی اگر اس کو برداشت کرنا چاہے تو بھی اسے نہ اٹھا سکے ۔ تمام جہان ملکر اسکا متحمل نہیں ہو سکتا ہے یہ میرا ہی کچھ حوصلہ ہے کہ میں اسے برداشت کیے ہوئے ہوں ۲ ۔ میرے اور معشوق کے درمیان روز ازل ہی سے ایک ایسا راز وابستہ ہے کہ میں اس راز کو اپنی جان سے بھی نہیں کہہ سکتا اس قدر پوشیدہ رکھتا ہوں ۳ ۔ ہمارے ہی ارادوں کے سبب سے ہمکو محرومی حاصل ہے (ہماری ہی کمزوری ہے کہ ہم محروم رہتے ہیں) پس ہم اس اپنے قصور کو آسمان کے سر کس طرح تھوپ (لگا سکتے ہیں) سکتے ہیں ۔ یا ارادت الٰہی نے ہمارے مقدر میں محرومی لکھ دی ہے فلک کی کیا شکایت ۴ ۔ معشوق کے ہاتھ سے پیالہ کیسا ہی تلخ نوالہ ہو اگر حاصل ہو تو اسے گوارا ہی کرنا پڑیگا اسے زبان سے دور نہیں کر سکتے ۔ (مصیبت برداشت کرنا ہی ہوگی) ۵ ۔ جب سر کو جھنے اسکے آستانہ سے بلند کیا ہے اسے وہاں ہی فدا کرنا ہوگا کسی اور آستانہ پر فدا نہیں کر سکتے ۶ ۔ پرنیاں ۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا جو چاندنی میں رکھنے سے ٹکڑے ٹکڑے ہو جاتا ہے مطلب میرا مغز (دماغ) داغ جنون سے اسقدر آشفتہ ہو رہا ہے کہ میرے سر کو پرنیاں پر بھی نہیں رکھ سکتے ۔ (یعنی کسیطرح آرام نہیں ملسکتا) ۷ ۔ میری عشرت کا تو سن اس قدر سرکش و چالاک ہے اور نا فرمان کہ اس کے ایک بال سے بھی عنان کو مس نہیں کر سکتے یعنی اسے چھو بھی نہیں سکتے پس وہ میرا کیونکر کسطرح بن سکتا ہے خلاصہ یہ کہ مجھے عیش و عشرت (مونس صحیح) ہی حاصل نہیں ہے ۸ ۔ اساس ۔ بنیاد ۔ مطلب عالم وارکان (دنیا) سے ثبات باہر ہے یعنی دنیا فانی ہے اسکے لئے بقا نہیں پس دنیا میں آرام و ثبات کی بنیاد نہیں رکھ سکتے ۹ ۔ فضائے چرخ ایک اربعینہ خوار ہے (مار اکنہ جانوروں کے انڈے کھا جاتا ہے) پس اسکے نیچے آشیانہ نہیں بنا سکتے ۔ یعنی آسمان بر سر پیکار ہے دنیا میں اسکے ہاتھوں آرام نہیں ملسکتا ۱۰ ۔ عالم لامکان ۔ عالم آخرت ۔ نظیری کا ایک فرزند فوت ہو چکا ہے اسکے غم میں یہ اشعار کہے ہیں مطلب ۔ میرے عزیزخانان (فرزندم) نے دنیا سے کوچ کیا اور عالم آخرت کو بسایا ہے لیکن افسوس کہ ہم لامکان تک کسطرح پہنچ سکتے ہیں ۱۱ ۔ اسکے لئے جان فدا کر دینا آسان ہے

لیکن اسکے جسم مردہ میں جان ڈالنا ناممکن ہی ہے پس اب بجز صبر کیا چارہ ہے۔ افسوس ہے۔ مقطع دیوان میں موجود نہیں لیکن مؤلف نے نظر انداز کردیا ہے" شارح) ۱۔ ۱۔ درد دل (دلدار) دنیا میں بیدردی کا علاج نہیں ہے اور تو مرض بیدردی میں مبتلا ہے پس تو صحت یاب نہیں ہو سکتا اور تو عشق کے باعث ایسا کافر بن گیا ہے کہ اگر تجھ پر وحی بھی نازل ہو تب بھی تو باایمان نہیں ہو سکتا ہے ۲۔ آسمان گردش کر رہا ہے اور عشاق کا معاملہ بھی ایسا ہے جیسے سر گم ہو گیا ہو پس جب ہم گردش میں سر ہاتھ سے چھوٹ جائے تو اسکا پھر ملنا امکان نہیں ہے۔ عشق میں دردسری اور مصائب کا سامنا ہے) ۳۔ ۱۔ اسے ہوا پرست معشوق حقیقی کے قرب کو کہ جسکی آرزو خاصان الٰہی تک رکھتے ہیں تو نے مفت میں اپنی خطاکاری سے کھو دیا اب تو اسے آسانی سے نہیں پا سکتا ہے ۴۔ معیر۔ جوہری **نادان**۔ نقصان **مطلب**

تیرا سخن سیم و گوہر کی مانند ہے پس تو اس کو جوہری کے پاس لیجا اور اگر وہ اسکی قیمت کو گھٹا دیگا تب بھی تیرا کچھ نقصان نہ ہو اس کے گھٹانے سے کچھ قیمت گھٹ تھوڑی سکتی ہے پس تو کسی اور سخن سنج کو تلاش کر تاکہ وہ اسکی قدر کرے۔

۵۔ طراز۔ بنیاد۔ نقش و نگار بر۔ پھل **مطلب**۔ شاعر کی طبیعت باغ کی مانند ہے اور نظم و نثر اسکی شاخ و پھل ہیں اگر کوئی دہقان زمانہ ہم اپنی حماقت کے سبب سے اس کی بنیاد و جڑ کو کھود بھی ڈالے تو اس کو نقصان نہیں پہونچ سکتا ہے ۶۔ اسے لوگوں اپنی جوئبار کی طرف سے ناراض نہ ہو اور میری نوبہار پر آوازہ نہ کسو کہ جب کل فضل الٰہی سے تمام صحن گلزار ہو جائیگا تو تمہارے بوستان کی قدر و منزلت جاتی رہیگی پس اس پر غرور نہ کرو ۷۔ رات ہی کو تجھے اپنا جو سودا کرنا ہے کر لے اس لئے کہ کل صبح گرمی بازار کے باعث تجھکو دوکان بھی نہ مل سکے گی یعنی جو کچھ کرنا ہے آج کر لے کل پر نہ ٹال ۸۔ ظالم بادشاہ کو مظلوم لشکر سے فتح و فیروزی حاصل نہیں ہو سکتی اور جب رعیت محتاج و مظلوم ہوتی ہے تو پھر وہاں پر ظالم بادشاہ نہیں رہ سکتا معزول ہو جاتا ہے ۹۔ خطاب بہ نعمان ممسک۔ اے مخاطب نظیری کا خطرہ حوصلہ تو بہت زیادہ ہے لیکن ساقی خاموش ہے پس اگر یہی صورت رہی تو مہمانوں کا پھر نام و نشان نہ رہیگا۔ میزبان بخیل ہے تو کون مہمان اسکے پاس جائیگا ۱۰۔ اعتماد۔ کینہ **مطلب**۔ مینوش میری یاد میں شراب پی کر بھی سیکڑوں دل غم کھا رہے کہ افسوس اسوقت نظیری نہ ہوا کہ لطف مدہوشی حاصل ہوتا اور نشہ کے

باعث میرے دشمنی کے لیے حساد سیکڑوں بار تلوار کھینچتے ہیں ۔۲۔ اگر میں اپنی کشائش کار کے لیے
شیخ و برہمن کے پاس جاتا ہوں تو میرے معاملے میں اور سیکڑوں پیچیدگیاں پیدا ہوجاتی ہیں کشائش کار تو تمہارے
البتہ میری کشائش کار تیری چین ابرو کی گرہ سے وابستہ ہے اگر تو ایک اشارہ کردے تو کام بر آری ہو جاتے تو
۳۔ میں میخانۂ عشق کی ہستی آلودہ منہ سے مسجد و تسبیح کے نئے بناتا ہوں کہ میرے لئے یہی ادائی و سجدہ
بتکدہ یہاں کی خاک مراد بخش میری مراد کو پورا کرنیوالی ہے ۔۴۔ مجھے راہب و زنار کی پرواہ نہیں اور نہ کی
ضرورت ہے کہ اس سے میرا اعتقاد اور زیادہ درستہ استوار ہوجائے ۔۵۔ اگرچہ یہ گلہ ہے کہ وصال
کے ساتھ جدائی بھی لگی ہوئی ہے لیکن میرا رشتۂ عشق اتحاد سے اس قدر استوار ہوگیا ہے کہ مجھکو وصال ہی
حاصل ہے ۔۶۔ میری آتش شوق کو تیری شراب کے نشے نے ٹھنڈا کردیا ہے بس ایک جام اور عطا کر تاکہ آگ
اور بھڑک جائے اور مجھے جلا کر خاک کردے کہ میں فنا ہو جاؤں اور مجھے حیات جاوید حاصل ہو ۔۷۔ اے
فطرت ایک مدت تک تو عقل کے فریب سے اسکی پیروی کرتا رہا تونے اپنی اسباب ہستی کو برباد کیا تیری
اس بربادی پر مجھکو یقین نہیں کہ تیرے سے بہ تکلیف کام آئے ۔۸۔ جب میری آفرینش سے پیشتر
اس باری تعالے نے مجھ میں بہت زیادہ حیرانی دیکھی تو مجھ پر اپنا دست الطاف رکھا یعنی میرے ضمیر کو
خود ہی سرشت کیا اور اپنے عشق کو میری ترقی میں رکھا یعنی اس کا شوق میری سرشت میں داخل کیا ۔۱۔
۲۔ میں معشوق ازلی کی پوشیدہ صفات ہوں کو جو مجھ پر منکشف ہیں بیان کروں تو ہرگز نہیں ۔ اس لئے کہ اسی
یوسف کنعانی کی تو قیمت لگ گئی تھی لیکن میرے یوسف کی کوئی قیمت نہیں ۔ تم اسکو مجھ سے نہیں خرید سکتے
۳۔ معشوق حقیقی نے کچھ خیال سے میرے ظاہر و باطن کو اس طرح اپنی محبت سے پر کردیا ہے کہ بعد شمشیر اس کو ایک
بال برابر بھی کوئی مجھسے جدا نہیں کرسکتا ۔۴۔ میں جنون میں خدا جانے کیا کیا کہتا رہا ہوں اور کتنا
تلخ میرے منہ سے ادا ہوئے ہیں شاید اس معشوق نے میری ان ترش و تلخ باتوں کو سن لیا ہے جو وہ
مجھ سے ناراض ہو رہا ہے ۔۵۔ موسم بہار بھی گذر گئی اور میری امید کی مٹی سے ایک تخم بھی نہیں پھوٹا
لگائی امید پر پھل نہیں آیا اور وہی خاک تیری رہی کہ جس سے شمار کلفت پیدا ہوتے ہیں یعنی سوا سخت
رنج و تکلیف کے عیش کی کوئی صورت نظر نہیں آتی ہے ۔۶۔ تقاضہ یہ تقاضہ ہو رہا ہے کہ گریہ دفعتا

پس میں اپنے مطلب کو آہ و فغاں سے کسطرح زبان پر بند رکھوں کہ عشق کمبخت ہفت آسمان کی کنجی مجھ ہی سے
طلب کرتا ہے یعنی چاہتا ہوں کہ آہ و فغاں کو ہفت آسمان تک پہونچا دوں) ۳ ۔ میں اپنے آپ کو دوسرے
کشتوں سے زیادہ علیحدہ سمجھوں چاہتا ہوں تاکہ داور محشر کے سامنے مجھ سے زیادہ مظلوم کوئی اور شہید
نہ ہو کہ جو الطاف و کرم کا باعث ہے ۴ ۔ محشر میں ہر ایک شخص اپنی اپنی دھن میں ہوگا اپنے اپنے کام میں
مصروف ہوگا لیکن ذرا میری مصروفیت سنو میں ہوں گا اور اس شوخ غزال کا دامن ہوگا جو ہمیشہ مجھ سے
بھاگتا تھا ۵ ۔ اے نظیری بس کچھ انتہا بھی ہے آہ و زاری کی کب تک یہ دلخراش آہ و نالے کرتا رہیگا
اور لوگوں کو کب تک اپنی گریہ و زاری سے تکلیف پہونچاتا رہیگا ۔ باز آ ۶ ۱ ۔ کتنا اچھا وہ وقت ہے کہ جب
دو دل بیٹھے ہوئے آپس میں گفتگو چھیڑتے ہوں گذشتہ واقعات عاشق بیان کرتا ہو اور شکوہ و گلہ کو طول
دیتا ہو ۲ ۔ اور معشوق کبھی اپنے نیاز نہاں کے باعث عاشق کو نظر مہر سے دیکھے اور کبھی عتاب ظاہری
سے ناز و انداز کے ساتھ عاشق پر نظر ڈالے ۳ ۔ یاد ہم آفریدن ۔ بات بنانا ۔ تاویل گڑھنا ۔
مطلب ۔ اور عاشق اسکے اس عتاب کو تاڑ جائے تو آہستہ آہستہ خود تاویلیں گڑھکر اور بہانہ کرکے
(شکوہ کہ باعث عتاب ہے) اس کو معشوق کے دل سے دور کرے کیسی ہی الفت کا وقت ہے ۵
۴ ۔ اے معشوق تو اپنے جفاکشوں کو ظلم و جور سے مار ڈالتا ہے لیکن ان بلاکشوں کے منھ سے سوا اسکے
تیری درازی جان کی دعا کے وہ بھی نیاز کے ساتھ اور کچھ نہیں نکل سکتا ۵ ۔ اے محبوب، تو ہماری جان
شیریں کے ساتھ اسطرح گھل مل گیا ہے وابستہ و مربوط کہ اب تجھکو اور جان کو ایک دوسرے سے امتیاز
نہیں کر سکتے کہ جان کونسی ہے اور تو کونسا ہے ۶ ۔ سر و برگ ۔ اوسان سامان مطلب تمہارے
رعب کے سبب مجھ میں سجدہ بیت ادا کرنے کے بھی اوسان نہیں ہیں پس میں کسطرح بغیر جمعیت دل نماز ادا کر سکتا
ہوں ۔ یعنی جب تمہارا دور ہو تب نماز ادا کروں ۷ ۔ اے نظیری تو نے اپنے آپ ہی کو کونسا درست کیا
سنبھالا کہ ہماری درستی کریگا رہا ہمارے ساتھ اچھائی سے کیا پیش آئیگا جب اپنے نفس ہی سے اچھائی
سلوک نہ کیا خدا کی قسم تجھ سے دور (احتراز) رہنا واجب ہے تو خود تو دیوانہ بنا ہوا ہے ہماری
دیوانگی کو کیا دور کر سکتا ہے ۔ ردیف الواؤ ۔ ۱ ۔ رطل ۔ بڑا پیمانہ ۔ مطلب ۔ زمانہ میں ہر قسمت

عیش ونشاط موجود نہیں ہے پس اس وقت کو غنیمت جان اور جام لبریز کو تلاش کر (یعنی پی) اور وہ مطرب
جو اپنے نغموں سے آسمان کو بھی وجد میں لے آئے کہاں ہے تاکہ ہمکو مسرور کرے ؎۲۔ رفعت۔ بلندی
مطلب تاج عزت اور تخت رفعت سب موجود ہے اب سلطنت کے لئے ایک جوانمرد بلند اقبال کی ضرورت ہے
وہ کہاں ہے یعنی دنیا میں جو جوانمرد بلند اقبال اور رضا دوست ہے اس کے لئے تاج عزت اور تخت رفعت
موجود ہے ؎۳۔ بوم۔ زمین۔ کبک۔ چکور ایک پرندہ مطلب۔ مملکت عشق کا تمام دشت و بوم
عشاق سے پر ہے وہ چرغ شاہین (معشوق) جو کبک (عاشق) کا شکار کرے کہاں ہے۔ سب امید لگائے
بیٹھے ہیں ؎۴۔ حادثات زمانہ سے روز و شب ہم پر سنگ باری ہو رہی ہے ہم آشیان سے اڑنا چاہتے
ہیں تاکہ سنگباری سے محفوظ رہیں لیکن پر و بال کہاں جو اس سے بچکر اڑ سکیں (یعنی دنیا سے قطع
تعلق کریں) ؎۵۔ دار الجہل۔ جہالت کا گھر۔ مطلب۔ دنیا خود پرست لوگوں کے وجود کے
سبب سے دار الجہل بن گئی ہے پس اگر امام مہدی علیہ السلام انکے اطوار کے خوف کے سبب سے ظہور نہیں
کرتے (جو مصلح ہیں) تو دجال ہی پیدا ہوتا کہ قیامت برپا ہو جائے اور یہ گمراہی و تاریکی مٹ جائے
؎۶۔ اپنے حسب مدعا کسی کے دیوان (مجموعہ) سے بھی فال نہیں نکلی پس حافظ شیرازی کا مبارک فال
دیوان لاؤ (کہاں ہے) کہ ہمارے حسب مراد اس سے فال نکلے ؎۷۔ اس معشوق کی گلی میں بوالہوسوں کا
اسقدر مجمع ہے کہ وہاں نظیری کی خیالی آمد و رفت بھی بند ہو گئی ہے پس اسکا غمزۂ قتال کہاں ہے کہ جو
بوالہوسوں سے اسکی گلی کو صاف کرے تاکہ میرے لئے راستہ پیدا ہو ؎۱۔ اے معشوق تیری دوری
کے باوجود بھی ہم تجھ سے دور نہیں ہو سکتے اور تیرے اس قرب پر عاشق کو خود اپنے آپ پر رشک
ہے کہ مجھے تیرا اسقدر قرب حاصل ہے (نحن اقرب الیہ من حبل الورید) ؎۲۔ اے معشوق مجھکو تیرے
کرشمہ حسن نے سرگردان بنا رکھا ہے عجب تماشہ ہے کہ نہ تو میں تیرے سامنے ہوں اور نہ تجھ سے
پوشیدہ ہی ہوں یہ بھی تیرے حسن کا ایک ادنیٰ کرشمہ ہے ؎۳۔ تمام عالم میں تیرے دل صنوبر کے
سوا اور کوئی ایسا صاف دل میں نے نہیں پایا کہ تو نے آئینہ کو بھی جو بے قید ہے اور ہر شخص کے دیکھنے
کی ہوس رکھتا ہے (اور خیرہ چشم اور بسیار دوست ہے) اپنی نظر سے گرا دیا۔ آئینہ کے ہوتے ہوئے

اپنی رونمائی سے باز رہنے پر صبر کیا ہے ۴۔ اے معشوق تیری نمکین چشم نے جو غایت تلخ ہے مجھکو سراپا
تلخ بنا دیا ہے اور میں نے اپنے لبوں کو پستہ کی طرح تیرے خندہ سے شور نہ بنایا یعنی باوجود اس تلخی کے تیرے
خندہ کا لطف نہ اٹھایا ہے ۵۔ اے معشوق مجھے تو تجھسے یہ امید تھی کہ مرنے کے بعد تو میری شمع مزار
بنیگا لیکن افسوس کہ مرنے کے بعد تو درکنار زندگی ہی میں تو نے اپنی آب و تاب مجھے نہ دکھائی تو بعد مردن
کیا امید ہوسکتی ہے ۶۔ سور۔ خوشی مطلب۔ اگر تو مجھے قتل کردے اور میری تعزیت کیلئے
آئے تو ماتم کرنیوالوں کے ماتم میں ایک خوشی پیدا ہوجائے فرینوش ہو کہ وہ شہر کیا جو اہل عزا میں
ہے شادی رہتی ہوئی مرے ماتم سرا میں ہے رنجوا ہیلوی) ۷۔ عرصۂ محشر۔ میدان حشر
مطلب۔ اور اگر تو فاتحہ کے لئے میری قبر پہ آئے اور فاتحہ خوانی کرے تو میں یہ سمجھ رہا روز محشر
جس طرح زندہ ہوں گا اسی طرح زندہ ہوجاؤں ۸۔ تیرے حسن خداداد کو قضا و قدر نے عجیب کیفیت
عطا کی ہے کہ اگر اہل ماتم تجھکو دیکھ لیں تو انکا ماتم خوشی سے مبدل ہوجائے ۹۔ اے نظیری تو اسا
خون فشردہ دل کا کبتک غم کرتا رہیگا اس لئے کہ خود کردہ را علاج نیست تو نے اپنا دل خود اس کی نذر
کردیا تجھے کسی نے زبردستی تو کی نہیں تھی پس اب اسکا غم بیکار ہے ۱۔ تتار۔ تاتار۔ تتاری
تاتار کا دلدادہ ہے کہتا ہے مطلب۔ کہ قافلہ تاتار کہاں ہے تاکہ میں کوئی ہمنفس اپنی جان کی قیمت
دیکر خریدوں مجھے ایک تاتاری ہم نفس کی خواہش ہے ۲۔ گریہ شبرو۔ گریہ شبگیر۔ مطلب
معشوق تاتاری خواب شیریں ہی میں صبر و تحمل کو غارت کردیتا ہے پس میرے گریہ شبگیر میں شورش
گلزار کہاں ہے دگر یہ میں کبھی کچھ شورش نہیں اگر وہ ہوتا تو شورش ہوتی) ۳۔ معشوق تتاری کا غم
میرے لئے بہت ہی ناخوشگوار ہے پس بادۂ خوشگوار کہاں ہے کہ میں اس سے اپنے دل کو تسکین دوں
ناصحوں کی دوائے نصیحت تو کچھ فائدہ نہیں دیتی ۴۔ میں جو زمزمہ سنجی نہیں کر رہا ہوں اس کا
سبب یہ ہے کہ مجھے نشاط چمن میسر نہیں ہے اور میں جو عیش و نشاط میں مشغول نہیں ہوں اس کا
یہ موجب ہے کہ مجھے رونق بہار حاصل نہیں ہے۔ اگر یہ تمام سامان مہیا ہوتا تب میں زمزمہ سنجی کرتا ۵۔ نامراد عاشق کیلئے جو اد ناشاد ہے اپنا
طرف نشاط کا راستہ روکے ہوئے ہے اسکے سوا اسکے کونسے جانان ہے اور کونسی طرب گاہ ہوسکتی ہے جو عیش و نشاط

حاصل ہو لیکن حوادث راستہ روکے ہوئے ہیں یعنی عیش و نشاط حاصل نہیں ہو سکتی ۔ ۷ ۔ اصحاب کہف ۔ لغوی معنی صاحبان غار ۔ یہ سات عابد و زاہد بزرگ بادشاہ دقیانوس ظالم کافر کے خوف سے شہر سے بھاگ کر ایک غار میں چھپ گئے تھے ان کے ساتھ ایک کتا بھی تھا جس کا نام قطمیر تھا حکم الٰہی سے تین سو سال تک اس غار میں سوتے رہے اس کے بعد بیدار ہوئے اور پھر سو گئے اور اب تا قیامت سوتے رہینگے ۔ اسمائے اصحاب کہف مفسرین نے ان کے حسب ذیل بتلائے ہیں ۔ ۱ ۔ یملیخا ۔ ۲ ۔ مکسلمینا ۔ ۳ ۔ کشفوطط ۔ ۴ ۔ تبیونس ۔ ۵ ۔ کشافطیونس ۔ ۶ ۔ اذرفطیوانس ۔ ۷ ۔ یونس یوس ۔ مطلب ۔ میں سگ اصحاب کہف کی طرح وفا میں مستعد ہوں کہ جو باوجود فاقہ کشی کے انکے ساتھ رہا اسی طرح میں بھی رنج و غم برداشت کر رہا ہوں پس میرے حملہ کرنے کے لئے شکار کہاں منزل مقصود ہے تاکہ میں اس سے منفعت حاصل کروں ۸ ۔ مشام ۔ ناک ۔ دماغ ۔ مطلب گل معشوق کی خوشبو سے تمام جہان کے دماغ معطر ہیں لیکن تو بہت تمیز نہیں کہ کوئی اسے سمجھ سکے لیکن میں ناامیدی کے نا اظہار رہا ہوں اور اسی سے واقف ہوں پس حاصل انتظار وصل کہاں ہے کہ میں اپنی مراد کو پہنچوں ۹ ۔ گزک ۔ وہ نمکین چیزیں جو مینوش مینوشی کے بعد استعمال کرتے ہیں ۔ مطلب کسی شخص نے بغیر میرے جگر کو گزک بنائے بغیر شراب ناب شدی رنج و تکلیف پہنچائے کوئی احسان نہ کیا اب میں درد سر سے چور چور ہو رہا ہوں پس ایسی شراب جو خمار آور نہ ہو کہاں تاکہ اسے نوش کروں اور خمار سے محفوظ رہوں ۹ ۔ معشوق کے لب شیریں سے مجھے عیش مدام کی آرزو ہے اور لبنے بھوکوں کی طرح شراب پی ہے اسے صبری کیسا تھا پس مجھے مستی پائیدار عطا کی جائے تاکہ پھر شراب کی خواہش نہ رہے ۔ ۱۰ ۔ انظیری کا مقدر ازل ہی سے فتنہ انگیز پیدا ہوا ہے پس راحت زمانہ کہاں ہے کہ جس سے تو نشہ عشرت حاصل ہو ۔ ردیف الہا ۔ ۱ ۔ شوریش ۔ پریشان ۔ شور ۔ جب حضرت نوح علیہ السلام کی قوم نے نافرمانی کی تو آپ نے قوم کی تباہی کی دعا مانگی اور وہ قبول ہوئی ۔ ایک پیرزال کے تنور سے فوارہ آب نکلنا شروع ہوا اور بڑھتے بڑھتے طوفان عظیم بن گیا ۔ مطلب ۔ میں دیوانہ ہوں کہ اپنے گھر سے سودائی بن کر نکلا ہوں اور بادیہ پیمائی کر رہا ہوں گویا میں

طوفان نوح ہوں جو تنور پر آتش سے نکلا ہوں سراسیمہ ہو کر طوفان لئے ہوئے اسکے عشق میں میں نے
گھر کو خیرباد کہا ہی) نمبر ۲- میں وہ عاجز شکار ہوں (بدبخت شکار ہوں) کہ اگر صیاد مرے شکار کے لئے
آمادہ ہو تو میرے کینہ کی تاثیر سے تیر و کمان ترکش سے ٹوٹے ہوئے نکلیں اور میں صید ہونے سے
محروم رہوں - ۳- میرا پیالہ کبھی بھی غم کی تلچھٹ سے خالی نہیں ہو سکتا اس لئے کہ میری اور میکدہ
کی آنکھ لگی ہوئی ہی پس ہمیشہ میرا پیالہ بھرا رہیگا کبھی خالی نہ ہوگا نمبر ۴- ان تمام نقوش میں جو ہیں
چرخ منقش سے لوگوں کے عیش تلخ کرنے کے لئے ظاہر ہو رہے ہیں میرے اختر سعد کے پانسہ پر کوئی
نقش نہیں ہی یعنی مجھے سعادت حاصل ہی - ۵- میں ایسی بزم میں پہنچ گیا ہوں کہ جہاں سے طبیعتیں آزردہ
ہو کر آتی ہیں لیکن مرے کلام بلاغت نظام کے سبب بجائے طعنہ زنی کے وہاں مجھ پر گل فشانی ہو رہی
ہے داد سخن مل رہی ہی نمبر ۶- خدا کرے کہ بادشاہ کی طبیعت میرے جرم سے آزردہ ہو کیونکہ آزردگی کے
سبب سے وہ اسے معاف کردیگا) اس لئے کہ میرے گھر سے جو ناب برآمد ہوئی ہی (جو جرم ہی) نمبر ۷- ملے
نظیری مجھے خوب دیتا ہے کہ یہ شراب (جنون دینے والی ہی) مجھے دیوانہ نہ بنا دے کہ پری کیطرح یہ بوتل سے
نکلی ہی اور جن و پری کا غلبہ دیوانہ بنا دیتا ہی (جن و پری کو اکثر عامل شیشہ وغیرہ میں قید کر دیتے ہیں)
۱- اے معشوق تیری اس سنہری ٹوپی نے اپنی آرائش و زیبائش میں قیصر کے تاج کو بھی ماند کر دیا ہی اور
اسے رہین منت بنایا ہی - ۲- اگرچہ تیرے چہرہ پر زلف و خال بھی خوشنمائی میں کچھ کم نہیں لیکن یہ
تیرا خط جو تیرے رخسار پر نمودار ہی ان سے بھی بڑھ چڑھ کر ہی) ۳- اے محبوب تیری آغوش جان تن
بازو و سینہ زلف سے معطر و معنبر ہی اور تو نے زلف معنبر کے خم میں ایک خوشنما اور تر و تازہ پھول رکھا
چھپا لیا ہی نمبر ۴- اے معشوق تیرے لئے تیرا حسن ہی زیور ہی تو نے اپنے گوش و سینہ پر اس قدر زر
کا بار کیوں رکھا ہی (تیری آرائش کو تیرا حسن ہی کافی ہی) شعر نہیں حاجت [illegible] زیور کی جسے خوبی خدا نے دی
کہ دیکھو بھلا لگتا ہی آخر چاند کو گہنا نمبر ۵- تو نے جشن ہولکانہ کی بزم ترتیب دی ہی - اور اسی طرح
میدان رزم کو گرمایا ہی (تیرا حسن فتنہ انگیزی کر رہا ہی) یعنی اسباب بزم کے ساتھ اسباب رزم
بھی موجود ہیں نمبر ۶- مینا - شراب - مطلب - اسباب بزم تو یہ ہی کہ تو نے مے کو ہاتھ میں لیا ہی

ہے اور سنانان رزم یہ کہ شراب سرخ کے مقابل خنجر تیرے ہاتھ میں ہی خنجر کو ساعد سیمیں سے تشبیہ دی ہے ۔ تو اپنے غرور حسن کے سبب سے کبھی کی کبھی مراد دل نہ بر لا سکا ان کے بخت اور طالع پر اس بد قسمتی و نامرادی کا الزام لگایا۔ حالانکہ انکی نامرادی کا سبب تو ہی ہے ۔ اے معشوق تیرے شیریں لبوں پر تیرا خط عاشق ہے گویا تو نے چیونٹیوں (خط) کے رستہ میں شکر (لب) کا دام بچھا دیا ہے ۹ ۔ تیرے موتی جیسے لفظ (کلام) سے آب حیات ٹپکتا ہے گویا تو زلال خضر و سکندر پر اپنے لب کو رکھے ہوئے ہے کہ آب حیات اس سے ٹپک رہا ہے ۱۰ ۔ ترسیلہ کے بجائے سفینہ یعنی کشتی زیادہ اچھا ہے مطلب ۔ نظیری کے نظم و نثر کے اوراق جو تیرے ہاتھ میں ہیں ان کو دیکھ اور یہ سمجھ کہ وہ مجموعہ نظم و نثر ایک سفینہ پر گوہر اور ایک بحر رواں ہے ۱ ۔ آب رلر ۔ شراب انگوری مطلب اس میخانہ دنیا میں شراب عشق نے جوش نہ کھایا پختہ نہ ہوئی اور نہ جرعہ خوار کی خاک اس سے سیر ہوئی ۲ ۔ اس شراب کی تہ ابتک درد آمیز ہے اور ابتک اس میں صفائی پیدا نہ ہوئی اس نگین خانہ یعنی دنیا میں درد آلودہ ہی) ۳ ۔ تو نے ابھی تک میکدہ سے ذائقہ شراب ہی نہیں چکھا اور تیرے لب ابتک اس سے شیریں نہ ہوئے ۴ ۔ مجھے ان لبوں (لوگوں) پر تعجب ہوتا ہے کہ بشمول لعن ابلیس کو پیدا کرنے والے نہ ہوئے (علائق دنیوی میں مبتلا رہے اور افعال بیہودہ سے کنارہ کش نہ ہوئے) ۵ ۔ اے معشوق تجھکو گل چینوں (بوالہوسوں) سے پرہیز رکھنا چاہیئے اسلئے کہ تیرا خط ابھی فرش پا سمیں نہیں بنا ہے (شباب کا عالم ہے ابھی سے پامال نہ ہونا چاہیئے) ۶ ۔ جس کسی نے ایک دفعہ بھی تیرا نظارہ کیا ہے وہ پھر زمانہ میں کسی غم سے متاثر نہیں ہو سکتا ۷ ۔ اے معشوق تیرا سیب سیمیں ابھی عشاق کے حلقہ میں میوہ دزدیدہ کی طرح جیب و آستین میں رکھنے کے قابل نہیں ہوا ہے یعنی تو ابھی کم سن ہے ۸ ۔ سلسبیل جنت میں ایک چشمہ ہے جنت بریں بہشت چار میں مطلب ۔ ایسا کون شخص ہے کہ تیرے رخسار کے چشمہ سے اس کی طبیعت جنت بریں نہ بنگئی ہو (یعنی تیرے رخسار کے بوسہ سے طبیعت جنت بریں بن گئی) ۹ ۔ دیدۂ ارغواں زار ۔ اشک خونیں رونیوالی مطلب تیرے دیدار سے چشم عشاق گریہ خونیں کر رہی ہے اور مژگاں

ارغواں زار ہیں کردہ تیرے باغ حسن کی خار چیں نہیں ہو سکتیں۔ تیرے باغ حسن سے لطف اندوز نہ ہوئیں
۹-۱۰ اے معشوق نظیری کی پیشانی پر جو نقوش سجدہ مرقوم ہیں وہ بغیر تیرے قبول نظر کے نہیں ہیں۔ یعنی نظیری
تیرا مقبول نظر ہے جب ہی تو اس کی پیشانی پر نقوش سجدہ موجود ہیں ۱۱ سر دادہ - عاشق خود کردہ
مطلب - اے معشوق تو نے پوشیدہ ہی پوشیدہ ہمارے پاؤں میں اپنے عشق و محبت کی زنجیر ڈال دی ہے
اور اپنا فریفتہ بنا دیا ہے اور غلامی کا داغ اس دل کی پیشانی پر بطور نشانی لگا دیا ہے ۱۲ - راہ وفا یعنی
میرا ایک قدم رکھنا بھی ایسا تھا کہ تو نے اپنی نازک طبیعت پر ہزاروں پہاڑ کا بوجھ رکھ دیا ہے ۱۳ - عاقبت
بخیر اگر تو نے گریہ و زاری میں میرے فنا ہونے کا شوق رکھا ہے تاکہ اس فنا سے مجھے اصل بقا حاصل
ہو ۱۴ - اے محبوب اپنی شوخی و کرشمہ کو اس قدر ارزاں مت کر کہ تو نے میرے دل پر اپنی محبت کی
تحت مہر لگا دی ہے پس تو دوسروں کو اپنا جلوہ نہ دکھا اس کا اہل بس میں ہی ہوں ۱۵ - درج ڈبہ
ڈبیا مطلب تو نے اپنے لبوں کی ڈبیا سے ہم کو یاقوت مفرح کھلا دی ہے یعنی تیری گفتگو سے شیریں
مفرح قلب عاشقاں ہے ۱۶ - اے محبوب ہم تجھ سے بے نیاز نہیں ہو سکتے کہ تو نے ہمارے سرشت خمیر
کے وقت ہم میں ہزاروں کا سرمایہ رکھ دیا ہے تاکہ ہم ازل سے ابد تک تیری محبت کو فراموش نہ کر سکیں ۱۷
- اے معشوق ہم اپنی اس ہائے وہو سے رنجیدہ نہیں ہوتے کہ تو نے اس میں ہزاروں نعمتوں کا مزہ
پیدا کر دیا ہے پس باعث تصدیع نہیں بلکہ باعث لطف و آرام ہے ۱۸ - خوردہ ہائے گل - پھول کا
زیرہ مطلب - بلبل ہمیشہ آہ و فغاں ہی میں مشغول رہتی ہے پس اے غنچہ تو ہی بتا کہ تو نے اس
خوردہائے گل میں کیا اسرار رکھے ہیں کہ جو بلبل کی آہ و زاری کا باعث ہے ۱۹ - اے نظیری زمانہ
ہمیشہ کسی کے ساتھ عہد وفا پر قائم نہیں رہتا ہے یعنی باوفا نہیں ہے بڑے تعجب کی بات ہے کہ تو نے ایسے
جانی دشمن کے ساتھ اپنا دل لگایا ہے ۲۰ - جس کسی پر تو نے ایک بار عنایت کی نظر ڈال دی اسے تو نے
قیامت تک دنیا سے بے خبر بنا دیا یعنی وہ قیامت تک دنیا سے بے خبر رہے گا ۲۱ - مجھے خواہش نہیں کہ اپنا
تیری گلی سے صحیح سلامت گھر جاؤں اور بلاؤں میں مبتلا نہ ہوں اس لئے کہ میرا پاؤں جدھر بھی پڑتا ہے
سر شاخ پر تیرے نظر آتے ہیں تیرا کوچہ ہے سر خاک یا رنج شہیداں ہے۔ پس مجھے سر سلامت

یہاں تنگی کیا امید ہو سکتی ہے ۳ - سودا زدہ دل اسقدر تیری زلف کے خموں سے وابستہ ہیں کہ عقل کو اس میں (دہا نشان) پہونچنے کی بھی گنجائش نہیں ۴ - دل عاشق تیری باتوں سے یوں شوریدہ ہو رہے ہیں کہ تو نے تیرے لب کے ساتھ نمک بھی ملا تا جاتا ہے (سخنہائے تلخ) ۵ - تیرے دہن نازک و تنگ کے دائرہ میں فہم گم ہیں (حیران ہیں) اگرچہ تو نے اول ہی انکو حلقۂ خیال سے دور کر دیا ہے یعنی اول تو عشاق تیرے خیال ہی کو دیکھکر عقل و ہوش کھو بیٹھتے ہیں اور اگر بچ بھی گئے تو تیرا دہن نازک انکے ہوش و حواس گم کر دیتا ہے ۶ - ہمارے دل کا کیا شمار کہ وہ تیرے روئے پرنور کا شیدا ہو سکے تو نے تو سیکڑوں خانماں صرف اپنے تبسم سے برباد کر دیے ہیں ۷ - بادشاہ درویش کے تنگ و تاریک جھونپڑے میں کب ٹھیرتے ہیں (تاہم) کبھی کبھی فرماتے ہیں لیکن زہے نصیب کہ اے شاہ حسن تو ہمارے جھونپڑے کی طرف سے گذرا ۸ - اے محبوب تو نے میری چشم گریاں کو گریہ کے سیکڑوں دجلے عطا کر دیے ہیں (جاری ہیں) اور میں اسکی آگ سے جل رہا ہوں تعجب ہے کہ تو نے خشک و تر میں آگ لگا دی (میرے وجود میں جو خشک ہے اور گریہ تر میں جو تر ہے) ۹ - مصرع اول - شمع جہاں زیادہ اچھا ہے اور میں اسی سے معنی لکھتا ہوں

مطلب اے شمع جہان مجھے تو دیکھ کر تیرے گرد پھرتے پھرتے میرا کیا حال ہو گیا ہے گویا میں ایک پروانہ ہوں کہ جس کے پر و بال گر گئے اور وہ اٹھ اٹھ کر رہ جاتا ہے ۱۰ - میں نے خیال کیا تھا کہ اس راہ عشق کو طے کر کے میں تجھ (منزل مقصود) تک پہنچ جاؤں گا لیکن میں نے راہ عشق کو ایک ہی قدم طے کیا تھا کہ معلوم ہوا کہ میں منزل سے اور بھی زیادہ دور ہو گیا پس اب منزل تک پہونچنا محال ہے ۱۱ - میں وہ ہوں کہ میری تدبیر کی منت کش (بندہ غلام) تقدیر تھی - میرا ہر کام اور ہر تدبیر پوری ہوتی تھی لیکن اب تیرے عشق میں یہ حال ہے کہ میرے ہاتھوں کو تقدیر نے باندھ دیا ہے (مجبور کر دیا) اور میرے سامان کو خر تدبیر سے گرا دیا (لاچار کر دیا) اور منزل مقصود تک نہ پہونچ سکا ۱۲ - اے نظیری تو نے بہت ہی پرخطر راستہ (راہ عشق) اختیار کیا ہے پس تجھکو ابھی سے شب گیری کرنا چاہیئے کہ اول شام ہی (تیاری شب) تاکہ خطرات سے محفوظ رہے ۱ - اے معشوق تو نے ہمیں غم کی سزا دی ہے اور ہمارے دل کو شور و شر عطا کر دیا ہے ہم نے سب کچھ قبول کر لیا ہے کیونکہ وہ تیرا عطیہ ہے ۲ - حاصل

تسلیم اب سوائے گل وبرگ رضا کے اور کچھ نہیں ہو اسلئے کہ تو عادل ہو جفا جو نہیں پس ہمکو بھی آرام وچین حاصل ہو ٭ ۳- اگرچہ ہم کو دنیاوی عیش وعشرت حاصل ہوگیا ہو لیکن پھر بھی ہم نے تیری بندگی کو نہیں چھوڑا اور اگرچہ تو نے ہمکو آزاد کردیا ہو لیکن ہم پھر بھی تیری غلامی میں مشہور ہیں (اور) ہماری عزت کا باعث ہو ٭ ۴- جب خداوند عالم نے تمام ارواح سے فرمایا کہ الست بربکم (کیا نہیں ہوں میں تمھارا رب) سب نے کہا بلی (ہاں تو ہمارا رب ہو) نظیری اسکو ایک خاص ندرت سے بیان کرتا ہو کہ روز ازل سے ہمارا بلاؤں سے ساتھ کیوں نہ ہوتا اس لئے کہ الست بربکم پر ہمنے بلی کہا ہو اسنے بلا خیال کیا اور ہمارے ساتھ بلاؤں کو وابستہ کردیا (نظیری کثرت مصائب سے تنگ آکر کہہ رہا ہو) ۵- روش کے بجائے روش پڑھیئے - مطلب - جس جنس کو اسے معشوق تو رد کردیتا ہو وہ پھر ایسی بے وقعت ہوجاتی ہو کہ اسے کوئی مفت بھی نہیں خریدتا - پس تو مجھکو اسی قیمت پر جو تونے لگائی ہو (ہیچ - مفت) خریدلے اور رد نہ کر تاکہ میں مقبول جہاں بن جاؤں ٭ ۶- جب تیرا عشق بغیر مے وساغر کے مستی عطا کرتا ہو تو پھر تو نے دمیخانہ پر مجھے کیوں بیکار گدا بناکر بٹھایا ہو - مجھے اپنا عشق ہی عطا کرتا کہ سرشار ہوجاؤں دوسرے کا محتاج نہ بنا رہے ٭ ۷- جس کسی نے بھی تیرے جمال جہاں آرا کا مشاہدہ کیا اسنے دولت جاوید حاصل کرلی گویا تو نے اپنی زلف سیاہ کے سایہ کو ہما بنایا ہو کہ جسکے سر پر سایہ فگن ہوتا ہو وہ دولت سے الامال ہوجاتا ہو ٭ ۸- ستر چھپانا - مطلب ہمنے تو بے ادب ہونیکے باعث سیکڑوں قصور اور خطائیں (گناہ) کی ہیں لیکن تو ایسا کریم ہے کہ تو نے اپنی کثرت حیا کے باعث ہمارے گناہوں کو اپنے دامن عفو وعطا سے چھپا لیا ٭ ۹- غائب وحاضر ہر جگہ تو ہمارے پاس رسا منے ہو (نحن اقرب الیہ من حبل الورید) اگرچہ ہم اپنی غلطی وکم عقلی کے باعث تیری طرف سے منھ پھیرے ہوئے ہیں (روگردانی کررہے ہیں) لیکن تو اپنی توجہ ونظر عنایت ہمپر مبذول کئے ہوئے ہو (عنایت وعطا کررہا ہو) ٭ ۱۰- شستگی - پاسبانی - مطلب جب میں گریہ شب گیر کرتا ہوں تو اس دل کی پاسبانی کیوں ہوتی ہے جبکہ تو نے میری مردمک دیدہ کو لعل قبا (سرخ بہ کثرت گریہ خونیں) بنادیا ہو - دل کو بھی خون کردے شاید اسکی حفاظت

کی یہ وجہ ہے کہ تیرا امکان (منزل) ہے ؎ ۱۱۔ **مودت**۔ دوستی **مطلب**۔ اے محبوب چاہے
تو نظیری سے دوستی ترک کر دے یا اسے چھوڑ دے کوئی غم نہیں اسلئے کہ سایہ آفتاب سے جدا ہو ہی
نہیں سکتا بس تو آفتاب ہے اور میں سایہ ہوں مجھ میں تجھ میں جدائی ہو ہی نہیں سکتی ؎ ۱۔ اپنی حالت
بیان کرتا ہے کہ میں ایک شکستہ دل رکھتا ہوں کہ اس کو دیکھکر دوسرے دل بھی شکستہ ہو جاتے ہیں اور
وہ ایسا دل ہے کہ جب معشوق کی ہر صدائے پا پر (سے) چور چور ہو جاتا ہے ۲۔ میرا جسم جدا و ثبات غم سے
اس کشتی کی طرح ہے جو دریا کی تہ میں بیٹھ جائے اور ٹکڑے ٹکڑے ہو گئی ہو ؎ ۳۔ **رعنایاں**
**معشوقاں عود**۔ ایک قسم کی خوشبودار لکڑی ہوتی ہے **مطلب**۔ ان معشوقوں کے ہاتھ میں رجو
مجھے آتش عشق سے جلاتے ہیں) میں عود کیطرح سر بسر شکستہ ہو رہا ہوں (عود بھی چور چور ہوتی ہے ؎
۴۔ آسمان کو میری درستی پر قدرت حاصل نہیں ہے (مجھے درست نہیں کر سکتا) اس لئے کہ میں ایسا
درخت ہوں کہ اول ہی جسکی شاخ ٹوٹی ہوئی نمودار ہوا اور یہ قاعدہ ہے کہ وہ پودا جسکی پہلی کونپل رشاخ
ٹوٹ جائے سرسبز نہیں ہو سکتا۔ پس میری درستی و سرسبزی محال ہے ؎ ۵۔ **سقف** چھت **گنبد مینا**۔
**فلک مطلب**۔ کوئی شخص بھی اس سبب سے میری فریاد اس بام (دنیا) پہ نہیں سن سکتا کہ اس گنبد
مینائی کی چھت ٹوٹی ہوئی ہے اور میری فریاد اس کے پار نکل جاتی ہے ؎ ۶۔ **بکم آستین عمداً**
**شکستہ**۔ میری موت سے عمداً کنارہ کش ہے **مطلب**۔ افسوس موت بھی تو مجھے غم سے رہائی
نہیں دیتی کہ وہ عمداً میری موت سے کنارہ کش ہے ؏ موت بھی تو مجھے نہیں آتی ؎ ۷۔ **شب** دنیا کی
قدردانوں کے ہاتھوں برباد ہوگئی (دنیا میں) رات کی کچھ قدر نہیں ہے جس طرح طاؤس کے پروں سے
اسکے پیروں کی قدر گھٹ گئی طاؤس کے پیر پروں کی طرح خوبصورت نہیں ہوتے ورنہ سیاہئ شب
بھی اپنی رعنائی اور زیبائی میں کچھ کم نہ تھی ؎ ۸۔ کوہسار اس سبب سے ہمیشہ سرسبز اور خرم رہتا
ہے کہ شیشہ ہائے شراب توبہ کرنیوالے اکثر پتھر (کوہ) ہی پر توڑتے ہیں اور شراب ناب کی ریزش
انہیں شاداب کر دیتی ہے ؎ ۹۔ میں اس وجہ سے آج کی خوشی سے ڈر رہا ہوں کہ میرا دل کل کی خوشی
سے غمگین ہے کہ دیکھئے کل بھی خوشی نصیب ہوتی ہے یا نہیں۔ اسی غم میں آج کی خوشی کو بھی غم

بنی ہوئی ہی اور میں ڈر رہا ہوں کہ دیکھئے یہ خوشی کیا رنگ لائے ۔ ۱۰۔ زمانہ ہر شخص کے ہنر کا م میں عیب دیکھتا ہی (عیب نکالتا ہی) اور یہ فطرت ہی کہ ہر ایک کو دوسرے کی برائی بہ نسبت ہنر کے جلد نظر آئیگی اور برائی نکالیگا ۔ اور اس عیب کو ہنرمندوں کے سر لگایا جاتا ہی کہ بے ہنر ہیں یعنی زمانہ ہنرمندوں کا دشمن ہی ۔ ۱۱۔ زال رعنا ۔ دنیا ۔ مطلب ۔ اس کہن سال زال رعنا نے اپنی چنگلی سے ایسا جادو کا تیر رہا کیا ہی کہ اسنے حضرت موسیٰ کے معجزہ کو بھی شکست کر دیا ۔ ۱۲۔ اگرچہ نظیری فتنہ سے بہت ہی ڈرتا تھا لیکن اب اس نے اپنی ہمت مردانہ سے سپاہِ غم و فتنہ کو ایک ہی حملہ میں بھگا دیا اور شکست دیدی ۔ ۱۔ شاب ۔ جوان مرد ۔ مطلب ۔ اے ساقی اپنے چہرہ سے نقاب اٹھا اور ہم پیروں اور برنا کو مدہوشی کے لئے بار بار طلب کر اور صومعہ دار عارفوں کو شراب خالص عطا کر ۔ ۲۔ اے ابر کریم آخر ہم تیرے فیض ہی کے پروردہ ہیں اب تشنگی کے باعث ہمارے دل سے دھواں اٹھ رہا ہی پس اسکو آب کرم سے بجھا دے ۔ ۳۔ عشق نے (جو ہمارا ادیب ہی) ایک حرف بھی ہمارے لیے دلپذیر تحریر نہ کرایا پس اے معشوق اب تو ہی اپنی کتاب حسن سے ایک باب (حصہ) عنایت کر کہ ہم باادب ہو جائیں معلم عشق سے تو کچھ حاصل نہ ہوا ۔ ۴۔ بیتاب ۔ داد ۔ ترک کر ۔ مطلب ۔ ہمارے اس دل پامال کو ایک بار تو زمین سے اٹھا کر دیکھ کہ اس میں تیری محبت ہی یا نہیں اگر تیری محبت کا داغ اسیر نہ ہو تو اسے پھینکدے ورنہ سرفرازی عطا کر ۔ ۵۔ مجھے تیری زلف کی خونریزی سے خوف ہے کہیں وہ تجھکو بدنام نہ کرے کہ اسکے حلقہ سے دل خون ہو ہو کر ٹپک رہے ہیں پس تو اس کو اس قدر قدرت و قوت نہ دے (تاب) اسقدر آزاد نہ کر تاب سے مراد گوندھنا بھی ہو سکتا ہی ۔ اسقدر نہ گوندھ ۶۔ جو کوئی بھی ہمارا ہم زانو بنتا ہی (عشق اختیار کرتا ہی) پھر اس کو خواب سے سروکار نہیں رہتا ہیں اگر تو تاب بیداری نہیں رکھتا ہی تو خواب ہی میں محو رہ اور عشق کا نام نہ لے یہاں تو بیداری کا سامنا ہوگا ۔ ۷۔ افسوس کہ تیرے طوفانِ عشق سے میرے دل کی روشنی ختم ہو گئی میں نے تو تجھ سے امانت کی خواہش نہ کی تھی کہ مجھے تو اسطرح سیلاب عشق سے برباد کر دے ۔ ۸۔ صداح صبح ۔ مطلب ۔ حرارت عشق سے ہر رات ضعف دل ترقی پذیر ہو جاتا ہی پس مجھ تو تھکرا اور ایک جام (دل) تو

اپنے شربت عناب (لب شیریں) سے سرفراز کرتا کہ ضعف دل دور ہو۔ ۸۔ اے محبوب نظیری تجھکو اپنی چشم
جان کے تنگائے دل سے دیکھ رہا ہے اور تیرا روئے روشن محراب دل کی طرف ہے پس ان بوالہوسوں سے
اپنا روئے روشن تو پھیرا ہی رہنے دے یعنی سوائے اس دل کے اور کسی طرف نظر نہ کر۔ ۱۔ طلاق دہ
ترک کر۔ سنجاب۔ مخمل۔ مطلب۔ اے طالب حقیقت اس خواب اور تکیہ حریر و بستر مخمل کو چھوڑ (ترک کر)
تاکہ تو آگاہی سے ہم انس ہو سکے۔ (حقیقت سے آگاہ ہو) ۲۔ ہر وہ نقش غرور جو تیرے دل پر نقش ہو اسکو
مٹا دے نسب دھو ڈال اور نام و نسب کے سر کو مکان کی طرح سیلاب کی نذر کر دے (رسوائی اختیار کر)۔
۳۔ جلباب۔ پردہ چادر۔ مطلب۔ اگر ساقی تجھے مینوشی کے لئے کہے تو زہد و پارسائی کو نثار
اور اگر مطرب نغمہ سرائی کرے تو اپنی جبہ و دستار جلباب اتار کر رکھدے (زہد و پارسائی کو بالائے طاق رکھ)
۴۔ سالوس۔ مکر و فریب۔ مطلب۔ اے عارف ہمارا بادشاہ وقت رند ہے پس تو بھی جامہ رندی
پہن اور اس جبہ سالوسی اور تسبیح ریائی کو ترک کر۔ ۵۔ نظر دریوزہ کن۔ اپنی نظر کی بھیک لے
مطلب۔ اے ساقی (معشوق) دردمندوں کا علاج اپنی اس نظر کی بھیک سے کر اور مستحقوں کو اپنے
دو لعل ناب (لب) سے زکوٰۃ دے (نظر عنایت اور لب شیریں سے انکا علاج کر) کہ وہ تجھ سے اس نظر عنایت
کی بھیک مانگ رہے ہیں۔ ۶۔ خار و خارا۔ تجنیس زائد۔ خارا بمعنی سنگ سخت۔ مطلب۔ جب تو نے
یہ روش اختیار کر لی ہے کہ تو جلوہ نمائی کر رہا ہے تو پھر ذرا کوہ و صحرا کی طرف بھی قدم رنجہ فرما اور خار و
خارا کو اپنے کرشمہ حسن سے قاقم و سنجاب (مخمل و ریشمی کپڑا) بنا دے۔ ۷۔ اے غافل میدان دنیا
میں تو اپنی حرص و ہوا کے توسن کو کہاں اڑائے لئے جا رہا ہے اگر یہی حالت رہی تو منزل مقصود سے
تو دور ہو جائیگا پس عنان کو روک (موڑ) ۸۔ مشتاقان ہند ہی کے نظاروں سے تیری آنکھیں بے نور
ہو گئی ہیں۔ اب مشتاقان تبریز و [illegible] سے اپنی آنکھوں کو روشن کر (ہند کے بجائے تبریز و ایران کو
چھوڑ) ۹۔ اے نظیری بار [illegible] بہت ہے اور منزل دور ہے۔ راہزن گھات میں ہے۔ دل بھی بے وقعت
ہو گیا ہے پس اس اسباب کو یہیں چھوڑ اور راہزن تو اس سے جان بچا کہ تیری جان کے دشمن ہیں یعنی وسوسہ (
شیطانی سے بچ اور علائق دنیوی کو چھوڑ کر آزاد ہو جا تاکہ تو منزل مقصود پر پہنچ سکے۔

ردیف الیاء۔ گلبن طراز - باغبان ۔ سفال - کوزہ مطلب ! باغباں کی جو مشاطۂ گلزار ہے مجھے کوئی ضرورت نہیں ہے اسلئے کہ اگر عشق چاہے تو ایک کوزہ سے جنت کو شایاں کردے پس میرے گلزار عشق کے لئے باغباں کی کیا حاجت ؛ ۲۔ غنچہ گل در گلو دارد - غنچہ آمادہ شگفتن است مطلب میری بہار محبت تازہ رو ہے غنچے کھلنے کے لئے تیار ہیں عنقریب کھلنا چاہتے ہیں) پس اسکی تازگی اور آرائش کے لئے صبح رحمت کا ایک خندہ (نظر عنایت) ہی کافی ہے کہ اسی سے ترو تازگی حاصل ہو جائیگی ؛ ۳۔ اگر وقتی کیفیت کے تقاضا سے میری جنس کو خریدار نے رد کردیا اور دلال نے ٹھکرا دی (اہل زمانہ نے میری قدر نہ کی) تو مجھے اسکا کچھ غم نہیں اگر میری جنس واقعی نفیس و عمدہ ہے تو کسی نہ کسی وقت ضرور خریدار پیدا کرے گی ؛ ۴۔ عشق جو کہ میرا مربی و شفیق ہے میرے کام کو نادرست کب چھوڑ سکتا ہے اگر وہ مرد ہے اور بوئے عزت رکھتا ہے تو ضرور مجھے میرے مقصد پر پہونچا دیگا ؛ ۵۔ میری ہمت اب جس مرتبہ پر ہے اگر اس سے آگے بڑھے تب میں سمجھوں کہ ہاں اب میں نے ترقی کی اور میں کوئے ترقی میں پہنچ جاؤں ؛ ۶۔ یہ نالے جو میں کر رہا ہوں نہ تو ان میں درد ہے اور نہ کسی کو رلاتے ہیں (غم آور نہیں ہیں) جو کوئی سنتا ہے یہی کہتا ہے کہ نغمۂ دلکش ہے یہ نالے کہاں ہیں ؛ ۷۔ اگر ہوا میرے دست شوق کو معشوق کی نقاب تک پہنچا دے تو اسے قطیفی میں اپنی آستین کو اسکے تحفہ بصر نبات یعنی کلام شیریں) سے بھر لوں ؛ ۱۔ گل سوری - لالہ پھول مطلب بہار کا وقت ہے پس تجھے چاہئے کہ لالہ زار میں خیمہ زن ہو (سیر کر) اور لعبت چینی (معشوق) کو اپنی مصاحبت کے لئے ساتھ لے اور جام فغفوری کو دور میں لا حاصل یہ کہ عیش و نشاط کر ؛ ۲۔ اور معشوقان بدخشاں (جو کہ لعل قبا ہیں) کے نظارہ سے اپنے چہرہ کو ترو تازہ کر اور نشاپوری محبوبوں (کہ جو سبز خط ہیں) کیساتھ عیش کر ؛ ۳۔ اور تیرے لئے بھی کتنا سامان عیش مہیا ہے کہ تیرے ہاتھ رطل مینائی کیطرح (جو کہ معشوق کی گردن ہے) اسکی گردن میں پڑے ہوئے ہیں اور ساعد سیمیں (جو کافور کی مانند ہے) کے تو بوسے رہا ہے ؛ ۴۔ بوس و کنار وصل کا اسباب) سب مہیا ہے پس اسے معشوق نے کیطرح اب مجھسے زیادہ دور نہ رہنا ؛ ۵۔ ہم تیرے (خوشگوار زندگی پانی کی موج کی طرح ناپائدار ہے پس حباب کی طرح ہمیشہ کے لیے ہے ناب سے تعلق (رشتہ) پیدا کرتا کہ عمر خوشگوار حاصل ہو ؛ ۱۔ موسم بہار ہے پھول بے حجاب ہوگئے ہیں۔ بلبل نغمہ سرائی کر رہی ہے کیا

اگر تو اس سے چھپا بیٹھا رہا تو تیرے اوپر ہزار نفرین و ملامت ۔ ۳۔ مست کچھ ایسے مدہوش ہو رہے ہیں کہ
انھیں اپنے سر و پا کی بھی خبر نہیں لیکن تو اپنے غرور کے باعث نہیں چاہتا کہ کسی پھول کو زیب دستار بنائے
(اور بہار سے محظوظ ہو) ۴۔ اے بلبل نرگس دو بینی میں اسوقت مبتلا ہے پس تو اپنی یکرنگی میں اگر صدا ئے
انا الحق بلند کرتا کہ دو رنگی سے نکل ۵۔ اے نظیری ختم مجلس ہو کر ہمارے شیشہ میں اب بادہ نہ رہی سب
مست ہو گئے ہیں پس اس ما بقی شراب سے دو ایک گھونٹ تو بھی لے تا کہ خمار رفع ہو ورنہ تجھے کل پچھتانا
پڑیگا کہ میں نے کل کیوں نہ پی لی ۱۔ اے معشوق تو جانتا ہو کہ میرا ہر ایک مو صبر سے بستہ نغمہ ساز ہو (یعنی
صبر کی صدائیں نکل رہی ہیں) اور میرا دل کسی کی بات سے رنجیدہ نہیں ہوتا اور اگر وہ رنج سے متاثر ہو تو
میرا دل نہیں ہو بلکہ دوست کا دل ہو ۲۔ تحریک نسیم ۔ وزیدن نسیم مطلب نسیم کے ایک ہلکے ہی
جھونکے سے میری طبیعت پریشان ہو جاتی ہو گویا وہ خود رائی میں زلف یار کی مانند ہے کہ اسکی ایک
ادنی تحریک پریشانی کا باعث ہوتی ہو ۳۔ نہ تو مجھے پند ہی سے کچھ فائدہ حاصل ہوتا ہو اور نہ عشق کے
باعث مجھے بہبودی میسر ہو مجھے ایسے دل سے واسطہ پڑا ہو کہ امسال ہی وہ پارسال کا حکم رکھتا ہو (پارسال
کی دیوانگی ابھی سے نمایاں ہی) ۴۔ میں جب تک قدح مے سے محبت نہیں ہوں گا اسوقت تک اسرار الٰہی
کا دروازہ مجھ پر نہیں کھل سکتا ۵۔ زلف صنم کا رشتہ میری جان کے سر رشتہ سے کچھ اس طرح محکم ہو گیا ہو
کہ میری رگیں پیوند زناری ہوئی ہیں (رگ رگ میں عشق کی آگ موجود ہی) ۶۔ ہدف ۔ نشانہ مطلب
میں عشق میں لوگوں کے طعنوں کا اس طرح نشانہ بنا ہوں کہ سبھی مجھے دیوانہ سمجھ کر اس قدر سنگباری کرتے
ہیں کہ میرا دامن کوہسار بنگیا ہو ۷۔ کینہ جوئی کے سبب سے فلک کی تمام رات آنکھ نہیں لگتی اس فکر میں وہ
ایسا ہوشیار رہتا ہو کہ تم خیال کروگے کہ وہ بیدار ہے ۸۔ انکا خونخوار غم کچھ اس طرح ہاتھ دھو کر میرے
پیچھے پڑا ہو کہ اس کو بس دنیا میں مجھ ہی سے واسطہ ہو اور کسی سے کچھ تعلق نہیں دنیا میں ایک میں ہی
ستم رسیدہ اور مبتلائے رنج و محن ہوں ۹۔ ۱۰۔ اے نظیری تو ایسے شیریں و نازک نکات ادا کر رہا ہو
کہ معلوم ہوتا ہو کہ تیرے گھر میں شکر کے خرمن اور پھولوں کے تودے لگے ہیں ۱۔ روز بہ نا ئی
ایام جوانی ۔ مطلب ۔ ایام جوانی گذر گئے مگر دل کی خواہش (امنگ) ویسی ہی باقی ہو ضعف پیری

(حاشیہ: ص ۸۵، غز)

ایک مصیبت بن گئی ہے لیکن اشتیاق کا سیلاب اُمڈا چلا آتا ہے ۔ ۲۔ عہد جوانی میں میں نے عیش و رندی کے
خوب مزے اُٹھائے اور اپنے ان کرداروں سے میں شرمندہ ہوتا تھا لیکن مجھے کیا خبر تھی کہ ایام پیری میں بھی مکاری
اور دغا بازی (سالوسی ۔ زراقی) سے واسطہ پڑیگا۔ افسوس ۔ ۳۔ شاہد ۔ بمعنی گواہ ۔ مصرعہ ثانی میں بمعنی معشوق
مطلب ۔ عقلمندوں نے مجھے عادل گواہ خیال کر رکھا ہے لیکن اب میری صلاح کار یہ ہے کہ میں اپنی باقی
زندگی کو شاہد پرستی و ساقی نوازی میں گذار دوں ۔ ۴۔ خداوند تعالیٰ کے اس لطف و کرم سے (جو مجھ پر مبذول
ہے) مجھے امید واثق ہے کہ بشار تہائے مشتاقی جو مجھ سے کی گئی ہیں مجھے ہرگز فراموش نہ ہونگی (یعنی یاد دل
سے محو نہ ہوگی) ۔ ۵۔ ان لب شیریں سے جو تلخ بار ہیں مجھ پر نوازش کر کہ اگر تو اس تریاق (لب شیریں) سے
مجھے زہر بھی دیگا (سخنہائے تلخ) تو مجھکو اس سے خضر جیسی حیات جاوید حاصل ہوگی ۔ ۶۔ میں نے
بوستان کے جمال کو دیکھا کہ میرے بخت و کار سے بہت ہی مشابہ ہے کہ بنفشہ سیاہ روئی میں میرے
بخت سے مشابہ ہے اور گل سادہ اوراق میرے کام (کار) کی مثال بے نقوش مطلب ہیں ۔
۷۔ اے نظیری اپنی طبیعت کو صوت و سخن پر اس قدر آمادہ نہ کر۔ زیادہ گوئی اچھی نہیں ۔ کہیں
ایسا نہ ہو کہ قصۂ اسرار کی نازک داستان زیادہ گوئی کے سبب تو کلی طور پر بیان کردے
اور اُس کا کوئی پہلو باقی نہ چھوڑے ۔ ۱۰۔ اے معشوق کبھی تو میں تیرے عشق میں خیال سنبل (زلف) کو سینہ
پر نقش کرتا ہوں اور کبھی تیرے رخسار کے شوق میں پھول کو دیکھکر جلتا ہوں ۔ ۲۔ بہار کا زمانہ بہت ہی
کوتاہ ہے لیں اسے بیکار نہ کھو اور اگر تو اسے بلبل رشک کے سبب سے مجھے سیر گل سے منع بھی کرے اسیر تو ہونگا
تو دسیر گل سے باز نہ آؤنگا ۔ ۳۔ شاید شراب دریائے غم سے جو ایک ناپیدا کنار دریا ہے ہماری کشتی کو گرداب سے
نکال کر کنارہ پر لگادے ورنہ تدبیر سے تو اس دریا پر پل نہیں بندھ سکتا (یعنی تدبیر کارگر
نہیں ہوسکتی) ۴۔ آشوب ۔ شور و سودا ۔ کاخ ۔ محل ۔ ایوان ۔ کاس ۔
پیالہ ۔ مل ۔ شراب ۔ مطلب ۔ وہ دل جس میں آشوب اور جس میں سودائے محبت
نہیں اسکی مثال ایسی ہے جیسے بغیر شراب کے طاس بیکار ۔ ۵۔ چہار قسل ۔
سورہ الکفرون ۔ سورہ اخلاص سورہ الفلق ۔ سورہ الناس مطلب ۔ اگر فیض صبح قضا ہو جیا سے

تو پھر صبوحی کس طرح ہو یعنی اگر سحر خیزی نہ ہو تو صبوحی سے محظوظ نہیں ہوسکتے لہذا میں تمام رات صراحی مئے
کے عشق میں چار قل پڑھتا رہتا ہوں (شب بیداری کرکے فیض صبح پاؤں) ۶ ۔ جب سے معشوق میری
آغوش میں آیا ہے تب سے میری آستین و بغل نافۂ آہوے چین اور نافۂ گل بنگبی ہو (معطر ہے) - یعنی جب سے
معشوق کی مشکیں کاکلوں سے میرا بر و دوش معطر ہوا ہے تب سے میری آستین نافۂ آہوے چیں اور بغل نافۂ
گل معطر بن گئی ہے ۷ ۔ میں اس تاب گیسو و خم بازو کا غلام بن گیا ہوں کہ جو شاخ سنبل کی طرح شاخ گل
پر لپٹے ہوئے ہیں ۸ ۔ **مطلب** ۔ اسکے رخسار و زنخداں ۔ کعبہ و چاہ زمزم کی مانند ہیں جس کے سامنے
بتخانۂ کشمیر اور چاہ بابل ہیچ ہیں ان میں وہ خوبی و زیبائی کہاں ۹ ۔ **ساقی** ۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ
**سامری** ۔ ایک مشرک جس نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانہ میں خاک پائے جبرئیل ایک گوسالہ طلائی
کے شکم میں ڈالدی اور وہ بولنے لگا تھا اور کچھ لوگ گمراہ ہو گئے تھے **مطلب** ۔ اے نظیری ساقی سے فیض
حاصل کر سامری راہل دنیا سے کیا طالب فیض کی خواہش کرتا ہے اور وہ ایسا ساقی ہے کہ جس کے دلدل کی
گرد خاک پائے جبرئیل ہے جس سے گوسالہ طلائی میں جان و قوت ناطقہ پیدا ہوگئی تھی پس اس سے فیض
حاصل کر ۱ ۔ اے معشوق جس جگہ تو ہوگا وہاں کسی اور کی گنجائش نہیں ہوسکتی اس لئے کہ وہاں سب محو ہوں گے
ان کا ہونا نہ ہونے کے برابر ہے پس جب سب محو ہوں گے تو تو ہی تو ہوگا ۲ ۔ شاہان جہاں بایں ہمہ حشمت
تیری رونمائی بھی نہیں رکھتے پس تیری قیمت کا کیا اندازہ ہوسکتا ہے جب رونمائی کی یہ حالت ہے ۔ ۳ ۔ آفتاب
عالمتاب تیرے سامنے کیا حقیقت رکھتا ہے کہ تیرے خیال میں اس کی کچھ منزلت ہوسکے اور اس ہوا تک
کہ جہاں تیری منزل ہے ذرہ کا بھی پہونچنا از روئے جسامت مشکل ہے چہ جائیکہ خورشید ۴ ۔ اگر میں تیرے
عشق میں ایمان سے بھی خارج ہوجاؤں تو کچھ پروا نہیں میں تجھ سے نہیں پھر سکتا اس لئے کہ میں پرستار
خدا ہوں اور تو میرا خدا ہے پس ایمان کی کیا پروا ہ ۵ ۔ معاملات عشق میں حسد نہیں ہے لیکن دو مقام
پر ایک تو اس جگہ کہ جہاں میں نہ ہوں اور دوسرے جہاں تو ہو ۔ یعنی میں ہوں اور تو نہ ہو اور تو ہو اور میں نہ ہوں
۶ ۔ ہر وہ صیاد جو تیری گھات میں رہتا ہے اس کو آرام میسر نہیں ہوسکتا اس لئے کہ کبھی تو اس کے
نزدیک تو ہوتا ہے اور کبھی اس سے دور پس وہ کس طرح چین سے بیٹھ سکتا ہے ۔ ۷ ۔ اے مفتی تو جس گیاہ

جلوہ پیرا ہو جائے
بجلی پردستان نہ لی کر رہا ہو وہ گیاہ نظیری کو ممکن ہو کہ گل صدبرگ نظر آئے تیری دستان زنی سے محو ہو کر
۔ حجرہ خاکی ۔ دنیا سے مراد ہو مغاک ۔ گڑھا ۔ دنیا ۔ مطلب ۔ اے عشرت پسند کبھی تو نے ایک شبہ
بھی اس حجرۂ خاکی (دنیا) کو ترک نہیں کیا اور نہ صنم پرستی ہی کو چھوڑا اور نہ اس دیر مغاکی (دنیا) کو حرص کے
سبب خیرباد کہا (ترک کیا) ۔۳ ۔ دیو و ملک کیا ادنی و کیا اعلے ہر ایک تیری بدخوئی کا شاکی ہو اور کبھی کبھی
یعنے کسی بچے دل کو شکوہ سے باز رکھنے کی کوشش نہ کی ۔۳ مشہود ۔ جلوہ نظارہ حظ ۔ لطف مطلب
تو نے اپنی بیہودہ ناکی کے سبب سے کبھی کبھی کو جو وحدت (کہ جہان ہمیشہ ظہور حسن برپا ہو ۔ نمایاں ہے) د
لی سیر نہ کی اور لطف اندوز نہ ہوا یعنی تو ہمیشہ کثرت میں مشغول رہا ۔۴ ۔ اگر تو اس قمار خانہ (دنیا) میں پاکباز
رہتا تو اول ہی (آغاز) میں تجھکو فائدہ حاصل ہوتا لیکن تو نے اپنی تمام عمر دغابازی اور معصیت میں گذاری
اور کبھی منفعت حاصل نہ کی ۔۵ ۔ مہد ۔ گہوارہ ایام طفلی ۔ تاک ۔ درخت انگور مطلب ۔ تیرا دل طفلی ہی
سے آلودہ حرص رہا اور تو نے کبھی شراب انگوری کے نشہ سے لذت حاصل نہ کی (شراب معرفت) ۔۶ ۔ بہر
بجائے دل پھٹنا چاہیے ۔ عاشق کا دل دیوانہ پھول کی طرح ایک خفیف سی ہوا کی تحریک سے کھل جاتا ہے ہر چند کہ
اس نے غنچہ کی طرح دل کو چاک نہیں کیا لیکن محض معشوق کی نظر عنایت ہے ۔۷ ۔ شراک ۔ وہ چمڑا جو جوتی
پر پیر کی روک کے لئے لگایا جاتا ہو مطلب تو نے ماہتاب کی طرح اپنی گوشۂ کفش کو آسمان پہ نہ گھسا (ہمت مردانہ
سے بلندی پہ پہونچنے کی کوشش نہیں کی) تجھکو لازم تھا کہ مسیحا (عیسی) کی طرح زنار ہمت کو اپنی نعلین کا تسمہ
بنا (زنار ہمت سے کام لیتا) ۔۸ ۔ جب زندگی میں تو نے ہمیں کشتۂ ناز نہ بنایا (کہ اصل بقا وہی ہے) تو تو نے
مولوا قبل ان تموتوا (مر جاؤ مرنے سے پیشتر یعنی اپنے نفس کو مردہ بنالو) پر عمل کر کے اپنے کو ہلاک کر لیا تاکہ
حیات جاوید حاصل ہو ۔۹ ۔ لیطن نیلم ۔ سمک ۔ وہ مچھلی جس پر گاو زمین قائم ہے ۔ سماک ستارہ
کا نام جو فلک ہشتم پہ ہے مراد از بلندی ۔ مطلب ۔ اے نظیری اسوقت تک تجھے معراج (بلندی و قرب
الہی) حاصل نہیں ہو سکتا جب تک تو سمک سے سماک تک نہیں پہونچیگا (ہمت مردانہ سے سماک تک
پہونچے تب مرتبۂ معراج حاصل ہوگا (قرب الہی)۔

تمام شد روضۂ دوم ۔
نظیری

۱۔ اے صائب دردمندی آہ کو آسمان تک پہونچا دیتی اور اس رشتہ کوتاہ (آہ) کے پیچ وتاب کو بڑھا دیتی ہے
حتیٰ کہ آسمان تک آہ پہونچنے لگتی ہے ۲۔ حب - محبت مطلب جس طرح کدو سے کہ جس میں شراب بھر کر
رکھ دیتے ہیں، بہت دشواری کے ساتھ بوئے شراب باہر آتی ہے اسی طرح بے مغز (جو کدو کی مانند ہے کے)
سر سے دنیوی جاہ ومال کی محبت نہیں نکل سکتی ۳۔ دیکھو طائر ایک بال (بازو) فلک پرواز نہیں ہو سکتا
پس بے حضور قلب اللہ کا نام زبان سے ہرگز نہ نکالو کہ اس صورت میں تمہاری بھی مثال
طائر ایک بال کی سی ہے ۴۔ جلد چلنے والے (تیز چلنے والے) ہموار درست راستے میں
بھی ٹھوکریں کھاتے ہیں اور آہستہ چلنے والے ناہموار راستے سے بھی آرام و اطمینان کیساتھ
گزر جاتے ہیں (پس کسی کام میں تعجیل سے کام نہ لینا چاہیئے) ۵۔ زبردست - عاجز مطلب
عاجز لوگ اپنی خاکساری کے سبب سے سربلند ہو جاتے ہیں دیکھو جامہ کوتاہ کوتاہ قد کو بھی خوبصورت
بنا دیتا ہے (پس اپنے آپ کو سب سے حقیر سمجھنا چاہیئے) ۶۔ اے صائب مرغ دانا قفس کی مصیبت سے تنگ آکر
وحشت کے باعث اپنا دل کھا رہا ہے (بیحد غمگین ہے) اس لئے کہ آگاہ دل کو دنیا سے بہت زیادہ وحشت
ہوتی ہے۔ ہر وقت وہ یہی چاہتا ہے کہ اب آزاد ہوں اور اپنے آشیانہ کی طرف پرواز کروں ۱۔ اے
خودنما اپنی طاعت کو بجائے اطاعت کے اپنی کشود کار کا وسیلہ نہ بنا اور اپنی عبادت کو دوسروں کی طبیعت پہ
گراں مت کر (اپنی طاعت پر غرہ نہ کر) ۲۔ اے مخاطب اول تو مہمان بننا ہی نہیں چاہیئے (یعنی کسی
کا مہمان نہ بن کسی سے اپنی خدمت نہ لے) اور اگر تو کسی کا مہمان بنے بھی تو مخدوم بننے کو خادم ہونے پر ترجیح
نہ دے اطاعت کو فضیلت طاعت سے کم نہ سمجھ۔ اگر مخدوم بننا چاہتا ہے تو پہلے خادم بن ۳۔ اگر کوئی جماعت
(لوگ) کھانے کے وقت تیرا انتظار کرتی ہو تو ورد نماز کو تو ترک کر اور وہاں شریک ہو جا اور اپنے انتظار
سے انکا دل خون نہ کر ع دل بدست آور کہ حج اکبر است۔ (لفظ طعام تمثیلاً ہے) دلداری کو نماز سے زیادہ
فرض خیال کر ۴۔ اگر تو خدا (عز وجل) کو سمیع (سننے والا) جانتا ہے تو خدا کے لئے اپنی تلاوت قرآن کو
بلند نہ کر یعنی اپنے نیک کاموں کا اظہار نہ کر۔ خداوند تعالیٰ خود سمیع و بصیر ہے۔ ورنہ اس سے ظاہر ہوتا ہے
کہ تمہارا نیک عمل صرف ریاکاری اور فریب ہی ہے تاکہ دوسرے لوگوں کو تمہاری پارسائی کا یقین ہو جائے۔

ہرگز کسی کے کام (سخن) پر نکتہ چینی نہ کرو اسکی برائیاں ظاہر نہ کرو بلکہ تم کو پردہ پوشی کرنا چاہیئے۔ ایسے
ں سے تو پن چکی (آس آب سیا) بہتر ہے جو اپنی آواز کے سبب سے نوبت کی آواز کی پردہ داری کرتی ہے
سیا کی آواز کے مقابل نوبت کی آواز سننے میں نہیں آسکتی ۶۔ یہ کیا ضروری ہے کہ تم مہمانی کو اپنی تلاوت
ن سے درہم برہم کردو۔ تلاوت قرآن ختم کر اور مہمانوں کی خدمت کر کیونکہ یہ امر اس سے بہتر ہے ۷۔ دوست
باب کے ساتھ خوش خلقی سے پیش آؤ۔ اور ترش روئی سے الفت و محبت کو تلخ کام نہ بناؤ کہ یہ بدخلقی ہے ۸
بد عقلوں کی طرح (خلوت نشیناں) تعلقات و ارتباط سے غافل نہ ہو اور ارباب تجرد (خلوتیاں) سے بیت
رہ کش ہو اور ان کے ساتھ اپنے اہل صحبت (ارباب) کو جمع نہ کر کہ وہ اسکے اہل نہیں ہیں ۹۔ وہ ضیافت
دعوت) کہ جہاں تونگروں کا مجمع ہو (منعمان ممسک) ان بیچاروں مفلسوں کے لئے شکنجہ ہے (مصیبت) کہ وہ
ئی قدم بھی نہیں رکھنے دیتا بے نیل مرام واپس ہونا پڑتا ہے ۱۰۔ عقیم۔ بانجھ عورت۔ مطلب زمانہ
ں تمام صحبتیں نا پید ہیں اور اگر ہیں تو ان سے کچھ فائدہ حاصل نہیں ہوتا پس خلوت نشینی اختیار کر اور عزلت
غنیمت خیال کر۔ فرد۔ نہ ہی جب وہ زمانہ کی نظر آشفتہ۔ کیا ہے مجھکو میرا گوشہ تنہائی ہے ۱۔ آشفتہ یکسو
جس طرح فصل گل ختم ہو جانے کے بعد خار ہی خار رہ جاتے ہیں اسی طرح فصل جوانی گذر جانے کے بعد حسرت
اندوہ باقی رہ جاتا ہے ۲۔ عمر سبک رفتار سے جو کچھ باقی بچا ہے وہ آہ افسوس۔ سرشک تلخ اور داغ حسرت ہے
سوائے اسکے اور کچھ یادگار نہیں ۳۔ عنکبوت۔ مکڑی۔ امل۔ امید۔ مطلب۔ دنیا میں
در و دیوار پر جو نقش ہم سے یادگار رہیگی وہ مکڑی کے جالے کی طرح ایک بیکار رشتہ طول امل ہوگا اور بس ہے
۴۔ خود غرضی میں سوائے ناکامی کے اور کچھ حاصل نہیں ہوتا دیکھو گل چین (جو خود غرض ہے) کے ہاتھ میں
پھولوں کے بجائے خار (ناکامی) ہی پائے جاتے ہیں یعنی سوائے ناکامی کے اور کچھ حاصل نہیں ۵۔ ہم نے
بہت کچھ کوشش کی کہ کوئی (فرہاد) کی طرح دنیا میں ہمیشہ کبھی کوئی یادگار باقی رہے اس سے کہ وہ بہت ہی
خوش نصیب ہے جس سے دنیا میں کوئی یادگار باقی رہے لیکن افسوس کہ ہماری کوشش بیکار گئی ہے
۶۔ بہرہ حصہ۔ بیجا صلاں۔ بدنصیب کم ہمت۔ مطلب۔ بدنصیبوں کو ہمارے کردار سے کوئی حصہ
نہیں مل سکتا جبکہ ہمارے قلم سے یہی باتیں (زندہ آنچہ) نکلتی رہیں گی یعنی بدنصیب اس سے بہرہ ور نہیں ہو سکتا

۷۔ ہنگام رحیل۔ کوچ کے وقت مطلب دنیا سے گذرتے وقت ممسک منعموں (بخیلوں) کے ہاتھ میں درہم و دینار کے شمار کے سبب سے صرف ایک رنگ افسوس باقی رہجائیگا اور بس۔ خالی ہاتھ افسوس کیساتھ یہاں سے جائیں گے۔ یہ دولت و مال سب کا سب یہیں رہجائیگا ؛ ۸۔ اے صائب عیش شیریں میں چاشنی دیتے وقت سیکڑوں تلخیاں پیدا ہوجاتی ہیں (سیکڑوں مصیبتوں کے بعد عیش حاصل ہوتا ہے) جسطرح سے پتے پھل میں چاشنی پیدا ہونے تک تو باقی رہتے ہیں لیکن جب پھل میں چاشنی پیدا ہوجاتی ہے تو پتا جھاڑ ہوجاتا ہے اور وہ اسکی چاشنی سے محظوظ نہیں ہوتے ؛ ۱۔ فقر کے سامنے سلطنت عالم ہیچ ہے ؛ دیکھو ابراہیم کو ملک وجاہ کی ہوس نہیں تھی (ابراہیم بن ادہم فارس کے بادشاہ تھے فقیری کے رنگ میں آکر سب ترک کردیا) یعنی جو اہل فقر ہیں انکو جاہ و سلطنت کی ہوس نہیں ہوتی ؛ ۲۔ جب نفس مطیع ہوجاتا ہے تو دانائی کے کام اس سے سرزد ہونے لگتے ہیں کہ جب چور کو کوتوال بنادیا جاتا ہے تو تمام شہر میں امن ہوجاتی ہے ؛ ۳۔ تم گناہ کو معمولی گناہ نہ سمجھو کیہ بہت بڑا گناہ ہے (گناہ خرد گناہ عظیم است) دیکھو حضرت آدم علیہ السلام کی نظر میں گیہوں کھانا ایک معمولی بات (گناہ) تھی لیکن وہ ایک گناہ عظیم تھا کہ جسکے باعث جنت سے علیحدہ کردیے گئے ؛ ۴۔ یہ ممکن نہیں کہ نیکوں کی صحبت بدوں پر اثر نہ کرے دیکھو پھول کی صحبت نے شبنم کو خورشید تک پہنچادیا۔ آفتاب شبنم کو جذب کرلیتا ہے ؛ ۵۔ جو اپنی ہستی یا اپنے دم کو صبح کی طرح تا اُلست صرف کرتے ہیں تو وہ اپنے نفس سے زمانہ کو روشن کرسکتے ہیں کہ صبح بھی تمام زمانہ کو روشن کردیتی ہے ؛ ۶۔ خاتم۔ انگشتری۔ مطلب ناممکن ہے کہ حق اپنے آپ کو اپنے مرکز پر نہ پہنچائے (یعنی ضرور حق اپنے مرکز کی طرف رجوع ہوگا) دیکھو حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگشتری کو دیو کے ہاتھ میں قرار نہ تھا وہ اپنے آپ کو اپنے مرکز (دست سلیمان) کی طرف پہنچانا چاہتی تھی اس لیئے کہ دیو کو اس کے پہننے کا استحقاق نہ تھا اور آخر کار حضرت سلیمان ہی کے پاس وہ پہنچ گئی ؛ ۷۔ بحقیقتاً وہ شخص دانا اور عقلمند ہے کہ جو شرم کی تردستی سے (زیادتی شرم) سبب سے خجالت کی گرد ملزم کی پیشانی سے دھو دے (معاف کردے) ؛ ۸۔ اسے صائب ہمت ذاتی اکسیر کا اثر رکھتی ہے دیکھو حاتم طائی کے ہاتھ میں خاک بھی زر و سیم ہوجاتی تھی

اسلیئے کہ اس میں ہمت ذاتی موجود تھی ۔ (اسکی سخاوت میں کسی اور کا ہاتھ نہ تھا) ۱ ۔ ارباب تجرد ۔
خلوت گزینیاں مطلب ۔ اہل عالم کے دل پر ارباب تجرد کا بار نہیں پڑتا کہ ان کو اہل دنیا سے کوئی مطلب
غرض نہیں ہوتا جسطرح حضرت عیسیٰ کے حمل سے بجائے کسی بار کے حضرت مریم میں اور زیادہ سبکروحی
پیدا ہو گئی تھی ۔۲ تھوڑی ہی سی مدت میں کم ہمت و سفلہ سے دولت روگردانی کر لیتی ہے اور وہ اس کا متحمل
نہیں ہوتا ہے جس طرح حضرت سلیمان کی انگشتری دیو کے ہاتھ میں لعل در آتش و بیقرار تھی اور وہ اس دولت
کا متحمل نہ ہو سکا ۔۳ ۔ اگر تم دست احسان سے زخمی دلوں کا علاج نہیں کر سکتے یعنی اگر احسان نہیں کر سکتے
تو بارے اپنے خلق ہی سے اہل عالم کی تسلی کر دو ۔۴ ۔ یہ دس دن (عشرۂ محرم) سال میں
دانہ افشانی اشک (گریہ) کے ہیں پس تم غفلت سے بغیر گریہ ایام عشرۂ محرم کو نہ گذارو ۔ گریہ وزاری بمنزلۂ تخم
ہے ۔۵ ۔ اے صائب درویشی میں سر سے غرور جاہ جاتا رہتا ہے کہ فقر نے ابراہیم ادہم کا دل جاہ و سلطنت
سے سرد کر دیا تھا کہ سلطنت کو ترک کر دیا ۔۱ ۔ خداوند تعالیٰ کی حفاظت کے باعث ضعیفوں کا دل مضبوط
(قوی) رہتا ہے ضعیفوں کی قوت دل خداوند تعالیٰ ہے جس طرح شیر کے پنجہ کا نشان نیستان کا نگہبانی کرتا ہے
کہ اسے دیکھکر کوئی نیستاں میں جانے کی جرات نہیں کرتا ۔۲ ۔ از زخم اکثر مجرم کو اگر کوئی زخم بھی پہنچ جائے
تو اسے ملال نہ ہو (اس لئے کہ وہاں تو قتل کا خوف طاری ہے) کہ قتل کا خوف زنداں ہی کو دل پذیر بنا دیتا
ہے کہ بجائے قتل کہ اگر یہیں پڑے رہیں تو اچھا ہے ۔ یعنی وہ شخص جو قابل کشتن ہے زخم کا کچھ خیال بھی نہ کریگا
اس لئے کہ ہم قتل طاری ہے ۔۳ ۔ کرگس ۔ گدھ مطلب ۔ کرگس کو زندگی میں سوائے مردار کے اور
کوئی شئے حاصل نہیں ہوتی یعنی مردار ہی اس کی غذا ہے اور مشہور ہے کہ گدھ کی عمر بہت ہوتی ہے پس اے
درازی عمر کے طالبو! ایسی درازی عمر حاصل کرنے سے کیا فائدہ کہ جس میں مردار کھانے کو ملے پس خواہش
درازی عمر بیکار ہے ۔۴ ۔ اس گروہ کے لئے (ان لوگوں کے لئے) دعوی ہمت مسلم ہے (وہ اہل ہمت ہیں)
جو پیشانی کے بل کو (چین جبیں) در رافزونی احسان خیال کرتے ہیں ۔ صاحب احسان نہیں دوسروں پر
احسان کرتے ہیں ۔۱ ۔ اپنے دل و چشم کو خواب غفلت میں مبتلا نہ کر اور خلوت سحری (جو خاصان الٰہی کیلئے
ایک وقت خاص ہے) کے اس خواب و راحت کو ترک کر تاکہ لذت لطف الٰہی سے تو محظوظ ہو سکے!

۲۔ تو اپنی دولت کے تیز رفتار گھوڑے (دولت) کو مظلوموں کی دعا کے ہاتھ سے بچائے رکھ۔ اپنی تونگری میں کسی کو دکھ نہ پہونچا۔ احسان سے پیش آ۔ ۳۔ خاکساری اور فقر اختیار کر خشت کا تکیہ اور خاک تیرہ کا بستر بنا اور بستر مخمل پر اس خواب غفلت کو بسر نہ کر۔ اسباب شان و شوکت کی خواہش نہ کر اور عاجزی کے ساتھ زندگی بسر کر۔

۴۔ رفیقان موافق سے راہ میں جدا نہو انکے ساتھ ساتھ گامزن ہو اور داغ غربت کو ان کی جدائی سے دو آتشہ نہ بنا (ایک تو غربت اور دوسرے جدائی) لبیان سے جدا نہو۔ ۱۔ ساقی تجھے جام عطا کرکے اس جہان سے (دنیا) سے فارغ کئے دیتا ہو اور ہر پیالہ میں تیری ایک دوسری صورت (حالت۔ عالم) کئے دیتا ہو۔ ۲۔ اگر یہ چرخ سفلہ تجھے چاہے گوہروں میں کیوں نہ رنگ دے اور تجھے مالا مال کرنا چاہے لیکن تو اسے ہرگز قبول نہیں تو رشتہ ناکام کی طرح وہ تجھے لاغر کردیگا کہ جسطرح رشتہ کو گوہروں سے آرایش دیکر اسے لاغر بنا دیا ہو۔ یعنی دولت دینا قبول نہ کر ورنہ زمانہ تجھے پامال حوادث کردیگا۔ آزاد رہ کر اسی میں کچھ لطف ہو۔ ۳۔ اگر یہ تجھے دولت دو قرن (دوصد سالہ) کا سکندر بھی بنا دے جب بھی اس دولت کو قبول نہ کر ورنہ آب عافیت کے ایک گھونٹ کے لئے تجھے سکندر کی طرح محتاج ہونا پڑیگا (کہ سکندر نے آبحیات کی خواہش کی تھی)۔ ۴۔ **فہر تاج۔ مطلب** - اور اگر اس چرخ سفلہ کا دیا ہوا سنہرا تاج تو نے کہیں سر پر رکھ لیا تو پھر شمع کی طرح اپنے کو گلانے کے لئے آمادہ رہ (تیار رہ) دیکھتا نہیں کہ شمع کو سنہرا تاج عطا کیا تھا سو وہ اب پگھل رہی ہو پس خبردار اس کی چال میں نہ آنا۔ **ردیف الیاء** - ۱۔ غزنچہ میرے نگین دل بھی (محبوب بے پرواہ تجھے دیدہ در ہو جاتے ہیں (دانا) ہیں اسوقت دولت کی یاد آتی ہو کہ وہ انکی آنکھ سے یہ ممکن نہیں کہ وہ گوہر کو پانی میں ڈالدے ضائع کرے۔ کہ اگر اسوقت دولت ہوتی تو اسراف نہ کرتے اور تونگری میں تو چشم بینش ہوتی ہی نہیں۔ ۲۔ **چشم زخم** - وہ نقصان جو کسی کے چشم بد کی نظر سے پہنچے۔ (نظر لگنا) **مطلب** - روشن دلوں کی روزی کے لئے چشم زخم ضروری ہو دیکھو یہ بھی نظر بد ہی کا اثر ہے کہ آفتاب کی روزی بغیر خون شفق کے ایک روز بھی خالی نہیں ہوتی خون (شفق) سے آلودہ ہوتی ہو۔ ۳۔ اے غافل عمر عجلت پسند سے دل نہ لگا اسلئے کہ اسپ تند کو رکاب میں پاؤں ڈھیلا دینا اسکی تیز روی سے باز نہیں رکھ سکتا پس عمر ایک اسپ تند کی مانند ہو یہ تیرے روکنے سے نہیں رک سکتی

۱۔ رو نگہداشتن چھپانا۔ متوجہ ہونا۔ مطلب۔ اے ریاکارو تم اپنے آپکو صاف ضمیر لوگ (جنکو صفائے قلب حاصل ہے) سے پوشیدہ نہیں رکھ سکتے یعنی تمہاری حقیقت سب ان پر ظاہر ہو جائیگی جسطرح آئینہ کے سامنے کوئی اپنا عیب نہیں چھپا سکتا ۔ ۲۔ آسیائے فلک (فلک) آب مروت سے خالی ہے یعنی اس میں مروت نہیں پس جب تک تیرا دل گندم کی طرح چاک نہ ہوگا اسوقت تک تجھکو روٹی (مقصد) حاصل نہیں ہو سکتی مصیبت اٹھانی پڑیگی تب مقصد حاصل ہوگا ۔ ۳۔ اے صائب بیکار و بیہودہ کوشش سے باز آ اور حرص نہ کر اور خطرناک معاملات پر پیش قدمی نہ کر احتیاط سے کام لے محال کام کے سر رشتہ کی فکر میں سرگرداں نہ ہو ۔ ردیف الیاء فارسی ۔ ۱۔ اس گنبد گردوں کے نیچے دنیا میں فتنہ کی طرح نہ سو غفلت اختیار نہ کر ہمیشہ ہوشیار رہ اور موسم بہار میں پل کے سایہ کے نیچے نہ سو کہ سب لوگ تو بہار کا لطف اٹھائیں اور تو اس سے محروم رہے ۔ ۲۔ اے غافل آسمان کہکشاں کی تلوار ہاتھ میں لئے کھڑا ہے۔ اس شمشیر آبدار کے نیچے نہ سو یعنی چرخ ناہنجار بر سر پیکار ہے پس غفلت نہ کر اور اسے نقصان پہونچانیکا موقع نہ دے ۔ ۳۔ فرش مستعار۔ دنیا۔ مطلب۔ زمین یعنی دنیا صرصر مرگ کے پاؤں پر پڑی ہوئی ہے جیسے وہ ٹھوکر لگاتی رہتی ہے پس تو اس فرش مستعار۔ گرد کی طرح خواب غفلت میں بسر نہ کر کہیں تجھے بھی صرصر مرگ ٹھوکر سے گرد کی طرح نہ اڑا دے ۔ ۴۔ چار طاق عناصر۔ اربعہ عناصر۔ آتش۔ آب۔ خاک۔ باد۔ مطلب۔ ان چار طاق عناصر سے آثار شکست نمایاں ہیں (آپس میں ایک دوسرے کے مخالف ہیں) پس تو ان مخالفوں کے درمیان بے خوف ہو کر خواب غفلت میں بسر نہ کر ۔ ۵۔ اگرچہ رات کی تاریکی سے الٰہی کی پردہ پوشی ہے مگر اے ریاکار تجھے اس کی بھی کیا ضرورت ہے تو ادب کا کیا پاس کریگا پس اسی بے ادبی کے ساتھ سو۔ ادب کا لحاظ نہ رکھ کہ تو صاحب ادب نہیں ہے ۔ ۶۔ مچھلی (ماہی) کی دو روشن اور کھلی آنکھیں اس بات پر شہادت دیتی ہیں کہ مچھلی کو دریا ہی میں رہنا ہے سو میری طرح بیدار رہ ۔ ۷۔ چشم دام میں ذوق شکار کے باعث ہمیشہ نیند بھری رہتی ہے اس کی آنکھ سے خواب دور نہ ہوئی اور حقیقتاً وہ اپنی اسی غفلت کے سبب محروم ہے پس اگر تو لذت شکار سے واقف ہے تو ہرگز نہ سونا ۔ بیدار رہنا تا کہ لذت شکار نتیجہ حاصل ہو ۔ ۸۔ لگام۔ مطلب۔ ناقۂ لیلی (شب) کی لگام ہلال شب کے ہاتھ میں ہے (ہلال شاہد شب ہے) پس مجنوں کی

نصیحت یاد رکھ اور نہ سو (یعنی اگر تاقہ شب پر تو غفلت سے جاگزین رہا ہی تو تجھکو گزند پہونچنے کا اندیشہ ہے
پس عابد شب زندہ دار بن اور اس غفلت کو چھوڑ ۹۔ علم۔ نشان، جھنڈا۔ **مطلب**۔ اس رات میں کہ جسکی
صبح کو جنگ ہونیوالی ہی ہرگز نہ سو (غفلت نہ کر) اور علم آہ کے سایہ میں اپنے آپکو رکھ (علم آہ۔ نشان جنگ۔
یعنی جنگ کے لئے تیار رہ) ۱۰۔ بیمار دار (جو بیمار کی پاسبانی کرے) کے لیے غفلت کی نیند سونا حرام ہی (درست
نہیں اور اس زخمی دل کے لئے نہ سو (یعنی بیمار کی حفاظت کر) اور اسپر رحم کر ۱۱۔ رات کو اہل گناہ کے حلقہ میں
بیٹھکر شب زندہ داری اختیار کر (اہل گناہ۔ عابدان) اور جب تیرا دل آئینہ کی طرح صاف ہی تو غفلت سے اسے
زنگ آلودہ نہ کر (بیدار رہ) ۱۲۔ گل حسین روزگار کی نظر کے زعم میں تو غفلت پسند نہ بن کہ وہ تجھے خزان کی خبر
دیگا بلکہ اپنی آنکھ سے دیکھ اور خزاں سے عبرت حاصل کر ۱۳۔ تیرا آب چشم اور زمین کسی دہقان کی زمین سے
کم نہیں ہے وہ بھی خوشہ آور ہے پس تو اپنے اشک کو کارآمد دانہ خیال کر اور اسکی کاشت سے غافل نہ ہو اگر یہ دانہ
کرکے ثمر آور رہیگا ۱۴۔ اے غافل تیرا حصار جسم چشم و گوش سے پر رخنہ ہی (تیرا پیرہن چشم و گوش ہی) پس آل آگاہ
کی اس نصیحت کو یاد رکھ کہ اس دنیا میں غفلت اختیار نہ کرنا ۱۵۔ جب دولت بیداری تیری شمع بالین
ہی تجھکو حاصل ہی تو پھر دنیا کے نقش و صورت کی طرح ایک قرار ہی پر قناعت نہ کر (غفلت) بلکہ بیدار ہی
رہ اور بے قراری سے زندگی بسر کر ۱۶۔ تو نے مطرب و مے کے شوق میں دنوں کو رات بنایا ہی (یعنی تمام دن
مے نوشی اور نغمہ سے اپنے کو مسرور کیا ہی۔ تعلقات دنیوی میں مستغرق رہا۔ اے ظالم اب ایک رات کو خداوند تعالی کی
مناجات میں صرف کر (دینی کام) اور ان تعلقات سے کنارہ کش ہو ۱۷۔ بچون کو دیکھ کہ وہ مہندی لگانے کے
شوق میں نہیں سوتے ہیں پس کیا مشکل ہی کہ تو بھی اس نگار کے لئے نہ سو (اسکی یاد میں مصروف رہ) نگار کے
معنی بھی مہندی کے ہیں یہاں معشوق کو کہا ہی کیا تو بچوں سے بھی گیا گذرا ہوا ۱۸۔ حظیرہ۔ احاطہ جو (؟)
قبرستان۔ زخمہ۔ وہ لکڑی جس سے ساز وغیرہ بجائے جاتے ہیں مضراب (ہرگز کی بجائے ہرگز نہ ہونا چاہیے)
یہ مرگ ناک (دنیا) مردہ دلوں کا زخمہ ہی پس تجھکو چاہیئے کہ ہرگز اس پژمردہ احاطہ میں نہ سو۔ غفلت سے
بسر نہ کر اور اس سے دل نہ لگا یہ مردہ دلوں کی جگہ ہی ۱۹۔ نوبہار کے سبب سے ذرہ ذرہ رقصاں ہی خوش
و خرم ہی پس تو بھی بہار کا لطف اٹھا اور اس موسم بہار میں نہ سو اس لئے کہ تو جنبش زمینی ہے اور پھر ایک رہ

رقص کر رہا ہے پس تو بھی محظوظ ہو ؛ ۲۔ اے **صائب**۔ یہ غزل مولانا روم کی اس غزل کے جواب میں ہے
کہ مصرعہ۔ غزل۔ مولوی۔ کہ اپنی عمر کی ایک رات کم کر اور اسے یاد الٰہی میں صرف کر یہ نہیں کہ تو اسے سونے
(نوم) میں گذار دے ۔) (عمر یک شبہ کم گیر و زنہار مخسپ الخ) ؛ **ردیف التاء** ۔ ۱۔ اگر دنیا میں کوئی صاحب
اولاد خرسند ہے تو وہ فرزند کی سادگی کے سبب سے ہو سکتا ہے ورنہ وجود فرزند تو ملل باپ کے لئے غم کا سبب ہے
(اگر فرزند سعید نہیں ہے) ؛ ۲۔ اگر دنیا میں کوئی دل درست (غم سے آزاد) ہو سکتا ہے تو وہی دل ہے جو
خویش و پیوند (اقارب) سے فارغ (آزاد) ہے۔ ورنہ اور کوئی دل درست نہیں سب شکستہ ہیں ؛ ۳۔ اے
مخاطب سوچ سمجھ کر بات منھ سے نکال اور قسم نہ کھا کہ قسم کو اپنے دروغ (جھوٹ) کا شاہد (گواہ) بنانا ہے
یعنی قسم تیری دروغ گوئی کی دلیل ہے ؛ ۴۔ زیر خاک مردم درویش کے ساتھ اگر کسی اور مردے کو کچھ نسبت
حاصل ہے تو بس یہ کہ چند حسرتیں وہ رکھتا ہے جو درویش کو نہیں (درویش آزاد ہے اور دنیا پرست کو وہاں یہ
بھی حسرتیں گھیرے ہیں ؛ ۵۔ اے صائب جس دل کو ازل سے خرسندی و خوشدلی حاصل ہے وہ ابد تک
عیش و عشرت میں مصروف رہیگا ابد تک عیش و عشرت اسکو حاصل رہیگی ؛ ۱۔ جب تک تو ظاہر بین رہیگا
اور حقیقت بین نہ بنیگا تب تک یہ تیری چشم آئینہ دیوار کی مانند ہے کہ جس پر ظاہری صورتیں منعکس ہوتی رہتی
ہیں (یعنی بیکار ہے) ۲۔ اگرچہ اسلام نے تجھے ضلالت کفر سے دور کرکے تسلی عطا کر دی ہے لیکن منعموں کی خدمت کیلئے
مستعد رہنا زنار (کفر) سے کچھ کم نہیں ہے اور تو ان کی خدمت میں کمربستہ ہے پس تو کفر ہی میں ابھی تک مبتلا ہے
(ان سب تعلقات کو ترک کر تب کہیں تجھے مسلمان کہا جا سکتا ہے) ؛ ۳۔ اس دل بیمار کا چراغ بالیں چشم بیدار
ہے ورنہ پردۂ غفلت سے تو یہ دل رنجور اور بھی زیادہ گمراہ ہو جاتا ہے پس چشم بیدار سے اسکی رہبری کرنا چاہئیے؛
۴۔ بیکاروں (نامردوں) کے مرنیکا غم بس آسمان کو کچھ بھی نہیں ہوتا (آسمان کو ان کے مرنیکا غم نہیں)
اسلئے کہ نخل بے بار باغبان کو ایک بوجھ معلوم ہوتا ہے اسلئے کہ وہ بیکار ہے پس یہ بیکار لوگ بھی نخل بے بار
کی مانند ہیں جو اس باغبان (فلک) کے اوپر بار ہیں ؛ ۱۔ (افعال شنیعہ و خواہشات سے نفس کو باز رکھنا ہی
جوانمردوں کا جہاد ہے اور زندگی (نفس) کو سوچ سمجھ کر (شمردہ) صرف کرنا اہل عرفان کا طریقہ ہے۔ ۲۔ تو نے
اپنی اتنی عمر گذار دی لیکن افسوس کہ تو سخت کلامی سے ابتک باز نہ آیا پس گویا سے دانتوں کی جگہ سخت

ہوسکتا ہی۔ ۳۔ سوہان ۔ ریتی جس سے زنگ وغیرہ دور کیا جاتا ہی مطلب
ت وجود (خود اسباب کی خواہش نہیں کرتی کہ وہ سوہان سے اپنے وجود کے زنگ کو دور
سلسلہ بنانا نہیں چاہتا) ورنہ زمانہ کا نشیب وفراز (ریتی میں بھی نشیب وفراز ہوتا ہی)
ا نشیب وفراز دیکھکر نصیحت وعبرت حاصل ہوسکتی ہی اس سے تیزی نہاد سخت آتی
۔ ۲۔ ہم۔ دست عقل سے اگر نفس کی باگ پکڑی جائے تو وہ بلا معلوم ہوتی ہی ورنہ غفلت
نا دیکھو حضرت موسیٰ کے ہاتھ سے جب عصا زمین پر گرا تو وہ ثعبان (اژدہا) بن گیا۔
لام کا یہ معجزہ تھا کہ انکا عصا اژدہا بنجاتا تھا۔ اسے حسن تعلیل سے ادا کیا ہی کہ وہ عصا
یعنی اژدہا معلوم ہوتا تھا اور حضرت موسیٰ کے نفس کا مطیع ہونا باعتبار رسالت
سے صائب اگر تو مرد ہی تو آرزو کے دروازہ کو اپنے آپ پر بند کردے (آرزوہ
یہ امکان ہی ورنہ سکندر کا باندھنا تو بہت آسان ہی ہاں در آرزو کا بند کرنا جوانمردی
ہے۔ طعام وطعام کے لئے اپنی آبرو برباد نہ کر کہ جب آبرو جمع ہوجاتی ہی تو وہ آب حیات
جاوید کا موجب ہی) پس اس دنیا میں آبرو بسر کر تا کہ تیرا نام زندہ رہے ۔ تو
تیاج خلق سے دور و بے نیاز رہنا بہتر ہے اور لب دریا پر باوجود تشنگی
تر ہے اپنی حاجت روائی کی اس سے خواہش نہ کر۔ شعر۔ احسان لیکے
ں ۔ سچ تو یہ ہے عذاب جہنم سے کم نہیں ۔ ۲۔ مستوں کا نعرہ مستانہ کشتی
جسکے باعث کشتی مئے روان ہی) اور محفل بیہوشی میں رندوں کا شور وشغب
م ہوتا ہی۔ ۳۔ جس خوشی میں اندیشہ فردا (غم) نہو اسکا کیا کہنا ورنہ
ردا سے خوشی نہیں رہتی دیکھو بچوں کی چھٹی کا دن (جمعہ) بھی ہفتہ کی
ل ہوجاتا ہی شعر۔ طفلی میں بھی شادی متوحش رہی ہم سے ۔ چھٹی
ے کے غم سے ۔ (میر) ۔ اے صائب اگرچہ کوئی کام بغیر تامل (سوچے سمجھے)
ے بے تامل دنیا سے بے تعلق ہوجانا (دنیا کو ترک کردینا) اچھا اور بہتر ہی

وآغاز ہی خراب ہو وہ آخر تک خراب رہیگا۔ درست نہیں ہو سکتا ۱؎ ۲۔ صالحان اور راست کیشان بھی
کج سیرتوں کی ہمسری کے باعث صحبت و اختلاط سے کج ہو جاتے ہیں یا بد ہو جاتے ہیں (صحبت الالح ترا طالح کند الخ)
دیکھو جس طرح ہموار اور سیدھی [illegible] شیشے پیر کی صحبت و اختلاط سے ٹیڑھی ہو جاتی ہے اسیطرح
راستان کج سیرتی کی صحبت سے کج ہو جاتے ہیں ۳؎ اگرچہ تلوار تک خمیدہ رہے (نیام میں اچھی طرح تیار [illegible]
نہیں ہو سکتی ہے لیکن اس فلک کج کے سبب ہر شخص کو چار و ناچار کج ہونا پڑتا ہے حالانکہ نیام کے لئے کج ہونا [illegible]
تلوار کے لئے کج ہونا ضروری نہیں ۴؎ ردیف الدال - ۱۔ خاکساری کے سبب سے دل کی وہ قدر
ہوئی کہ جنت خدا بن گیا جس طرح گوہر یتیمی (صدف) سے نکال لینے کے بعد سے گوہر کی قیمت زیادہ ہو جاتی
ہے بلکہ بے بہا ہوتا ہے اسی طرح دل خاکساری کے سبب بہشت بن گیا ۱؎ ۲۔ افسوس کہ آج میری کشتی بے
بادبان (وجود) اسکی روانی کا سبب ہم رنگی اسلئے کہ دامن فرصت (وقت) میرے ہاتھ سے چھوٹ گیا۔
لیکن اب افسوس سے کیا حاصل کہ وقت کو تو نے بیکار ضائع کر دیا ۲؎ ۳۔ جو لالچ و حرص کے سبب سے کہربا کے
مانند زرد رو ہو رہے ہیں وہ لوگوں (اہل دنیا) کی نظر میں پر کاہ کی طرح سبک ہیں کسی کی نگاہ میں کچھ وقعت
نہیں رکھتے ۳؎ ۴۔ شرم گناہ کے باعث میری کھوٹی نقدی بھی جاری ہو گئی اور غبار خجالت میرے لیے
کیمیا بن گیا۔ پس اب دوسروں سے طلب زر کی کیا ضرورت ہے ۴؎ ۵۔ اے صاحب شور دریا سے وہی شخص
بچ کر نکل سکتا ہے کہ جو خاشاک کی طرح بے دست و پا بن گیا جس طرح کاہ ساحل مراد تک پہنچ جاتا ہے اسی طرح
وہ بھی ساحل مراد پر پہنچ جائیگا ۵؎ ۱۔ اس جگہ سے کہ ہر ایک گدا کو جہاں شاہی عطا کی جاتی (مقام عشق) ہمکو بھی
دولت عشق عطا کی جا رہی ہے جو شاہ کو غلام بنا دیتی ہے یعنی وہ دولت ایسی ہے جو گدا کو شاہ بنا دیتی ہے ۱؎
۲۔ اے غافل ان کم ہمتوں کی ظاہری (خود ستائی) کی عطا وجود سے دھوکا نہ کھا کہ اگر وہ تجھے کچھ عطا بھی کریں گے
خرچ کرنے کی ضرور فکر کریں گے یعنی تجھ سے اپنی خدمت لیں گے ۲؎ ۳۔ اگر تجھ کو فلک عطا کریں تو وہ اس سے
بہتر نہیں کہ تجھے ایک گوشہ عالم رضا سے عطا کیا جاتا۔ (گوشہ عالم رضا خلد سے بہتر ہے) ۳؎ ۴۔ فلک
ناہنجار اس شخص کے ہاتھ میں مہرہ موم کی مانند ہو جاتا ہے کہ جسکے نتیجہ دعا کو قوت عطا کر دی جاتی ہے
(یعنی پھر فلک اسکا مطیع ہو جائیگا جس کے نتیجہ دعا کو قوت حاصل ہو گی) اور اس کو کچھ گزند نہیں پہنچا سکتا

۳- وہ شخص ذی مرتبت ہے کہ جو دنیا (خاکدان) میں سایہ ابر کی طرح بسر کرتا ہے کہ جس سے ایک ضعیف چیونٹی کا دل بھی
بیزار نہیں یعنی کسی کو اس سے گزند ہی نہیں پہنچتا ۔ ۴- وہ شخص اس دنیا (تماشہ گاہ) میں صاحب خرمن ہے
(راسے) منفعت حاصل ہے کہ جو سوائے دانہ اشک کے اور کوئی بیج نہیں بوتا (یاد الٰہی میں گریہ و زاری کرتا
ہے) ۵- اہل محن (دنیا) میں اسی ہی کی گفتگو چھڑی رہتی ہے (باری تعالیٰ) اسلئے کوئی شخص بھی اسکی
عطا و نوازش سے محروم نہیں (جہاں دیکھو یہی رنگ طاری ہے یہی گفتگو جاری ہے) ۱- رشتہ - یقیناً
جان مطلب سیم و گوہر ہی کے سبب سے بادشاہی نہیں ہوا کرتی ہے بلکہ جس میں بھی ذرا سی جان باقی
ہے (زندگی عشق) وہ سکندر وقت ہے - زندگی عشق سرمایہ شاہنشاہی ہے ۲- سب کیساتھ ادب سے
پیش آ شاہ ہو یا گدا کیونکہ ازروئے مکافات میں (پاداش) شاہ و گدا سب برابر ہیں ۳- ان لوگوں (جماعت
کے سامنے کہ احسان کے باعث جنکے دل جل رہے ہیں تشنہ لب مرنا اقبال سکندری ہے یعنی کسی کا احسان نہ لینا
اور جان دیدینا اقبال سکندری سے کچھ کم نہیں ہے ۴- اے صائب اپنے اس درد دل اور تشنہ لبی پر صبر کر کہ ضبط
ضبط سوز و تشنہ لبی سے دل آب ہو جائیگا تو وہ چشمہ کوثر بن جائیگا یعنی دوسرے بھی اس سے مستفیض ہوں گے اور تجھ کو
یہ مرتبہ حاصل ہوگا ۱- اس چمن (دنیا) میں (اس) بے نیاز کو سرسبزی حاصل ہے کہ جو سرو کی طرح ہر چہار موسم میں صرف
ایک ہی لباس رکھتا ہے اور اسی پر قناعت کرتا ہے ۲- حریص نعمت دو عالم سے بھی سیر نہیں ہو سکتا ہے (نعمت
کونین بھی اسے سیر نہیں کر سکتی) دیکھو کہ آتش سوزندہ (حریص) ہمیشہ اشتہا رکھتی ہے کبھی سیر نہیں ہوتی ہے
۳- روز محشر میں اس شہید کو کہ جو خون بہا طلب کرتا ہے یہ خود فروش اپنے پہلو میں جگہ دیتے ہیں تاکہ انکو خون بہا
کی طلبی سے شرمندگی نہ اٹھانی پڑے ۴- آستانہ کریم پر (منعم) روزی کی شکایت نہ کر اسلئے کہ مسجد میں سب جگہ کہ
زیادہ فقیر ہوتے ہیں حالانکہ آستان کریم ہے بس اسیطرح اگر کسی منعم سے تجھے کچھ حاصل نہ ہو تو اسکی شکایت نہ کر کہ
وہ بھی آستان کریم ہے ۵- اے صائب میں نقش تعلق سے اس قدر بھاگتا ہوں کہ مسجدوں میں بھی اسی وجہ سے
پاؤں نہیں رکھتا کہ وہاں نقش بوریا موجود ہے چہ جائے دیگر ۱- زہے اس شخص کی قسمت جو عشق (حقیقی) میں
خون جگر سے وضو کرتا ہے اور رنگ و بو (عشق مجازی) سے ہزار درجہ زیادہ عزت و عظمت رکھتا ہے - اور اے آرائش
پرستوں تمہاری رنگ و بو سے (آرائش) ہٹ کر جو شخص خون جگر سے وضو کرتا ہے اسکے لئے یہی باعث زینت ہے

اسے تم حقارت کی نظر سے نہ دیکھو اس لیے کہ وہ تمہارے رنگ و بو سے ہزار درجہ بڑھا ہوا ہے) ۲۰۔۲۔ جو کوئی بھی یہاں
تیرے حسن عالم آرا سے خبردار ہو گیا پھر وہ جس طرف کو بھی جائیگا اسے تو ہی تو نظر آئیگا (ہمہ اوست) ۲۰۔۳۔ رجا۔ امید
مطلب۔ تیرا عاشق امید و بیم کی حالت میں مبتلا ہے کچھ عجیب کیفیت ہے کہ امید وصال کے سبب خندہ زن
ہے اور محرومی کی وجہ سے گریہ در گلو ہے ۲۰۔۴۔ اگر حیات ابدی تجھے حاصل بھی ہو جائے تو اسے آبرو کیساتھ بسر کر اسلئے
کہ وہ مختصر وقت ہی جس میں آبرو کا رنگ ہو (جو باآبرو ہو) اور اگر حیات ابدی حاصل ہو بھی گئی اور اسے بے آبروئی سے
بسر کیا تو ایسی زندگی سے کیا حاصل ۲۰۔۵۔ ہمیشہ (بے قیمت) کی گفتگو ہی سے اسکی حالت کا پتہ لگ سکتا ہے کہ اسکے باطن
میں وہی ہوتا ہے جو ظاہری اطوار و گفتگو سے ظاہر ہوتا ہے ۲۰۔۶۔ جو شخص بھی بلبل کی طرح رنگ و بو سے تعلق و دلبستگی
رکھتا ہے اسکی یہ گرمی ہنگام (ذوق و شوق) بس دو ہفتہ سے زیادہ نہیں رہتی (چند دن جسطرح بلبل کی گرمی ہنگام
چند روزہ بہار تک ہے اور بس) ۲۰۔۷۔ دنیا میں درد مندوں کا علاج مشکل ہے جبکہ چارہ سازوں سے بھی درمان درد دل
میسر نہیں افسوس جو شخص درد مند ہے وہ کس زحمت میں بیچارہ گرفتار ہے کہ جس سے رہائی نصیب (حاصل)
ہو ہی نہیں سکتی ۲۱۔۱۔ **معراج**۔ نردبان و بلندی **مطلب**۔ سبک مغز (نااہل) جلد ہی معراج غرور سے
گر پڑتا ہے اسلئے کہ کوزہ خالی کی لب بام کیا ہستی و منزلت؟ ایک ذرا ٹھیس لگی اور گر کر ٹوٹ گیا یہی حال سبک مغز
نااہل و بیوقوف کا ہے ۲۱۔۲۔ **ہما**۔ ہما نا بیچیئے **مطلب**۔ دولت کے ساتھ پختہ مغزی (دانائی) کا جمع ہونا محال ہے
(یعنی دولت بھی ہو اور پختگی بھی کہ پر و بال **ہما** کا پروردہ رکھتے ہیں کہ جسکے سر پر ہما سایہ فگن ہوتا ہے
وہ دولتمند بن جاتا ہے) خام (سبک مغز نااہل) ہوتا ہے اگر کوئی مفلس یکایک مالدار بن جائے تو اس میں صرف
مال کی صلاحیت و قابلیت نہیں ہوتی) ۲۱۔۳۔ اگر اہل دنیا کی غرض اپنی اس ہمواری (درستی) سے نام بلند کرنا ہے
تو انکو عقیق کی طرح بجز روسیاہی اور کچھ حاصل نہوگا (درستی ہو لیکن شہرت کی غرض اسکی محرک نہ ہو) ۲۱۔۴۔ بے موقع
اور بے وقت گفتگو کرنا اسباب (پر و بال قضا میں) قضا کو آمادہ بناتا ہے اور مہیا کرتا ہے دیکھو مرغ کی بے ہنگام بانگ
اسکی ہلاکی کا موجب ہوتی ہے ۲۲۔ **ردیف الرائے**۔ ۱۔ اسے میرے گلعذار پردہ سے اپنی بو کو باہر نہ کر اپنی خوشبو
ہم تک نہ پہونچا اور ہم بے قراروں کی جان سے اپنی آرزو کو دور نہ کر (یعنی جب تیری خوشبو ہم تک پہونچیگی تو ہماری
آرزو پوری ہو جائیگی پس ہم اپنے اس لطف آرزو کو کھونا نہیں چاہتے ۲۲۔۲۔ اور اے محبوب جبتک تو ہمارے

گرم آنسوؤں سے اپنا ہاتھ منھ دھو سکتا ہے اسوقت تک کسی اور چشمہ سے اپنے وضو کا پانی حاصل نہ کر یعنی جب تک
ہمارے آنسو تیرے لئے موجود ہیں اسوقت تک کسی اور طرف متوجہ نہ ہو بڑ ۳ بیہو۔ گوش ۱ ۔ مطلب :۔ دل سے
اہل حق کی گفتگو سننا چاہیئے کہ وہ گفتگو چشمۂ آب حیوان ہے پس تو چشمۂ حیوان سے خالی گھڑا لیکر نہ آ اہل حق کی
باتیں غور سے سن اور یاد رکھ کہ یہ دانائی ہو بڑ ۴ ۔ اگر سینہ صافی کے جرم میں تیرہ دل تجھ پر سنگ بارانی کریں تو دریا
کیطرح بردباری کے سبب سے اسکو ظاہر نہ کر جس طرح پتھر پانی میں بیٹھ جاتا ہے اسی طرح تو سنگ بارانی کو برداشت کر
اور چیں بجبیں نہ ہو) بڑ ۵ ۔ خیر الرازقین ۔ بہتر ہو سب رزق دینے والوں سے ۔ باربیتا لئے ۔ مطلب :۔ اپنے
اہل وعیال کے روزی کی فکر نہ کر انکا رزق خیر الرازقین کے سپرد کر اور کبوتر کی طرح اپنے منھ سے لقمہ ان کے
کھلانے کے لئے نہ اگل انکی کچھ فکر نہ کر بڑ ۱ ۔ حقہ ۔ ڈبہ ۔ مطلب ۔ گوہر صدف سے نکلکر پھر صدف میں نہیں غزل
لوٹ سکتا پس تو حقہ اگر سے سوچ سمجھ کر کوئی لہر اٹھا سوچ سمجھ کر کوئی بات منھ سے نکال بڑ ۲ ۔ خاموشی مہر سلیمان
ہے اور سخن گوئی دیو ہے پس انگشتری سلیمان کو دیو کے حوالہ نہ کر یعنی خاموشی کو گویائی سے افضل خیال کر ا ئے
۳ ۔ نطق ۔ گویائی ۔ مطلب ۔ خاموشی آئینہ کے مانند ہے اور گویائی زنگار ہے پس تو اس آئینہ
(خاموشی) کو زنگار سے آلودہ (گویائی) نہ کر ۔ ورنہ تیری صفائے باطن مکدر ہو جائیگی بڑ ۴ ۔ گویائی (گفتگو کرنا)
خرچ ہے اور سننا آمدنی ہے (دخل ہے) پس تو خرچ کو آمدنی سے زیادہ نہ کر ورنہ تو ذلیل وخوار ہوگا (جب دس سنے
تب ایک بات زبان سے نکال) بڑ ۱ ۔ ان دنیا پرستوں (زمینداروں) سے ترک دنیا کی توقع نہ رکھ اور یہ لوگ
گراں بار ہیں انکے راست ہو جانیکی امید نہ کر (تعلقات دنیوی نے ان کو گراں بار بنا دیا ہے جسکے باعث انکی
پشت دوتا ہے) بڑ ۲ ۔ جب علم (جھنڈا) سرنگوں ہو جاتا ہے تو لشکر منتشر ہو جاتا ہے پس جب تیرے پاؤں میں
لغزش پیدا ہو گئی تو اپنے ہوا داروں (ساتھیوں سے) امید نہ رکھ کہ وہ تیرا ساتھ دینگے بڑ ۳ ۔ خزاں نے بہار کا
ورق الٹ دیا لیکن بلبلوں کی آواز افسوس سنائی نہ دی (انھوں نے کچھ بھی افسوس نہ کیا ۔ افسوس زمانہ میں کسقدر
خود غرضی کا دور دورہ ہے پس اگر تیرا بھی ورق الٹ جائے (زمانہ بگڑ جائے ۔ تو مفلس ہو جائے) تو دوستوں سے دوستی کی
امید نہ رکھ کہ وہ آرام کے ساتھی ہیں بڑ ۱ ۔ حسن بیمثال نے میری آنکھوں سے نیند بھی دور کر دی اور میری آنکھ میں اب کسی غزل
دوسرے کا خیال خواب کی طرح گراں ہے (بس اسی کا تصور ہے) بڑ ۲ ۔ میری شرمندگی میری بخشش کا باعث ہوئی ۔ اور

اس بخشش نے میری شرمندگی کو دو چند کر دیا۔ ایک تو شرم گناہ دوسرے شرم بخشش کہ مجھ گناہ گار کو بخشش دیا ہے
۳۔ اگر تو ہدایت ورا ہ راست دکھانے میں حضرت عیسٰی کی طرح (اپنی نفس زنی سے) جان دیدے بہتر ہے لیکن
اس سے بہتر یہ ہے کہ تو خاموش رہ کہ خاموشی ایک دوسرا کمال ہے جو اس جان دیدینے سے اولی و افضل ہے
۴۔ ایک ضعیف چیونٹی کی دل نوازی نے حضرت سلیمان علیہ السلام کا کچھ نقصان نہیں کیا بلکہ انکے حسن سلطنت میں
ایک خوبی کا اور اضافہ ہو گیا پس ضعیفوں اور کمزوروں کی دلداری کر کہ تیری عزت کا موجب ہو گا ۱۔ ظالم
حاکم مطلب ظالم حاکم کے لئے کار خیر بھی کچھ مفید نہیں بلکہ آثار خیر انکے ظلم پر شاہد ہے کہ رعایا کا بہ ظلم
وستم کے حاصل کر کے اس میں صرف کیا ہے ۲۔ رعایا کے حال سے خیرات (نیکی) کرنا کوتہ اندیش کو بازار نیکی
سے تہی جیب ودامن لوٹنا پڑتا ہے یعنی اسکو اس خیر سے کچھ حاصل نہیں ہوتا اس لئے کہ وہ خود اسکا مال نہیں ہے
جسے اسنے کار خیر میں صرف کیا۔ ۳۔ آئینہ سکندر (جو اس کا موجد ہوا ہے) کی قبر میں نور افشانی نہیں کرتا (یعنی سکندر کو
اس سے کچھ فائدہ نہیں پہونچتا) اس لئے کہ وہ بے گھر ہے اور بے گھر کبھی گھر بار خیر نہیں ہو سکتا ایسے گھر سے افعال خیر سرزد
نہیں ہو سکتے ۴۔ جمشید کا نام اسکے جام کے باعث (جام جہان نما) دنیا میں ہمیشہ قائم رہیگا اگر چہ اسکی ذاتی کوشش
کا نتیجہ تھا ورنہ ماندگی (عاجزی وتساہل) میں یہ کار خیر کی گردش نہیں (تساہل و بے توجہی کے باعث کار خیر سرزد
نہیں ہو سکتا)۔ ۱۔ وہ مکان جو لب بام ہو باوجود اعتبار پر خطر ہے پس یہی حالت اس دنیا کی ہے لہذا خواب امنیت
اس دنیا میں میسر نہیں ہو سکتی (ورنہ خواب امنیت کا خیال رکھنا چاہیئے) ہمیشہ بیدار و ہوشیار رہنا چاہیئے
۲۔ اے غافل تجھے اپنے اس چتر زر افشاں (شاہی) پر جسکا تجھکو اعتبار ہے غرور نہ کرنا چاہیئے اسلئے کہ آج بال ہما
کا سایہ تیرے سر پر ہے کل کسی اور کے سر پر ہوگا یہ دولت کل کسی اور کے پاس ہو گی پس تجھے بال ہما کی دور
گردانی سے غافل نہ ہونا چاہیئے ۳۔ ادبار ۔ بدبختی ۔ تختہ کن ۔ آرائش ندے **مطلب** ۔ اسے
عاقل اگر تو دانشمند ہے تو اپنی دکان اعتبار (زندگی) کو آرائش نہ دے اسلئے کہ اسکا اطلس کا سائبان حقیقت میں
پردۂ ادبار ہوگا پس اس سے دور رہ اگر اپنی بہتری چاہتا ہے تو اطلس کے بجائے تختہ کا سائبان بنا کر لگا ۴۔ [illegible]
[illegible] دولت [illegible] میں ان کمسن سالوں کے غرور سے [illegible] نہیں ہوں اگر کسی قدر [illegible]
[illegible] ہوں ۵۔ پیالے کی مانند ہیں کہ اگر نظر رحمت ملحوظ [illegible]

اعتبار میں سیکڑوں سوراخ ہوجائیں رخنے دولتمند اگر کسی پر نظر عنایت مبذول کریں تو انکے طعنہائے احسان سے اسکے دل میں جو اعتبار رو دولتمند کی طرف سے ہے وہ چھلنی ہوجائے ۔ ۶-۱ اے صائب عالم بے اعتبار عالم بے آفت ہو کچھ گزند نہیں پہنچ سکتا) پس تو جلد اس جہاں اعتبار سے کنارہ کش ہوجا تاکہ تجھے کوئی گزند نہ پہونچے اور تیری بے اعتباری تجھکو نقصان سے محفوظ و مصئون رکھیگی ۔ ۱- زمانے کے گلستان عیش کا ہر ایک پتہ داغ ہے راس سے دل لگانا سرمایہ داغ کا حاصل کرنا ہے اور سنبل و ریحان اسکے دود دل ہو پس اس سے دل نہ لگانا ہی بہتر ہو ۔ ۲- جب تک تو سراپا شمع کی طرح جلکر فنا نہ ہوجائیگا اس وقت تک تجھکو شبستان روزگار سے امان نہیں مل سکتی ۔ ۳- **قسمت - حصہ مطلب** جو لوگ اس دنیا میں بطور مہمان کے قیام پذیر ہیں انکی غذا اور انکا حصہ "دل" ہے اسلئے گردہ نجیلوں سے آب و نان پر توجہ نہیں کرتے ہیں بجز دل انکی اور کچھ غذا نہیں ۔ ۴- جب سے ہم اسکے عشق میں سر بگریباں ہیں تب سے گوئے سعادت زمانکی چوگان سے ہم نکال لے گئے ہیں یعنی ہمکو سعادت حاصل ہو ۔ ۵- اے صائب میری فکر گلو سوز کے باعث خوباں روزگار کی بیاض گردن میں جگہ نہیں میری فکر ہاے گلو سوز سے بیاض گردن سیہ (بیاض گردن مناسبت بہ فکر گلو سوز یعنی سب کو میری فکر گلو سوز گھیرے ہوئے ہے ۔ ۱- اگر زمانہ کسی کے دل میں محبت کا بیج بوتا بھی ہے تو صرف اس مقصد کے لئے کہ اسکے ثمر (دانہ) کو اپنی گردش سے پیس ڈالے ۔ یعنی پامال حوادث کرے ۔ ۲- خورشید کی طرح اگر زمانہ کسی نااہل کو اوج اعتبار پر دیکھتا ہو تو سایہ کی طرح جھکا اسکو زمین (پستی) پر پہنچا ہی دیتا ہے ۔ عروج و بلندی سے گرا دیتا ہو ۔ ۳- اگر تجھکو تمام جہان کی دولت حاصل ہوجائے پھر بھی تو اسکو اپنا نہ سمجھ کہ زمانہ آج جو کچھ تجھکو دیتا ہے کل اسکو تجھ سے لیگا (پس اس دولت کو اپنی ملکیت سمجھنا نادانی ہے) ۔ ۴- زمانہ جس کسی کو کرسی دولت پر بٹھاتا ہے اسکے لئے دار غیرت بھی ضرور اسکے سر پر کھڑی کرتا ہے (تاکہ مفلسی سے اسے نیست کردے اور مفلسی اسکے لئے موجب غیرت ہوگی) ۔ ۵- یہ بیحیا زمانہ کمال بیحیائی کے ساتھ شرم آلودگاں کی مانند ایک رنگ دور کرتا ہے اور ایک رنگ لاتا ہے (جس طرح شرمندہ لوگوں کے چہرہ پر ایک رنگ آتا ہے ایک رنگ جاتا ہے یہی کیفیت اس زمانہ کی ہے تغیر و تبدیلی اسکی سرشت میں داخل ہے) ۔ ۶- صائب تشنہ لب کی عمر موج سراب کی مانند ہے کہ زمانہ امید آب میں اسکو بیاباں کی طرف دوڑا رہا ہے (موج سراب کی بھی یہی کیفیت ہے) اور کچھ حاصل نہیں ہوتا

بجز نا امیدی کے ۔ اسکار دنیا انجام دے گئے ذہن میں یہی خیال رہے اور جب تک حقیقی حاصل نہ ہو دامن دنیا
کو نہ چھوڑ الدنیا مزرعۃ الآخرۃ ۔ (دنیا آخرت کی کھیتی ہے) کہ تحقیق انسان کا یہی منشا ہے ۔ ۲-۱ ۔ اے غافل آج کا
کام کل پر نہ چھوڑ کہ یہاں حساب میں تیرے لئے یہی ایک سلجھا ہوا حساب ہو سکتا ہے ۔ جو آج کر سکتا ہے اسے
کل کیلئے نہ چھوڑ ۔ ۳ ۔ خلق سے یکبار رہنا (اہل دنیا) توفیق کے حصول کا ایک ذریعہ ہے کہ نہ تو دوسروں کا
احسان لے اور نہ دوسروں کے دل پر اپنا بار رکھ (یک باری حاصل کر) ۔ ۴ ۔ پیری میں گوشہ نشینی اختیار کر
کہ جب خرمن صاف ہو جائے تو اسے میدان میں نہ چھوڑنا چاہئے ۔ پس تیرا خرمن عمر صاف ہو گیا ہے اب گوشہ
تجرد میں اسے لے آ گوشہ نشینی اختیار کر اور عبادت میں زندگی بسر کر ۔ ۵ ۔ اگر اس لیلی عالم کی تجھے خواہش ہے
تو اس سیہ خانۂ سودا رعشق ۔ دنیا) سے اپنا قدم باہر نہ رکھ ۔ ورنہ تو اس سے محروم رہیگا ۔ ۶ ۔ اے صائب
تیرا دل تیرہ رہتا ہے اور حسن تیرے اس تیرہ دل سے گریز کرتا ہے پس اپنے اس غافل دل کو جتنے صفائے
قلب حاصل نہیں کی ہے اس دل آرا کے سامنے نہ کر جب تک صفا حاصل نہ ہو اس لئے کہ وہ اس سے گریز کریگا ۔
اے عزت طلب زمانہ کے ہاتھوں بہت خواری اٹھانا ہے کہ حضرت یوسفؑ کو چاہ و زندان کی بہ نسبت اب تخت شاہی پر
بہت زیادہ خوف و خطر کا ڈر کہ کہیں خدانخواستہ کوئی امر جب رسوائی و تحقیر نہ ہو سامنا ہے ۔ ۲ ۔ بخیلوں کے
طوق احسان سے میں آزاد ہوں (میری گردن پر انکا احسان نہیں) پس میں کریموں سے زیادہ انکا شکر ادا
کیوں نہ کروں کہ کریموں کا میں غلام بنا ہوا ہوں اور بخیلوں سے مجھے آزادی حاصل ہے ۔ ۳ ۔ دیکھو کتا جب
سیر ہو جاتا ہے تو پھر وہ مالک کا مطیع نہیں رہتا اور سرگردانی اختیار کرتا ہے پس اسی طرح نفس جب سیر ہو جاتا ہے
اسکی خواہشات کو پورا کر دیا جاتا ہے تو پھر وہ قابو میں نہیں رہتا اطاعت کا حکم نہیں کرتا لہذا نفس کو تہیدست
رکھنا چاہئے تاکہ مطیع رہے ۔ ۴ ۔ اے صائب ظرف سفالی (مٹی کا برتن) میں پانی پینا جام زر میں پانی پینے
سے بہتر ہے (بہتر ہونے کی دو صورتیں ہیں اول تو یہ کہ مٹی کے برتن میں سے پانی خوشگوار معلوم ہوتا ہے بہ نسبت
جام زر کے ۔ دوسرے یہ کہ جام زر آج میسر ہے کل نہیں معلوم ملے یا نہ ملے پس صاف ظاہر ہے کہ خاکسار
گھر سے زیادہ لذت پاتے ہیں بہ نسبت تونگروں کے (شاعر کا اپنا سبب اول ہے یہ باعتبار خوشگواری
۵ ۔ اس دنیا میں ہر شخص کی بصیرت باندازہ بینش ہے کہ جو زیادہ بینائی (دانائی) رکھتا ہے وہ زیادہ حیران

بیہودہ ۔ کمزور ۔ **مطلب** فلسفی ہمیشہ اپنی دلیل بودچ کے باعث کشمکش میں مبتلا رہتا ۔ فلسفی کو بحث سے کبھی
فرصت ملتا نہیں ۔ اسلئے اور حقیقت تک نہیں پہونچ سکتا ورنہ اپنے اس دلیل بودچ کے باعث کچھ حقیقت سے بہرہ ور
ہو سکتا ہے کہ اسکی مثال ان بچوں کی سی ہے جو نرکل کا گھوڑا بنا کر اس پر سواری لیتے ہیں (گویا انکی نظر میں وہ بھی
گھوڑا ہی ہے) اسیطرح وہ اپنی بودچ وکمزور دلیل کو حقیقت نما دلیل خیال کرتا ہے ۔ **ردیف الزای ۔ ا** ۔ تیرے
دانت بھی گر گئے لیکن ابتک تو روٹی ہی کی فکر میں لگا ہوا ہے اور تو ابتک بازیچہ گردوں کا مہرہ گرداں بنا ہوا ہے
(یعنی ابھی تک تجھے حرص وہوا نے نہ چھوڑا حالانکہ تو اب ان سے محظوظ بھی نہیں ہو سکتا لیکن حرص کا یہ حال ہے کہ)
۲۔ اے مخاطب تیرا بہروے سفید شاہراہ کشور مرگ ہے اور تجھے معلوم بھی ہو گیا کہ موئے سفید دلیل
مرگ است) ہو یعنی تو اس سے غافل بھی نہیں لیکن پھر بھی تو جانیکے لئے گرانبار ہے (یعنی مستعد نہیں اور
گناہوں سے گرانبار ہو رہا ہے ۳۔ گوے مرگ کے لئے قامت خم گشتہ چوگاں ہے (یعنی تیرا قد خمیدہ چوگاں
گوئے مرگ ہے) لیکن تو غفلت کے باعث بچوں کی طرح ابھی تک لہو ولعب میں مشغول ہے اور ادھر کچھ تیری
توجہ نہیں ۴۔ ہم ۔ **ثانی** ۔ درنگ ۔ دیر ۔ **بیتابی** ۔ عجلت ۔ **مطلب** ۔ تیری عمر کی طناب ڈھیلی پڑ رہی (
رسی ڈھیلی ہو گئی اور حواس نے بھی باہر خیمہ لگا دیا (حواس مختل ہو گئے) لیکن تو ابھی تک عمارت کے
سرانجام کرنے میں نہایت عجلت کیساتھ مصروف ہے (اور ان کمزوریوں کا خیال نہیں ۱۔ اے غبار غم
جلد ہمارے سینہ سے جدا ہو جا کہ ہماری ہمنشینی سے تو بھی رنج والم میں گرفتار ہے (کہ ہم تیری قدر نہ کر سکے)
اور ہم کو زیادہ شرمندہ نہ کر کہ ہم میں تیری برداشت کی اہلیت نہیں دوسرے یہ کہ ہم غمزدوں کی ہمنشینی
سے تجھکو بھی غم پہنچ رہا ہے ۔ پس ہم سے کنارہ کش ہو جا تاکہ تو غم میں مبتلا نہ رہے ۲۔ عاجزی اختیار کر
اور مہر ومروت کو دوات بنا اور سر نیاز کو قلم اور ان سیاہ دلوں کے پاس آمد ورفت نہ رکھ ۔ ان سے کنارہ کش
ہو مروت کیش بن ۳۔ بزرگوں کی عزت وتعظیم کرو (بزرگوں کے سپید بالوں کی حرمت کرو) اور آفتاب
کی طرح کہ جسطرح وہ صبح (جو سفید مو ہے) کی تعظیم کے لئے اٹھتا ہے ۔ تم بھی انکی تعظیم کے لئے اٹھو ۴۔ اگر
شب زندہ داری نہیں کر سکتے تو کم از کم سحر خیزی سے غافل نہ ہو اس لئے کہ یہی وہ وقت ہے (شب وسحر قبولیت
دعا کے لئے خاص ہیں ۵۔ اس دنیا میں گریہ وزاری کبھی فرصت نہیں ہے لہذا اس دنیا سے ادھا کتا ہم

قلم کی طرح ہمیشہ کمربستہ رہو یعنی ہر وقت مستعد اور کمربستہ رہنا چاہیے نہ معلوم کس وقت کوچ کا نقارہ بج جائے اور
پھر اس وقت کمر باندھنے کا موقع نہ ملے اور پشیمانی حاصل ہو نمبر ۔ ردیف اللام التلقین اسیلی ۔ طپانچہ مطلب
جو کوئی بھی مکھی (مگس) کی طرح بغیر بلائے ہوئے بلائی ہوئی کسی مہمانی (دعوت) میں جاتا ہے تو اس کا نتیجہ یہی ہوتا ہے کہ وہ
پھر پشیمان ہوکر اپنے منہ پر سیپیوں طمانچے مارتا ہے (مکھی کے اڑنے کو طپانچہ سے تعبیر کیا ہے) نمبر ۲۔ خار زار تعلق
سے اپنے کو الگ رکھ اور یہ رشتہ طلب دل ہر طرف تجھ کو متوجہ کرے تو تجھے لازم ہے کہ تو اس سے گریز کرے
(یعنی دل کی خواہش پر پورا نہ کرنا چاہیے اور تعلقات سے علیحدہ رہنا چاہیے) نمبر ۳۔ دیکھو منت ثمر کے بار سے
قد نہال خمیدہ ہو (یعنی ثمر کے بار احسان سے قد نہال خمیدہ ہو گیا ہے) پس تو بھی ثمر (احسان) قبول نہ کر اور سرو کی طرح بے ثمر ہو کی طرح
اس دنیا میں آزاد رہ (اس دنیا کا سرو بن) نمبر ۴ تجھکو تیری خودی (ردو) نے حیرت میں ڈال دیا ہے (پس جب تک اس
خودی کو دور نہ کریگا تو وادی حیرت سے نہیں نکل سکتا) پس اس خودی سے نکل اور اس بیابان (دنیا) کا
خضر بن اور دوسرے لوگوں کی جو خودی میں محو ہیں رہبری کر نمبر ۵۔ زمانہ کے نیک و بد میں تمیز کرنا تیرا کام نہیں
تجھے تو چشم آئینہ کی طرح خوب و زشت ہو (خوب ہو یا زشت ہو) حیران رہنا چاہیے خود اس میں غور و فکر کی
ضرورت نہیں خوب و زشت سب کو دیکھنا اور خاموش رہنا خود ظاہر ہو جائیگا کہ خوب کونسا ہے اور کیا ہے اور
برا کیا ہے نمبر ۶۔ شمع اپنے گریہ کے باعث پروانہ نجات (نجات ۔ پروانہ رعایت لفظی) تک پہونچ گئی اگر رو تی
نہیں تو نجات نہیں مل سکتی تھی پس تو بھی شب کو شمع کی طرح گریہ و زاری کر تاکہ تجھے بھی نجات میسر ہو (شمع کا رونا
جل جل کر پگھلنا ہے اور یہی نجات کا باعث ہے کہ جب پگھل کر بہت کم باقی رہجاتی ہے تو اسکو بجھا دیا جاتا ہے
۷۔ اہل دنیا کی پردہ پوشی کر سب سے اچھا لباس تیرے لئے یہی ہے یعنی مخلوق کے عیوب سے چشم پوشی کر اور
خود چاہیے عریاں رہ کہ تیرے لئے چشم پوشی ہی لباس ہے) نمبر ۸۔ ہر گدا اپنے گھر میں بادشاہ ہے (یعنی مختار
ہے) پس اپنی حد سے آگے قدم نہ رکھ اور اس صورت میں بادشاہ بنا رہ (کہ ہر گدا الخ) کہ یہی بادشاہی ہے
اور تجھے اپنی حد میں اختیار کلی ہے نمبر ۹۔ اے صائب تو اس چمن کی خوش الحان بلبلوں میں سے ہے
(شاعر خوش الحان ہیں) تو [illegible] خوش الحان (بلبل شیراز) سے زیادہ کر اور ان سے بڑھ کر
زمزمہ سرائی کر [illegible] کا سامان درست نہیں کرتا (فکر سخن ہی نہیں کرتا) تو اسکی

چشم امید اپنے پیچھے ہی لگی رہتی ہے کہ شاید اب سامان عیش میرے سامنے آتا ہو لیکن اب یہ خیال بے سود ہے کیا ہو سکتا ہے ۲۔ آمال ۔ جمع امل بمعنی امید۔ **مطلب** میں نے رشتۂ امید میں اپنے ہاتھ پاؤں کو اس طرح الجھا لیا ہے جسطرح مکھی مکڑی کے جالے میں پھنسکر بے دست و پا ہو جاتی ہے (یعنی میں بیہودہ امیدوں میں پھنسکر رہ گیا ہوں اور مجبور بنا ہوا ہوں) ۳۔ میں دوسروں کے مال و اسباب سے بے نیاز ہو گیا ہوں اور اپنے ہی سر و سامان پر تکیہ کئے ہوئے ہوں گویا بال ہما کے سایہ میں راحت و آرام میں پا رہا ہوں سعادت حاصل ہے ۴۔ جب میں اپنے نامۂ اعمال پر نظر کرتا ہوں (دیکھتا ہوں) تو تمام عالم میرے دیدۂ خونبار میں تاریک ہو جاتا ہے گناہوں کے باعث اسقدر سیاہ ہے کہ تمام عالم میری نظر میں تیرہ و تار ہو جاتا ہے ۵۔ اے صائب اظہار جوانی ایک خجلت بیحاصل ہے (اظہار جوانی بیکار ہے اس سے کچھ حاصل نہیں کہ میں اپنے ان ہم عمر ہمنشینوں کو خیال کرتا ہوں کہ جو جوانی ہی میں نظر سے چھپ گئے (اس دار فانی سے رحلت کر گئے) اسیطرح ہمکو اپنی جوانی کا کچھ اعتبار نہیں پس اسکے اظہار سے کہ ہم کبھی جوان ہیں کیا حاصل ۶۔ اے صائب ۔ بیدردوں کے سامنے اپنا حال بیان نہ کر ان لوگوں سے اپنے حال کا اظہار کرنا جو دردمند نہیں ہیں اور زیادہ رنج و غم کا موجب ہے اور وہ تیرے قصۂ غم سے متاثر نہیں ہو سکتے اور نہ تیری ہمدردی کر سکتے ہیں

ردیف الصاد ۔ ۱۔ اس زلف عنبر فام زلف سیہ میں جو تم رقص و گردش دیکھتے ہو (رقص سے مراد تحریک ہے) وہ اس دل کے اضطراب کا اثر ہے جسطرح مرغ وحشی کے تڑپنے اور پھڑکنے سے دام رقص کرنے لگتا ہے (حرکت) اسیطرح اس دل کے اضطراب کا اثر اس زلف سیہ پر پڑتا ہے چونکہ وہ دام دل ہے اور دل اسمیں مرغ کی طرح گرفتار ہے ۲۔ جب تک شراب خام رہتی ہے اسمیں جوش و ابال آتا رہتا ہے اور جب صاف ہو جاتی ہے تو وہ جوش خامی اس سے دور ہو جاتا ہے پس اسیطرح یہ صوفیاں خام اپنی خامی کے باعث رقص کرتے ہیں ورنہ اگر پختگی ہوتی تو انہیں سکون پیدا ہو جاتا اور یہ ظاہری اور خامی کا جوش دب جاتا ۳۔ اوج دولت لہو و لعب کی جگہ نہیں ہے (یعنی دولت کو لہو و لعب میں صرف نہ کرنا چاہیئے) اس لئے کہ یہ عقلمندی و دانائی نہیں ہے کہ چھت کے کنارہ پر رقص کیا جائے کہ جہاں گر پڑنے کا خوف ہے ۔ پس اسی طرح اگر بام دولت پر رقص کیا جائیگا تو لازمی نتیجہ افتادگی ہے لہو و لعب موجب زوال دولت ہے۔

وہ مکدر ہوں تو وہ اور مکدر ہو جاتا ہے۔ پس اسیطرح اہل دل رونادھنا و اہل عشق کے سامنے بے تامل
بغیر سوچے سمجھے کوئی بات زبان سے نہ نکالو کہ کہیں وہ مکدر نہ ہو جائیں (یہ وہ سب غبار سینے ایک دوسرے
کے لئے آئینہ ہیں (یعنی ہر ایک پر ایک دوسرے کی بات ظاہر ہے) جسطرح اشراقیوں کے سامنے گفتگو بیکار تھی
اسیطرح بے غبار سینوں کے سامنے گفتگو بیکار ہے۔ (یعنی ہر ایک کا حال خود بخود دل میں ظاہر ہو جاتا تھا) اشراقی
گروہ حکما کہ روشنی باطن کے سبب سے کہ جو انھوں نے کثرت ریاضت سے حاصل کی تھی تعلیم و تعلم مکاشفہ
و مراقبہ سے کرتے تھے ایک دوسرے کے سامنے جانیکی ضرورت نہ تھی ۳۶۔ وہ شخص جو اگوش گراں
نااہل کو پند و نصائح کرتا ہے تو گویا وہ اسکے عیبوں کی ڈنکے کی چوٹ پردہ دری کرتا ہے کہ یہ نااہل اس لائق
بھی نہیں (کہ کسی کی بات کو سنے (یعنی نااہل سے بات نہ کرنا ہی بہتر تاکہ اسکی پردہ دری نہ ہو) حاصل کلام یہ کہ
اگر کوئی شخص تمہاری گفتگو پر گوش بر آواز نہیں ہوتا تو اس سے گفتگو کرنے کی ضرورت ہی نہیں ورنہ اسکے
عیوب کی پردہ دری ہوگی کہ وہ تمہاری نصیحت کو نہیں سنتا ۳۷۔ تو خموشی پر بیکار و بیہودہ گفتگو کو ترجیح
دے رہا ہے گویا تو ایک اعلیٰ شئی کو چھوڑ کر ادنیٰ شئی کی طرف متوجہ ہو رہا ہے۔ گوہر دل کو چھوڑ کر کف دریا پر
قناعت کر رہا ہے۔ صرف بیہودہ کف ہے اور خاموشی گہر ہے ۳۸۔ ... غافل خواب غفلت کے باعث
تیری ہڈیاں پس کر تو تیا (سرمہ) بنگئیں لیکن اشک ندامت سے تیری آنکھ ایکبار بھی تر نہ ہوئی (یعنی
تو نے اپنی اس حالت پر کہ زمانہ نے تجھے پیس ڈالا اور تو خواب غفلت سے ہوشیار نہ ہوا کبھی بھی افسوس نہیں
کیا) ۳۹۔ تو یہاں دنیا میں ننگ آلودہ ہی آیا اور اب اسی طرح یہاں سے جا رہا ہے۔ افسوس کہ زمانہ کے
نشیب و فراز (زمانہ کے سود و زیاں۔ رنج) سے تو نے اپنے کو ہموار و درست نہیں کیا؟ ردیف القاف
۱۔ مہرۂ زر درنگ تیرے پیش کر اگر حیثیت تو تنکے کے مقابل رکھا جائے تو تنکا خود بخود کھنچ آتا ہے
مطلب جب تک تو آدمی کی نظر میں پر کاہ کی طرح سبک نہ ہو جائے اسوقت تک خلق کے جذب کرنے
والے کہربا (زر) کے اثر سے اپنی جگہ سے نہ ہل۔ جب تو پر کاہ کی طرح سبک ہو جائیگا تو کہربا تجھکو خود بخود
کھینچ لیگا (حاصل کلام یہ کہ جب تک تجھ سے خواہشات دنیوی ترک نہ ہو جائیں اسوقت تک کسی تونگر
کے پاس نہ بیٹھ تاکہ لوگ تجھے مطعون نہ کریں۔ اور جب تو نے انکو ترک کر دیا تو لوگ تجھکو خود کھینچیں گے

۲۔ اہل دنیا کی سرنوشت مار رسانپ کے نقش و نگار کے مانند ہی ہیں اس سے ظاہر ہوتا ہو کہ خلق کا خمیر (طینت) ضرور زہر سے آمیختہ ہو پس ان سے ہوشیار رہنا چاہئے کیونکہ یہ لوگ مار طینت ہیں [illegible] خدایا ہم کو اس بہشت خلق سے محفوظ رکھیے کہ جسکے باعث مخلوق دوزخ کے خیال سے ہمیشہ آتش خوف میں گرفتار ہے (یعنی ایسی بہشت کی ہمکو ضرورت نہیں نہ خواہش ہے کہ جس کی آرزو میں آتش دوزخ کا خیال و خوف ہر وقت دامنگیر رہتا ہو) اگر بہشت نہ ہوتی تو دوزخ کا کسی کو بھی خوف نہ تھا۔ پس ایسی بہشت جو خوف کا موجب ہو ہمکو درکار نہیں ۔ ۳۔ بہت ہی غور و تفحص کے بعد تو ہمیں مجھکو اپنا ہی عیب معلوم ہوتا ہو۔ مجھے اس قدر فرصت و مہلت کہاں کہ میں مخلوق کے نیک و بد میں فرق کروں (یا) اپنا تو اپنے ہی اندر سیکڑوں عیوب ہیں کہ بہت ہی جد و جہد کے بعد کہیں ایک دو عیب اپنے معلوم ہوتے ہیں پس مخلوق کے عیوب پر نظر کرنیکی کہاں فرصت) ۔ ۱۔ دل شکستہ ہی عشق کا گوہر یگانہ ہے اور خزانۂ عشق کا مال : زرہی چہرہ زرین (زرد) ہو (خزانہ عشق کا گوہر دل شکستہ ہے اور اسکا زر عاشق کا غمزدہ زرد چہرہ ہی) ۔ ۲۔ آستانۂ عشق پر ہزاروں یوسف مصری معشوق حقیقی کی ایک نظر عنایت کی امید میں سارہ (برجی عمارت) بنے ہوئے ہیں کہ شاید اسکے پرتو نرگس سے بہرہ ور ہوں ۔

**بریں** ۔ برتر و بلند **مطلب** ۔ میخانۂ عشق کے ضعیف مینوش بھی اسقدر زور و دم رکھتے ہیں کہ اس سپہر بریں کے خم کو وہ اپنے ہاتھ میں اٹھا لیتے ہیں (انکو ضعیف نہ سمجھو) ۔ ۲۔ ۔۔۔ اے صائب ترانۂ عشق کو کوئی کس طرح ضبط کر سکتا ہے کہ جب اسکے باعث یہ نو آسمان وجد کر رہے ہیں (یعنی ترانہ عشق نے جب ان نو افلاک کو ہلا ڈالا تو پھر انسان ضعیف البنیان کی کیا ہستی جو اسکو ضبط کر سکے) ۔

**ردیف الکاف** ۔ ۱۔ ۱۔ اے مینوش اپنے پیالہ کو بط مئی (صراحی) کے پروں کے نیچے چھپائے رکھ کہ اس حاسد فلک کی آنکھ سے رشک کے باعث زہر ٹپک رہا ہو (تیری مینوشی اس سے نہیں دیکھی جاتی) پس کہیں تیری شراب اسکی چشم بدگی سے زہر آلود نہ ہو جائے ۔ ۱۔ اس چرخ سفلہ نے سقدر نقد جان (جانیں) خاک میں چھپائی ہیں (ہزاروں ہستیاں زمین میں نہاں ہو چکیں) کہ اس میں ہزاروں چشمۂ حیات جاری ہیں (رواں یعنی جان و جاری) ۔ ۲۔ جب تیرا دست تصرف صرف

پتھروں ہی تک ہے۔ وہ جو زیر سنگ ہیں یعنی صرف بالائی چیزوں کے حاصل کرنیکی قوت ہو تو پھر مجھکو اس سے کیا فائدہ
کہ گنج بیکراں خاک میں پوشیدہ ہے گویا حاصل کلام یہ کہ جب تجھے کسی شئی پر قدرت حاصل نہیں تو اسکے وجود سے
مجھکو کچھ فائدہ حاصل نہیں ہو سکتا ۔ ۳۔ **ریاض**۔ جمع روضہ یعنی باغ **مطلب** ان باغوں میں کہ جہاں
صائب زمزمہ سرائی کرتا ہے اور تیغ زبان نکالتا ہے (وہاں بلبلیں بھی اسکی نغمہ سرائی سنکر خاموش ہو جاتی ہیں
(وہیں منقار بیں خاک میں چھپا لیتی ہیں) یعنی بلبلوں سے بھی بڑھ کر صائب نغمہ سرائی کرتا ہے۔ ۴۔ ہے کوئی ایسا
جری دلاور جو اس چرخ ستمگار کو پچھاڑ دے اور اس قدیمی کشتی گیر کو فوراً خاک پر مار دے (مقابلہ کر کے اسے
نیچا دکھا سکے) اگر پھر بھی ضعیفوں و لاچاروں کے سامنے خم نہ ٹھونکے۔ ۵۔ زمانہ ستمگر کے منہ کو جلد ہی خاک
آلود کر دیتا ہے (خاک میں ملا دیتا ہے) دیکھو سیلاب جو سینکڑوں گھروں کو ویران کر دیتا ہے جہاں سے جب گذرتا
ہے تو اسکا چہرہ گرد آلود ہو جاتا ہے (سیلاب میں اکثر پانی کی سطح پر خاک و گرد پائی جاتی ہے) یہی اسکے ظلم و ستم کا
بدلہ ہے اور زمانہ اسکو یہی سزا دیتا ہے۔ ۶۔ بخیل بھی سایہ گستر درخت کو خاک میں لگاتا ہے کہ جہاں اسکی روئیدگی
محال ہے (تو گویا وہ اپنے ثمر کے آفتاب کے زوال پذیر ہونے میں خود کوشش کرتا ہے یعنی نااہل ہستیوں پر احسان
کرنا اپنے زوال میں خود کوشش کرنا ہے) ۷۔ زوال عزت و عمر ہے۔ ۸۔ اسے سب اپنی پونجی کو (نقد
جبروت) دیکھ کر اپنا عقل سے دور ہے گویا نقش تو اس دنیا کی نقدی ارزہ پیم پیم کی خاطر کسی طرح اپنے
جبر کو تاک پر ملتا رہیگا ۔ اور اپنی پونجی کو نا بنا تا رہیگا۔ اس سے باز آ ۔ **ردیف الکاف قافیہ**
استغنا کا آئینہ دل صاف نہیں ہے [illegible] کی یہ عادت اس سے دور نہیں ہو سکتی اسلئے کہ یہ حال
ہے کہ داغ پلنگ رنگ [illegible] سے یا ہی [illegible] ہو جاسکے زائل ہو جاسکے ۔ ۲۔ پنجرہ ق
کھائی تنگ [illegible] **مطلب** [illegible] ہستیوں کو دیا ہے آزادی حاصل نہیں ہو سکتی
ایک شکر ہی کو دیکھو کہ جب [illegible] سے نکلتی ہے تو پھر بوریوں میں اسے بھر دیا جاتا ہے غرض یہ کہ آزادی
حاصل نہیں ہوتی ایک جگہ سے [illegible] ہوتی تو دوسرا [illegible] موجود ہے۔ ۳۔ اس عالم پر شور میں آسودگی
کی امید رکھنا نادانی ہے کہ اس [illegible] بنا ہے [illegible] گہوارہ دامن لہنگ ہے کہ جو خود ایک زبردست
مضطرب ساز شئی ہے غرض [illegible] آسودگی کی کوئی صورت نہیں ۔ یہاں تو حضرت ساں چیزوں کو [illegible]

آسایش سمجھا جاتا ہی تو پھر کیا امید ہا۔ ردیف اللام ۔ ۱ ۔ یہ چرخ برین رایں بہ سعت وفسعت) دولت سرائے دل کا حلقہ در ہی اور عرش حرم کبریائے دل ردل کے عظیم و بلند حرم کا پردہ ہی ریہ شان و شوکت عزت وحرمت اس دل کو حاصل ہی) ۲۔ دل اگر اپنے حقیقت کیا ساتھ جلوہ گر ہو تو ان نو افلاک کی اطلس اسکی قبا بنجائے رید مرتبہ دل کا ہی یعنی دل معصیت و آرایش و خود نمایشات دنیوی سے پاک صاف رہے اور اگر اس صورت میں جلوہ گری کرے تو اسکا یہ مرتبہ ہو) ۳۔ گرگ نفس امارہ مطلب وہ گرگ جو تیرے جسم میں تیرے خون کا پیاسا ہی صفائے دل کے پردہ نور کے اثر سے یوسف (نیک طینت) بن سکتا ہی یعنی یہ نفس امارہ جب ہی رام ہو سکتا ہی کہ جب صفائے قلب حاصل ہو جائے ۔ دیوسف برعایت گرگ کہا) ۴ ۔ بانگ درا ۔ قافلہ کی روانگی کے وقت جو آواز قافلہ والوں کو ہوشیار کرنے کیلئے دیجاتی ہی قصل انجمل قافلہ کی روانگی کی صدا اسکو اونٹ کبھی اٹھتا ہی کبھی بیٹھتا ہی غرض جب سب حرکت کرتا ہی اسکو قصل انجمل سے تعبیر کیا معنی لغوی اونٹ کا ناچ ۔ مطلب ہماری اس دیوانگی وجنوں ودلولہ پر تعجب نہ کر جبکہ نو فلک دل کی بانگ درا سنکر رقص انجمل کرنے لگتے ہیں تو ہماری کیا ہستی ہی ہم تو ایک ذرہ ہیں اگر ہم ایسا کرتے ہیں تو کچھ تعجب نہیں کہ اسکا ضبط ہم سے نا ممکن ہی ۵ ۔ اس کتاب خانہ یونانیوں کی سیر کرنے سے کیا حاصل (یعنی حکمت و دانائی کے حاصل کرنے میں بیکار وقت کیوں ضایع کرتا ہی) اسے چھوڑ اور ذرا دل کی طرف توجہ کر نظر ڈال کہ اس دبستانی دل نے بیکاروں کو مجسم عقل بنا دیا ہی (تاکہ تجھے بھی بیکر عقل بنا دے) ۔ ۶ ۔ اے صاحب اگر تو دیدہ ہمت سے دیکھے تو تجھے معلوم ہو کہ قصر فلک اس دل کے پاؤں پر پڑا ہی یعنی یہ دل قصر فلک سے بھی عالی و برتر ہی قصر فلک اسکے سامنے ہیچ ہی ۔ ۱ ۔ اگر تو تن میں جان کی مانند ہی اور تن سے غافل رہے تو پھر جان ہونے سے کیا فائدہ بیکار ۔ اگر تو عالم ہو گیا اور علم کو نہ سمجھا تو کیا فائدہ ہی اور اگر تو زندہ دل ہو اور خودبیان نفس میں گرفتار رہا ہی تو بہت ہی نادان ہی) ۲ ۔ خلق ۔ عادت تشریف ۔ لباس ۔ مطلب ۔ اچھی عادت ہی حقیقت میں آدمیت کا لباس ہی لیکن جب تو اس لباس سے عاری ہی تو بیکار ہی آدمی کہلانیکا بھی تو مستحق نہیں ہی تیری جہالت کے سبب سے تیرا تن خاکی زندان ہی تیرے لئے زندان ہی لیکن تو اسکے منصب کو کرنے

بیجا کوشش کر رہا ہے کیونکہ بے سود درد ہی اپنے لئے مصیبت کی بنیاد تو مضبوط کر رہا ہے ۴۔ اگرچہ تو سرو کی طرح آزاد
ہو گیا ہے لیکن جب تک تو اس ظاہری رعنائی کو دل سے نہ نکالے گا اسوقت تک آزاد نہیں ہو سکتا ظاہری آرائش
ترک کر ۵۔ اگر تو دولت دنیا سے [illegible] حضرت سلیمان ہو تو دنیا فانی سب بیکار ہے کیونکہ جب تیرا انجام
ہوگا کہ تیرا جسم روح و دم چیونٹیوں کی خوراک بنے گا وہاں پر اس دولت و حشمت سے تو کیا فائدہ اٹھا سکتا ہے ۔
تو ہوگا اور قبر کا فدا ۱ چیونٹیاں تیرا جسم کھائیں گی ۶ فغفور ۔ لقب بادشاہ چین ۔ مجازاً ہر بادشاہ ۔ مطلب
زمانہ تیرے کاسۂ سر کو بعد مرگ خاک سے جو ہر دے گا اور تیرا یہی انجام ہوگا تو اگر تو شاہ جہاں بھی ہے تو
بیکار کہ انجام یہ ہونا ہی ہے ۷ ۔ اے غالب دنیا میں صائب جیسا کوئی اور سخن سنج نہیں ہے تو عبث اپنے
دیوان کو ترتیب دے رہا ہے اس ترتیب سے کیا فائدہ صائب کے مقابل میں تیرے کلام کی کیا قدر و منزلت
ہو سکتی ہے ۔ **ردیف المیم** ۔ ۱ ۔ ہم نے خوشی و عشرت کو بے غم لوگوں کے لئے چھوڑ دیا ہے یعنی عیش و نشاط
بے غم لوگوں کا حصہ ہے اور گل رکھول ۔ بہار ۔ شبنم کی شوخ چشمی کے لئے وقف کر دیا ہے نہ ہم کو خوشی سے
غرض اور نہ چمن و بہار سے مطلب ۔ ۲ ۔ دنیا والوں نے تو اپنی یادگار کے لئے دنیا میں کچھ نہ کچھ اپنے کام یادگار
باعث ہو سکیں چھوڑ دئے ہیں لیکن ہم نے صرف دست و سینۂ عالم پر اپنی یادگار چھوڑا ۔ ہماری یاد میں گریہ
ماں ہیں اور ہمارا ماتم کر رہے ہیں یا یہ کہ ہمارے ظلم سے نالاں ہیں اور سینہ پر انکا ہاتھ رکھا ہوا ہے ۳
۔ ہم نے دنیا میں کسی چیز کو اپنے منھ پر نہ رکھا یعنی کسی چیز کی طرف رغبت نہ کی ) سوائے اس دست اختیار
کے جسے اب ہم پھیلا ہوا چھوڑ گئے یعنی ہمیشہ حسرت و افسوس کیساتھ ہمارے منھ پر یہ ہاتھ رکھا رہا ۔
اس دنیا میں ہم نالاں رہے ) ۱ ۔ **الوان** ۔ رنگ رنگ طرح طرح ۔ **مطلب** ۔ دنیا کی طرح طرح کی
نعمتیں میں نے خون آغشتہ (آلودہ بخون ) پائیں جس کے سبب سے میں قناعت و توکل کئے بیٹھا رہا اور ان نعمتوں
ملذذ ہونے کی کبھی خواہش نہ کی جیسطرح خورشید نے قناعت اختیار کر لی ہے اور کبھی دنیوی نعمت کی خواہش
نہیں کرتا اور ان نعمتوں کے ذائقہ سے محظوظ نہیں ہوتا ۔ ادیدم کے بجائے مصرعہ ثانی میں مالیدم بنا لیجئے
نان بر دیوار مالیدن ۔ یعنی قناعت و توکل ۔ خورشید کی تشبیہ کمزور ہے ۲ ۔ نولکشوری نسخہ میں یہ شعر یوں
ملتا ہے کہ ۔ مرا اول سرو کرد اشاہل دولت دیدن دریا + بیک دیدن نہ صد نادیدنی آنرا و گردیدیم ۔ میرے خیال

غزل ۱
غزل ۲

سے بھی شعر اسیطرح زیادہ فصیح ہو اور اسی شعر سے معنی لیکر لکھتا ہوں۔ **مطلب**۔ مجھکو سیر دریا نے اہل دولت سے
دل سرد بنادیا (یعنی دریا کی سرد مہری دیکھکر اہل دولت کی سرد مہری کا حال کھل گیا جسکے باعث میرا دل ان سے
سرد پڑگیا) اور اب میں ایک بات کے دیکھنے سے (سیر دریا) سونا دیدنی ہو رہے آزاد ہوگیا۔ اگر میں سیر دریا سے سبق حاصل نہ کرتا تو اہل دولت
کے پاس جاکر مجھے نادیدنی ہو رہی کیفیت دیکھنا پڑتے یعنی انکی سرد مہری دیکھتا۔ ۳۔ روز قیامت کسی کا کام بھی میرے کام نہ آیا کسی نے میری
دستگیری نہ کی بجز اس ہاتھ کے جسکو میں افسوس کے باعث دوسرے ہاتھ سے ملتا تھا (یعنی پشیمانی کام آئی)۔ ۴۔ ہم جب ہیں نے خواب من
کو دولت بیدار کے ساتھ تولا اور وزن کیا تو میزان نظر میں خواب کا پلہ بھاری نکلا (یعنی زیادہ تر عمر خواب آسائش میں گذری اور دولت
بیدار سے کام نہ لیا)۔ **ردیف النون** ۱۔ دیکھو پھول رنگ) دوسروں کی شراب کے سبب سے رنگ نہ ہو تک
ایک جرعہ زمین پر ڈالدیتے ہیں اور اسکے قطرات گل پر بھی پڑتے ہیں) زرد رد ہو جاتا ہو زرد یہ گلاب زرد
ہوتا ہو) پس اسی طرح دوسروں کے گلاب سے رجو نافع درد سر ہو بجائے درد سر دور ہونیکے اور درد سر
زیادہ ہو جاتا ہو کسی کا احسان نہ لینا چاہیئے)۔ ۲۔ جو کوئی بھی دوسروں کے پانی سے (احسان) اپنے
منہ کو تر رکھتا ہو تو گویا وہ دوسروں کے وضو سے اپنی نماز ادا کرنیکا ارادہ رکھتا ہو (یعنی دوسروں کا
احسان لینا ایسا ہو جیسے دوسروں کے وضو سے اپنی نماز ادا کرنا)۔ ۳۔ میں اسقدر کم ظرف ہوں کہ میں
شعروں کے خشک جواب ہی سے تر دماغ بنا رہتا ہوں گویا میرے لئے دوسروں کی شراب چشمۂ حیوان ہو
(یعنی دوسروں کا احسان میرے لئے باعث عیش و نشاط ہو لیکن میں اسقدر بے حس ہوں کہ اس سے
کنارہ کش نہیں ہوتا)۔ ۴۔ جہاں کہیں بھی گلستان ہو میں وہاں صبا کی طرح پھرتا ہوں کہ غنچہ کی کشادگی کار سے
شاید میرا دل بھی کھل جائے یعنی دوسروں کا احسان مجھکو گوارا ہو اور چاہتا ہوں کہ غنچہ کی کشادگی کے
طفیل میں میرا دل بھی کھل جائے۔ (فتح الباب یا فتح باب کشادگی کار) ۵۔ اگر ایک دوسرے کا رشتۂ
جان آپس میں پیوستہ نہیں ہو تو پھر کیا سبب کہ دوسروں کے پیچ و تاب کے باعث رشتہ دارانہ۔ رشتہ
(دیگران) میری عمر کوتاہ ہوگئی۔ میری عمر کا کوتاہ ہونا امر بالا پر دال ہے رشتہ پیچ و تاب
کھانے سے کوتاہ ہوجاتا ہی)۔ ۶۔ لیکن اے صائب یہ کم ظرفوں کا شیوہ ہو کہ دوسروں کا
احسان دیکر اپنا مقصد پورا کرنا۔ پس دوسروں کی شراب سے اپنے چہرہ کو رنگین بنانے سے یہ بہتر ہو

تیرا عیش بھی منغص ہوگا اور دنیا پر اپنا دروازہ بند کر (قطع تعلق کر) اور خلوت نشین بن کہ عیش حقیقی یہی ہے ۔ ۲-۱
لباس پرست کیا تو کعبہ سے بھی بڑھ چڑھکر ہے جو تجھے سال میں کئی بار لباس (جامہ) کی ضرورت و خواہش ہوتی ہے
دیکھتا نہیں کہ کعبہ کو باوجود ہمہ حرمت و عزت سال میں ایک دفعہ لباس دیا جاتا ہے (غلاف کعبہ) پس تجھکو بھی
جو جامہ سال میں ایک بار ملتا ہے اسی پر قناعت کرنا چاہیئے ۔ ۵ - ہند کی جگہ زمانیجئے ۔ ۶ - تیرے لئے یہ اتنک
دو چہرہ ہی آب و زمین ہیں (اسباب کاشت یعنی کل رقیاست) کے توشہ کے لئے زراعت کر تا کہ تجھے
توشۂ آخرت حاصل ہو سکے) یعنی گریہ کناں ہو کہ یہی زاد آخرت ہے ۔ ۷ - **قرص - ٹکیہ مطلب**
اگر تجھے ایک ٹکیہ کہیں سے حاصل ہو تو آفتاب کی طرح جو خوان فلک پر اپنی ٹکیہ کو ذرہ ذرہ کر کے بانٹ دیتا
ہے (تقسیم کر دیتا ہے یعنی ذرہ ذرہ تقسیم کر دیتا ہے) تو بھی اسکو تقسیم کر اور خود تنہا ہی اس سے متلذذ نہو بلکہ
ابنائے جنس کو شامل کر لیو ۔ قریب ہی ہے کہ کوچ کا نقارہ بجنے لگے (کوچ کا نقارہ بجنے والا ہے) ۔ پس دل کو
ذوق و وجد حاصل کرانیکے لئے کوچ کی فکر کر تا کہ معشوق حقیقی کے نظارہ کا لطف حاصل ہو ۔ ۲ - عافیت کا
لباس خاکساری ہے اس سے اچھا کوئی لباس عافیت نہیں اپس تو اس لباس پر دنیا میں کچھ تھوڑے
سے زمانہ کے لئے قناعت کر (یعنی دنیا میں اسے گوارا کر لے تاکہ آخرت میں کام آسکے حالانکہ کسی قدر گراں
معلوم ہوگا لیکن تھوڑے ہی سے زمانہ کے لئے کیونکہ دنیا چند روزہ ہے ۔ پھر یہی تیرے کام آئیگا ۔ ۱۳ - باوجود
توانائی کے اہل فقر سے بے نیاز ہونا چاہیئے اور تونگری کے زمانہ میں عاجزوں کی دستگیری کر ۔ ورنہ تیری
دولت برقرار نہیں رہ سکتی) ضروری ہے کہ دولت اور پائیدار ہو ۔ ۱۳ - قضائے آسمانی (حکم الٰہی) کے
سامنے سر تسلیم خم کر دینے کے سوا کوئی اور علاج نہیں (راضی برضائے الٰہی رہنا چاہیئے) کہ جو کچھ اسکی
مرضی تمکو اس میں چون و چرا کی گنجائش نہیں کہ یہ محیط بیکراں ہے (دریائے ناپیدا کنار) اس میں ہاتھ
پاؤں مارنا بیکار ہے نجات نہیں مل سکتی ۔ ۱۵ - تمہارے گریبان سے جب آفتاب نمودار ہو تو صبح کی طرح دامن شب
(آخر شب) کو نہ پھاڑ (یعنی اگر تمکو کسی کی پردہ دری کی قوت حاصل بھی ہو جائے مگر تب بھی کسی کی پردہ
دری نہ کرو) تمکو صفائے قلب حاصل ہو جائے تو تیرہ دلوں کی پردہ پوشی کرو ۔ ۱۶ - مہمانان غیب (حالات غیب)
بند دروازہ دیکھکر واپس ہو جاتے ہیں (یعنی اگر وہاں دروازہ بند دیکھیگا تو لوٹ جائیگا) پس تو غفلت

دیکھ لیتا ہی بس مژگانوں رو رہی ہیں حقیقت ہیں ہم کے سامنے مگر سے سجدہ گردانی نہ کر کہ انکو تیرا حال معلوم ہوئے
۳۔ دنیا سے تجھکو جو پریشانی حاصل ہو حقیقت میں سنبل فردوس ہی (سنبل بھی پریشان ہوتی ہی) پس
شو خچشموں (عیش پرستوں) سے اپنی سنبل فردوس (پریشانی) کو بچائے رکھ یعنے اہل جمع سے (جنکو جمعیت
حاصل ہی) منعموں اور عیش پرستوں کے سامنے اپنی پریشانی کا اظہار نہ کرو، نہ تیری سنبل فردوس
نقصان پذیر ہو گی — رو نیدگی و طراوت ختم ہو جائیگی ۔ ۴۔ اے صائب بد باطنوں کو نصیحت کرنا
بے سود ہی کچھ حاصل نہیں۔ زمین شور میں دانہ افشانی بیکار ہی ثمر حاصل نہیں ہو سکتا پس بد باطن تیری
نصیحتوں سے پاک باطن نہیں بن سکتے ۔ ۱۔ عقل کی تدبیر سے قضا کے ساتھ پنجہ نہیں ہو سکتا
یعنی عقل و تدبیر سے قضا (حکم الٰہی) کا مقابلہ نہیں ہو سکتا اس (دریائے قضا)
میں تو بے دست و پا ہو کر پیرنا چاہیے کیونکہ یہاں دست و پا بیکار ہیں موج قضا کو نہیں روک سکتے ۔ ۲۔ تیرا دل
تنگیں گریہ و زاری کے زور سے (گریہ و زاری سے) ہرگز کشادہ نہیں ہو سکتا اسلئے کہ دندان گہر کے ڈور سے
کی گرہ نہیں کھل سکتی ہر اسیطرح تیرے دل کی کشادگی بھی گریہ سے ناممکن ہو ۔ ۳۔ جب سے تو افراختہ قامت
ہوا ہی تو نے اپنے قامت کو بلند کیا ہی تب سے ایک بھی سجدۂ اخلاص تو نے ادا نہیں کیا اور تیری عمر بام کعبہ
پر خواہشات پوری کرنیکے لئے موجود ہی۔ یعنی ہوا و ہوس کے حاصل کرنیکے لئے تیرا قد افراختہ ہی مگر افسوس کہ
سجدہ اخلاص کے لئے تو نے کبھی اپنے قامت کو خم نہ کیا خواہشات دنیوی میں تو گرفتار ہی اور اطاعت
حق سے بیزار ۔ ۴۔ (الف) اگر خواہشہائے بیجا سے شرمندہ و نادم نہیں تو پھر کس لئے دعا میں ان ہاتھوں کو
اٹھائے ہوئے ہو اور اس دعا میں تمھاری کون سی آرزو ہی کس لئے دعا مانگ رہے ہو کیا کوئی اور آرزو باقی
ہی؟ اس سے تو یہی ظاہر ہوتا ہی کہ تم اپنے خواہشوں سے نادم و شرمندہ ہو۔ ب۔ جب تم اپنے گناہوں اور خواہشہا
بیجا سے شرمندہ نہیں ہو تو پھر دعا میں کس لئے ہاتھ اٹھائے ہوئے ہو اس دعا سے تمھارا کیا مدعا ہی اور کونسی
آرزو مضمر ہی ۔ ۵۔ اگر تو اپنا بستر بجائے کمخواب و حریر کے بوریا کا بنائے تو تیری خواب کا لباس شکر خواب
سے تنگ (اوکری) شکر بجائے تنگ و شکر بوریا ۔ مناسبات لفظی (ہونا ہی بہت ہی بہتر ہوا ہو یلادت حاصل)
۶۔ اے صائب حرف بیہودہ باتوں پر گوش برآواز ہو کر عمل نہ کر کہ ہر ایک نغمہ لکڑی (چوب) سے

موہوم پر تکیہ کرنا بہت ہی نادانی ہے پس ان ہیچ و ناشایستہ باتوں پر عمل پیرا ہونا ان پر تکیہ نہ کر کہ یہ نادانی ہے ۔
۱۔ اے دل تو کب تک اہل دنیا کی سخت بے رخی سہتا رہیگا کہ یہ عیب میں داخل ہے کہ ایک قطرہ قطرہ کر کے اپنے چشم سے
دریا بہایا جائے صبر کر اسباب دنیوی کے لئے بیکار خون جگر برباد کر رہا ہے ۔ ہاں اگر رونا ہی ہے تو ایکدم
اشکوں کا دریا بہا دے کہ شاید کدورت و غبار دل سے دھل جائے اور تیری حرص و طمع ختم ہو جائے ۔ ۲۔ دیدہ
سفید ہے (کہ جو روتے روتے سفید ہو گئی ہے) صبح امید گویا کہ ہی نمودار ہوتی ہے گویا رونا اپنے آستین میں ید بیضا
(روشن ہاتھ) رکھتا ہے جسکے باعث صبح امید نمودار ہوتی ہے ید بیضا برعایت صبح امید) حاصل کلام یہ کہ
رونا کار برآری کا باعث ہے ۔ ۳۔ تاک ۔ درخت انگور ۔ **مطلب** ۔ دیکھو درخت انگور میں گریہ ہی
کے باعث یہ خوشہ ہائے انگور نظر آتے ہیں ۔ یہ خوشہائے انگور گریہ کا اثر و نتیجہ ہیں یعنی اس باغ میں (دنیا)
رونا بار آور ہے گریہ سے ثمر حاصل ہوتا ہے ۔ ۴۔ دیکھو چکیدگی (ریزش) ابر سیاہ کو سفید کر دیتی ہے ۔ برسنے
سے سیاہ بادل سفید ہو جاتا ہے ۔ پس اسیطرح گریۂ نیم شبی سے دل روشن ہو جاتا ہے دل سے تاریکی دور
ہو جاتی ہے ۔ ۵۔ شاہد ۔ گواہ ۔ **مطلب** ۔ شمع کو دیکھ کہ یکسر سوز ماتم دنیا سے جلتی رہتی ہے اور اسکا اسطرح
جلنا اسکی استقامت نظر کا شاہد ہے کہ شمع میں استقامت پائی جاتی ہے پس اسیطرح تو بھی استقامت پیدا کر
۶۔ اگر تیرے بیمار دل میں اس قدر ہمت نہیں رہی کہ تو ہر وقت گریہ میں مشغول رہ سکے تو کم از کم تجھے خندۂ بیجا کے
برابر تو رونا چاہیئے یعنی جس قدر تو نے خندۂ بیجا کیا اسی قدر رونا بھی چاہیئے تاکہ اس کا بدل ہو جائے ۔
۷۔ تو کب تک مقاصد دنیوی کے فوت ہو جانے پر آنسو بہائیگا کب تک اسکا افسوس کریگا کبھی تو دوستوں
اور ہمنفسوں کے وقت کے فوت ہو جانے پر بھی آنسو بہا کہ اب تجھکو انکا وقت ہمنشینی میسر نہیں (یعنی
انکے فوت ہو جانے پر گریہ کناں ہو) ۔ ۸۔ اے **صائب** ۔ اگر ایک رات بھی بغیر گریہ و زاری کے
بسر ہو جاتی ہے تو میں اسکی شرمندگی سے دن میں سیکڑوں دامن عرق خجالت سے تر کرتا ہوں (مجھے
بہت ہی شرمندگی ہوتی ہے) ۔ رولہ ۔ ۱۔ نیک نام دولت خالی کے لئے بقا کا موجب ہے یعنی اگر دولت
نہیں ہے اور نیک نام باقی ہے تو وہ اس دولت کے دوام کا موجب ہوگا پس نیک نامی سے اپنی اس
دو روزہ دولت کو ہمیشگی کی دولت بنا (نیک نام پیدا کر) ۔ ۲۔ بخیلوں کا مال آخر کار دوستوں [illegible]

کے حصہ میں آتا ہے دیکھو پھولوں کا ذخیرہ آخر کار صبا ہی کے حصّہ میں آیا ہے جسے وہ خوب اڑاتی پھرتی ہے
آ۔ دنیا میں اپنے دلکو روزی کے خیال میں (خیال سے) غمگین نہ بناؤ ورگندم کے لیے
حضرت آدم علیہ السّلام کی طرح جنت کو نہ چھوڑو (کیونکہ روزی جنت سے محروم کردیگی) ب ۳۔ اپنے گریہ کو
لوگوں کی نظر سے پوشیدہ رکھو اور سخاوت میں اپنے آپکو حاتم کی طرح مشہور (رفسانہ) نہ کرکہ یہ بھی عیب میں
داخل ہے ب ۴۔ اگر تو چاہتا ہے کہ تیری حالت سے کوئی آگاہ نہو تو اپنے راز کو تو کسی پر ظاہر نہ کر ورنہ اگر راز
کہدیا تو تیرا سب بھرم کھل جائیگا۔ ب ۵۔ اس درخت بارور کی جگہ تو عالم بالا ہے راستے وہاں لگانا چاہئے
پس اے صائب اس زمین عاریت (دنیا) پر اپنے وجود کی جڑیں نہ پھیلا (دنیا سے دل نہ لگا) ورنہ وہ جگہ
پکڑ لیں گی۔ یہ تو عالم بالا کے لئے موزوں ہے اور وہی اسکی زمین بھی ہے ب ۶۔ مجھے اسکا غم نہیں کہ موت مجھے
زندگی سے جدا کر رہی ہے ہاں غم تو اس کا ہے کہ وہ مجھے شغل بندگی سے معذور کر رہی ہے (شغل بندگی
(عبادت) ختم ہوجائیگا۔ اسکی کچھ پرواہ نہیں کہ میری زندگی ختم ہوجائے ب ۷۔ تواضع ارباب دولت کے
رتبہ کو اور زیادہ کردیتی ہے (بڑھاتی ہے) دیکھو گوہر کی غلطانی اسکی اور زیادہ عزت کا باعث ہے کہ وہ متواضع
ہے ب ۸۔ مجھ آلودہ دامان گنہگار کو جس بندہ نواز نے دوزخ سے نجات عطا کی ہے اسے کاش وہ میری شرمندگی
کو بھی دور کردے کہ میں اسکے لطف و کرم اور اپنے گناہوں کو دیکھتے ہوئے بہت ہی شرمندہ ہوں مجھے
اس خجالت کے باعث جنت میں بھی آرام نہیں ملتا بس اب یہی آرزو ہے کہ یہ شرمندگی بھی مجھ سے دور
ہوجائے ب ۹۔ اے صائب طوق قمری دیکھکر سرو میں اور غرور پیدا ہوگیا (سرو اور مغرور بنگیا) پس سرکشوں
(مغروروں) کی زندگی سے رعنائی دور نہیں ہوسکتی یعنی رعنائی اور کثرت غرور کا موجب ہے سرکشوں سے
غرور دور نہیں ہوسکتا (سرو سرکش ہے اور قمری اسیر فریفتہ ہے کہ جسکو دیکھکر وہ اور مغرور ہوگیا اور اس میں
رعنائی اور بڑھ گئی ب ۱۔ خموشی کوہ بلند آواز کی سرمہ ہستی ہے (خاموشی کا یہ مرتبہ ہے کہ وہ سرمہ کوہ بلند
آواز ہے۔ کوہ پر سکون طاری ہوتا ہے) جب کوہ بلند آواز کو خاموشی نے خاموش بنا دیا تو پھر ضرور ہم اپنے
سب خاموش سے بیہودہ گویوں کو خاموش کرسکتے ہیں ب ۲۔ نالہ و فریاد کو کسی کی دل بستگی سے کچھ فائدہ
میں پہنچ سکتا۔ نالہ و فریاد کے لئے دل بستگی بیکار و بے سود ہے میں اپنے آپ کو جرس رگسنتہ کی طرح

ترو تازہ رہتا ہی غم والم میں مبتلا نہیں ہوتے ؛ ردیف الھاء ۱۔ اے زاہد خلوت نشیں اگرچہ تو اہل دنیا سے کنارہ کش ہوگیا ہی اور خلوت گزیں بنگیا ہی لیکن تیری یہ عزلت خالی از علت نہیں یہاں بھی مکر کا جال تو نے بچھایا ہوگا اور کسی شکار کی غرض سے یہ جا نشینی و گوشہ نشینی تو نے اختیار کی ہی ؛ ۲۔ تو پھول کی طرح رنگ و بو پر قانع ہوگیا ہی کہ تو نے نگار کو حاصل کیا ہی نگار سے دل لگایا ہی کہ جسمیں بجز رنگ و بو اور کچھ نہیں کہ ہر چند رہ زنہ ہی زنگار معشوق نقوش حنا یعنی عشق مجازی کو اختیار کیا ہی ؛ ۳۔ کینہ و دشمنی کے باعث اگر کسی کیطرف سے تیرے دل پر غبار چھا گیا رکسی سے کینہ و عداوت رکھتا ہی تو گویا تو نے اپنے دل کو زندہ در گور دفن کر دیا یعنی کسی سے بغض و عداوت رکھنا اپنے کو زندہ در گور دفن کرنا ہی رہبت ہی معیوب ہی) ؛ ۴۔ اے صائب اگر تو نے کسی رہبر کامل کی رکاب کو پکڑ لیا تو یقیناً تو منزل مقصود پر پہنچ جائیگا لیکن رہبر کامل ہی کا حاصل ہونا دشوار ہی جو صراط مستقیم پر تمہاری رہنمائی کرے رکسی پیر طریقت کو تلاش کر تاکہ تیری عقدہ کشائی ہو ؛ ۱۔ اے محبوب اپنے سلسلہ عنبراں ہاتھوں کا رکہ جو عشق کی سلسلہ جنبانی کرتے ہیں) ایک اشارہ ہماری طرف کر تاکہ ہم بیخود و مدہوش ہوجائیں اور ہم سوختگاں کی بزم میں گرمی پیدا کرنیکے لئے تیرے آتش رخسار کا ایک شرارہ کافی ہی رتیرے جمال کی ایک جھلک ہمکو نیست کر دینے کے لئے کافی و وافی ہی ؛ ۲۔ جب تک تو اس مہر خاک ردنیا) سے اپنے قدم کو اٹھا کر آسمان پر نہ رکھیگا راس دنیا سے قطع تعلق نہ کریگا)

تب تک تو شیر مرداں نہیں ہوسکتا۔ چاہے تیرے بال شیر ہی کی طرح کیوں نہ ہوجائیں رتو جری و بہادر ہوجائے لیکن پھر بھی تو شیر خوار ہی رہیگا۔ یعنی دنیا میں اگر تو شیر بھی ہوجائیگا تب بھی تجھکو جوانمرد اہل عشق شیر خوار ہی کہینگے ؛ ۳۔ گوشہ نشینوں نے تو توکل پر تکیہ کر لیا ہی رتوکل پر اہل عشق گامزن ہیں) لیکن تو باوجود سست ارادہ ہونیکے استخارہ کی مصیبت میں گرفتار ہی کہ اگر استخارہ راست آیا تو کسی کام پر ہاتھ ڈالا ورنہ نہیں ( رگوشہ نشیں و اہل جذب اس سے آزاد ہیں وہ) پابند استخارہ نہیں لیں تو بھی توکل پر اپنے کاموں کو چھوڑ دیں ؛ ۴۔ اے صائب آفتاب رخ یار سے شرم کر اسلئے کہ ہر شخص کے لیے ہر ایک ستارے کی روشنی ضیا انگن نہیں ربلکہ جس کا وہ اہل ہی لیں تو بھی اسکو آفتاب رخ کی روشنی حاصل کرنیکی اہلیت نہیں رکھتا اور اسلئے آفتاب رخ کے مقابل ہونیسے گریز کر ؛ ۱۔ قلادہ سگردن بندہ مطلب تو ہی نفس کی سرکشی اور زندہ دہ بھائی ہی دیکھو

جب کتے کو گردن بند پہنا دیا جاتا ہے تو اسکی سرکشی اور بیتابی اور زیادہ ہو جاتی ہے پس اسی طرح توبہ کا نفس کو
پابند بنانا اسکی سرکشی کو اور زیادہ کرتا ہے۔ ۲۔ دلیل۔ راہنما۔ جادہ۔ رستہ۔ مطلب۔ سطر شماری خلاء نقر کمال نہیں پہنچ سکتی
(علم بے عالم کے) اسلئے کہ صحرا میں رستہ کی تلاش دشوار نہیں ہوتی بلکہ رہبر کی ضرورت ہوا کرتی ہے پس جب تک
کوئی رہبر نہ ہو راہ حق پر گام زن ہونا دشوار ہے لہذا اس سطر شماری کو چھوڑ اور رہبر کامل تلاش کر جب ہی منزل
مقصود پر تو پہونچ سکیگا۔ ۳۔ وہ شخص جسکو حج پیادہ میسر نہ ہو سکے رنج پیادہ نہ کرسکے پس اسکے لئے یہی بہتر ہے
اور یہی حج پیادہ ہے کہ وہ درویش کے دل کے گرد طواف کرے درویش کی دلداری کرے۔ ع۔ دل بدست
آور کہ حج اکبر ست۔ ۴۔ وہ شخص جو زندگی میں خود اپنے ارادہ سے مرتا ہے موتوا قبل ان تموتوا یعنی جو اپنے نفس کو مردہ بنا لیتا
ہے تو وہ مرگ طبعی سے شکر کی چاشنی چکھتا ہے اسکی موت میں شکر کی چاشنی پیدا ہو جاتی ہے موت اسکے لئے خوشگوار ہو جاتی ہے
۵۔ جب تیری آنکھوں سے اشک رواں ہو جائیں تو اسوقت تو دعا طلب کر کہ وہ دعا پوری ہوگی اسلئے کہ نمدیدہ
کاغذ پر نقش مہر جلد مرتسم ہو جاتا ہے تیری اشکبار آنکھیں نمدیدہ کاغذ کی مانند ہیں اور قبول دعا مہر کی طرح ہے
۲۔ اگر چہ آسمان سو سال تک آسمان کی طرح جہان کے گرد گردش کرے تب بھی وہ اسوقت تک جہاں دیدہ نہیں
بن سکتا جب تک وہ خود اپنی ہستی کے گرد چکر نہ لگائے جب تک اپنی ہستی کو نہ سمجھے کہ اپنی ہستی کی حقیقت کو
معلوم کرنا جہان کی حقیقت سے آگاہ ہونا ہے۔ ۳۔ فکر رنگین کے لئے دوری منزل سنگ راہ نہیں بن سکتی
دوری منزل مانع راہ روی نہیں ہو سکتی (دیکھو حنا رہندی) پائے خوابیدہ سے ایک رات میں ہندوستان
پہنچ جاتی ہے (ہندوستان پہونچنا۔ حنا کا سیاہ ہو جانا۔ ہندوستان۔ سیاہی سے مراد ہے۔ پائے خوابیدہ
حنا بندی کے بعد چلنا پھرنا ختم کر دیا جاتا ہے تاکہ پاؤں سے چھٹ نہ جائے) پس فکر رنگین کے لئے دوری
منزل سنگ راہ نہیں بن سکتی۔ ذرا دیر میں کہیں سے کہیں پہونچتی ہے حنا میں فکر رنگین پائی جاتی ہے اور جب
حنا زیادہ دیر تک بندھی رہتی ہے تو اسکا رنگ سیاہی مائل ہو جاتا ہے بلکہ سیاہ۔ ۴۔ اے صاحب
موزونی شعر کا علم آسانی سے حاصل نہیں ہوتا ہے کہ ایک مصرعہ موزوں کرنے کے لئے سیکڑوں پیچ و تاب
کھانے پڑتے ہیں تب کہیں ایک مصرعہ موزوں ہوتا ہے۔ پس فن شاعری آسان نہیں۔ در ردیف لیاقت
۱۔ اے مینوش جب تیرے پاس شراب ہے تو پھر کیا کم زعیدہ کیوں بیٹھا ہے اٹھ اور مینوشی کر اور اگر تیرے

پاس کباب ہیں جن سے بیہوشی کا لطف دونا ہو جاتا ہے تو پھر اس قدر مستی اور شور و شر نہ کر۔ ہاں اگر کباب نہ ہوتے تب یہ شور و شر کسیقدر درست بھی تھا ؎ ۲۔ اے مخاطب اگر ابر کی طرح تیرے پاس ایک ہی قطرہ ہو تو اسے ہم جگر تشنگان ریاسوں سے بچا کر نہ رکھ بلکہ ابر کیطرح اس سے ہماری تشنگی دور کر کہ کریموں کی یہی صفت ہے۔
یعنی اگر تو لذت حقیقی سے بہرہ ور ہے تو مجھکو بھی محظوظ کر ؎ ۳۔ اگر تیرے مکان میں ماہتاب ہے تو فگن ہے تو پھر چراغ کی روشنی سے دودھ میں پانی نہ ملا یعنی لطف کو کم نہ کر۔ ادنیٰ شی کو ترک کر اور اعلیٰ شی کو حاصل کر ؎
۴۔ اگر تجھکو لحد میں آرام سے سونیکا خیال ہے اور تو چاہتا ہے کہ قبر میں آرام ملے تو دنیا میں رہ کر شب زندہ داری کر یا نیم شبی بیداری کو اختیار کر تاکہ یاد الٰہی میں تو مصروف ہوسکے اور یہ تیرے آرام کا موجب ہو ؎ ۵۔ اگر تو منزل مقصود پہ جلد پہنچنے کا خیال رکھتا ہے اور جلد پہنچنا چاہتا ہے تو دنیا میں قدم گن گن کر رکھ اور بہت احتیاط کے ساتھ زندگی بسر کر ؎ ۶۔ اگر تو کشود کار کی ہوس رکھتا ہے تجھکو کشود کار کا خیال ہے تو خلوت نشین بن مخلوق کی صحبت سے کنارہ کش ہو تاکہ تیری کار برآری ہو ؎ ۷۔ اے مخاطب اگر تو بے شمار و بے حساب دولت رکھتا ہے تو اسکے خرچ کرنے میں احتیاط سے کام لے کہ کہیں تجھکو روز بد دیکھنا نہ پڑے اور دولت کو ہوشیاری کے ساتھ خرچ کرنا لازم ہے ؎ ۸۔ اگر تیری گرہ میں مشک خالص ہے اور تو کوئی خاص ہنر رکھتا ہے تو نافہ کی طرح اسکے اظہار کی ضرورت نہیں خود بخود اظہار ہوجائیگا ورنہ یہ خود ستائی ہے کہ تو خود اسکا اظہار کرے ؎
۹۔ تیری ان آنکھوں کو گوہر کا درجہ (رتبہ) دیا جاتا اگر تجھ میں رشتہ (ڈورا) کی طرح پیچ و تاب ہوتے یعنی اگر تجھ میں کچھ ذوق و شوق ہوتا تو تیری ان اشکبار آنکھوں کو گوہر کا درجہ ملتا لیکن تو تجھ میں جذب ہی نہیں رکھتا جو گریہ و زاری کرے اور یہ رتبہ حاصل ہو ؎ ۱۰۔ اگر تو اس آفتاب سے (معشوق) ہر جگہ پیچھے (وابستہ) پھیر رہیگا تو اسکا یہ مطلب ہوگا کہ تو اپنے سایہ کی پیروی کر رہا ہے کہ اس کے نقش کیساتھ ساتھ تو گامزن ہے اور اپنا مرید ہے کہ ہر جگہ اسکے ساتھ لگا ہوا ہے (تیری خود پرستی پر دال ہے) ؎ ۱۱۔ اے صائب اس پرانی شراب کا پینا چھوڑ تاکہ تیرے شباب کا دور دوبارہ پھرے یعنی اے صائب اگر تجھے شباب کی آرزو ہے تو اس بادہ کہن کو چھوڑ اور شراب تازہ پینا شروع کر ؎ ۱۔ اگر تو اپنے خود کا سینہ کو تاباں بنانے روشنی عشق سے تو گویا تو نے فیض صبح اپنے نفس پاک سے پالیا کہ جس کا یہ اثر ہوا فیض صبح خورشید کو تاباں بناتا ہے ؎ ۲۔ اگر تو

چمن (دنیا) میں کسی خار کو اپنے پاؤں کے آبلے سے طراوت (نمی) پہونچائیگا (اگر کسی پر احسان کریگا) تو قیامت کے
روز تو اسکے عوض میں گل بہار پائیگا تجھے گل بہار نصیب حاصل ہونگی بس اس دنیا میں احسان و مروت سے
پیش آ ۳۔ اگر تو غنچہ کی طرح اس مصیبت و تکلیف میں صبر کریگا (دل تنگ کیساتھ صبر کریگا) تو تیرا ہر ایک
پارۂ دل برگ نشاط بنجائیگا جس طرح غنچہ صبر کے باعث گل نشاط بنجاتا ہو ۴۔ اگر تو اپنے دامان نظر کو آئینہ کی
طرح پاک و صاف بنائیگا تو تیرے پاس معشوق بہت بیقراری کیساتھ آیا کرینگے، روے ناشستہ بغیر منہہ دھوے
جس طرح آئینہ کے سامنے جاتے ہیں) یعنی معشوقوں کا ہجوم رہیگا ۵۔ ۱۰۔ اے صائب ایسی بہار میں بھی تو نے
بہار سے کچھ نفع نہیں اٹھایا بڑے افسوس کی بات ہو تو نے شبنم کی طرح گل و لالہ سے اپنی آنکھوں کو نہ ملا۔ تو
محروم ہی رہا تیرا یہی قصور ہے کہ غفلت سے اس بہار کے دنوں کو یونہی گذار دیا ۲۔ اس روز تجھکو نخل برومند
کہا جاسکتا ہو (درخت) کہ جبکہ کوئی تجھ پہ پتھر چلائے (سنگ زنی کرے) تو اسکے عوض میں تو اس پر میوہ
فشانی کرے۔ اگرچہ تجھکو کوئی نقصان بھی پہونچائے تجھکو تو اس سے احسان ہی سے پیش آئے تب جوانمرد کہلانیکا
تو مستحق ہو ۳۔ اس دنیا میں مکافات (بدلہ) کا دور ہمیشہ دورہ کرتا رہتا ہو گردش میں رہتا ہی بس تو زہر
سختی رنج جو تو خود نہیں گوارا کرسکتا دوسروں کو نہ پلا ورنہ پھر تیرے حصہ میں آئیگا اور تجھے بھی وہ پینا پڑیگا
یعنی کسی پر سختی نہ کر ورنہ تجھے بھی کبھی مصیبت اٹھانی پڑیگی ۴۔ اگر تو خستہ دلوں کی شکر کیساتھ (مال و دولت)
دستگیری نہیں کرسکتا تو یہ تو ضروری ہو کہ نے کی طرح جسقدر نوا کو مدد پہونچا سکتا ہو پہونچائے (یعنی جسقدر تجھ سے
ممکن ہو اہل حاجت کیساتھ سلوک و احسان کرو) ۵۔ اگر تمکو کسی کی (وہ) احسان کرنے میں رنج و غم اٹھانا پڑیں
تو شوق سے انکو گوارا کرو اور احسان کرنے سے باز نہ آؤ اپنی تکلیف کو خیال میں نہ لاؤ اگر اس غبار کی آلودگی
کے سبب کہ جسے تمنے گرد یتیمی جیسا کر کے کسی کے چہرہ سے صاف کیا ہو ہاتھ دھونا پڑیں تو کچھ غم نہ کرو اور
یتیم کے چہرہ سے اسکو بالکل صاف کردو۔ (تو ان شعر ... مصرعہ اول میں بنا لیجئے) ۶۔ خزاں کی برگ
ریزی میں جو پیش و پس ہوتا ہو اور کوئی پتا پہلے گرا کوئی بعد کو یہ صرف تھوڑی ہی دیر کے لئے کچھ دیر میں
سب گر جائینگے بس اے غافل مرگ عدو اور اپنی عمر پہ خوش نہو کہ تیرے لئے بھی فنا ہے۔ یہ پس و پیش
کہ پہلے دشمن مرگیا اور تو زندہ ہو، تھوڑی دیر کے لئے ہے آخرکار سب کے لئے فنا ہے بس اپنے چند روزہ

حیات اور دشمن کی موت پر خوش نہ ہو۔ ۶۔ دنبال۔ پیچھے۔ مطلب۔ اے صائب دل و جان معشوق کے
پیچھے جا رہے ہیں (اسکے ساتھ ہیں) پس خبردار اگر تو اس قافلہ میں سب سے پیچھے کہیں نہ رہ جائے۔ غفلت سے
کام نہ لینا۔ تو بھی معشوق کیساتھ لگا رہ ۷۔ ۱۔ اس وجہ سے درویشی ہمیشہ تازہ رہتی ہے کہ چونکہ درویشی
بحر حقیقت سے ملی ہوئی ہے جسکے باعث اسکی تازگی کبھی کم نہیں ہوتی۔ (معشوق حقیقی سے درویشی کو قرب
حاصل ہے) ۷۔ ۲۔ حوادثات کی تیز ہوا سے کبھی کوئے درویشی کے گوشہ نشینوں کا چراغ نہیں بجھتا ہے
فقرا پر حوادثات کا اثر نہیں ہوتا۔ آتش عشق سے انکا چراغ دل ہمیشہ روشن رہتا ہے ۷۔ ۳۔ تو جو صدائے
درویشی کے سننے کا مشتاق ہے۔ ہاں۔ ذرا ہوش میں ہو جا۔ سنبھل جا (کہ فقرا نے ہائے ہوئے درویشی
(نعرہ ہائے درویشی) سے اس چرخ چنبری کے کان میں بیسیوں حلقے ڈالدئے ہیں۔ اب تو اس آواز کو برداشت
کرنیکی اہلیت نہیں رکھتا۔ کہ یہ صدا آسمان تک پہنچتی ہے اور آسمان تک کو پست بنا دیتی ہے ۷۔ ۴۔ اس محیط
(سمندر) ہے کہ جہاں سے کشتی نوح کا بھی صحیح و سلامت پہنچنا ساحل مقصود تک دشوار ہے کہ صحیح و سالم ہو
(گھر) درویشی پانی سے بھرا ہوا نکل آتا ہے (بحر عشق میں فقرا ہی کچھ بیش لیجاتے ہیں ورنہ یہاں تو کشتی نوح
کی بھی سلامتی کی امید نہیں ہوتی) محیط عشق بہت ہی پرخطر ہے ۷۔ ۵۔ وہ شخص جو آبروئے درویشی کی حفاظت
کرتا ہے (درویشی اختیار کرتا ہے) جہاں کہیں بھی اپنا پاؤں رکھتا ہے تو وہ جگہ اسکے قدم کی برکت سے
فقر کی طرح تروتازہ ہو جاتی ہے (جسطرح فقر تروتازہ ہے اور تروتازگی کا موجب ہے) سبز ہو جاتی ہے تشبیہ کمزور
ہے) ۷۔ ۶۔ اے صائب جام زر سے تجھے سے بے شمار حاصل نہیں ہو سکتی (اہل دنیا سے) فقر سے طلب کر
کہ یہ شراب کدوئے درویشی ہی سے صرف حاصل ہو سکتی ہے اور کہیں میسر نہیں ہو سکتی (رشتۂ عشق کو جو خمار
آور نہیں فقرا سے طلب کر) ۷۔ ۷۔ جب تجھے فقر حاصل ہو جائے جب تو فقر اختیار کرے تو دونوں جہاں سے
ہاتھ دھولے (قطع تعلق کرلے) کہ راہ فقر میں یہی درویشی کا وضو ہے (دونوں جہان سے ہاتھ دھونا) ۷۔ ۸۔ تو
نامراد نہیں ہے اسوجہ سے فیض درویشی سے تو کسی مراد پر نہیں پہونچتا اگرچہ گوشۂ درویشی خاک مراد ہے
(جب تجھکو تمامی مقاصد حاصل ہیں تو پھر کسی مراد کے پورا ہونیکی آرزو تجھکو ہو ہی نہیں سکتی۔ اگر نامراد
ہوتا تو البتہ کسی مراد پر پہونچنے کا خیال ہوتا) ۷۔ ۹۔ اس محفل میں (جگہ) جہاں فقر و درویشی کی گفتگو ہوتی ہے

وہاں اسے مطرب صائب کی یہ غزل درد کے ساتھ سنا (تا کہ سب سننے والے مست و بے ہوش ہو جائیں) ۱؎
جہاں درویشی میں حضور قلب ہی اس کا فرش ہو فرش کی حاجت نہیں اور عاشقوں کا سر نیاز ہی آستان
درویشی ہے کہ ہر وقت سر نیاز ہے اور آستان درویشی ہے۔ کبھی جدا نہیں ہوتا آستان بنگیا ہے ۲۔ جو شخص
بے دار الامان درویشی میں پہنچ گیا جس نے درویشی اختیار کر لی پھر اسکو انقلاب زمانہ سے کوئی صدمہ و تغیر
نہیں پہنچ سکتا۔ وہ انقلاب سے محفوظ رہیگا ۳؎۔ بے برگ بے سروساماں لوگ (درویشاں) خزاں کے برگ ریز
سے محفوظ ہیں خزاں کے برگ ریز کا خیال وخوف نہیں اور درویشی کی بہار وخزاں ہمیشہ ایک ہی رنگ پہ
ہوتی ہے۔ بہار وخزاں ایک ہی ہے۔ نہ خزاں میں بہار کی آمد کا خیال اور نہ بہار میں خزاں کا خوف ہے۔
بہار وخزاں یکساں ہوتا ہے ۴۔ مومیائی۔ ایک قسم کی چربی جس سے شکستہ ہڈیاں جڑ جاتی ہیں مطلب
اگر درویشی کی کوئی ہڈی ٹوٹ جاتی ہے (فرض) درویشی میں خدانخواستہ اگر کوئی کمی ہو جاتی ہے اور اسکے
باعث کچھ صدمہ پہنچتا ہو) تو اسکو مومیائی تسلیم سے جوڑ لیا جاتا ہے (صبر وشکر سے اس رنج ومصیبت کو گوارا
کیا جاتا ہے) ۵۔ اگر دہن آسیا میں زبان درویشی دانہ کی طرح پس ہی کیوں نہ جائے لیکن اس سے حرف
شکوہ تم نہیں سن سکتے (یعنی چاہے کتنے ہی مصائب کا سامنا کیوں نہ ہو درویش کی زبان سے تم شکوہ کبھی
نہیں سن سکتے۔ استقلال وجوانمردی کے ساتھ انکو گوارا کریگا) ۶۔ بدرقہ۔ رہبر۔ مطلب جب کاروان
درویشی کا رہبر بے سروسامانی ہے تو پھر اس کے لئے نگہبان کی کیا حاجت وضرورت۔ ہاں اگر سروسامان
ہوتا تو نگہبان وپاسبان کی ضرورت ہوتی۔ درویشی سروسامان سے عاری ہے ۷۔ اگرچہ ہر شخص کا عیب
وہنر وحالت اسکی گفتگو سے معلوم ہوسکتا ہے لیکن درویشی کا ترجمان لب خموش ہے۔ (خموشی سے حالت
درویشی معلوم ہو جاتا ہے) کہ جس سے درویشی کی حالت ظاہر ہو جاتی ہے ۸۔ اگر خاندان درویشی سیاہ ہو جائے
تاریک ہو (روشنی عشق سلب ہو جائے تو آب حیات سیاہ ہو جائے اگرچہ اب بھی وہ سیاہی سے خالی نہیں
ظلمات سے گزرنا پڑتا ہے لیکن تب تو خاص چشمہ حیوان تاریکی سے پوشیدہ ہو جائے (درویشوں کے
دم کی برکت سے وہاں پر بھی روشنی ہے) ۹۔ مطلب۔ اگر پاسبان درویشی (درویش) جہاں (دنیا)
نگہبانی نہ کرے تو دنیا کی مثال ایسی ہو جیسے بغیر گڈریے کے گلہ (ہر وقت خوف وخطر رہے) دنیا کی امنیت

کا داغ ہو اور وہ صفائے قلب یعنی روشنی دل سے منور ہو جائے) ورنہ داغ معصیت اگر ہو (تو روشنی
دل بھی بیکار ضائع ہو گی ماحصل کلام یہ کہ اگر دل داغدار ہو بھی تو درویشی سے ہو کہ جو موجب حصول لذت حقیقی
ہو سکے ۹ - جس کسی کے پاؤں میں درویشی کا کانٹا خار چبھا اور اس نے اس تکلیف کو برداشت کر لیا تو روز جزا
اسکا دامن گلہائے بہار سے بھر جائیگا یعنی جو شخص درویشی میں مصائب گوارا کرتا ہے اسپر نعمتہائے باری تعالے
مبذول ہوتی ہیں ۔ ۱۰ - اے صائب جب خداوند تعالی کی رحمت درویشی میں غمگسار ہے تو پھر کسی کی غمخواری
کی حاجت نہیں خداوند عالم کی رحمت غمگسار درویشی ہے ۔ مطلب ۔ تنہائی (تجرد و نشینی) گویا توحید خدا کا
(الف) ہے پس اس میں دوئی پیدا کرنا شرک ہے اسلئے کہ تنہائی لاشریک (بے ہمتا) ہے (تنہا نشینی اختیار کر اور
اسمیں دوئی کی بو نہ آنے دے) ۲ - ایک ٹکڑی ہی سی کشتی بیتی تیری ہمراہی اور دوست آشنا سب کے سب
تجھ سے روگرداں ہو جائیں گے (مصیبت کے وقت تیرے شریک نہیں ہو سکتے) ہاں تیرا شریک اگر کوئی ہو سکتا
ہے تو "تنہائی" ہے کہ اگر تو اژدہے کے منھ میں بھی چلا جائیگا تو وہ تیرا ساتھ نہیں چھوڑیگی ۔ وہاں پر بھی
تیری شریک ہو گی ۔ پس اسکی صحبت اختیار کر کہ مخلص دوست بھی ہو سکتی ہے (اختیار کر) اور خود غرض
ہستیوں سے کنارہ کش ہو ۳ - مطلب ۔ تنہائی ہمائے اوج استغنا پسند ہے ۔ اسکا خوش نشیں مقام
اوج استغنا ہے اور مرغ خانگی کی طرح کسی دوسرے کے آب و دانہ پر متوجہ ہونیوالی نہیں ہے (تنہائی دوسروں کی
مدارات و احسانات سے بے نیاز ہے) ۴ - اگرچہ ایک پر (بال) سے پرواز کر کے گل چینی کرنا محال ہے
(یعنی پرواز نہیں کر سکتے) لیکن تجرد اختیار کر کہ تنہائی عالم بالا پر پرواز کرانیوالا بازو ہے (اس سے
تو عالم بالا کی سیر کر سکتا ہے) ۵ - صائب تخلص مصنف (محمد علی صائب) و معنی ترسا ۔ مطلب ۔ اے
صائب تنہائی اس صحرا (دنیا - عالم) میں غزال وحشی درباں ہے جو ہر ایک سے بھاگتا ہے کہ جو ناقہ کی طرح
بغیر کھینچنے والے (صائب سے) دور بھاگتی ہے ۶ - کسی کا قرب اسکو گوارہ نہیں ہے ۔ ناقہ بجز اپنے مالک کے
ہر آدمی سے ہمیشہ دور بھاگتا ہے ۔ ۱ - سینہ ایک باغ کی مانند ہے جسے خاموشی نے گلشن بنایا ہے (باغ
خاموشی سے گلشن پر بہار ہوتا ہے) اور دل ایک چراغ ہے جو خاموشی سے روشن ہوتا ہے (خاموشی ہی
سبب زینت کا باعث ہے) ۲ - دنیا میں بہت سے فتنے (شور و شر) گفتگو ہی کے باعث اٹھتے ہیں ۔

کاسۂ زانو کو (مراقبہ میں بیٹھ کر) جام جم بنائیگا۔ پھر کوئی راز تجھ سے پوشیدہ نہیں رہ سکتا ہے ۱-۱ اے دنیا پرست۔ تو دنیوی کاروبار میں تو اپنے وقت کو بے تامل صرف کر دیتا ہی مگر افسوس کہ جب کوئی دینی کام آپڑتا ہی تو اسے کل پر رکھ چھوڑتا ہی۔ آج سے کل ہوتی ہی ہے ۲۔ چرک۔ کثافت مطلب۔ اگر تو اپنے ہاتھ کو اس کثافت دنیوی سے پاک کرلے (دنیا سے بے تعلق ہو جائے) تو تیرے کاسۂ دست میں حضرت عیسیٰ کی طرح خورشید جلوہ گر ہوگا (تیرے ہاتھ میں خورشید کی سی روشنی پیدا ہو جائیگی۔ خورشید اور تو ہم کاسہ ہوگا۔ فلک چہارم پر خورشید اور حضرت عیسیٰ کی اقامت ہے۔ گویا ہم کاسہ ہیں) ہے ۳-۱ اے زاہد شب زندہ دار۔ تو جو گریہ آہ و فغان شب کو کرتا ہی وہ خوابگاہ نیستی (عقبیٰ) میں تیرے لئے سنبل و ریحان بنتے ہیں (جن سے تو محظوظ ہوگا) ہے ۳۔ صدف کی طرح قطرہ کو موتی (در) بنا دینا سہل ہی لیکن اے مخاطب تو یہ کوشش کر کہ قطرہ کو دریا بنا دے۔ کمال اسی میں ہی۔ یاد الٰہی میں مصروف رہ۔ ہمت سے کام لے تا تیرا دل جو ایک قطرہ کی مانند ہی دریا بنجائے ہے ۵۔ تو بتاں سرا سے روزگار (دنیا) میں کبتک غنچہ کی طرح اپنے خندۂ بیجا سے قصر وجود میں رخنہ پیدا کرتا رہیگا (کہ خندۂ غنچہ فنا کا مقدمہ ہی۔ گل ہوا اور فنا کے قریب پہنچا) ہے ۶۔ دریوزہ۔ گدائی۔ مطلب یہ ہے اگر تو اپنے رزق کو عالم بالا سے طلب کریگا (اور اہل دنیا سے بے تعلق ہو جائیگا) تو صدف کی طرح تو گنجینۂ گوہر بن جائیگا (کہ صدف کو ابر نیساں گنجینۂ گوہر بنا دیتا ہی) ہے ۱-۱ اے دور بین۔ اگر تو زاد آخرت کی فکر کریگا (زاد آخرت مہیا کریگا) تو تجھکو زیر زمیں روئے زمیں کی فراغت حاصل ہوگی۔ نہایت اطمینان سے زیر زمیں رہیگا ۲۔ مگر تو دست طمع کو اپنی آستین سے حاطہ کئے رہیگا طمع کا پابند (طمع میں گرفتار رہیگا) تو غنچہ کی طرح تیرا کیسہ پر زر خالی رہیگا (گل میں زر ہوتا ہی لیکن گل کا کیسہ خالی ہوتا ہی) ہے ۳۔ اگر تو نگیں کی طرح (کہ جو نقش راست سے صلح رکھتا ہی نقش راست ظاہر کرتا ہی حالانکہ نقوش اسپر چپ ہی کندہ ہوتے ہیں) نقش راست سے گریز نہیں کریگا (نقش راست تجھ سے عیاں ہوتے رہینگے) تو تیرے حرف پر کوئی انگشت نہیں رکھ سکتا بلکہ نکتہ چینی یا عیب جوئی نہیں کر سکتا ہے ۴۔ اگر تو اپنے چراغ سے (دل) چراغ آفریں (خدا) کے دامن سے پیسا تھ صلح کریگا (اسکی یاد میں مصروف رہیگا) تو تیرا سیہ خانۂ دل ہمیشہ روشن و منور رہیگا

دست چپ کو بھی نہیں جانتا تو پھر آن خزانوں کا جو میرے دائیں بائیں ہیں مجھے کسطرح علم ہو سکتا ہے (یعنی
جب ظاہری امور ہی میں مجھکو کچھ قوت تمیز حاصل نہیں ہے تو پھر کہاں میرا باطن ہے جس کسطرح انکو پا سکتا ہوں) شعر
۴۔ اگر میں ابر رحمت (ابر نیساں) کے سامنے اپنے دہن کو صدف کی طرح کھول دیتا تو پھر میرے دامن کی جیب کیسہ عقد
گہر ہوتے لیکن میں اپنے غفلت کے باعث منفعت حاصل نہ کر سکا جسکا اب افسوس ہے) ۵۔ الف۔ اگر میں درد
عشق میں مبتلا نہیں ہوتا تو مجھے زمانے سے بہت کچھ خوشی حاصل ہوتی لیکن افسوس ہے کہ اس درد عشق نے خوشی سے
محروم کر دیا (ب) میں بہت خوش ہوں کہ زمانے نے مجھے درد عشق الٰہی میں مبتلا کر دیا اگر ایسا نہ ہوتا تو پھر مجھے
زمانے سے کیا خوشی حاصل ہوتی۔ زمانے سے مجھے یہ خوشی حاصل ہوئی کہ اس نے مجھے درد میں مبتلا کر دیا (ایک درد
طلب دل کی تو یہ صدا ہے (ب) اور ایک دنیا پرست کی وہ آواز ہے۔ الف) ۶۔ اگر میری کشتی دل کیلئے
بادبان آہ ہوتے تو مجھے اس محیط غم سے ساحل سلامتی پر پہنچنے کی امید ہو سکتی تھی لیکن اب کوئی امید نہیں
(کہ بادبان آہ نایاب ہیں دل آہ سے خالی ہے) بس اب کنارہ تک پہنچنے کی امید منقطع ہو گئی ہے ۷۔ اے صائب
اگر میں اپنے عیوب کو معلوم کر رہا ہوں تو مجھے دوسروں کی عیب جوئی سے کیا کام یعنی ہمکو اول تو اپنے عیب جوئی
کرنا چاہئے نہ کہ دوسروں کے عیوب ہم تلاش کریں یہ نادانی ہے کہ دوسروں کی عیب جوئی کیجائے ۸
۱۔ اے صائب کوشش کر تاکہ تماشا سے دنیا میں تو اپنا دل نہ لگائے کہ خدانخواستہ دل لگا کر اپنا آئینہ جان
داغدار بنائے۔ دنیا میں دل لگانا آئینہ جان کو داغدار بنانا ہے پس ہمیشہ اسکا خیال رہے ۲۔ اس صحرا
(دنیا) میں نقش قدم سے زیادہ قعر چاہ (نشیب) موجود ہیں پس یہاں مستانہ چال سے رہرو کو
دیکھ بھال کر قدم رکھو کہیں ایسا نہ ہو کہ تو قعر (چاہ) ذلت میں گر پڑے ۳۔ گھر کا دشمن بیرونی دشمن سے
بڑھکر ہے پس اپنے [illegible] اپنی زبان کے حوالہ نہ کر زبان پر قابو رکھ کہ یہی گھر کا دشمن ہے اس سے
ہمیشہ ہوشیار رہنا چاہیئے) ۴۔ ایک دور دراز سفر میں توکل کا توشہ بس یہی ہو سکتا ہے کہ تو اپنے توشہ
(کھانے) دان میں روٹی رکھنے کا خیال نہ رکھ زبان ذخیرہ کے بیہودہ خیال کو چھوڑ اور توکل پر قناعت کر کہ
یہی زاد سفر آخرت ہے ۵۔ وہ عبادت جو عشق [illegible] بہت کم حاصل ہو سکتی ہے [illegible] حقیقی کی طرح [illegible]
ہوکر اگر تو شہرت حاصل کرے [illegible]

پس تو اپنی عمر بیکار اکسیر کے حاصل کرنے میں ضایع کر رہا ہے اس سے کیا فائدہ حاصل ہو سکتا ہے جب مس
(تانبا) ہی میں سونا بننے کی اہلیت نہیں تو اکسیر کیا کام دے سکتی ہے۔ یہی حال تیری طبیعت کا ہے (کسی رہبر
کامل کو تلاش کرنے سے کیا فائدہ جب تو رہبر ہی نہیں سکتا یا تیری طبیعت پر امور عشقیہ کا اثر کیا ہو سکتا
۹۵ ہے جب اس میں اہلیت ہی نہیں) ۱۔ تو وسواس تمنا سے ایک لحظہ کے لئے بھی فارغ و مطمئن نہیں
اور پریشان خاطر ہے ایک ذرا دیر کے لئے بھی تجھے جمعیت حاصل نہیں ہے ہر وقت وسواس تمنا تجھکو
پریشان کئے رہتے ہیں) ۲۔ اگرچہ تماشائے جہان کرتے کرتے نگاہ کی کمزوری کے باعث تجھکو عینک کا محتاج
ہونا پڑا لیکن ابھی تک بچوں کی طرح تجھکو سیر و تماشہ سے سیری حاصل نہیں ہوئی (تو ابتک محو تماشہ ہے)
۳۔ تیرا ہر موئے سفید تیرے مرگ کا شاہد ہے۔ تیرے موہائے سفید تیرے مرگ کی نشانی ہیں لیکن تو اب بھی
زاد آخرت کی فکر سے غافل ہے (تجھے عقبیٰ کی کچھ فکر نہیں) ۴۔ مطلب۔ لوگ اپنے جمال کو تیری نظر سے
پوشیدہ رکھتے ہیں (کوئی تیری صورت کو گوارا نہیں کرتا تجھ سے سب بیزار ہیں) لیکن تو زمانہ کی اس بیرخی کے
ہاتھوں ہمیشہ بیقرار رہتا ہے تجھے ایک جگہ قرار نہیں کبھی یہاں تو کبھی وہاں پس اس ذلت کو تو کبتک گوارا
کرتا رہیگا ۵۔ اگرچہ تیرے [illegible] شیریں و خوش ذائقہ نعمتوں سے محظوظ ہو رہے ہیں لیکن تو پھر بھی تلخی کا شکوہ
کر رہا ہے (حالانکہ تجھکو عیش و عشرت حاصل ہے لیکن تو افلاس کا شکوہ کر رہا ہے۔ مصیبت کا رونا رو رہا
ہے) ۶۔ تجھے جاننے والے (جو تجھسے واقف ہیں) قدرتاً یہ چاہتے ہیں کہ تو خاموش رہے لیکن تیری یہ
حالت ہے کہ تو ایک لمحہ و ساعت کے لئے بھی خاموشی گوارا نہیں کر سکتا (اگر تو ایک ساعت کے لئے
خاموش ہو بھی جائے تو تجھکو سخت تکلیف ہوتی ہے۔ خون جگر کھانا پڑتا ہے۔ یعنی تجھے کسی طرح گوارا نہیں
رباعی ۹۹ کہ تو خاموش رہے) ۱۔ اے رنجور تو جو اپنے بیماری دل کے درمان کی فکر کر رہا ہے تو گویا اس مسیحا صفت
سے اپنے عقیدہ کو توڑ رہا ہے (تجھے لازم ہے کہ درمان کی کوئی فکر نہ کر ورنہ اسکے معنی یہ ہیں کہ تو اس معشوق
۱۲ کو چارہ گر خیال نہیں کرتا) ۲۔ تو اس نقدی سے کہ جسے اپنے گھر (خانہ گل) کے بنانے میں صرف کر رہا
سیکڑوں ویران دلوں کو آباد کر سکتا ہے پس یہ بہتر ہے کہ تو شکستہ دلوں کی اس روپیہ سے تعمیر کرے
(شکستہ دلوں کی مدد کر کہ اسکا تجھکو اجر ملیگا اور اس تعمیر گل سے تجھکو کچھ حاصل نہیں ہو سکتا +

۳۔ جب قدم خم ہو گیا (پیری نے آ گھیرا) تو پھر غفلت کیا تھ زندگی بسر کرنا نادانی ہے (عقل سے بعید ہے) پس
تو اس خمیدہ (مائل) دیوار کے نیچے کب تک سوتا رہیگا کہ یہ نادانی ہے۔ پس ہوشیار رہو اور اس غفلت کو
چھوڑ (جو) معلوم کس وقت گر جائے ۔ ۴۔ اے تکلف پسند تو جو تکلف کا گرویدہ بنا ہوا ہے تو گویا افلاطون
(دانا فلسفی) کی طرح تو اپنی زندگی و موت کو کشاکش میں ڈال رہا ہے (جسطرح عاقل اس دنیا میں کشمکش میں
مبتلا رہتا ہے) پس اگر تو اس کشمکش سے محفوظ رہنا چاہتا ہے تو تکلف کو ترک کر کہ لا حاصل ہے ۔ ۵۔ تو اپنے
اس رشتۂ عمر کو کہ جو مطلب حق کے لئے دام بن سکتا ہے۔ رموز حقیقت جس سے حاصل ہو سکتے ہیں دنیائے
باطل کے شیرازہ (جمع کرنا، جلد باندھنا) میں بیکار صرف کر رہا ہے (مقاصد دنیوی کے لئے اسکو بیکار صرف
کر رہا ہے) ۔ ۶۔ دل دل کردن ۔ بیقرار ہونا ۔ مطلب ۔ برے کاموں کی تعمیل تو بہت جلد تو کرتا ہے
(انکو انجام دیتا ہے اور تجھے کوئی عذر نہیں ہوتا ہے) لیکن جب کسی نیک کام کے لئے تجھ سے کہا جاتا ہے
تو تو بیقرار ہوتا ہے (افسوس صد حیف تیری اس حالت پر) افعال نیک کی طرف تیری کچھ رغبت نہیں ۔
۱۔ اگر تعلقات دنیوی سے تو کنارہ کش ہو جائے تو حقیقتاً تو نے اپنے ساز و سامان کو گویا منزل مقصود پر پہنچا دیا
(تعلقات دنیوی سے علیحدہ ہونا منزل مقصود پر پہنچنا ہے) ۔ ۲۔ اگر تو اس چار دیوار (دنیا) سے اپنے دل کو
ہٹالے (رہا ہو جائے) تو گویا تو نے در خیبر کو اکھاڑ لیا (یہ منزلت و مرتبت ہے) ۔ ۳۔ اگر تو نیکی سے اپنے ہاتھ کو کبھی
کھینچیگا (نیکی سے باز نہ آئیگا) تو دنیا میں تیرا نام ہمیشہ زندہ رہیگا (نیکوں ہی کا نام دنیا میں زندہ رہتا ہے) ۴۔ مطلب اگر تو نے اپنے دل کو
جان کے دام سے آزاد کر لیا ہو تو آتش عشق کے شعلے سے تو ہرگز نہ ڈر تار تعلق جان کو جو دل سے البتہ ہو توڑ دے یا عشق میں ضم رہیگا
پس اگر تجھے عشق حقیقی کی طلب رہ رہی ہے تو پس تعلق ظاہری کو توڑ ۔ ۵۔ تو کہیں بھی کسی دل کو اپنی ذات سے رنج نہ پہنچا (کسی کو رنجیدہ
نہ کر) ورنہ تجھے حشر میں شرمندگی اٹھانی پڑیگی ۔ بلکہ دلگیری کر جو لطف عطا و سرخروئی کا باعث ہو ۔ ۶۔ کتخدائی کو ہرگز قبول نہ کر
کہ لطف تنہائی ختم ہو جائیگا (کہ جب تک تو زندہ رہیگا بندہ (غلام، قیدی) بنا رہیگا ۔ آزادی ختم ہو جائیگی) ۔
۷۔ سواد الوجہ فی الدارین فقرا ۔ گدائی دونوں جہان میں روسیاہی کا باعث ہے (دونوں جہان کی روسیاہی
ہے تو نے سنا ہوگا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ الفقر سواد الوجہ فی الدارین گدائی دو جہان میں
روسیاہی (ذلت) کا باعث ہے ۔ پس گدائی سے بچو کیوں مرنا زیادہ پسند کرنا ۔ ۸۔ اگر نفس سرکش کو تو قابو میں لیا

کئے (یا عناں گیر رہا) تو گویا تو نے اپنے رخشِ ہمت کو آسمان پر پہنچا دیا (نفس اگر مطیع و رام ہو جائے تو آسمان پر تیرا
رخشِ ہمت جولانی کر سکتا ہے۔ یہ مرتبہ ہے نفس کی عناں گیری کا) ۹۔ اگر تو منی (غرور، خودی) سے اپنے آپکو پاک
نکریگا (خودی کو ترک نکریگا) تو وہ ہی ایک قطرۂ ناپاک تو ہمیشہ رہیگا جو تیرے وجود کا موجب ہے (خودی کو ترک
کردے) ۱۰۔ اگر تو دولتمند ہونیکی حالت میں بھی بندہ بنا رہیگا تو گویا تو آزادی کے نقوش اپنے پیشانی پر رکھتا ہے (یہ
مردِ آزاد ہے)۔ اگر تو تونگری میں بھی تو اپنے کو ناچیز خیال کرتا رہیگا اور دوسروں کی خدمت گزاری کریگا تو حالا
تو بندہ ہوگا لیکن تجھے آزادی میسر ہوگی اور تجھے آزاد کہہ سکتے ہیں) ۱۱۔ اگر تو کبر و غرور سے اپنے کو بھرا رکھیگا
(کبر و غرور کا سودا اپنے سر میں رکھیگا) تو تیرا گریباں (کہ جو کبر و غرور کا سرمایہ ہے) لعنت کا طوق ہوگا (پس کبر و غرور
کو ترک کر) ۱۲۔ ایک نہ ایک دن موت آخر تیرے مال کو تقسیم ہی کردیگی (تیرے مرنے کے بعد تیرا مال تقسیم ہوگا
جو تیرے بیکار رہیگا) پس اس سے تو یہ بہتر ہے کہ تو اپنی زندگی ہی میں اسکو بخشش دے (اہلِ حاجت کو دیدے) تاکہ تیرے
کچھ کام آسکے) ۱۳۔ اگر تو کوتاہ دامن بنجائے تو زلیخا کے جیسا تیرے دامن کو (حضرت یوسف کے دامن کی طرح)
چاک نہیں کرسکتی (دنیا کے ہاتھوں تو رسوا نہیں ہو سکتا) ۱۴۔ اگر تو اپنے کو سب سے عاجز بنالے تو رستم کے سامنے
بھی تو خم ٹھونک سکتا ہے (اسقدر تاب و توانائی تجھکو حاصل ہوگی کہ تیرے سامنے رستم بھی ہیچ ہے)۔ لیکن کمالِ خاکساری
عاجزی شرط ہے) ۱۵۔ ہمت ہی انسان کے پر و بال ہیں ہر ایک کام ہمت سے حل ہو سکتا ہے (پس ہمت کو نہ چھوڑ
کہ طائرِ پر کندہ (جسکے پر و بال اکھڑے ہوئے ہوں) پرواز نہیں کر سکتا (اسیطرح انسان کا کوئی کام بغیر ہمت کے
پورا نہیں ہو سکتا) ۱۶۔ اے صاحب اگر تو خدا کا بندہ (غلام) بنجائے تو دنیا میں تو بادشاہت کا دعوی
کر سکتا ہے کوس شاہی دنیا میں بجا سکتا ہے (اسکی غلامی تمام روئے زمین کی شہنشاہی ہے بلکہ اس سے
بھی بڑھکر) ۱۷۔ اے غافل اگر تو اس قافلے کے رہبر سے اپنی بیداری کی داد طلب کرتا (اگر بیداری سے
منازل طے کئے ہوتے) تو مردہ خواب (غفلت) تیرے پاؤں کا آبلہ نہ بنتا (خوابِ غفلت نے تیرے پاؤں
میں آبلے ڈالدیے) ۱۸۔ جرس کا جو تم دل چاک دیکھتے ہو وہ قافلہ والوں کی غفلت کے سبب سے ہے اگر قافلہ
میں بیداری ہوتی تو اسکا دل بیدار کرنے سے چاک نہیں ہوتا (بیدار کرتے کرتے اسکا دل چاک ہوگیا ہے) ۱۹
۲۰۔ اے غافل تیری عمر آبِ رواں کی طرح گذر رہی ہے یہ بڑی نادانی کی بات ہے کہ آبِ رواں کے اندر تو

ہیں۔ ۵۔ اسے صائب اس شخص کا چراغ دولت حوادث کی باد تند سے بھی کبھی گل (بجھ) نہیں سکتا کہ جو اپنی دولت میں اپنے احباب کو بھی شریک کر لیتا ہو اور دوسروں کو بھی اس سے فائدہ پہنچاتا ہو۔

## تمام شد روضہ سوم

قصیدہ ۔ ۱۔ مطلب ۔ جب سے لعل کے سکّے (ستارگان) تخت مینا (فلک) پر بکھیرے گئے ہیں (جیسے جوہری تخت پر جواہرات بکھیر دیتا ہو) تب سے دن کے چہرہ پر زلف شب سے ہر جگہ مشک بکھرا ہوا ہو (سیاہی شب) ۲۔ مطلب ۔ اس دیو ہفت سر کو تو دیکھو جو لعبتان سیمبر (ستارگان) کو اپنے منھ میں لئے ہوئے ہے اکی غم کھینچ سے دیتا اپنے سر پر خاک سیاہ ڈالے ہوئے (سیاہی شب) ۳۔ مطلب ۔ ماہ اسوقت یافتہ یکشنبہ ہو (پہلی رات کا) گویا بزاز سیاہی کلاہ نے ایک زرد دلقی تہ بہ تہ سیاہی میں ڈال دی ہو۔ ۴۔ مطلب ۔ ذرا اس چنگ (ہلال) کو دیکھو جو خورشید سے رنگا ہوا بیت مطرب (برج ثور) میں شرمندہ ہو رہا ہو بلکہ اسے ماہی خیال کر کہ جو شصت سے گوہر (ستارگان) اعضا پر ڈالے ہوئے ہو۔ ۵۔ مطلب ۔ رات حبشیوں کے سیاہ بالوں کی طرح ہو یا عین گند زلف کے مانند ہو یا مشک محلول کی طرح ہو جو تمام دشت و صحرا پر بکھرا ہوا ہو۔ ۶۔ مطلب ۔ شب زنگی سیہ سر کے مانند ہو کہ جو اپنی گود میں بچگان رومی لئے ہوئے ہو اور ایک ایسی زرد چادر اوڑھے ہوئے ہے جو دیبا (پارچہ مشہور) کی رونق ہیچ کئے دیتی ہے ۔ ۷۔ مطلب ۔ انجم زریں لباس کو دیکھو جو اس مہد سبز فلک میں خشک لب ستھے کہ جنکی محبت کے سبب سے پستان شب (ماہ) سے شیر مصفا (چاندنی) ٹپک رہا ہو۔ ۸۔ مطلب دن رات کو دیکھ کر باہم ہیں (بوقت شام) اور ایک ورق اور دوسرا ادہم میں مبتلا ہو (رات بڑھ رہی ہے اور دن گھٹ رہا ہو) اور انکے حلق سے صبحدم زردی (شفق) ٹپک رہی ہو۔ ۹۔ مطلب ۔ آفتاب جب تک برج حمل میں ہو روز و شب کا اعتدال ہی رہیگا اور ابر در پاش سے تمام صحرا میں موتی بکھر رہے ہیں (قطرات باراں) ۱۰۔ مطلب ۔ اور جب آفتاب برج ثور میں داخل ہوگا تو تم دیکھو گے کہ تمام زمین پر پتیاں (برگ) بکھری ہوئی ہونگی (خزاں کا دور ہوگا) ۱۱۔ مطلب ۔ اور جب اس رومی زریں سپر نے شمشیر کر سے لگائی (شعاعیں) تو شب نے اس خبر کی ہیبت سے اپنے معدہ سے تمام سودا (سیاہی) گرا دیا (کہ طلوع آفتاب

سیاہی شب دور ہو جاتی ہو ۱۲۔ مطلب۔ اور جب تک برج جوزا جرم آفتاب سے تو س کے سامنے سپر بنا رہیگا (جبتک آفتاب برج جوزا میں رہیگا) تو دیکھیگا کہ آفتاب سے برق آگ کی طرح برسے گی سخت گرمی ہوگی ۱۳۔

مطلب۔ جب آفتاب برج سرطان میں داخل ہوتا ہو تو تیز ہو جاتا ہو اور اسکی گرمی کی آگ خاک و غبار پر برسنے لگتی ہو۔ ۱۴۔ مطلب۔ جب آہوے آتش فشاں برج اسد (شیر) میں داخل ہوگا تو اسکا زرد چھلیہ پتھروں کے تنگافوں میں پہنچیگا (یعنی لعل پیدا ہونگے) آہو۔ شیر و خون مناسبات ۱۵۔ مطلب۔ جب جدی و دلو ہر زہرہ میں ماہ خورشید کا زرد ڈول لاتا ہو (دو۔ ڈول یعنی دونوں جمع ہوتے ہیں تاکہ جوش کیا ہوا پانی زمین پر گرایا جائے۔ تب سخت بارش ہونے لگتی ہو۔ ۱۶۔ مطلب۔ اور برج میزان نے مہر زر (خورشید) کی ترازو کافور (روز) کو مشک تر (شب) سے برابر کرکے بے تعداد زر نچھاور کر رہا ہو جب سورج برج میزان میں پہنچتا ہو تو روز و شب کا اعتدال ہوتا ہو ۱۷۔ مطلب۔ روز و شب کا اعتدال اسطرح نچھاور کر رہا ہو جیسے جمشید فریدوں جیسی شوکت رکھنے والے کا دست سخا کہ جو (ممدوح) ہر وقت خاک قدم سے مردے زندہ کرتا ہو جسنے مسیح کی آبرو پر بھی پانی پھیر دیا (نعوذ باللہ) ۱۸۔ مطلب۔ کہ جو امیر المومنین ہو یعنی سلطان محمد شاہ دنیا کہ جسنے اسکندر و دارا کی آبرو و شان و شوکت خاک میں ملا دی ۔ ۱۹۔ مطلب۔ جب خلیفہ بغداد کیطرف سے بادشاہ (ممدوح) کے نام فرمان معہ نشان صادر ہوا تو یہ معلوم ہو رہا تھا کہ سورہ والضحیٰ کا نور سورہ طٰہٰ کے سر پر پڑ رہا ہو یعنی بادشاہ کے نام خلیفہ کا فرمان معہ نشان صادر ہونا شاہ کی عزت و شوکت کا باعث اور افتخار کا ظاہر ہوئیں۔ ۲۰۔ اور جسنے (ممدوح) تمام جہان سے کفر کو دور کر دیا اور نیکی کا بیج بو دیا اور جو محبت کی بخشش دل میں پوشیدہ تھی مخلوق کے سروں پر نثار کی۔ مطلع ثانی ۲۱۔ مطلب۔ معشوق نے اپنے رخسار پر چشم گریاں سے روشن موتی (اشک) بکھیرتا ہوا آیا۔ ۲۲۔ مطلب۔ غصہ کے وقت اسکا ہونٹ جب ہونٹ چبانے لگتا ہو اور ہونٹوں کو چباتا ہوا اور اپنے رخسار کو دسوں انگلیوں سے نوچتا اور اسکی عنبر افشاں چشم گریہ سے زمین پر ایک دریا بہا رہی تھی ۲۳۔ مطلب۔ اسکی چشم گریاں لبالب حوض کے مانند تھی اور اسکے لب سے شکر خندہ کے تلخ جاری تھے اور وہ اپنی مردمک چشم سے سرشک خوں فشاں بہا رہا تھا ۲۴۔ مطلب۔ ناخن کا زخم جو اسکے رخسار پر پیدا ہو گیا تھا وہ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ماہ نے

شفق کا لباس پہن لیا ہے رخسار مانند شفق و زخم ناخن مثل ہلال) ۲۵۔ مطلب۔ میں نے اس سے کہا کہ اے میرے دوست تیری ابرو پر بل کیوں پڑے ہیں اور تو اپنے روشن رخسار پر اشک کیوں بہا رہا ہے۔ ۲۶۔ مطلب۔ تو جواب دیا کہ میں تو تیرے عشق میں بزم طرب میں مست (مدہوش) ہو رہا ہوں اور تو دوسروں کے ساتھ خوشی سے پیالہ میں صہبا لوٹ رہا ہے (یعنی عیش و عشرت میں مشغول ہے) ۲۷۔ مطلب۔ ذرا ان معشوقوں کو تو یاد کر جو اس دنیا سے اٹھ گئے اور جنکے رخ زیبا سے انکی زلف مرغول اتر گئی۔ ۲۸۔ مطلب اگر تجھے جام طرب کی خواہش ہے تو بزم وحدت سے طلب کر کہ بغیر دست و لب کے جائیں اس سے محظوظ ہو سکتی ہیں (یعنی اسکے لئے جام و لب کی حاجت نہیں بلکہ وہ شراب روحانی ہے جو خود بخود پہونچتی ہے) ۲۹۔ اور اس شراب حقیقی کا کوئی پیمانہ ہی نہیں اسے بے وزن خیال کر اور اس شمع کو بے پروانہ سمجھ اور وہ ایسی شراب وحدت ہے کہ جو ہر بیگانہ کے (ہر ایک) منھ میں بے مقدار گرائی جاتی ہے۔ ۳۰۔ مطلب وہ صنم مجھے نصیحت کرتا تھا اور میں سوز سینہ سے دمبدم اپنے رخسار و نیز اپنی چشم شہلا سے اشک خونیں گرا رہا تھا۔ ۳۱۔ مطلب۔ اور میں اسے گود میں چنگ کیطرح لئے ہوئے نوازش کرتا تھا اور وہ چنگ میں مشغول تھا اور سیکڑوں عنبر زنجیر رنگ (موئے زلف) کو مشک دیبا (زلف) سے بکھیر رہا تھا۔ ۳۲۔ مطلب میں نے کہا کہ میں تو تجھ پر شیدا ہونے کے سبب تیری زلف سے بھی زیادہ پریشان ہوں کہ ہر شب تیری یاد زلف میں میری چشم سے آنسوؤں کی جھڑیاں لگجاتی ہیں۔ ۳۳۔ مطلب خم ایک مریم سیر ہے کہ مئے حاصل ہوتی ہے) کہ جسکے مسیح (شراب) کا گہوارہ جام زر ہے تعجب کی بات ہے کہ دل مریم کا خون (شراب) ایک ترسا (پیالہ) کے پاؤں پر گر رہا ہے (یعنی پیالہ میں شراب بھری جا رہی ہے) ۳۴۔ مطلب جام شراب واقعی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرح ہے کہ جسم و جان کو غذا پہنچانے کیلئے اسکا مرغ گل (ٹونٹی) اپنے منھ سے یاقوت احمر (شراب سرخ) گرا رہا ہے۔ ۳۵۔ مطلب شراب پر حباب ایسے معلوم ہوتے ہیں جیسے پھول سے رخسار پر پسینہ اور وہ شراب آگ کی مانند ہے کہ جسپر حباب مثل سیکڑوں سکوں کے تیرتے نظر آ رہے ہیں۔ ۳۶۔ مطلب وہ ساغر پری نشان جو ہاتھ میں گردش کرتا ہے اپنے جشن کے دن ہر وقت اپنے دہن سے شراب سرخ ہی گرائی۔ ۳۷۔ مطلب ہم کو دیکھ کہ ہم تیری

خاک در پر تیری زلف سے زیادہ سرگشتہ ہو رہے ہیں اور اے معشوق تیرے لب یاد آور نے ہماری آبرو خاک میں
ملادی۔ ۳۸۔ مطلب۔ اسکے رخسار پر اسکی زلف کو دیکھ یہ معلوم ہوتا ہو کہ زاغ کے منھ میں پھول ہی ہے گیا
اگر مجھ جیسے سیکڑوں عنادل (عشاق) کو دیکھ کر تیرے شوق میں انکی آواز پڑ گئی ہے۔ ۳۹۔ مطلب۔ اسکا
خال رخ ایک ایسا کافر فتنہ گر ہو کہ جسکے ظلم سے لوگوں نے رہائی نہ پائی اور وہ ایک زنگی آتش پرست ہے جسنے
اشک دل لاسے بہائے (یعنی گریہ کناں ہیں) ۴۰۔ تو وہ بلبلہ بلبل بالا سیم و زر مرو از اشعار قصیدہ مطلب
اے محبوب تو اپنے لبوں سے اپنے دہن میں قفل لگائے بیٹھا ہو اور میں ایک طول طویل قصیدہ رسیم و زر جیسے
اشعار شاہ والا پر نثار کرتا ہوں۔ ۴۱۔ شبہ ایک قسم کا سیاہ کپڑا مراد از چشم طشت زرد۔ چہرہ زرد پر چم
ہم شاہ۔ بیضا۔ روشن در ہائے۔ بیضا۔ اشک۔ مطلب۔ کون شہ والا یعنی سلطان محمد کہ جسکی تلوار
نے ظفر سے تمام بحر و بر کو فتح کر لیا ہو اور جسکے خوف سے دشمن اپنے زرد چہرہ پر اپنی آنکھ سے آنسو بہا رہا ہو
المطلع الثالث۔ ۴۲۔ سیم۔ بالتیغ دریا پیچ دریا۔ انگشتان تیغ شرارت تیغ سوزندہ۔ مطلب۔
اے ممدوح تیرے دست بخشش نے اپنی انگلیوں سے دریا کی آبرو پر بھی پانی پھیر دیا اسقدر جود و سخا کی اور
تیری تیغ سوزندہ نے آب ستم دشمنوں کی جانوں پر گرا دیا۔ انکو ہلاک کیا۔ ۴۳۔ مفاجا۔ ناگاہ مطلب
اور دشمنوں کے خشک حلق میں رجو بوجہ رنج و غم خشک ہیں) آتشیں آب رواں (تیغ) اور نوک سناں کے
چشمہ سے اسکے حلق میں ناگہانی زہر ٹپکایا جا رہا ہو۔ ۴۴۔ سوزن عیسی۔ آسمان پر جاتے وقت حضرت عیسیٰ
علیہ السلام کے دامن سے سوئی لگی ہوئی رہ گئی تھی اور چونکہ وہ بھی علائق دنیوی میں سے تھی بنا بریں چرخ
چہارم سے آگے نہ بڑھ سکے واللہ اعلم۔ تف۔ گرمی مطلب جسوقت اے شہ تیری تلوار کھینچی اور آسمان
سر پر لگائی تو اسکی حرارت سے چرخ چہارم پر حضرت عیسیٰ کی جیب سے سوئی گل کر علیحدہ ہو گئی۔ ۴۵۔ ضم ملنا
جسم عالم۔ فلک۔ احراق۔ گرمی۔ مطلب اس کا لطف قہر کے ساتھ ملکر فلک پر پہنچ گیا۔ لطف کے اثر سے
تو دوزخ کی گرمی کم ہو گئی اور قہر سے طوبی (نام درخت در بہشت) کا بھی بہت حصہ ہو گیا جل گیا۔ ۴۶۔ سم نعل
مطلب تیرے آراستہ اسپ کے نعل کی گرد اسقدر بہاں سے اٹھی کہ خورشید ماہ کی طرح گھٹ گیا اور اسکے اعلٰی
کا نور گر گیا بے نور ہو گیا۔ یعنی تیری گرد اسپ نے اسے بے نور کر دیا۔ ۴۷۔ طبا شیر۔ نبسلوچن روشنی مژدہ۔

مطلب۔ تیرے قلم نے تمام اہل عالم میں علم و ہنر کا مژدہ پہنچایا اور تیری تیغ نے ظفر کی روشنی تمام شرق و غرب میں پھیلا دی ہے۔ ۴۸۔ مطلب۔ اسکا زریں قلم سیاہی میں آلودہ شام (دوات) سے نکل کر جب جبین (کاغذ) پر آتا ہے تو کیسے کیسے گرانبہا موتی وہ مشک سا را (سیاہی) سے گراتا ہے۔ ۴۹۔ مطلب وہ زریں قلم سیاہی سے جب کاغذ پر گوشوارے (حروف) لٹکاتا ہے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ ایک طفل ہے جو روئے شیر گیر (کاغذ) (روئے شیر نیز بمعنی برائے شیر) اپنی چشم سے سیاہ آنسو گرا رہا ہے۔ ۵۰ مطلب جب ماہ نو بادشاہ کے ہاتھ صبح (کاغذ) پر شب (سیاہی) کو بکھیرتا ہے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ اژدہائے مست سیہ مست کاغذ پر رقص کی مانند ہے۔ ۵۱۔ مطلب۔ اے ممدوح تو یوسف خورشید چہر اور آرش فلک سوار ہے کہ تیرے گھوڑے نے جنگ کے دن ماہ کو مہر پر ڈال دیا ہے (کہ نمونہ قیامت ہے۔ نیز ماہ مہر سے طلب نور بھی کرتا ہے) شب کی جگہ مہر پڑ بیٹھے۔ ۵۲۔ مطلب۔ اور وہ کوہ تن دریا پرست ایسا ہے کہ جسکا پسینا بھی آگ کی مانند ہے اور جنگ کے دن جب وہ تازیانہ کھاتا ہے تو انجم جوزا سے گراتا ہے یعنی ایک ہی جست میں جوزا تک پہنچ جاتا ہے ۵۳ مطلب وہ بالکل نوشیرواں۔ مطلب تیرا قصر ایسا عالیشان ہے کہ ہفت آسمان اسکی ایک اینٹ خشت سے بھی کم ہے کہ جسکے سبب سے گرد حسرت ہر وقت طاق کسریٰ پر پڑی رہتی ہے (اسے بھی رشک ہے) ۵۴ مطلب روح الامین جو ما صم ہیں خود تیری حفاظت میں ہیں اور چرخ بریں تیری خدمت میں کمر بستہ ہے اور تیرے براق حشمت کی گرد فلک نہم پر پڑ رہی ہے۔ ۵۵ مطلب تیری شان میں آیات کریم نازل ہوئیں اور تیرے خوان پر طرح طرح کی نعمتیں موجود ہیں اور تیرے وجود پر قدم کی روشنیاں خداوند تعالیٰ کی طرف سے پڑ رہی ہیں ۵۶۔ مطلب تیرے صحن بارگاہ میں ہر طرف حضرت موسیٰ جیسے (پیمبران) صف بستہ کھڑے ہیں اور تیرے تخت پر طور کی سی عزت و حرمت رکھنے والا ہے یکساں نور تجلی پڑ رہا ہے۔ نور تجلی۔ طور موسیٰ مناسبات۔ ۵۷۔ مطلب اے مہدی آخر الزماں تو نے اپنے اس کف فیاض سے سلاطین جہاں کی آبرو خاک میں ملا دی۔ ۵۸ مطلب۔ اے ممدوح مشتری رجو انگشتری پیش کر رہا ہے اس انگشتری لیکر اپنے وجود کی انگلی میں پہنا تاکہ تیری محبت نگین کی مہربانیوں سے بھی زیادہ محبت ظاہر کرے۔ (دعا) ۵۹۔ مطلب یلدک یوسف زریں لباس صبح کا ذب سے سیاہی شب کے پیراہن پر اشک زلیخا بکھیرتا ہے۔ ۶۰۔ مطلب

تب تک فلک تیرا اسپ اشقر بنا رہے اور اوج سما میدان ہو اور تیرے مکان کے قبہ سے عرش معلی گرا ہوا رہے (نیچا) ۔ ١١۔ فضل ۔ افضل الدین خاقانی شروانی ۔ خاقان ۔ سلطان ۔ ممدوح خاقانی ۔ مطلب افضل الدین خاقانی نے کہ جسکے حکم کے خلاف خاقان (حاکم شروان) نے کبھی کبھی کوئی کام نہیں کیا ہے اسکے دیوان کی عزت و شوکت میرے اس شعر غرا آرد نے خاک میں ملا دی ۔ یعنی میں خاقانی سے بھی بڑھا چڑھا ہوں پس اے ممدوح تو بھی میرے حق میں خاقان بنجا ۔ ١ مطلب قصیدہ لئے مجدوب یہ ایسا وقت ہے کہ آ ہوئے زر (آفتاب) برج حمل کے کنارہ چار اکھاڑ رہا ہے (برج حمل میں ہی) پس تو جام طلب کر کہ اس بدر کے لئے یہ پنج ہلال (انگشتان) بہت ہی موزوں ہیں ۔ ٢ مطلب صبح کہ جو صوفیوں کی طرح اپنا خرقہ سبز (سیاہی شب) پھاڑ رہی ہے اسکی یہ تمام سرد آہیں اسی پیالۂ زر (آفتاب) کے لئے ہیں ۔ ٣ مطلب ۔ اس زال پلاس پوش کو دیکھو کہ لاغری کے سبب سے رگ و پوست ہی جسم پر باقی ہیں اور اسکے نالے جو رکوع کی صورت میں ہیں اسلئے ہیں کہ کوئی اپنی فندق نر (انگشت) مجھے لگائے (نوازے) ۔ ٤ ۔ مطلب اس بربط عیسوی نفس کو دیکھو جو باوجود ہزار جان کے مردہ ہے اور آرزوے مئے کے سبب سے صحبت خر میں زندہ ہے (نغمہ ہا) ۔ ٥ مطلب دف مست مطربہ میں طپانچہ خوار ہے اور نالے کرتا ہے لیکن پھر بھی نوا طلب ہے کہ کوئی (معشوق) مجھے نوازے ۔ ٦ مطلب ۔ فرشتوں کی طرح حضرت عیسیٰ کو آسمان پر جانے کی خواہش یوں ہوئی کہ فلک ایک خم ہے جسکے سر پر دز دشت نشین (آفتاب) رکھی رہتی ہے کہ مئے نوشی کریں اسلئے کہ فلک خم مئے ہے ۔ ٧ ۔ مطلب ۔ پس مئے نوشی کر اور زہد کو ترک کر دے کہ صبح جو بر سر خورشید ہے انہی خمو (ہفت افلاک) کے گرد ہونیکے سبب سے خندہ زن ہے ان ہفت خم سے شراب لے کر پی رہی ہے اور خندہ زن ہے ۔ ٨ ۔ مطلب ۔ تو حباب کو نہیں دیکھتا کہ جو ہمیشہ خون (مئے) پر تیرتا ہے وہ تجھکو بتلاتا ہے کہ شراب سے علیحدہ نہو ۔ تو میرا ہی سا حال ہوگا ہمیشہ اسپر موجود رہو ۔ ٩ ۔ مطلب ۔ فلک الاجور دیر جو ایک شراب سرخ کا ساغر بھرا ہوا تیار ہے وہ اسلئے ہے کہ صبح سفید اور اسکے دل سے [illegible] ساغر کے پینے [illegible] سیاہی [illegible] ۔ ١٠ مطلب ۔ دگر [illegible] کرتا ہی صراحی اسی وجہ سے دن میں کسی بزم میں دم نہیں [illegible] کا دہن بادشاہ کے حکم سے

بند ہو۔ ۱۱۔ **مطلب** ۔ اور وہ دادرجو تمام جہان کا والی ہو اور وہ بادشاہ سایۂ خدا ہے کہ جسکا چراغ دولت
ابدتک منور رہنے والا ہو۔ ۱۲۔ **ارض** ۔ زمین **مطلب** ۔ اور وہ طول وعرض زمین و تمام جہان کا ماک
ہو کہ جسکی مملکت کی ہمیشگی ازل سے مقدم اور ابد سے موخر ہو۔ ۱۳۔ **امام چارمیں** حضرت علی کرم اللہ وجہہ
**مطلب** ۔ اور وہ شاہ محمد خلیفۂ زمان کا ولی عہد ہو جو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی طرح شہر علم کا دروازہ ہے
۱۴ **مطلب** ۔ اور وہ ایسا صفدر و دریا صفت لشکر عرش آستان ہو کہ فلک کی چادر باپیں ہمہ وسعت
اسکے حرم سرائے جلال میں ایک کمتر گوشہ کے مانند ہو ۱۵ **مطلب** ۔ طائر وہم اسکی درگاہ کی دہلیز تک
کسطرح پہنچ سکتا ہو اسلئے کہ آسمان سے بھی ایک ایک ہزار سال کا راستہ اسکے آستانہ تک ہو۔ ۱۶۔ کہنہ
ادنی ۔ خرد ۔ مادح ۔ مدح کنندہ ۔ چار ملت ۔ شافعیؒ ۔ حنبلی ۔ حنفی ۔ مالکی ۔ سے مراد ہے ۔ **مطلب** ۔
اے بادشاہ تیرا ایک ادنی مدح کرنیوالا چار ملت کا مفتی ہو اور تیرا ایک ادنی خادم ہفت کشور کا حاکم ہو۔
۱۷۔ **مطلب** ۔ جب سے ان نہ افلاک کے نیچے اربعہ عناصر کو گردش ہو تمام عالم سہ بعد و شش جہات میں تجھ
جیسا کوئی اور پیدا نہیں ۔ ۱۸ **مطلب** ۔ تیری بحر سخاوت کا ایک ادنی حباب ایسا عالی مرتبت ہو کہ جسکے گنبد
کی بلندی ہفت قلزم کی موج اوج سے بالاتر ہو ۱۹ ۔ **مطلب** ۔ میدان جنگ میں تیری تیغ تیز آسمان
مانند ہو کہ جہاں کہیں بھی وہ پہونچتی ہو اسکی منزل زخم دوپارہ ہو جیسے عطارد کی منزل دو پیکر جوزا ہے ۔
۲۰۔ **مطلب** ۔ تیری تلوار کو بسبب حرارت کینہ کا نمونہ کہہ سکتے ہیں اور تیرے تیر کو تیر (ماہ ساون) کہہ سکتے ہو
کہ جسکے خوف سے کمان چرخ بھی ٹیڑھی ہو گئی ہو اور مضطرب ہے ۔ برسات میں عموماً کمان خم ہو جاتی ہے
اور تیرے تیر کا اثر برسات ہو پس کمان چرخ مضطرب ہے کہ کہیں خم نہو جائے ۔ دیگر یہ کہ جب تیر کو کمان میں زور
کھینچتے ہیں تو بھی کمان خم ہو جاتی ہو۔ ۲۱ **مطلب** ۔ تیر (عطارد) میں تیرے تیر کے خوف سے صدہا پیچ
وخم پڑ گئے ہیں لہذا اسنے اپنے بل نکالنے کے لئے آگ کی خواہش کی ہو (آگ رگرمی) سے خم دور ہو جاتا ہے
۲۲۔ **مطلب** ۔ تمام روئے زمین تیرے قلم (حکم) کے سامنے تیر کی طرح سیدھی ہو گئی ہو سرکشی جاتی رہی ہا
[illegible] اگر کچھ خم ہو تو معشوق کی طاق ابرو میں ۔ اور گیسوئے خمیدہ ہو۔ ۲۳۔ **مطلب** ۔ اگر خنجر تیرے [illegible] گرداں
اور جان رہا ہو تو تیرا نیزہ ماہ فلک کی طرح ہو اور تیرا دشمن مثل راقص کے ہے جو اثر در فلک کے منہ میں ہو

یعنی تیرا دشمن نیزہ میں چھدا ہوا ہے۔ ۲۴۔ مطلب۔ جو تیرا دشمن دم بھر کو بھی تیرے حکم سے سر تابی کرے اسکا زرد
چہرہ مثل سر قلم کے سیاہ ہے اچھا ہو ۲۵ ۔ مطلب۔ تیرے ہاتھ میں (جو بحر بخشش ہی) ایک زنگی زرد
جامہ (قلم) کی سہ ختنی (سہ انگشت) جو سہ لقا ہیں روم (کا قدم) کی طرف رہبر ہیں۔ (کہ قلم تین ہی انگلیوں کی گرفت
میں ہوتا ہی) ۲۶ ۔ مطلب۔ تیرے دشمن ایسے خوار ہیں کہ انکے سر پر خوان زر اور کاسہ لعل رکھے ہوئے ہیں یعنی
انکی خون گرفتہ سرخ آنکھیں اور زرد رنگ کا چہرہ (بس انکو یہی میسر ہے) ۲۷ ۔ مطلب۔ تیری تیغ ایک نیلگوں
نہنگ ہی (باعتبار اصالت آہن) کہ جسکے گرد اہمیان حلقہ زن ہیں (جواہر شمشیر) اور وہ تیرے قلزم پنج شاخ
(باعتبار انگشتان) میں ایسی ہو جیسے پانی کا ایک قطرہ خشکی میں ۔ ۲۸ ۔ مطلب۔ اے ممدوح تیرا دشمن ایک
طاس نیگوں اور اسمیں ایک شبہ رکھتا ہے کہ جو ہر شب رنج کے سبب ہزارہا اشکوں کی مخزن بنجاتی ہی (گریہ زاری
کرتا ہی) ۲۹ مطلب۔ اگرچہ تیرا زہر میں بجھا ہوا خنجر سبز ہی لیکن جنگ کے دن وہ لالہ فروز ہی (خون بہانیوالا ہی
اور طراوت (کا دم) کے وقت تیرا دلدل کوہ پر آندھی کی طرح ہی اگرچہ وہ بوجہ جسامت خود بھی کوہ ہی۔ ۳۰ نوٹ۔
سنب در آب افگند۔ لیکن ہم نے معنی سنگ در آب افگندن سے لئے ہیں کہ بمعنی بھار ہنا ہی پس سنب کی جگہ
سنگ پڑھیے ۳۱ ۔ مطلب۔ تیرے دور عدل میں شیر روباہ کا فرمانبردار ہی اور باز کبوتر کے لئے دانہ لانیوالا
مزدور (خادم) ہے حالانکہ کجا شیر و باز و کجا روباہ و کبوتر۔ ۳۲ مطلب۔ تیرے کف بخشش سے زمانہ کا رنگ
بالکل پلٹ گیا ہے کہ مفلسی بحر غنا (آسودگی) ہی اور فقیر کی حرص تونگر بنی ہوئی ہی حالانکہ فقیر کی حرص کبھی دور نہیں
ہوتی لیکن یہ تیری بخشش کا اثر ہی ۔ ۳۳ ۔ مطلب۔ تیرے محل کی محراب نے عرش سے کہا کہ میں تجھ سے بہت ہی
زیادہ پست ہوں عرش نے کہا کہ یہ کیا کہتی ہو اے تیری تو خاک پا بھی میرے سر کے برابر ہی۔ ۳۴ ۔ مطلب
جب سے فلک کو تیری غلامی کا فخر حاصل ہوا ہے تیری غلامی کی ڈینگ مار رہا ہے تب سے آفتاب اس کے
رشک سے ایسا جل رہا ہی کہ اسکے سر پر آگ لگی ہوئی ہی کہ ہائے فخر غلامی مجھے کیوں نہ حاصل ہوا ۔ ۳۵ ۔ مطلب
میرے اشعار جو ایک گراں بہا موتیوں کی لڑی ہی گفتہ بیکشبہ ہے پس اس کا عقد میں تیرے ساتھ کرتا ہوں تو
اسکو قبول فرما کیونکہ یہ ناز و غمزہ میں دلربا ہی (یعنی اس قصیدہ کو میں تیرے سامنے پیش کرتا ہوں تو اسکو قبولیت
کا شرف عطا کر) دعا ۔ ۳۶ ۔ مطلب۔ سمرقندان حسن کا خزانہ برابری کیساتھ جبتک انکے ابروں کے گرد ہالہ ہو

۳۷ ۔ مطلب ۔ جب تک جسطرح تیری عمر تیرے پہلو میں ہے اسیطرح دلبر ملک روز و شب تیرے پہلو میں رہے
ہمیشہ تو تخت سلطنت پر قابض رہے) کہ تیری بقا کا آئینہ قیامت تک روشن رہنے والا ہے ۔ ۳۸ ۔ سینہ
چو ماہ نیم انجم ۔ اور جو دل مثل سکے کے تیری محبت نہیں رکھتے وہ قرص کی طرح پارہ پارہ ہو جائے اور جو
تیری محبت کے لئے پھیلا ہوا نہیں ہے (جس سینے میں تیری محبت نہیں ہے) وہ ماہ کی طرح دو ٹکڑے ہو جائے
قصیدہ نمبر ۱ ۔ (یہ قصیدہ خلیفہ عباسیہ کی طرف سے خطاب پادشاہ پہنچنے کی مبارکباد میں لکھا گیا) ۱ ۔ مطلب
جب آفتاب لعل گون جام (سلیت خورشید) ہاتھ میں لئے ظاہر ہوا تو سیاہ شام (کواکب) اسکی برق صمصام (شمشیر
بران) کے خوف سے چھپ گئی ۔ ۲ ۔ مطلب عروس صبح جو ہر آور ہے بیدار ہوئی ایسی کھلکھلا کر ہنسی کہ اسکے منہ
مشرقی زر خورشید نکل پڑی ۔ ۳ ۔ مطلب نیلگوں آسمان پر خورشید یوں نمودار ہوا ہے کہ مرغ صبح کو
اسکی یاد میں نالہ کرنے سے دم بھر کو بھی قرار نہ تھا ۔ ۴ ۔ مطلب پہلی ہی ملاقات میں جو گفتگو صدق دل سے
صبح صادق اور ماہ میں ہوئی تو یہ تھی (اور انکا یہ پیغام تھا) ۵ ۔ مطلب ۔ کہ کل رات جب مشرق کے شاہنشہ
زرین چتر کو آل عباسیہ کا لباس (سیاہ شام کی طرف سے) بھیجا ۔ (یعنی جب شام ہوئی اور آفتاب نے لباس شب پہنا
۶ ۔ مطلب ۔ تو زحل (نام ستارہ) مشتری سے کہتا تھا کہ بادشاہ کی درخواست جب خلیفہ بغداد کے سامنے پیش
ہوئی تو خلیفہ نے اسکا بہت اعزاز کیا ۔ ۷ ۔ مطلب ۔ اور جب اسکے مضمون (کہ اے خدا یا خلیفہ بغداد کا حکم
ہفت اقلیم میں جاری ہو) سے آگاہی ہوئی تو امام (خلیفہ) کا یہ فرمان (حکم) ہوا ۸ ۔ مطلب (چند اشعار مدح
امام میں ہیں) اور وہ امام ایسا ہے کہ جسکا تخت فرق (سر) جمشید ہے اور وہ ایسا عالی قدر ہے کہ خورشید کا تاج
اسکے تخت کی مسند ہے اور اقبال جاوید اسکا نشان ہے اور اسکا لقب سلطان ایام ہے ۹ ۔ مطلب ۔ امت
و دین اسکے وزیر اور عزت و تمکین اسکے دربان ۔ عدل و احسان اسکے نائب اور ذکر و الہام اسکے کاتب ہیں
۱۰ ۔ قضا و قدر کو علم ہے کہ اسکے ایوان ۔ قدر کو وہاں لیجا (جہاں کائنات کی بلندی کی حد ہے کہ جسکی ہوا سیر
مرغ وہم کے پر و بازو بھی نہ کھل سکیں ۔ ۱۱ ۔ مطلب ۔ اور سلطان (خلیفہ) کی بارگاہ سے اس وزیر الملک (شیخ
کو یہ عزت عطا کی گئی کہ تمام بحر و بر پر اسکا قلم فرمان جاری رہے ۱۲ ۔ مطلب ۔ کہتا ہے کہ چونکہ یہ (محمد وجہ)
سلطان کا دبیر خاص ہے اسلئے اسکے والی (خلیفہ) سے اسکو یہ خطاب آتا ہے کہ ماہ کے رخسار کی زلف عنبری

تحریروں سے بنے (تیری تحریروں سے رخسار ماہ کی زلف بنے) ۱۳ مطلب - اور امام الملک نے اسکی جاہ کے
باورچیخانہ کے لئے روپیہ (نقدی) کی ایسی تعداد مقرر کی ہے کہ دو عالم کی نقدی جسکے انعام کا چالیسواں حصہ ہے
۱۴- اور امیر المومنین (خلیفہ بغداد) نے حکم دیا ہے کہ ہر جمعہ کو منبر پہ (خطبہ میں) ہفت اقلیم میں اسے شاہنشاہ
اسلام کے ساتھ پکاریں (پکارتے رہیں) ۱۵- آرش - ایک مشہور تیر انداز گزرا ہے جسکا تیر چالیس کوس تک
جاتا تھا۔ مطلب (مدح ممدوح) اور یہ بھی عجیب جمشید (با عتبار حشمت) رستم کماں ہے اور بہرام آرش
جیسا تیر انداز ہے کہ جسکی تلوار کے سامنے سام کا خنجر بھی مثل چوبیں (لکڑی کا خنجر) خنجر کے معلوم ہوتا ہے -
۱۶- برہنہ چو ایمان - حضور رسالت آب صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ایمان برہنہ ہے اور تقوی
اسکا لباس ہے مطلب جب امام الملک کی طرف سے فرمان آیا تو ممدوح اس کے استقبال کے واسطے مثل
ایمان کے سر و پا برہنہ گیا ۱۷ مطلب - اور اسطرح کہ مخلوق آگے پیچھے دوڑتی جاتی تھی اور ملائک ذکر حق
کرتے جاتے تھے اور بادشاہ کی آنکھوں سے رخسار پر آنسو ٹپک رہے تھے (اشک شکر) ۱۸ مطلب
بھی تو شکر و ثنائے حق سے اسکے لب شکر بٹورتے رہتے تھے اور کبھی اسکے رخسار پر آنکھیں مروارید (اشک)
بکھیرتی تھیں ۱۹ مطلب - بادشاہ نے جب اس سیاہ خلعت کو جو آنکھ کی پتلی کی طرح تھا پہنا (زیب تن کیا)
تو ہم دن میں شب (خلعت) کو مہ کامل (ممدوح) کے ساتھ دیکھ رہے تھے ۲۰ مطلب - فلک کو میں نے دیکھا
اپنے نوروں (لو) دامنوں کو شہر فیوں سے بھرے ہوئے ممدوح کے جھنڈوں کے نیچے چاروں طرف ان شہر فیوں کو
چادر کرتا پھرتا تھا ۲۱ مطلب - اور جو آئیں بندیاں شہروں میں ہوئیں میں اسکا کیا ذکر کروں (کیا
تعریف کروں) ایک ادنی بات ہے کہ اسکے بیچے ہوئے (آراستہ) گنبد کی چوٹی (سرا) میں اور فلک [illegible] میں بال برابر
بھی تو فرق نہ تھا پورے گنبد کا کیا ذکر اور تمام بازار کا - ۲۲ مطلب - البتہ حسود فلک (فلک حاسد)
[illegible] نے دیکھا کہ جو [illegible] کے سبب [illegible] کی زلف کی طرح پریشاں ہیں (فتادہ) - اور خورشید [illegible] ہو رہا تھا
[illegible] صفتیں زلف میں پائی جاتی ہیں) ۲۳ مطلب - (انگشت) اور [illegible] ایک [illegible]
[illegible] دشمنوں کے حلق کو بھی [illegible] کرتا ہے ۲۴ مطلب - [illegible] کا چہرہ اس شرمندگی
کے سبب [illegible] خورشید تابان کو [illegible] سفید (روشن) چہرے سے تشبیہ دی ہے

سرخ ہورہا ہے گرمیں نے بیجا تشبیہ دی کجا جبر آل بہرام اور کجا خورشید) ۲۵ مطلب۔ سمندر بھی باوجود اس قدر دریا دلی کے اسکی عام بخشش کے فیض کو دیکھکر شرم سے پانی پانی ہوگیا۔ ۲۶ - ردعا) مطلب جب تک (ان نوسبز قلعوں پر فلک چہارم اور اسکے اجرام (کواکب) شاہ انجم کے سر پر تاج زرر کھتے رہیں (خورشید فلک چہارم پر ہے) ۲۸۔ مطلب۔ تب تک اسے ممدوح تیری عمر کا لباس تیری بغل میں اور تاج سلطنت تیرے سر پر رہے اور فلک تیرے تخت کا پایہ بنا رہے اور سلاطین تیرے خادموں کی صف میں ہوں ۲۹۔ مطلب۔ اور جب تک آتشیں شیر (کہ جو پلنگ اندام) کے عطیے سے ہر رات کھرے سکہ کی طرح کھوٹی اشرفی (قمر باعتبار گھٹنے و بڑھنے) چمکتی رہے۔ ۳۰ جو سیاہ رو خامہ کی طرح (بوقت تحریر) اسکے خط فرمان سے سرتابی کرے تو وہ ممدوح کے زریں قلم کی طرح زبان دریدہ و زنگاف یافتہ) اور سینہ دریدہ رہے۔ ۳۱ فخر الزمان خطاب مصنف یعنی بدر چاچی مطلب اور بدر چاچی کو تو اپنے در پر ایک غلام شیریں سخن کی طرح خیال کر اگرچہ دنیا (اہل عالم) نے اسکو فخر الزمان کا خطاب دیدیا ہے لیکن پھر بھی وہ تیرا غلام ہے (غلام کی طرح ہے)۔

قصیدہ ۷ مطلب جب خلیفہ کی طرف سے بادشاہ کے پاس خلعت و فرمان آیا تو جبرئیل طاق گردوں سے البشریٰ البشریٰ کہتے ہوئے آئے۔ ۲۔ اور بادشاہ کے پاس اس خلعت و فرمان کا آنا ایسا ہے جیسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ازدیاد عزت کے لئے بارگاہ لایزال سے قرآن پاک نازل ہوا تھا ۳۔ رب ہب لی ملکاً لا ینبغی لاحد من قبل۔ اے رب مجھکو ایسا ملک عطا فرما کہ جو اس سے قبل اور کسی کے لائق نہوا ہو۔ (حضرت سلیمان علیہ السلام نے باری تعالیٰ سے یہ التجا کی تھی) مطلب۔ یا یہ سمجھو کہ جیسے حضرت سلیمان علیہ السلام نے رب ہب لی الخ کا نقارہ بجایا تھا (دعا کی تھی) تب بنر کھر مصحف پاک انکو حضرت داؤد خوش الحان علیہ السلام سے پہنچا جم جم شاہ کو۔ امام وقت نے (خلیفہ) تمام عالم پر حکم مطلق عطا کیا اور یہ خبر ہفت اقلیم کے تمام بادشاہ تک پہنچ گئی ہے ۵۔ مطلب سلاطین جہان کے فرامین کے نسخے اب منسوخ ہوگئے اس وجہ سے کہ اصلی فرمان جو تمام (ناموں کی جڑ ہے دار الملک جاودان (بارگاہ امام) سے ممدوح (شاہ) کے

پاس آیا ہے۔ ۶۔ مطلب اس خلعت مصری نے جو کنعان (مراد از دار الملک خلیفہ) سے ہندوستان
سے آیا ہے چاہ حاسد کو چاہ یوسف کیطرح بے آب و بے رنگ (مراد از بے رونقی) کر دیا (قصہ حضرت یوسف
علیہ السلام معروف ہے) ۷۔ اس شعر میں عناصر اربعہ کو جمع کیا ہے لیکن ایک خاص ندرت کیساتھ مطلب
لے آتش نژاد حاسد ہوا کیطرح اپنے سر پہ خاک ڈال کہ خضر (خلیفہ) کی طرف سے سکندر (مراد از ممدوح)
کو چشمہ حیوان (آب حیات خلعت) عطا ہوا۔ ۸۔ (کہ جس کے سبب) سے بازو سے ملک قوی ہوا اور دین
نے بلندی پائی نیز شرع کی عزت و حرمت زیادہ ہوئی۔ رونق ایمان سے مراد خلعت ۹ مطلب۔ اور
قرنوں میں اسلام لانے کا شوق پیدا ہو گیا اور پیشوایان شریعت کو (علماء و فضلا) حیات جاں بخشی
(حیات جان حاصل ہوئی) ۱۰۔ سال میں دو بار امیر المومنین کی طرف سے سلطان کے پاس خلعت
کا آنا بالکل مسلمانوں کی عید کے مشابہ ہے جو سال میں دو بار آتی ہے۔ ۱۱۔ مطلب وہ نچھاور جو
سلطان نے قاصدوں پر کی (وہ روپیہ اشرفیاں جو قاصدوں کے سر پر سے ممدوح نے نچھاور کیا) کئیں
تو آسمان کو بھی اشرفیوں کی نو تھیلیاں اسی نچھاور میں سے عطا کر دی گئی ہیں (نو افلاک کے لئے
نو تھیلیاں) ۱۲۔ مطلب آسمان خوشی سے اپنے ساتوں دامنوں کے ساتھ رقص کرنے لگا اور صبح
بھی ایک زریں طشت (خورشید) کیساتھ نچھاور کرتی ہوئی نمودار ہوئی۔ ۱۳۔ پیغمبر بمعنی فرمان
(زبرہان و بہار عجم نہ بمعنی رسول چنانکہ مشہور است۔ رسول۔ قاصد ایلچی۔ مطلب اور ان دو معنی (فر
مان و رسول میں) ایک پیغمبر ہے اور وہ فرمان ہے مراد ہے کہ معنی اصطلاحی بمعنی رسول نہیں یہ کفر
نہیں ہو سکتا ہے ۱۴۔ سابق شعبان۔ رجب نام قاصد مطلب سات سو ہجری ۷۰۰ھ پر ایک ماہ
یعنی ماہ محرم گذر چکا تھا کہ رجب خلعت و فرمان لیکر درگاہ سلطانی میں آیا ۱۵۔ ماہ حق۔ ماہ رجب
اسکو شہر الرب بھی کہتے ہیں مراد۔ قاصد سے ہے۔ بدر مطلب میں سچ کہتا ہوں کہ ملک امام (خلیفہ)
سے ماہ حق (رجب پیک) ممدوح کے پاس صبح کی طرح ہنستا ہوا۔ ۱۶۔ مطلب راود عجیب انداز سے ہنستی
رہا تھا۔ وقت ہاتھ میں جھنڈا اکا نرسے پر رکھے۔ ساز شادی کو جنگل میں لئے ہوئے آسمانی
بے رقص کرتا ہوا خلیفہ عباسیہ کی خدمت سے آیا ۱۷ مطلب ظلم کا آفتاب جو تیغ تغلب سے

خلعت پہنا ہے تب سے شاہ مشرق (خورشید) مثل ماہتاب کے سریع السیر ہو گیا ہے۔ (آفتاب تمام برج
کی گردش ایک سال میں کرتا ہے اور ماہ ایک مہینے کے دوران میں تمام برجوں میں پھر آتا ہے) ۳۱۔ مطلب
جسطرح مہر تاباں کا پرتو ماہ درخشاں پر ہمیشہ پڑتا رہتا ہے اسی طرح اس سال کی مانند خلیفہ کی جانب سے
ہمیشہ پے درپے ممدوح کے پاس خلعت و فرمان آتے رہیں ۳۲۔ کافرم (قسمیہ) میں کافر ہوں جو جھوٹ
کہتا ہوں کہ لیتاں سارے ہندوستان میں بدر کی طرح ابھی تک اگر کوئی طوطی گویا معنی وراں۔ اور بہ قرآن
خواں آیا ہو (نہیں آیا ہے)۔ ۳۳۔ مطلب۔ کل رات جب گیسوئے شب دوش سحر سے علیحدہ ہو گئے
(صبح ہوئی) تو اسوقت یہ خوشخبری اس غمگین کے کان میں پہنچی ۳۴۔ مطلب۔ کہ اے بدر خوش باش
کہ خدا کے فضل اور بادشاہ کی عنایت سے مصیبت کے دن ختم ہوئے (گئے) اور اب احسان و عنایت
سلطانی کی نوبت آئی۔ دوش اور دوش میں تجنیس تام ہے۔

**قصیدہ ۵۔** ۱۔ **مطلب۔** جب آفتاب اس سبز خوان پر سونے کی ٹکیا (جرم خود) رکھتا ہے (جب
صبح ہوتی ہے) تو عاشقوں کے خوان پر سوائے اشک خونیں کے کوئی اور چیز نہیں ہوتی (عاشق صبح کو
گریہ وزاری کرتے ہیں) ۲۔ **مطلب۔** صبح جب اپنے ہاتھ میں خورشید کا زریں ساغر لے لیتی ہے تو
جرم ماہ بے رونق اور تیرہ ہو جاتا ہے۔ ۳۔ **مطلب۔** جب ممدوح کے چتر نے روح شب کیطرح سیاہ ہوا
اپنا سر سپہر عالی سے بلند کیا تو ستاروں کی نظر میں چشم آفتاب بہ مثل سایہ نظر آنے لگا ۴۔ **مطلب۔** جام
مے و دہ ہفتہ ہے اور پنج ہلال (انگشتاں) اسکی غلام ہیں اور ہمیشہ شراب سے بھرا ہوا دنداں (ثریا) کی طرف
گذر کرتا ہے۔ ۵۔ **مطلب۔** قبل اسکے طوطی طاؤس پر جلق زاغ (شب) سے بیضہ زریں نکالے
(قبل از طلوع خورشید) تو خون خروس سامنے لا۔ یعنی مے نوشی کر۔ (خون خروس سے صراحی سے اکثر
بشکل خروس ہوتی تھی) ۶۔ **مطلب۔** صراحی ایک مرغ کی طرح ہے کہ جسکی چونچ (ٹونٹی) سے خون
ٹپکتا ہے اور اپنے پاؤں پر ارزن (قطرات) بکھیر رہا ہے (قطرات مے گرا رہا ہے) ۷۔ **مطلب۔**
کشتی زر اپنے پیٹ میں (شراب) رکھتی ہے یعنی کشتی زر کا پیٹ مے سے بھرا ہوا ہے سیم اٹھ اور جلد
اسے اپنے لبوں کیطرف لیجا ۸۔ **مطلب۔** اے معشوق تو شب آشفتہ (زلف پریشاں) کو اپنے رخسار پر

سحر بکھیرے ہوئے ہے اور تیرے لعل تر (دہن) پر شکر (لب) سے نبات (خط سبز) جمی ہوئی ہے یعنی تیرے دہن
کے گرد خط نکل آیا ہے۔ ۹۔ مطلب۔ اے معشوق میرے منہ پر منہ رکھ اور اپنے اس خوبصورت چہرہ
(طبق لعل) کو میرے زرد رخ سے آئینہ کی طرح مت ہٹا۔ ۱۰۔ مطلب اے معشوق میرے پاس تو ایک زر نگار
ہے جیسے دو نقرئی پیالہ (چشم) رکھے ہوئے ہیں اور ہر پیالہ کی تہ میں شبہ ہے (مردمک) جسکے اندر سیکڑوں گہر
(اشک) ہیں۔ ۱۱۔ مطلب اور یہ گھر میرے آرام دل کی پریشانی کے لیے چمن ہے کہ جب شورش پیدا
ہوتی ہے تو رونے سے آرام ملتا ہے اور وہ مردمک (شبہ) صحن سرائے بصر کی آسائش کے واسطے ہے
کہ بغیر اسکے بینائی محال ہے ۱۲۔ اے معشوق تو میری آنکھوں کی پتلی ہے پس بے تحاشا بے سبب اشک کی طرح
میری آنکھ سے دور مت ہو اور میرے چہرہ کی رونق برباد نکر کہ بغیر تیرے فرط غم سے زرد ہو جائیگا۔
۱۳ (گریز) مطلب اے محبوب ایک تیری زلف ہی جو زنجیر صفت ہے جسنے بادشاہ کے دشمن کی طرح مثل آئینہ
کے حیران اور قفل صفت در بدر پھرنے والا بنا دیا ہے۔ (پریشان و سرگرداں کر دیا ہے) ۱۴۔ اے ظالم
سوزن عیسیٰ جیسی (پردہ دری نکر) اور میری پردہ داری کر مریم کا پیرہن نہ سہی اور روشنی کی چادر (پردہ)
مت پھاڑ۔ ۱۵۔ نہیں تو شاہنشاہ زماں کے سامنے زمین بوس ہوکر تیرے جور و جفا کی شکایت (عشق)
کرونگا ۱۶۔ ہود علیہ السلام ایک پیغمبر کا نام مبارک۔ مطلب۔ اور وہ بادشاہ ایسا ہے کہ جسکی
پیروی حضرت ہود کرتے ہیں اور سلیمان جیسی ظفر رکھنے والا ہے اور احمد یوسف لقا (چہرہ) ہے
۔ [illegible] حیدر سا ہے لیکن ادریس جیسی شان و شوکت رکھنے والا۔ ۱۷۔ ناہید زہرہ۔ مطربہ فلک
مطلب۔ اور وہ بادشاہ ایسا جمشید بخت ہے اور وہ ماہ ہے کہ جسکا تخت خورشید ہے اور ناہید جیسے
معشوق تیری بزم میں جلوہ گر ہیں۔ مطلب۔ اے بادشاہ ثوابت جو متحرک نہیں ہیں تیرے حکم کے
منتظر ہیں کہ تیرا حکم پاکر حرکت کریں اور تمام دنیا کے لئے تیرا خوان نعمت احضر ہے۔ ۱۹۔ ماہ کا غذ لوح
سینہ ہی مطلب اور اے ممدوح تیرا اغامہ ماہ کی پیشانی پر قدم رکھتا ہے اور اسکو روندتا ہے اور تیرا
خنجر کوہ کے جگر کو پھاڑتا ہے تو پھر دشمن کی کیا ہستی ۲۰۔ کب تک تیری تیغ یونہی دشمنوں کی جگر تشنگانی
کرتی رہیگی اسلئے کہ ایک عمر ہوگئی کہ یہ دشمنوں کے سینوں میں گذرتی ہے جگر تشنگانی کرتی ہے

۲۱۔ اگر دشمن۔ سانپ (مار) کیطرح تیرے خط فرمان کو سر پر نہ رکھے (مار کے سر پر اکثر سفید خط ہوتے ہیں) تو فوراً اگر دم مرگ اسکی رگ جان میں ڈنک مار دے (یعنی فنا ہو جائے) ۲۲۔ مطلب۔ تیرے عدل کے زمانہ میں ضرب و زد بالکل معدوم ہو اور اگر مدارس میں یہ ضرب زید عمراً پایا بھی جاتا ہو تو صرف بتقدا ہے۔ اسکی خبر سے کوئی آگاہ نہیں (یعنی ضرب بالکل معدوم ہو) ۲۳۔ مطلب۔ قلم نے تیرے ہاتھ سے آب حیات کا ابر برسایا (یعنی تیری تحریر آب حیات کا اثر رکھتی ہو) جسکے برسنے سے رخسار قمر (کاغذ) پر بنفشہ (حروف) اُگ آئی ۲۴۔ مطلب۔ کاغذ پر جو برف خشک ہے تو قلم برق کیطرح رواں ہو لیکن ابر باش ہو سیاہی کو بکھیرتا ہو اور دام مشک کی شکن (سطور) میں دو مرغ گرفتار ہیں لیکن اسکا بازوم پر ہاتھ ہو (مسح کا) ۲۵۔ مطلب اگر قلم پانچ انگلیوں کی گرفت سے دوات کیطرف لیجائے تو تمام حروف اسکے مطیع ہوں اور اسکے خط پر سر نہ رکھیں (یعنی اگر کارخانہ تحریر ہو تو کوئی کسی کا مطیع نہ ہو) ۲۶۔ بار زر اندوده۔ قلم زریں مشک تر۔ سیاہی مداد موجہ حروف۔ مطلب قلم صبح کی تو ہوگی۔ اس قلم زریں کو دیکھ کہ جسکے منہ میں سیاہی ہو اور لاکھوں حروف کاغذ پر اسکے پیچھے پیچھے چلے آ رہے ہیں۔

۲۷۔ زرد قبا زنگی۔ زرد قبا قلم زریں۔ آب کش۔ مطیع۔ خادم رومیاں۔ انگشتان۔ مطلب اور یہ قلم زریں رومیوں (انگشتان) کا غلام و مطیع ہو تاکہ ہر شخص اسکی کمر پکڑ کر اسکو کھینچ لے (گرفت میں لے آئے) ۲۸۔ خال سیاہ۔ قطرۂ مداد۔ آئینہ۔ کاغذ۔ مطلب۔ اور جسوقت وہ دوڑتا ہو تو خال سیاہ اسکی پیشانی پر ہوتا ہو اور جب وہ سوتا ہو تو آئینہ (کاغذ) اسکے سر کے نیچے ہوتا ہو۔ ۲۹۔ ماہی قلم۔ عنبر۔ مداد۔ مطلب ماہی زریں نے یہ تحفہ عنبر جو اپنے منھ میں لیا ہو تو اسکی خواہش یہ ہے کہ ماہ کے (کاغذ) پاس یہ تحفہ سر پر رکھکر لیجاؤں۔ ۳۰۔ ماہ نو۔ قلم۔ شب۔ مداد۔ سحر۔ کاغذ۔ مطلب ہلال فلک کی سیر تو بس شفق تک ہی محدود ہو مگر یہ ماہ نو شب (سیاہی) سے سحر تک (کاغذ) سیر کرتا ہو۔ ۳۱۔ حبش۔ دولت۔ چین۔ کاغذ۔ کافور خشک۔ کاغذ۔ مشک تر۔ مداد۔ مطلب۔ وہ یعنی قلم ایک ہی تا قت میں حبش (دوات) سے چین (کاغذ) میں پہنچ جاتا ہو اور کافور خشک (کاغذ) کو مشک تر (سیاہی) کا ایک ڈبہ (طبلہ) لا کر دیدیا ہو۔ حبش و چین مشک و کافور مناسبات۔ ۳۲۔ گویا یہ قلم بادشاہ کے حاسد کی طرح بے نوا۔ لاغر اور سیاہ رو ہے۔ یہ تمام صفات قلم میں

پائے جاتے ہیں) حیران و سرگردان ہو کبھی کاغذ پر اور کبھی دوات میں کوتاہ قد اور سر برہنہ ہی۔ ۳۳۔
مطلب جب تک تیر شکار کے وقت یہ ندا کرتا رہے کہ اوئے آہو (خورشید) دہن تیر زدہ برج اسد (میں) گیا
بھاگ گیا (یعنی جب تک آفتاب کی منزل برج اسد میں آکر) ۳۴۔ مطلب جب تک شام تیرے ایوان پر
محافظت کے لئے زنگی سپہی کمان ہو اور صبح تیرے جنگ کے میدان میں صدری زرینہ پہنے ہو یعنی
رات و دن تیرے خدمت گار ہوں۔ قصیدہ ۷۸ ۱۔ مطلب کل رات جب شاہ حبش نے آئینہ (آفتاب)
کو چھپا لیا تو مطربہ فلک (کہ جسکا پانچ شوہر ہیں) کو اسکی تین بہنوں (ہمشیران) کی محبت نے گھیر لیا اور
نبات النعش شب میں جمع ہوتے ہیں) ۲۔ مطلب جب باز سفید (خورشید) چھپ گیا تو زاغ شب نے
خوشی سے پر پھیلا دیئے اور تمام زریں انڈوں کو اپنے آشیانہ میں رکھ لیا (سورج کی کرنیں چھپ گئیں)
۳۔ مطلب جب قطب نے اطلس سیاہ (شب) سے خرقہ جاہ حاصل کیا تو ترک تیغ زن [illegible]
(خورشید) نے اپنی زرد کلاہ (باعتبار روشنی) اوتار کر رکھدی ۔ ۴۔ مطلب دور فلک نے اگرچہ ہفت
الوان سے شت زر لے لیا ہی لیکن اسکے خوان پر زیادہ تر سوائے چودہ تاریخ کے تم قرص شکستہ ہی
پاؤ گے ۵۔ مطلب جب سیاہ ترک کو لشکر ہند (سیاہی شب) نے منہزم کر دیا (شکست دے دی) تو ماہ نے
[illegible] کی طرح تمام ملک کو فتح کر لیا (چاندنی پھیل گئی) ۶۔ مطلب [illegible] کہ
سپہر چتر نیلگوں پر آفتاب نمودار ہو گیا اور مریخ نے غم دل کے سبب سے شور و فغاں شروع کر دی
۷۔ مطلب آسمان اپنی آستین میں ایک خورشید چھپائے ہوئے تھا (آفتاب) اسکو صبح نے وجود دیدہ
جیب) اسکے دامن پر سجا دیا (رکھ دیا) ۸۔ مطلب جب صبح نے خازن فلک کے ہاتھ سے
تاج زر چھین لیا (آفتاب) تو وہ بادشاہ کی درگاہ عالی کی طرف روانہ ہوا اور آکر آستانہ پر سر رکھدیا
(تاکہ صبح اسکی دادرسی کرے) ۹۔ مطلب وہ وہ بادشاہ جمشید (حضرت سلیمان) مرتبت
اور احمد موسی بقا ہی کہ جسکے چتر کی ہمانے (ہوئی) ماہ سے بھی بلند جگہ پر اپنی منزل ٹھیرائی ہے۔
۱۰۔ مطلب اسکے زیرہ (برج حمل) نے اپنے منہ میں لالہ زرفشاں رکھ لیا ہی آفتاب برج حمل میں
پہنچ گیا) اور لالہ (خورشید) نے ژالہ کے بے شمار موتی چمن میں بکھیر دیئے ہیں ۔ ۱۱۔ مطلب

یعنی شراب انڈیل تاکہ تیرا دل غم سے رہائی پاتی ۸۔ مطلب بیدار ہو اور اٹھ کہ صبح کے وقت غم زدوں کو جمت بلا
عشق سے ساقی بزم قدیم شراب معرفت عطا کرتا ہے پس اسکو حاصل کر ۹۔ مطلب یہ کہ تشنہ دلوں کے لئے
طاس فلک نے خورشید کا زریں ساغر صبح کے وقت اپنے دہن سے نکالا (ع ور) ۱۰۔ مطلب شب
گذشتہ جب قوس ہلال نیم بنا سیمیں حیلہ ظاہر کیا تو تاریکی شب کی جیب زریں گنبد دوں (ستارے) سے بھر گئی
۹۔ مطلب ماہ نے قطب سیاہ پوش (با اعتبار اندھیری رات کے) تاج لعل کے عوض ایک زریں
نگار جبہ کہکشاں سے بنا کر دیا (کہکشاں و قطب کی نسبت یہ کہ کہکشاں قطب شمالی و قطب جنوبی
کے درمیان واقع ہے) گریز ۱۰۔ مطلب کل تمام رات آسمان ایک آبلہ رو ہندو کی طرح (بسبب ستاروں)
معلوم ہوتا رہا کہ جو ہلال کا حلقہ غلاموں کی طرح پہنے ہوئے شاہ عجم کے در دولت پہ حاضر رہا۔ ۱۱۔ مطلب
اور وہ شاہ عجم لطف الٰہی کا سایہ ہے اور عالم پناہ ہے کہ جسکی سپاہ ماہ جیسے روشن ستاروں کی طرح (بے شمار) ہے
اور محمدی علم رکھنے والا ہے (لفظ محمد میں ایہام ہے یعنی بادشاہ کا نام بھی محمد ہے) ۱۲۔ مطلب اے
معشوق تیرے چہرہ (رنگین) پہ جو تیری زلف (زنگ سا) بکھری ہوئی ہے اس سے یہ ظاہر ہو رہا ہے کہ زنگ نے
چین پر چڑھائی (لشکر کشی) کی ہے وگرنہ تیرا جنگجو ترک (چشم) پیکانوں کو (مژہ) زہر میں کیوں بجھاتا رہتا ہے
صاف ظاہر ہو رہا ہے کہ سامان جنگ کی درستی ہو رہی ہے ۱۳۔ مطلب اے معشوق تیری زلف دم بدم
اپنی کمند میں تیرے رخسار کو گرفتار کرتی ہے (رخسار پہ پڑی رہتی ہے) اور تیرے لب ہر وقت انگارے
(شرارے) جھاڑتے ہیں ۔ ۱۵۔ مطلب تیرے اثبات حسن کے لئے تیری چشم ایک نص جلی ہے جو حسن کو
ثابت کر رہی ہے اسی سبب سے تیرے صاد (چشم) نون ابرو کا بنا ہوا ہے (نص) اور جب وہ نص جلی
ہوئی تو کوئی منکر نہیں ہو سکتا ۔ ۱۶۔ مطلب تیری چاہ زنخداں اگرچہ ہمارے خشک لبوں کی طرح
ہے لیکن مئی نوشی کے سبب سے وہ ایسی پر آب ہے کہ چاہ کی بھی آبروریزی کر رہا ہے ۱۷۔ مطلب
بدر (بدر میں ایہام یا تخلص مصنف اور ماہ شب چاردہم) نے جب سے نیر بے خورشید سے زیادہ روشن چہرہ
اور نازک رفتہ سے بھی کم لبوں کو دیکھا ہے تب سے اس کی آنکھوں سے بہت بے سبب اشک رخ پر
گر رہے ہیں ۔ ۱۸۔ ۱۹۔ مطلب تیرے شحنہ ابرو نے اس لئے حاجب کو کمان دی ہے کہ تیر کی تعظیم و با نوک

ہے کہ کسی پر تیغ ستم نہ چلائے خصوصاً ایسے بادشاہ کے عہد سلطنت میں کہ جسنے بیداد کی گردن تیغ عدل سے
قلم کی طرح اڑادی (قلم کردی) ۲۰۔ مطلب اے ممدوح تیرا دست سخا دریا کے مانند ہے اور تیری تلوار ایک
قطرۂ آب کی طرح ہے اور تیری تیغ آگ برسانیوالی ہے اور تیرے دست سخا (دریا) کے سامنے سمندر لہن کی
طرح ہے۔ (مصرعہ اول میں لف ونشر غیر مرتب اور نار و آب میں تجنیس خط اور صنعت تصحیف بھی ہے) ۲۱۔
مطلب کبھی تیرے دست بخشش کو دیکھکر غم کے سبب سے اپنے سر پر خاک اوڑھ لی ہے (ڈال
لی ہے) کہ جو زمانہ میں جزیرے والے کے نام سے مشہور ہوگئے ہیں۔ جزیرے کہاں ہیں بلکہ سمندر نے
تیرے دست بخشش کو دیکھکر اپنے سر پر خاک اوڑھ لی ہے حسن تعلیل ۲۲۔ مطلب اے ممدوح تیرا
قلم ایک رومی سوداگر ہے (تاجر) جو دریا کی راہ سے (دست ممدوح) حبشہ (دوات) سے مشک لیکر
لیجاکر چین (کاغذ) میں فروخت کرتا ہے۔ ۲۳۔ مطلب تیری تیغ قدر کے راز قضا سے کہتی ہے اور
تیرے جنگ کے زیر قدم قلم کیطرح ماہ رہتا ہے (اور وہ ماہ نعل ہے) قلم کے زیر قدم بھی ماہ (کاغذ) رہتا ہے
(قضا و قدر قضا حکم الٰہی اور قدر اسکے اسباب مثلاً کسی کا بیمار ہونا قدر اور اسکا مرجانا قضا ہے) خلاصہ
تیری تیغ قضا کا کام کرتی ہے ۲۴۔ مطلب اے ممدوح تیری قدر کی منزل رجگہ (سرایوان عرش پر ہے
اور تیرا دشمن عدم کے پردہ سے بھی پرے رہے لیکن وہاں پر بھی وہ صاحب فراش رہے آرام نصیب نہو۔
۲۵۔ مطلب اور ملک تیرے لئے لائق ہے اور ہلاکت دشمن کے لئے موزوں ہے جیسے فریدوں کا
سر تاج شاہی کے لئے موزوں تھا اور ضحاک کے لئے دار [illegible] ہونکی [illegible] حالانکہ سلطنت
ضحاک کی [illegible] کے سبب سے فتح ہوئی لیکن سر پر تاج فریدوں ہوا۔ ۲۶۔ مطلب تیرے ملک کی
(ملک) [illegible] ایام میں [illegible] دشمن [illegible] کے [illegible] دامنش اور بیت الحرام ۔ ۲۷۔
مطلب اور جیسے آتش موسیٰ (انوار تجلی الٰہی) کے سامنے دھواں اور باد مسیح (دم عیسیٰ) کہ جسے مُردے
زندہ ہوتے تھے کے مقابل گرد کو کیا نسبت [illegible] نسبت اور شورہ زمین شوریم کہاں
کہاں باغ ارم (بہشت) [illegible] تمام صفات دشمن کے بالمقابل

---

لہ لوہا جب پہ لوہا کوٹتا ہے ۱۲

ہوئی لگن ہندو اِشب اسکے سر پہ لئے پھرتا ہی (یعنی ان خدمات کے ادا کرنیکا حکم ممدوح نے ماہ کو دیا ہی وہ اسکو ادا کر رہا ہی) ۳۸۔ مطلب (ماہ نے ممدوح کے حکم سے شاید نافرمانی کی تھی پس وہ دو ٹکڑے ہو گیا) اسلیے جو ماہ کی طرح شاہ کی بیعت کو توڑیگا تو اشرفی کی طرح اسکا زرد چہرہ ہمیشہ افسردہ رہے ۔ خوشی نصیب نہ ہو ۔ ۳۹ جب تک آسمان کی لگن شب کی مشعل دار (ماہ) رہے (یعنی جب ماہ و آسمان ہیں) جب تک تیری شمع کا دھواں سرا پردۂ قدم (ہمیشہ رہنے والی سرا پردے) کی شمع بنا رہے ۔ ۱ مطلب اور جب تک دن رات گھٹتے بڑھتے رہیں تب تک تیرا حاسد بدمہر تب و لرزہ میں آفتاب کی طرح مبتلا رہے قصیدۂ مدح مطلب ای دل بیتاب ہو کہ اس موقع پر بادشاہ کی مدح کریں اسلئے کہ شہنشاہ عالم کا علم (جھنڈا) چار طاق فلک چہارم و تہ افلاک سے بھی گذر گیا اور آفتاب با ایں آب و تاب فلک چہارم ہی پر رہگیا ۔ ۲۔

مطلب ۔ ای دل آ اور دیکھ کہ اسکی درگاہ کا دائرہ اتنا وسیع ہی کہ جسکے درمیان تمام عالم ایک نقطہ سے بھی کم ہی ۔ ۳ مطلب اور تبا کہ اسکے گھوڑے کا وصف کس طرح بیان کروں کہ جسکے نعل کی میخ حضرت سلیمان کی انگشتری کا نگینہ ہی ۔ ۴ مطلب اور تبا کہ کسی نے ایسا گھوڑا دیکھا ہی کہ جسکی شصت سے مراد سی شصت ۔ ۵ جب تیکے درمیان زمین کو رکھا تو اسپ زنگ گوشیام اسکے درمیان روانی یعنی ہوا کی طرح پانی پر روانہ ہوا اور جو آٹھ اس مسافت کو دو قدم میں طے کر لیتا ہی ہشت ماہ ہشت نعال اسپ کہ جو دو قدم ہیں) یعنی دو قدم میں گھوڑے کی آٹھ نعل ۶ مطلب مدح شاہ میں کہتا ہی کہ بادشاہ ایسا سکندر ہی کہ جسکے غلام دارا مرتبت ہیں اور مثل حسام بن سام کے شجاع ہی اور عجیب یہ کہ محمد نام ہے اور حضرت موسیٰ کیطرح روشن ہاتھ اور حضرت عیسیٰ کا سا دم رکھنے والا ہی ۔ ۷ مطلب اے ممدوح بادشاہ عرب تیرا ایک حلقہ بگوش غلام ہی اور تیرے شہر کا ہنری فروش (ذرہ فروش) فقیر (کنگال) نجوم کا سردار ہی ۔ ۸ مطلب جس شخص نے بھی تیرے دست سخا کو مثل تیری انگشتری کے بوسہ دیا تو اسکی جیب بالکل مثل نگینہ کے زر میں نہیں (تو نگر ہو گیا)

۹ مطلب تیری خدمت کے لیے آسمان بہت آنکھیں ہزاروں روشن آنکھیں (ستارگان) ہر رات کھولتا ہی ۔

۱۰ مطلب ... جب ... اجل نے تیری ... [illegible]

... [illegible]

ستم و ستمگر سب فرار ہوگئے۔ ۱۱ **مطلب** اے ممدوح تو اسقدر حاضر جواب اور خوش سخن ہے کہ صلہ
تیری گہر باری سے استفہام (دریافت) کو کبھی رنج انتظار جواب اٹھانا نہیں پڑا اور اس رنج (الم) سے
چند اکو بھی خبر نہیں (معدوم ہی) کہ الم کیا ہے۔ خبر بہ مناسبت مبتدا۔ ۱۲ **مطلب** اے ممدوح تیرا مخالف
جو تیری خدمت قلم کی طرح (قلم بھی سیاہی کے خشک ہونے کے باعث تحریر سے باز رہتا ہے) نافرمانی کرے وہ ہمیشہ
زبان بریدہ۔ زرد تن اور سیاہ رو رہے (یہ تمام صفات قلم میں پائے جاتے ہیں) ۱۳۔ **مطلب** اے
ممدوح تیرا گھر (درم تخت) ایسا عالی مرتبت ہے کہ مشتری جیسا سعد اکبر ستارہ بازاگردوں میں اپنے تخت کی
سجاوٹ کے لیے اسے بیش قیمت دیکر اسے خریدتا ہے اسکی زینت و تاب پہ والہ ہے۔ ۱۴۔ **مطلب**
تیرے آستانہ کا ایک دفعہ طواف کرلینا سو عمروں (مراد از حج) سے زیادہ ہے اسلئے کہ تیری درگاہ کی
جوادنی ذرہ ہیں جگہ ہے وہ حرم کی پیش گاہ ہے پس تیرے آستانہ کی قدر و منزلت کا کیا کہنا۔ ۱۵ **مطلب**
اے ممدوح قضا و قدر نے تیری فتح کے جھنڈے (علم) کو ایسے بلند مقام پر نصب کیا ہے کہ اسکے
پھریرے کی کٹوری غول کے سر کا تاج ہے (یعنی فلک ہشتم سے بھی بلند ہے) ۱۶۔ **مطلب** جب ماہ کا سمند
ہلال) امرداد ہم (شب) پر سوار ہوا (یعنی ہلال نمودار ہوا) تو آسمان نے اسکے سر پر مشت بالئے درم (
ستارگان) نچھاور کئے (اور سواری شاہی کے وقت نچھاور ہوتی ہے) ۱۷ **مطلب** سیم خالص کی
ٹوپی پر ستاروں سے سجائی گئی تھی اور اسکی اطلس سبز کی قبا کہکشاں سے منقش تھی۔ ۱۸ **مطلب**
اور اسکی سیاہ چادر پر ترنج (آفتاب) کی زرپاشی تھی اور اسکے چہرہ کا نور (روشنی) طلوع سحر کے
سبب مدہم (مدہم) پڑ رہا تھا۔ ۱۹ **مطلب** اور اسکی تابش نے اشرفی کے توڑے (پیسے) پھیلا دئے
ہیں اور اسکے سر پر شام نے تاریکی کا سائبان تان دیا ہے۔ ۲۰ **مطلب** جب ماہ کو قرب آفتاب
(رات) حاصل ہوتا ہے تو وہ مثل چنگ کے خمیدہ ہوجاتا ہے لیکن رباب (ابر سفید) ان دونوں سے
زیادہ (چنگ اور دف) نفع رساں ہے اور اسپر تمام لوگوں کا احسان ہے ۲۱ **مطلب** کبھی ماہ
خمیدہ ہے اور کبھی بدر ہو جاتا ہے اور کبھی تیر (یا ریکسا) بنجاتا ہے جیسے معشوقوں کی ابرو اور انکا چہرہ
اور زلف۔ کمان بہ ہنگام ہلالیت [illegible] ۲۲ **مطلب** [illegible]

بھی شاہ ہند ہو رشب کو ہند کہا ہے ہم جسکے لئے اسی شبلی نام حبشہ پر ہر طرف ہزاروں
زدیں کے سیاں (کواکب) پڑی ہیں ۲۳ مطلب جب میرا معشوق اپنی زلف سو ترک چشم پر لشکر کشی کرتا ہے
(زلف کو چشم پر ڈالتا ہی یا بکھیرتا ہی) تو ملک سینہ (مناسب لشکر کشی) سے لشکر غم بلا کی نمایاں کرتا ہی
(یعنی غم مجھکو ہلاک کرتا ہی) ۲۴ مطلب میں شفق کی طرح خونابہ دل سے ہر وقت اسکے غم کی
کتابوں کو علم (جھنڈا) کی کتابیں بناتا ہوں۔ انکو نقش ونگار دیتا ہوں۔ ۲۵۔ مطلب اے
معشوق تیرے دندان عجیب ہیں جو یاقوت میں جڑے ہوئے ہیں اور تیرا خط کچھ عجب ہی کہ جس سے
تیرے رخسار (انجم) پر غالیہ (مہ) کی زنجیر پڑی ہوئی ہی۔ ۲۶۔ مطلب اے معشوق تیرے لبِ
(لب) کے سبب سے ہمارا دل چین رہا ہی اور تیری سر زلف کے حلقوں سے ہمارا تمام معاملہ درہم برہم
ہو رہا ہی۔ ۲۷ مطلب اے آفتاب مہر انگیز (معشوق) سوائے تیرے (ذرہ) دہن کے کسی نے ایسا
(ذرہ) دہن کب دیکھا ہی کہ جس میں پروین (دندان) جڑے ہوں۔ ۲۸۔ مطلب اے معشوق
تو بدر کے پاس کم آتا ہی اور بدر تجھ سے اس سبب سے آزردہ نہیں ہی کہ شاید تو ماہ ہی اور
کوئی تعجب نہیں کہ ماہ کم آئے اس لیئے کہ یہ اسکی فطرت ہی) ماہ میں تو اتر نہیں ۲۹ مطلب
اے زہرۂ ہلال ابرو (معشوق) تیری زلفوں کے سوا کسی نے ایسا نہیں دیکھا کہ جو اپنے خم میں آفتاب لئے ہو
(چہرہ معشوق آفتاب) ہم ۳۰ مطلب اگرچہ تیرا سبز خط اور شہریار کا خامہ (قلم) دونوں گویا ایک ہی
جنس ہیں کہ جو ورق ماہ پہ تحریر کرتے ہیں (زلف رخسار پہ پڑی رہتی ہی اور یہی اسکی تحریر ہی) اور
شہریار کی تحریر کاغذ پہ ہوتی ہی کہ اسے بھی ماہ کہا ہی) ۳۱۔ مطلب اور وہ بادشاہ شاہنشاہ
محمد تغلق ہی جو تمام خلفائے عباسیہ میں سے چیدہ (چنا ہوا) ہی کہ جسکا لقب ابوالمجاہد اعظم ہی
۳۳ مطلب اگر ابر بہار اسکے دست سخا کا پانی اسکو نہ دیتا تو کرم کا درخت انگور اپنے پھل پینے
میں مشہور نہوتا۔ ۳۴ مطلب خدا کرے کہ تیری عمر کا آئینہ کبھی ایک لمحہ کے لئے بھی مکدر نہو
اگرچہ صور بھی اپنی آواز نکالے قیامت تک مکدر نہونے پائے بلکہ اسکے بعد بھی تو زندہ رہے (صور کی
آواز بھی اگرچہ بلند ہو جائے لیکن تیری عمر کا آئینہ مکدر نہو) قصیدہ نمبر ۱۹ - ۱ مطلب آسمان کیا

نیلے رنگ کا باز ہی جو ہوا میں اڑ رہا ہی رپر پھیلائے ہوئے ہی) اور صبح ایک مار سفید ہی جسکے
منہ میں ایک مہرہ زریں (مہر خورشید) رکھا ہوا ہی (مہرہ مناسب مار ہی) ۲۔ مطلب اسوقت مرغ سحر جو شور و غوغا
کر رہا تھا خاموش ہو گیا (مست) اور بلبلہ مینوشوں کی وساد ہو گئی کہ وقت صبوحی ہی۔ اور زاغ
سیاہ (شب) بھی تفس خلوت میں گوشہ نشیں ہو گیا (شب گذر گئی) ۳۔ مطلب اور گرگ سحر نے
اپنی دم کلب الجبار (گرگ اور کلب رنگ میں تناسب) کے سر پر ماری یعنی کلب جبار ظاہر ہوا
کہ جو علامت صبح صادق کی ہی اور برج اسد کا آہوئے زرد (خورشید) اسد و آہو تناسب) برہ
(برج) حمل کیسا تھ چرنے لگا یعنی آفتاب برج حمل میں داخل ہو گیا ۴۔ مطلب کہتا ہی کہ دن ایسا
رومی معشوق کی طرح ہی جسکو ورم عارض ہی رون بڑھ رہا ہی) اور شب ایسا مرد ہندی (بوجہ
سیاہی) ۵۔ مطلب تعجب ہی کہ شب باوجودیکہ سرد مزاج ہی پھر بھی اسکو دق عارض ہے
اور اسکے سر پر آبلے رستا رہے) ہیں پس اگر اسکی دق جاتی بھی رہی تو اسکے آبلوں کا کیا علاج ہی۔
۶۔ مطلب اسلئے کہ یہ آبلے شراب کے حباب نہیں جو پھونک مارنے سے مٹ جائیں (رہا تے رہیں)
بس اب انکے اچھا کرنیکے لئے اسوقت تو نوا کا نشتر رگ چنگ پر لگا تاکہ وہ آبلے پھوٹ جائیں۔ ۷
مطلب تو لبستہ لب (معشوق) کو چنگ کے پیچھے بٹھا تاکہ چنگ کے تار اسکی فندق تر انگشت
کو نوا بخشیں (یعنی وہ بجائے) ۸۔ مطلب اہ چار دہ (جام) کطرف پنج سے فیروز پانچوں انگلیوں)
کو بڑھا اور وا کرم تاکہ سیر دیں (دندان) کو شفق تر (شراب) سے حصہ پہنچے۔ ۹۔ مطلب جام
ایک آب خشک ہی جسکے پیٹ میں آتش تر (شراب) بھری ہوئی ہی پس اگر وہ ہماری طرف شب
نہو تو اسکے منہ میں خاک ۱۰-۱۱-(ق) اگر تم حرم کبریا میں عشق الٰہی کے ساقی کے ہاتھ سے اس
قدح سے صبح کے وقت ایک دو ہی گھونٹ پی لو تو تمہاری مشکل کا حل ہو جائے اور معشوق حقیقی
سے تم واصل ہو جاؤ اور تمہارا غم پائمال اور دل میں صفا پیدا ہو جائے ۱۲۔ مطلب اگر تجھکو
حقیقی مستی درکار ہی تو ایسے میکدہ میں جا کہ جہاں روح قدس (حضرت عیسیٰ یا جبرئیل علیہما السلام
مطرب ہو اور حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم وہاں کے ساقی ہوں (گریز) ۱۳۔ مطلب

اگر تو دنیا میں بہشت کا طلبگار ہے تو سلطان عصر کی مجلس عالی میں چل کہ جو سایہ لطف خداوندی ہے وہاں
جنت کا سامان موجود ہے۔ ۱۴۔ مطلب یہ تینوں کہ جو انگلیاں ہیں شب رواں ہیں کہ جنکے پیچھے
آئینہ (ناخن) لگے ہوئے ہیں اور ان تینوں کے درمیان ایک زریں قبا زنگی (قلم) ہے جو سیم
۱۴ (کاغذ) کی خواہش رکھتا ہے۔ ۱۵۔ مطلب اور اسکا (ممدوح) قلم ایک زرد رنگ شمشاد کی طرح
سیدھا اور سرکش گھوڑا ہے اور تین شخصوں (انگلیاں) کا غلام ہے اور اسکے پانی پینے کا گھاٹ (بحر
ہندوستان (دوات) ہے اور اسکی ایک تاخت روم ہندوستان سے ختا (کاغذ) تک ہے۔
۱۶۔ مطلب کبھی تو وہ اپنے قیرگوں چہرہ کیساتھ اپنا سر قمر (کاغذ) پہ رکھتا ہے اور کبھی سرنگوں
ہو کر خشک ہو جانے سے مراد ہے) بحر و بر (کبھی کاغذ پہ کبھی دوات میں) میں تنہا دوری کرتا ہے
۱۷۔ مطلب اور اسکا قلم ایک ایسا ماہ نو ہے جو شام سے سحر تک سلسلہ بندی کرتا (تحریر سے مراد ہے)
اور عاج (کاغذ) اس کے کھر سے ہمیشہ غالیہ سائی کرتا ہے۔ ۱۸۔ مطلب ۱۰۰ کے
عدد ۱۰ ہیں پس اسکا آل ۱۰×۱۰ = ۱۰۰ ہوا اور عدد ۱۰۰ = ق پس حرف اول حاصل ہوا۔
اور اسکا دوسرا حرف نیمہ پنجہ ہے۔ پنجہ = پ۲ + ن۵۰ + ج۳ + ہ۵ = ۶۰ پس ۶۰ کا نیمہ ۳۰ ہوا اور
۳۰ عدد ل کے ہیں پس دوسرا حرف بھی حاصل ہوا۔ اور اسکا تیسرا حرف چار دہ (یعنی چہاردہ)
۴۰ ہیں ۴۰ م ہے اور یہ چالیس اسباب پر گواہ۔ لفظ قلم حاصل ہوا۔ ۱۹۔ مطلب لفظ قلم کے عدد
۱۷۰ ہیں (ق۱۰۰ + ل۳۰ + م۴۰ = ۱۷۰) پس اگر اس میں سے اندسکہ یعنی قل (۱۳۰) نکال دیا جائے
تو وہ (صرف م) رہ جائیگا کہ جسکے عدد ۴۰ ہیں یعنی "م" وہ قل اور میم سے مرکب ہے جب قل نکالا
تو م رہا لہذا وہ قلم ہے کہ قل اسکے عدد اگر ہٹ سے م رہ گیا۔ (خوبی یہ ہے کہ معمہ حرفی بھی ہے اور
اعدادی بھی) ۲۰۔ مطلب اور قلم ماہ (کاغذ) کے شگفتگی کا خسرو و شیریں سخن ہے (خسرو اور
شیریں میں کسقدر خوبی ہے) وہ بادشاہ کے دست مبارک میں ایک نوخط (معشوق نوخط قلم)
فرمانبردار ہے جو نئے نئے فرامین لکھتا ہے۔ ۲۱۔ مطلب اے مشتری اس سبب سے کہ تیری
تیر جفا نہ پایہ زہرہ وہ تیری امید کی ہیچ وفادار مطلق ہے ... اور مشتری کو خواہش

قوس و ابرو دم کے لیے تشبیہ کی ہو۔ مطلب زہرہ (کاغذ) اور ماہ نو (قلم) ہم قران ہیں (یعنی کاغذ پر
قلم رواں ہی) اور تعجب یہ کہ ماہ کو خسوف (گہن) لگ رہا ہو یہاں تک کہ رصد ساز (منجم) بھی حیر
میں ہو کہ زہرہ سے ہم قران ہونے پر ماہ خسوف پذیر کیوں ہی۔ ۲۳۔ مطلب بدر کے چہرہ
درخشاں پر اس وجہ سے اشک خونیں ٹپک رہے ہیں کہ اسکے معشوق کے چہرہ پر تاریکی
نمودار ہو گئی (خط نکل آیا) ہی ۲۴۔ مطلب۔ اے معشوق تیرے رخسار کے گرد تیرا خط ایسا
معلوم ہو رہا ہی جیسے پھول کے گرد سانپ گنڈلی مارے بیٹھا ہو اور تیری چشم مست باغ حسن میں
یہ کیفیت دکھا رہی ہو کہ آہو سے وحشی نرگس چر رہا ہی۔ ۲۵۔ مطلب (اگرچہ) تیرے ماہ سیاہ
(خط) نے مجھے سورج زرد رنگ (ضعیف و غمگین) بنا دیا ہو آخر پھر میں تنگ آ کر اس تیری ظلم کی
داد شاہ سلیمان (آرا) رجبکا علم حضرت سلیمان کی طرح ... ۲۶۔ مطلب اور وہ ایسا ذی مرتبہ
شاہ ہو کہ فلک اسکا آستانہ ہی اور وہ ماہ فلک آشیانہ ہی اور مہد عیسیٰ جیسے اور حضرت سلیمان
جیسی بلندی رکھنے والا مسند ہی۔ ۲۷۔ مطلب کہ جسکے فیض بخشش سے حرص (آزمند) گدا بھی
غنی ہو گئی اور جسکی سخاوت بہتات سے فقیر بحر غنا (مالداری) بن گیا (مالا مال ہو گیا) ۲۸۔ مطلب
اور وہ ایسا شجاع ہو کہ جنگ کے دن جہاں اسنے تلوار کھینچی اور دشمن رعب کے سبب پانی پانی ہو کر
جسم ہوا کی مانند ہو گیا کہ نظر نہیں آتا۔ ۲۹۔ مطلب سخاوت کے وقت اسکے دست سخا نے ایسی
گہرباری کی کہ ابر کا رخسار شرم کے باعث پسینہ سے تر بتر ہو گیا (ابر بھی گہر زا ہی اسلیے شرمندہ
ہوا۔ ابر کا تر ہونا مناسب کلام) ۳۰۔ مطلب اور وہ ایسا رفیع القدر ہی کہ آسمان اسکا خزانہ
اور اسکے کف لکھ (لاکھوں) بخشش نے زمین کو اشرفیوں سے اسطرح پر کر دیا ہو جیسے آسمان پر ستارے
(کہ شمار نہیں ہو سکتے) ۳۱۔ مطلب اور اسکا ایک ادنیٰ خادم والی روم کے سر پر تاج رکھنے والا
ہی اور اسکا غلام [illegible] ۳۲۔ مطلب [illegible] اسکے در کے
گدا [illegible] انگوٹھی
بنا [illegible]

ہوگئیں) لیکن کسی نے اس سے بہتر (قصیدہ کہ خود گفتہ ست) موتی اسکے گوشوارہ کے لیے حاصل
نہیں کیا (یعنی ابتک مجھسے بہتر نظم کسی نے نہیں لکھی) **قصیدہ نمبر ۱۱** - مطلب ۱ کل جب غراب
(شب) نے اپنے دہن سے جو زر دانے (کواکب) اُگلے تھے انہیں عقاب آتشیں شہپر ناگاہ میدان سے
اٹھا کر لیگیا (یعنی آفتاب کے طلوع ہونے سے ستارے چھپ گئے - ۲ - مطلب مرغ سحر نے اس وقت
آہ و فغاں شروع کی کہ جب اس نہ بال طوطی (فلک) کا طاؤس (ہیئت شب) پھر باز زریں پنجہ
(خورشید) کے خوف سے چھپ گیا (یعنی آفتاب طلوع ہونے سے سیاہی شب زائل ہوگئی)
۳ - مطلب صراحی کا دل خون ہو رہا ہے (بنا بر اس کے اسمیں شراب بھری ہے) پس اے معشوق
تو اسے سر بمہر مت رکھ کہ وہ ایک مرغ فردوسی ہے جسکے منہ میں کوثر (شراب) بھرا ہوا ہے ۴ -
مطلب اسے بدر صبح اس سبب سے جام زر (آفتاب) کو طاس فلک پر نمودار کرتی ہے کہ تو
چشموں (معشوقوں) کے ہاتھ سے مئی احمر (شراب سرخ) کا جام لبوں تک پہنچا سکے - ۵ - مطلب
جب صبح (زردی خنداں) اپنے سر پر پھر کلاہ زر رکھیگی تو اسوقت زنگئی گریاں (شب) کے
سر سے دستار کلاہ سیاہی (ضیائے ماہ) گر پڑیگی - ۶ - مطلب اے معشوق ہاتھ میں جام تھا
رکھ ہم کو سرور و نشاط حاصل ہو (اسلیے کہ میخانہ خوشی میں ایک خشت نہ رنجم [illegible] سکندر سے
بہتر اولی ہے - ۷ - مطلب اسوقت کو غنیمت شمار کر کہ اس گردش فلک نے دارا کو چھوڑا اور
اسکے دار کو کل) اور نہ قیصر اس دنیا میں رہا نہ اسکا قصر (دارا اور دار قیصر و قصر میں صنعت
تجنیس مضارع ہے) ۸ - مطلب (دیگر بزم) اے مخاطب صحبت دنیا تو گشتہ نامرادی ہے اگر تجھے
بہشت جاودان کی طرف رغبت خواہش ہو تو ہمارے [illegible] ۹ - مطلب اور وہ منصور
امام حق (خلیفہ بغداد) کا [illegible] جسکا نام نامی محمد شاہ ہے [illegible]
ایسا دیں ہے کہ آفتاب سپہر [illegible] اسکے زیر سایہ ہیں ۱۰ - مطلب اسوقت مجھے کتنی
راحت و خوشی حاصل ہوتی ہے کہ جب وہ معشوق میرے پہلو میں آتا ہے اگرچہ وہ پھر میرے
پہلو کو زخمی [illegible] ۱۱ - مطلب [illegible] خاموش ہو اور

میرے عیش کو تلخ (یا زندگی کو تلخ) کرنے کے لیے اسکے شکر جیسے لب پر سبزہ چھا ہوا ہے (سبزہ =
خط) ۱۲۔ مطلب تیری جبیں کی صبح کسقدر خوشنما ہے کہ دو ستارہ (چشم) ماہ نو (ابرو) کے نیچے
چمک رہے ہیں اور تیرے رخسار کا باغ کسقدر پر بہار ہے کہ دو لالے (رخسار) دو زلفوں میں پوشیدہ
ہیں۔ ۱۳۔ مطلب اور تیری کمان ابرو کی کیا بات ہے کہ ہمیشہ تیرے دونوں بازیگر ہندوں
(بلحاظ غمازی وجہ جامہ سیاہی) کے گرد سنان لیے ہوئے کھڑے ہیں (تا نظر بد سے محفوظ رہیں)۔
۱۴ مطلب تو ایک ایسا سرو ہے کہ جیسے ایک غنچہ میں ۳۲ سرو ہیں (دندان)
اور میں وہ ابر ہوں کہ ایک جھپکے (چشم) سے سینکڑوں گوہر برساتا ہوں۔ ۱۵۔ مطلب
اے معشوق تیرے لب تو شفق (سرخی لب) میں پروین رکھتے ہیں۔ اور بدر کا ان کی
محبت میں یہ حال ہے کہ اشکوں سے اسکا چہرہ پروین ہو رہا ہے اور اسکی چشم (گریاں) ہمہ تن
ساغر ہو رہی ہے۔ ۱۶۔ مطلب جب اس شاہ جم و تیر کے عہد میں پریشانی بالکل خارج ہو گئی
تو پھر تیری زلف مجھ سرگشتہ کو کیوں پریشان کر رہی ہے ۱۷۔ مطلب کہتا ہے کہ ممدوح کی
تلوار کا میں کیا وصف بیان کروں وہ ایک ایسا دریا ہے کہ آب روان (ریحان) میں اسکی موج
آگ لگا دیتی ہے اور اسکا کنارہ سر (سر دشمن) کے درمیان ہے اسکی میان اژدر کا مسکن ہے
۱۸۔ مطلب ممدوح کا دست فیاض محیط پنج شاخ ہے اور اسلئے وہ ہر وقت ابر قطرہ دینے
کو اٹھاتا ہے (تیغ) کہ اسکی خواہش کہ تمام عالم سے شور و شر کی گرد دھو ڈالے (یعنی عالم سے
شور و شر نیست کردوں) ۱۹۔ مطلب اور وہ تیغ زبان گردار ہے کہ جسکا زخم بھرتا ہی نہیں
اور میرے چہرہ کی طرح (جو کثرت غم سے زرد ہو رہا ہے اور اشک خونیں کے سبب سے
سرخ) وہ جوہر خون سے زر اندودہ ہے کہ جہاں بوئے خوں پائی اور تازگی آئی جسطرح اشک
خونیں سے میرے چہرہ پر تازگی آجاتی ہے اور اسکی مژہ بالکل میری چشم کے مشابہ ہے
اس میں تمام گوہر ہی گوہر بھرے ہوئے ہیں (مژہ سے مراد قبضہ شمشیر ہے جو کہ مرصع ہے
اور چشم میں گوہر بھرے ہونا مراد ہے اشک سے۔ ۲۰۔ مطلب اسکے جوہر سے جوہری ہے یا!

ہے۔ اور اسکے وصل سے زر قبضۂ تیغ فخر و ناز کرتا ہو اور اگر وہ میان سے کسی دن باہر نکل آتی ہے
تو بادشاہوں کے تاج تک چھین لیتی ہو۔ ۲۱۔ **مطلب** اور جسوقت وہ پنجۂ دست (پنجۂ چنار) میں
آتی ہو تو لالے کھلاتی ہو (خون بہاتی ہو) اور اگر لوگ اسکا تصور کرتے ہیں تو مثل بید کے سبز پتہ
کے تر نظر آتی ہو (جوہر تیغ سبز) ۲۲۔ **مطلب** اور اگر اس پر دھار رکھی جاتی ہو تو اسکا منہ
ستاروں سے بھر جاتا ہو (اختر سے مراد جوہر۔ جوہر تیغ نمایاں ہوتے ہیں) یا چنگاریاں اڑنے
لگتی ہیں۔ اور اگر اسکو ہند سے نسبت دیجائے تو یہ درست ہو دیکھو نہ کہ زنگ کے سبب سے
وہ سیاہ دل ہو رہی ہے (اور ہند کو سیاہ کہا جاتا ہو) ۲۳۔ **مطلب** اس سبز پوش کے نام میں
جسکا تن ہی اسکی زبان ہو (یعنی تیغ) تین حرف ہیں۔ دٓ وٓ = ۱۱۰ اسکے زیر پا ہیں = ۱۰۰ ی پس ی
اسکا درمیانی حرف ہے اور چار صد اسکا سر ہو ۴۰۰ = ت ی ۱۰ = دو بلبل کے درمیان زیر پا ہو
(یعنی بعدم بلبل کا مرادف کمیت ہو جسکے عدد ابجد پانصد ہیں۔ ک ۲۰ + م ۴۰ + ی ۱۰ + ت ۴۰۰ = ۵۰۰ پس
دو بلبل (یعنی دو کمیت کے عدد ۱۰۰۰ ہیں) برابر ہو دو کمیت کے جسکے ابجد ۱۰۰۰ عدد ہیں اور ۱۰۰۰ =
غ کے پس لفظ تیغ حاصل ہوا۔ ۲۴۔ **مطلب** اور اگر وہ ایمان کیطرح اپنی میان سے باہر نکلے تو
ممدوح کے دشمن کا سر غیرت کے سبب سے اسکی گردن ہی سے جدا کر دے۔ (ایمان برہنہ ہو اور تقوی اسکا
لباس ہو) یوں ایمان کو برہنہ کہا گیا ۲۵۔ **مطلب** کہتا ہو کہ ممدوح کی قلم کیسی برق ہو رسیدے تو عجب
ہو کہ جو برق خشک (کاغذ) کو ابر تر سے چھپاتی ہو (بوقت تحریر) اور اسکا سر ہی ایک عجوبہ حیرت انگیز
ہو کہ جب وہ خنجر کھاتا ہو (اسکو بنایا جاتا ہو) تو وہ اپنے سر کو مشک (روشنائی) میں چھپاتا ہو
حالانکہ مشک سے زخم اور بھی پاش پاش ہو جاتا ہو (یعنی جب قلم بنائی جاتی ہے تو پھر وہ لکھنے
پر آمادہ ہو جاتی ہو اور لکھتی ہو) ۲۶۔ **مطلب** جب شمع کی طرح اسکا سر کاٹ لیتے ہیں تو سیم (کاغذ)
پر وقت وہ نگار کو یا پیکر (قلم زریں) از ار عنبریں پہنتا ہو (حروف) یعنی ہر وقت لکھتا رہتا ہو
۲۷۔ **مطلب** یہ پاک زنار صبح (کاغذ) پر شب تیرہ (سیاہی) بچھو رہا ہو یا یہ سمجھو کہ شاخ
زعفران (قلم زریں) گل بادام (کاغذ) پر عنبر گرا رہی ہو۔ ۲۸۔ **مطلب** اور جب یہ ردمی

مفلس ہوجاتا ہی (خط میں سیاہی نہیں رہتی) تو خراماں چین (کاغذ) سے ہندوستان کی
طرف جاتا ہی اور پھر آہستہ آہستہ چین کو اسطرح واپس جاتا ہی کہ اسکی چادر اسکے پیروں میں
گھسٹتی ہوتی ہی (چادر سے مراد سطر) ۲۹ ۔ مطلب اسکا نام سہ حرفی ہی (ق ل م) اور
مثلث (سہ انگشت) ہی اسکا مرکز ہی اور جب وہ مرکز سے باہر ہوتا ہی تو مربع (دوات) اسکو
اپنی آغوش میں لے لیتا ہی ۔ ۳۱ ۔ مطلب اور جب اس ماہی زریں (قلم زریں) کو ممدوح اپنے
بحر کف میں لیتا ہی تو ممدوح کی پانچوں انگلیاں ماہ (کاغذ) کی طرف اسکی رہبری کرتی ہیں
۳۳ ۔ مطلب اور وہ بادشاہ یعنی محمد شاہ بن تغلق تمام عالم کا حاکم (سلطان) ہی جو استقدر
والا مرتبت ہی کہ بزم جہانداری میں سکندر بایں ہمہ حشمت اگر اسکا خادم بنے تو یہ زیبا و لائق ہی
۳۴ ۔ مطلب جو بشن کا سا وقار قدرخاں جیسی شان و شوکت اور دارا کی مانند رائے اور
آرش جیسا قوی بازو رکھنے والا ہی اور سیاوش کی مثال ہی اور سوید کی طرح دست سخا رکھتا ہی اور
جسکا تہمتن کی مانند جسم ہی اور ایسی شان و شوکت رکھنے والا ہی جیسے تہمند شخص میں پائی جاتی ہی
۳۵ مطلب اب وہ اپنے دشمن نا امید دشمن کی تسکین خنجر سے کرتا اب وہ اپنے نا امید
دشمن کو اپنے خنجر سے تسکین دیتا ہی اور اب اسکے عدل نے ظلم کا گلا اپنے خنجر کے سپرد کردیا ہی
(یعنی اب نہ دشمن رہا نہ ظلم) ۳۶ مطلب اسکے گراں ہنگی گھوڑے کے لئے باد فتح (باد بہاری)
کے قدم زیبا ہیں اور اسکی بزم کے ساقی کے لئے جام خورشید موزوں ہی ۔ ۳۷ ۔ مطلب ظاہرا
اگرچہ ممدوح کی درگاہ سدرہ (مقام جبرئیل) سے ایک میل کے فصل پر تھی لیکن اسکی درگاہ تک
پہنچنے کے لئے فرشتہ سو سال تک چلتا رہا لیکن نہ پہنچ سکا (حالانکہ ملائک سریع السیر ہیں)
۳۸ ۔ مطلب ۔ کہتا ہی کہ ممدوح کی درگاہ (در) عرش مثال ہے اور جسکے دشمن قارون جیسے
خوار و ذلیل ہونیوالے ہیں اور اسکا ہاتھ بوجہ سخاوت دریا کی مانند ہی اور وہ حضرت موسی کا سا
قلم رکھنے والا ہی اور دل شگفتہ مریم کی مثال ہی اور وہ نخل کرم ہی (کرم نخل اضافت مقلوبیا ۔
نخل کرم) اور حضرت عیسی جیسا دم رکھنے والا ہی اور جس ہنر سے مادر زندہ ہوا تھا وہی ہنر

وہ رکھتا ہو (دم عیسیٰ) قرینہ سے ہنر عازر درست نہیں ہو بلکہ اسکے یہ معنی ہوتے ہیں کہ عازر جیسا ہنر رکھنے والا ہو۔ پس اگر اس سے یہ معنی لئے جائیں جو کہ میں نے مطلب میں لکھے تو وہ زیادہ فصیح ہیں بلکہ عازر کے بجائے آذر بالف ممدودہ پڑھیے آزر نام پدر حضرت ابراہیم علیہ السلام کہ جو بت تراش تھے اور انکی مثال کا کوئی اور ہنرمند اس زمانہ میں نہ تھا تب تو مطلب صاف نکلتا ہو کہ آزر جیسا ہنر رکھنے والا (یعنی ہنر میں کمال رکھنے والا مراد بت تراشی سے نہیں ہو بلکہ کمال ہنر سے۔ میں نے دونوں معانی لکھد ئے انتخاب مطلب ذوق سلیم کے سپرد ہو۔ شمس)

۳۹ **مطلب** اور جب اسکی بزم میں جام لبالب ہوتا ہو اور حباب اس سے نمایاں ہوتے ہیں تو ایسا معلوم ہوتا ہو کہ ایک معشوق ہو جو شفق (لب) میں اختر (دنداں) دکھا رہا ہو (مسکرا رہا ہو)

۴۰ **مطلب** اے ممدوح تو حضرت سلیمان جیسا ملک رکھنے والا ہو اور اسمیں کوئی شک نہیں (اور اگر کوئی اعتراض کرے کہ جب وہ سلیمان مملکت ہو تو تخت ہوا پر کیوں نہیں اڑتا تو اسکا صرف یہ سبب ہو کہ حضرت سلیمان نے خداوند تعالےٰ سے دعا کی تھی کہ اے میرے پروردگار مجھے ایسا ملک عطا کر کہ جو میرے بعد اور کسی کو نہ ملے یا اور کوئی اسکا اہل نہ ہو۔ پس یہ دعا مقبول ہوئی اور اُسکے بعد اب تک وہ شان و شوکت کسیکو حاصل نہوئی) اور اگر رب ہب لی الخ تیرے عہد میں مانع نہوتی تو صبا تیرے تخت کو بھی کاندھے پر لئے پھرتی۔ اب مجبور ہے (وہ دعا یہ ہے رب ہب لی ملکا لاینبغی لاحد من بعدی)

۴۱ **مطلب** اور تو ایسا جلیل القدر اور عظیم المرتبت ہو کہ اگر تو کتوں کیلئے طوق (پٹے) بنانا چاہے تو ہرن شیر نر کی پیٹھ (پشت) کا تسمہ نکال لائے (تاکہ وہ طوق اس سے بنائے جائیں) تیرے خوف کے باعث شیر خاموش رہے اور ہرن اپنے دشمنوں (کتوں) کو زیب و زینت دے۔

۴۲ **مطلب** صبح صادق جو ہر صبح کو اسپ روز کی پشت پر زر اندود گھنڈی (آفتاب) لگاتی ہو اس سے صاف ظاہر کہ ضرور وہ تیری جنیبت کش (رسائیس) ہے۔ ۴۳ **مطلب** تیرے فرمان سے ہمیشہ کے لئے روئے زمین اسقدر سیدھی ہو گئی کہ سوائے معشوقوں کی ابرو کے اور کہیں کجی کا نشان نہیں (اور ابرو کی کجی باعث خوبصورتی ہو) ۴۴ **مطلب** تیرا دشمن حشو کی طرح (یعنی نامرد) ہے

اور یہ سب پر ظاہر ہے (بارز۔ آشکار) پس اسکو اب دفتر (ملک یا دنیا) سے نکال دینا چاہیے
اسلئے کہ جب مطرب کا وقت بھیگ جائے تو بجائے اس بھیگے ہوئے دن کے بجنے کے مجلس کا
بے نوا رہنا ہی بہتر ہے۔ ۴۵۔ **مطلب** کتنی بیجا بات ہے کہ جو شخص روزانہ پھول دیکھتا ہو (سیر چمن
کرتا ہو) وہ پھر خار دیکھے (سیر خارستان کرے) اور جو سرمہ لگاتا ہو وہ پھر خاکستر لگائے (پس تیرا ملک
اس شخص کی مانند ہے جو سرمہ لگائے اور سیر چمن کرے اور تیرا دشمن خاکستر اور خارستان ہے)۔ ۴۶۔
**مطلب** جبتک عروس زہرہ سینگوں جنگ یعنی ماہ کی محبت سے آفتاب کی زرین فت سینگوں
چادر کے نیچے چھپائی رہے (یعنی جب تک دن رات ہونیکا سلسلہ قائم ہے) ۴۷۔ **مطلب** تب تک نُہ
فلک کے اندر تیرے ہاتھ میں خوشدلی کا جام اور سلطنت کی ٹوپی سر پر اور بزرگی کا خلعت جسم پر رہے (یعنی
تا بہ قیامت سلطنت اور عزت اور خوشدلی تیرے قبضہ میں رہے اور تجھے حاصل ہو)۔

**قصیدہ ۱۲۔ ۱۔ مطلب** ذرا اس بدر شفق غور کو دیکھو کہ اس کا رخسار پیروین سے بھرا ہوا ہے
اور ہر وقت وہ پانچوں انگلیوں ریخ مرقوم میں گرفتار ہے۔ ۲۔ **مطلب** وہ پیالہ ایک کشتی کی طرح
ہے جو دریا دل ہے (سخی) اور سوائے لب کے وہ اور کسی طرف نہیں جاتی اور ماہی بچے (انگشتان)
ہر طرف اسکے نگہبان ہیں (باعتبار گرفت کشتی۔ دریا۔ ماہی۔ مناسبات) ۳۔ **مطلب**
وہ ایک مرغ ہے کہ جسکی آنکھوں سے سنہری قطرے ٹپک رہے ہیں اور اسی غم کے سبب سے اسکی
منقار سے بھی خون (شراب) ٹپک رہا ہے۔ ۴۔ **مطلب** اور وہ ایک ایسا پیالہ ہے کہ سیکڑوں سمندر (لبا
لب) کی موجیں اسکی تا قعر کے ایک قطرہ کے برابر ہیں اور فلک چہارم کی شمع (آفتاب) اسکے انوار کا
ایک ذرہ ہے۔ ۵۔ **مطلب** اور وہ اپنی بے آبی (خشکی) کے باعث ہر وقت بے حال (غمگین)
رہتا ہے حالانکہ سوائے آبکشی کے اور اسکا کوئی کام نہیں (تمام دن آبکشی کرتا رہتا ہے لیکن پھر بھی
بے آب ہے۔ کاسہ چینی، یا جام شراب تر نہیں رہتے بلکہ جب تک ان میں شراب یا کوئی اور تر
چیز ہے تب تک وہ تر ہیں۔ ۶۔ **مطلب**۔ وہ شراب کہ جسکے خار سے عقل کا درخت بے بار ہو جاتا ہے
(شراب پینے سے عقل بیکار ہو جاتی ہے) ہماری نرگس چشم سے سیکڑوں نسترن (اشک) گرا دیتی ہے

یعنی اسکی طلب میں ہم اشک بہا رہے ہیں۔ ۷۔ مطلب (معمہ جام شراب) سنو! میں تمکو اسکا نام
بتاتا ہوں کہ جو بے آبی کے سبب سے غمگین ہو! وہ سہ حرفی لفظ ہے۔ اسکا پہلا حرف ”دہ“ (۱۰) کا جذر
ہے۔ یعنی ۱۰×۱۰=۱۰۰ اور ۱۰۰ = ق کے۔ پس پہلا حرف ق ہوا۔ دوسرا حرف یوں نکلتا ہے کہ
دہ کے عدد سے (دہ ۹۰) ایک عدد کم کرو یعنی ۸ اور دہ کے عدد سے ایک عدد کم کرو (دہ =
۹ ط) پس ح حاصل ہوا اسکو چار (۴) = د کے ساتھ ملا دو پس لفظ قدح حاصل ہوا۔ دوسرا
حل یوں ہو سکتا ہے کہ اول حرف دہ کا جذر ہے وہ ۔ ۹ اور ۹ کا جذر ۳ ہوا پس ۳ = ج
اور اسکے بعد ایک کو حاصل کر یعنی الف ۔ جا حاصل ہوا اور (دہ) اسکے ساتھ چار مرتبہ ہے
یعنی) دہ کو جب چار سے ضرب دی تو ۴۰ حاصل ہوا جو ہے م کے پس لفظ۔ جام حاصل ہوا۔
۸۔ مطلب اے معشوق سرو کی طرح کھڑا ہو اور اسکو (جام) برگ چنار (پنجہ) میں لے
تاکہ تیرا غنچہ پر شیریں (لب پر دندان) لالہ سے قریب ہو۔ ۹۔ مطلب ہر چند کہ مخلوق
کے اندر (عام لوگوں میں) اسکی (جام) بڑی آؤ بھگت ہے لیکن بادشاہ کی مجلس میں اسکو بہار
بغیر باریابی نہیں ۔ ۱۰۔ مطلب اسکے پروین (معشوق کے دانت) اسکے لعل شکر بار میں کسوجہ سے
پوشیدہ ہیں اور کسنے شب جیسی سیاہ زنجیر (زلف) اسکے ماہ جیسے رخساروں کے
گرد باندھ دی ہے ۱۱۔ مطلب اور جب اسکے گلنار جیسے رخسار پر سبزہ (خط)
نکلیگا تو میں اپنی نرگس بیخواب (چشم) سے اشک سرخ بہاؤنگا۔ (مجھے اب ہی
سے اس کا خوف ہے) ۱۲۔ مطلب اگر میں اپنے دل کو اس سے (معشوق)
یکسر موبھی منحرف دیکھونگا تو شانہ کی طرح اس سے دل صد پارہ
رہ دونگا ۔ ۱۳۔ مطلب اسکے چہرہ پر صفت مور (خط) کیسی آشفتہ ہو رہی ہے اور اس کے
قش جیسے رخسار پر دہو ئیں کا سانپ (خط) کیسا گنڈلی مارے بیٹھا ہے۔ (مارو آتش
شناسا بات) ۱۴۔ مطلب جسوقت اسکے آئینہ جیسے رخسار پر زنگ ظاہر ہو (خط) اور میں
اسکے غم میں سرد آہیں بھر دوں (نکالوں) تو وہ مثل صبح کے خون آلودہ ہوں جسطرح

صبح شفق آلودہ ہوتی ہی)۔ ۱۵۔ **مطلب** اگر سنبل (خط) اسکے سمن زار (رخسار) کے گرد جم آئے تو مجھے یقین ہی کہ وہ بھی گل کیطرح تو جسطرح اسکے رخسار کی قید میں پھول ہی اسیطرح سنبل بھی گرفتار ہو جائے اور کبھی اپنی قید سے آزاد نہو۔ ۱۶۔ **مطلب** اور جب وزرا اسکے رخسار پر خط نمودار ہوگا تو بدرا ایسا نہیں کہ اسکی محبت میں ذرہ بھر بھی کمی کرے (اگر یزم) ۱۷۔ **مطلب** اور اسکی زلف ممدوح کے دشمن کیطرح سیہ رو ہی جیسا ہی تھا سے کنگرۂ خورشید سے (پیشانی) اوندھا روا شگوں) لٹکا یا ہی کہ دشمن کو بھی اسی طرح سزا دیجاتی ہے۔ ۱۸۔ **مطلب** اور وہ ممدوح تمام بحر و بر کا حاکم دریا دل ہی (سخی) کہ جسکے سخاوت کے وقت ابر (سحاب) کی سخاوت دیکھکر شرم آتی ہی (یعنی اسکی سخاوت ابر سے بھی بڑھی ہوئی ہے) ۱۹۔ **مطلب** تم نے ابتک حضرت سلیمان علیہ السلام کو ہوا کے تخت پر سوار نہ دیکھا ہوگا پس اگر تم دیکھنا چاہتے ہو تو میں تم کو بتاتا ہوں کہ جب وزیر ممدوح اپنے مرکب پر سوار ہو کر نکلے اس روز تم دیکھ سکتے ہو یہی معلوم ہوگا کہ حضرت سلیمان تخت باد پر رونق افروز ہیں۔ ۲۰۔ **مطلب** اگر پیشانی افلاک قلم کیطرح اسکے خط اقرار (ممدوح) پر سر نہ رکھیں (مطیع نہوں) تو دفتر گل کی طرح انکے دائیں سے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں۔ (سہ پارہ کی بجائے سی پارہ۔ سیپارہ پڑھئے۔ مناسب دفتر) ۲۱۔ **مطلب** اے ممدوح تو خسرو شیریں خط ہی اور تیرا قلم کا سر لیلیٰ ہی مثال (یعنی سیاہی) کہ جسکی رفتار کے غم سے (تحریر سے) ماہ کاغذ ایک پا بہ زنجیر مجنوں کیطرح ہو رہا ہی (ماہ کے پاؤں میں زنجیر یعنی سطر) خسرو۔ شیریں۔ لیلیٰ۔ مجنوں۔ زنجیر۔ مناسبات۔ ۲۲۔ **مطلب** جس بدگونے چوگان کی طرح تیرے حکم سے سرتابی کی تو ہمیشہ اس کے پاؤں پرکار کی طرح آہن بستہ رہینگے (پرکار تنہا ہوتی ہی ہے) ۲۳۔ **مطلب** اور جس شخص پر تیرے کینہ (دشمنی) کی تپ چڑھی (یعنی جس شخص نے تجھ سے دشمنی کی) اسکو دوزخ کا موکل۔ دوزخ میں لے گیا تاکہ وہاں اسکو شربت نار پلائے (شربت انار تپ کیلئے مفید ہی لیکن یہاں نار سے آگ مراد ہی اور خوبی کیساتھ شعر کو ادا کیا ہی یعنی نار میں ایہام ہی)۔

۲۴ **مطلب** ۔ وہ قہر جو دشمن کے سینہ میں تیری طرف سے نہاں ہو صبح کے وقت تمام مخلوق پر ظاہر ہوجاتا ہو یعنی شمازت خورشید اسکا قہر ہے ۔ ۲۵ **مطلب** تیرے دشمن کا وظیفہ (یا روزینہ) اسکے سوا اور کچھ نہیں ہو کہ اسکے زرد چہرہ پر اسکی آنکھ سے اشک خونیں (عقیق) بکھری رہتے) رہیں بس یہی وظیفہ اسکی نقد عین میں ہے جو اسے ملجاتا ہو (سواے گریہ اور کچھ اسکا وظیفہ نہیں) وجہ چہرہ عین چشم جزع ۔ مہرہ سفید میں ابہام ہو ۔ ۲۶ ۔ **مطلب** تیرے خرگاہ (خیمہ) کا اور یشہ جسکا سر آسمان تک جا پہنچا ہو اگر خیال کیا جائے تو گنبد دوار میں اور اسمیں (یا خیمہ) میں کوئی فرق نہیں تو پھر خیمہ کا تو کچھ کہنا ہی نہیں ۔ ۲۷ ۔ **مطلب** تیری عدالت میں تیری مدد جس شخص کی یاری کرے تو وہ مرتبہ و شوکت کے لحاظ سے داؤد اور سلیمان فرہوجائے (اسقدر ذی شان ہوجائے) ۲۸ **مطلب** جب سے تیری مدح کا شاہد (معشوق) میرے سر کلک کا محرم راز ہوا ہو (یعنی جب سے میں نے تیری مدح سرائی کی) تب سے وہ کلک مدح (تیری مدح کے سیکڑوں راز شب (دوات) سے میرے روز (کاغذ) پر لاتا ہو (تحریر کرتا ہو) ۲۹ ۔ **مطلب** جب تک اس آسمان پر شب سیاہ کی تاریکی میں ثوابت و سیاروں کی سیکڑوں شمعیں روشن ہیں (تا بہ قیامت) ۳۰ **مطلب** تب تک میں چاہتا ہوں کہ تیرے خاندان اقبال میں ایسی سو مشعلیں روشن رہیں ۔ نیر اقبال تاباں باد ۔ **قصیدہ ۱۳** ۔ ۱ **مطلب** قطب نے جو خط محور تک پہنچنے کا ارادہ کیا ہو وہ اس سبب سے ہو کہ اسکے قریب ایک اژدہا ہو جسکے پاس اکتیس ۳۱ روز مہرہ ہیں (اسصورت میں قطب کو کوئی گزند نہیں پہنچ سکتی) ورنہ وہ کبھی بھی ادھر کا رخ نہ کرتا ۔ ۲ **مطلب** اور جب قطب فیروزہ کی سبز چادر پہنے ہوئے خط محور پر پہنچا تو بیہوش ہو کر گر پڑا اسلیے کہ اسنے یہاں راقص کو اژدر کے منہ میں سوتے ہوئے دیکھا ۔ (اژدر فلک و راقص بالکل قریب قریب واقع ہیں) ۳ ۔ **مطلب** لیکن یہ عجیب معاملہ ہو کہ مار تو گردش کر رہا اور قطب بالکل بے حس پڑا ہوا ہو (ہونا بھی چاہیے اس لئے کہ قطب از جانمی جنبد ۔ مطابق ہو) اور نعش (چار ستارے کہ بصورت لاش ہیں) یا دصف جنازہ ان تین لڑکیوں کے سر پر

(بنات النعش) گردش کر رہا ہے ۔ ۴ مطلب اور طرفہ تر یہ کہ یہ تمام شکلیں ایوان شمالی (قطب شمالی) میں نور مجسم کی طرح نمودار ہیں اور ایسی خوشنما کہ جیسے کسی معشوق کے کان میں مرصع زیور ہوں ۵ ۔ مطلب اگرچہ ان سب کا سردار قطب ہے لیکن اس سے زیادہ اور کوئی ستارہ تیرہ نہیں ۔ ظاہر ہے کہ قطب میں بہت کم نور ہوتا ہے ۔ ۶ ۔ مطلب اور قطب کی خانقاہ کے دو خرس نگہبان ہیں ایک تو دب اکبر ہے جو اس کے عزیز دور رہتا ہے اور دوسرا دب اصغر ہے جو اس کے گرد رنبز و یکساں گردش کرتا رہتا ہے ۔ ۷ مطلب اسکی بارگاہ عزت کے دروازہ پہ کیکاؤس دربان کیطرح سر پہ ٹوپی رکھے ہر وقت حاضر رہتا ہے ۔ ۸ مطلب اور اسکی مطبخ جاہ میں سیاؤش غول کا سر لئے ہوئے جو نہایت کریہ المنظر ہے موجود ہے (سیاؤش کو عرف میں رہیں الغول بھی کہتے ہیں) یعنی غول بھی قطب کے قریب موجود ہے ۔ ۹ مطلب ستارے کا پیشوا وہ پیر جہی اس عابد کا کہ جسکا کوئی رہبر قبلہ نما تھو ۔ رہتا ہے بنا براں کہ وہ خود قبلہ نما ہے ۔ ۱۰ ۔ مطلب ہر ایک ان میں سے (کواکب) اپنے خرقہ پر بالکل نمایاں طور سے اشرفیاں ٹانکے ہوئے ہیں نہ کہ ہم لوگوں کیطرح جو اپنے روپیہ پیسے کو ایک دوسرے سے چھپائے رکھتے ہیں ۱۱ مطلب اور یہ تمام ستارے سبز چادر اوڑھے ہوئے اپنے سردار (قطب) کے گرد ناچ رہے ہیں (گردش کر رہے ہیں) ۱۲ ۔ مطلب اور یہ تمام شیخ و مرید (کواکب) بارگاہ خداوندی کے صافی دم اور راسخ قدم رہنے والے اور فرمانبردار ہیں ۔ ۱۳ مطلب اور سب اسکی (خداوند تعالیٰ) قدامت کمال دیکھکر حیران و سرگرداں اور اسکی عزت و جلال کا مرتبہ مشاہدہ کرکے مضطرب ہو رہے ہیں ۔ ۱۴ مطلب اور یہ سب کواکب اسکے وصال کے خاص میکدہ میں شب بیدار ہیں (رات بھر بیدار رہتے ہیں) اور اسکی محبت کے تبکدۂ جمال میں یہ سب بے خور و نوش (دیکھو سکے) ہیں (ستاروں کی کچھ خوراک نہیں) یعنی تمام کواکب آسمان پر بے خواب و خورش رہتے ہیں ۔ ۱۵ ۔ مطلب اور وہ شب و روز خداوند جہاں کے ثنا خواں ہیں اور صبح و شام ۔

خداوند بشر (ممدوح) کے دعا گو ہیں - ۱۶- مطلب (تعریف محبوب) اے معشوق جب تک یہ تیرے
لب کا سبزہ (خط) تیرے لب کے گرد نہیں جما تھا (تیرے خط نہ نکلا تھا) اسوقت تک میرا دہن
(تالو) بھی ساغر کیطرح خونِ جگر سے تلخ ہوا تھا - ۱۷ مطلب اور تیری زلف کا حلقہ ماہ کے (اپنے
رخسار) کو گھیرے ہوئے ہے اور تیرا نقطۂ لعل (دہن) عقد ثریا (دندان) کو اپنی آغوش میں لئے
ہوئے ہے - ۱۸- مطلب اور تیرا دہن گویائی کی قسم کے ساتھ مشہور ہے اور تیری نرگس تمام
نظر کے ساتھ مغرور ہے - اگر کوئی گویائی کی قسم کھاتا ہے تو وہ تیرے لب کی قسم کھاتا ہے گویا تیرے
لب گویائی کی قسم ہیں (نرگس تمام نظر) نرگس کو حیران نظر - فریب نظر - شوخ نظر وغیرہ
استعمال کیا جاتا ہے - ۱۹- مطلب اگر تیری زلف تیرے رخسار پر سلسلہ بندی نہ کرتی تو زمانہ
میں دور قمر تسلسل کو نہ پہنچتا - (دور قمر میں تسلسل نہ پایا جاتا) بلکہ دور قمر دراز ہو جاتا)
۲۰ مطلب اے محبوب یہ تیرے لب گوں (سرخ) تو ساغر جان کے لئے موزوں ہیں اور
یہ تیری شب سرکش (زلف) گوشہ مہ کے لائق ہے (ماہ کے رخسار پر ہوتی) ۲۱- مطلب اے شہ
تو بدر کا چہرہ محبت کے سبب سے اشکوں سے تر دیکھیگا جس روز تیرے صبح (رخسار) کے گرد
شب آشفتہ (خط) ظاہر ہوگی (خط نکل آئیگا) ۲۲- مطلب اے معشوق تیرے لب درپاش
لب خسرو کیطرح شیریں ہیں اور تیرا گل پوش مشک (خط جو رخسار پر چھایا ہوا ہے) ممدوح کے
قلم کیطرح ماہ (رخسار) کا غذ کو سطے کرنیوالا ہے - ۲۳- مطلب اور وہ ممدوح مشرق و مغرب
کا والی ہے اور امام (خلیفہ بغداد) کے فرمان کے مطابق تمام سلاطین زمانہ (وقت) پر حاکم
۲۴- مطلب تمام اسکی مرتبت کے لحاظ سے ایک کمر بستہ قبا غلام کی مانند ہے اور صبح اسکی
بارگاہ میں ایک رومی زریں مغفر (زریں جبا در خورشید کی اوڑھے ہوئے) ہے (خادم)
۲۵- مطلب وہ ایسا شاہ ہے کہ اگر کسی روز آفتاب عرش پر جلوہ نمائی کرے (فلک چہارم
سے فلک نہم پر پہنچ جائے) تو اسے تم آفتاب نہ سمجھنا بلکہ وہ اس کا تخت ہوگا - آفتاب کہاں
۲۶- مطلب اور وہ ایسا آفتاب ہے (ممدوح) کہ اگر چودہویں رات کو تم بدر انور کہہ دو

دیکھو تو یہ خیال نکرنا کہ بدر ہی بلکہ وہ ممدوح کی رائے منیر ہوگی۔ ۲۷ **مطلب** در وہ ایسا قلمبند ہے
کہ اگر کسی کے نبات فکر آلود (قلم) سے عنبر ٹپکے تو اسکے دبیر ہی کا قلم ہو سکتا ہو گر نہ اور کسیکے قلم میں
یہ وصف نہیں۔ ۲۸ **مطلب** اور اسکا قصر ایک ایسا چرخ ہو کہ اسکے برج کے کنگرہ پر عقل نے
ہفت افلاک کے میدان کو ایک ستارہ سے بھی کم پایا۔ ۲۹ **مطلب** اے ممدوح تو ایسا بلند مرتبت
ہے کہ تو نے خورشید کیطرح اپنا سر اپردہ اوج فلک پر نصب کیا ہو اور شمشیر کی طرح تیرے کف
بحر نے گہر کی موجزنی کی یعنی تیرے بحر کف میں موج گہر موجزن ہو رہی ہے۔ ۳۰ **مطلب**
اب ایسا وقت آگیا ہو کہ اس فلک شیشہ نہاد رنگبود۔ م کے ظلم و جور سے تمام اہل ہنر جام
کی طرح خون میں ڈوبے ہوئے ہیں (بے حال و ننگیں) ۳۱ **مطلب** اور فضلا کا یہ حال ہو
کہ ذرہ کی طرح پریشان اور ہوا خور ہیں (بیکار و مفلوک) اور جہلا کا یہ اقتدار ہو کہ صبح کی طرح
سر خور پر بیٹھے ہیں (خور میں ایہام ہو خورشید اور خوراک) ۳۲ **مطلب** اور اگر کوئی حضرت
عیسیٰ کی طرح سخنور ہو تو اسکی طرف کوئی نگاہ بھی نہیں اٹھاتا اور اگر کہیں نغمہ خر سننے میں
آئے تو چاروں کانوں سے اسکے سننے کے مشتاق ہوں (چاروں کان سے مراد نہایت ذوق
و شوق سے۔ حاصل کلام یہ کہ علما و فضلا کی اب کچھ قدر نہیں جہلا کا دور دورہ ہو وہ مزے
اٹھا رہے ہیں) ۳۳ **مطلب** ضرب زید عمر (مار زید نے عمرو کو) بالفرض اگر زید کے مارنے
سے عمرو مر بھی جائے تو اس راز سے یہ لوگ مبتدا کو بھی خبر نکریں (مبتدا و خبر۔ ضرب زید ا
عمرو۔ مناسبات) یعنی اخفائے جرم آجکل کے لوگوں کا خاص وصف ہو۔ ضرب زید عمراً
ضرب ترکیب کلام کیلئے ہو قصیدہ۔ ۱۴ **مطلب** اب بہار کا وقت آپہنچا ہے دیکھو آفتاب برج
دلو سے برج حوت کی طرف جا رہا ہے پس اسوقت ہمارے سامنے آب نخشک
(جام) میں بیا ہو ساقی آتش ترپر کے لا۔ ۲ **مطلب** اس سے قبل کہ صبح کا طباخ (باورچی) اس ہفت خوان گردوں
پر ایک زرد لگن (خورشید) رکھے (خورشید طلوع ہو) ۳ **مطلب** اور اس سے بیشتر کہ خیاط
چرخ آسمان کے نیلی جامہ پر ایک زرد پیوند (آفتاب نکلے) لگائے۔ ۴ **مطلب** قوس کیساتھ

صبح کے وقت ایسا جام شراب پی کہ جسکے قطرات کی چکیدگی سے مجلس کی خاک بھی سرخ لباس پہن لے (سرخ ہوجائے) ۵۔ مطلب شراب سرخ جام کے اندر سیکڑوں خوبی موجیں مار رہی ہیں مجھکو لازم ہی کہ انگلیوں کی گرفت سے اسے لب کی طرف (جام سے اٹھا) لا۔ (دریا دا ہنی نسبت) ۶۔ مطلب اور یہ وہ شراب ہے کہ روشندل اس میں اور آفتاب عالمتاب میں ایک ذرہ بھر بھی فرق نہیں پاتے۔ ۷۔ مطلب اس کے بعد جب برہ (برج حمل) اس آہوے آتشیں کو اپنی گود میں لیگا (جب آفتاب برج حمل میں داخل ہوگا) تو کافور خشک (دن) اور مشک تر (رات) برابر ہوجا ئینگے۔ ۸۔ مطلب رات ایک روتے ہوئے زنگی کی مانند ہی (کہ اسکے آنسو کواکب ہیں) کہ جسکے ہاتھ میں ایک آئینہ ہی (قمر) اور صبح ایک ترک خندان کی طرح ہے جسکے سر پر ایک زرد دستار (آفتاب) بندھی ہوئی ہے۔ ۹۔ مطلب جب شاہ مشرق (خورشید) نے افسر (زر) پر اپنا زریں کنارہ رکھا تو لیچم (شب) جسکی پیٹھ (پشت) پر زریں پلنگ (کواکب) پڑی ہوئی تھی بھاگ گیا (یعنی دن نکل آیا اور رات ختم ہوگئی) ۱۰۔ مطلب اے معشوق تیری زلف عنبریں شمشاد و لالہ کی خوبصورتی دوبالا کر رہی ہے (یا سر سے پاؤں تک پڑی ہوئی ہے۔ شمشاد (قد) و لالہ (رخسار) پر دورجہ) اور تیرے لب شکریں اگرچہ لعل ہیں لیکن در (دندان) کو اپنی بغل میں لئے ہوئے ہیں۔ ۱۱۔ مطلب جب سے تیرے لب کے گرد نبات سبز نمودار ہوئی ہے (خط نکلا ہی) تب سے عاشقوں کے دل ان لبوں کو دیکھ دیکھ کر جل بھن رہے ہیں ۱۲۔ مطلب اے معشوق تیری زلف میں لالہ پوشیدہ ہی (رخسار) اور تیرے دہن میں لولو ہیں (دندان) اور تیرے غنچہ میں (دہن) نسرین (دندان) چھپے ہوئے ہیں) اور تیرے دندان پر لب سرخ (آذر) ڈھکا ہوا ہے (لبوں میں دندان پوشیدہ ہیں) ۱۳۔ مطلب اے تازہ نہال خوبی تو سرو کی مانند ہے پس ہماری آغوش میں آجا تاکہ شاخ سرو تجھکو بر (ایہام ہے) یعنی آغوش دوسرے یہ کہ سرو بے بر ہی لیکن وہ تجھے پھلدار (بر) دیکھیں) میں دیکھیں۔ ۱۴۔ مطلب جب روز تیرے رخسار کے گرد خط نمودار

ہوگا اس روز بدر کے چہرہ کو دیکھکر (غم کے مارے) ہزاروں اشک اسپر بکھرے ہونگے۔ ۱۵ مطلب
ادھر تو وہ سرگشتہ زلفی۔ (زلف) اپنی سرکشی کے سبب جبیں کیطرف چلا (زلف رخسار پر چھا گئی)
اور ادھر روم (رخسار) کے گرد لشکر زنگبار (رخط) نے صف آراستہ کی (خط نکل آیا) اگر نیم ۱۶ مطلب
اے معشوق تیرا سیاہ خط تیرے رخسار پر سرحد نیمروز (ملک رستم) کی طرح واقع ہو اور تیرا چہرہ
نیمروز کی مانند (بہت روشن) ایسا روشن ہو جسطرح ممدوح کی رائے گرامی کی طرح بہت ہی
روشن ہو۔ شام وجبین کی رعایت سے نیمروز کا ذکر کیا گیا۔ ۱۷ مطلب اور وہ ممدوح رستم
بہرام نسل ہو اور عیسی اور یس کمال ہو (اور یس جیسا کمال رکھنے والا) اور اقلیم بخش رنجی
احمد اور حیدر (حضرت علی کرم اللہ وجہہ کشور کشا ہو (از روئے شجاعت) ۱۸ مطلب اور
اسکے آستانہ جاہ پر پہنچنے کے لئے جبرئیل نے با وصف سریع السیر سو سال تک کائنات (دنیا)
سے آگے (راہ طے کی) ۱۹ مطلب اور تیرا آستانہ ایسا رفیع القدر ہو کہ ہفت افلاک کی چھتیں
اس میں پیوستہ ہیں اور تعجب ہو کہ پنج شاخ دریا (کف بخشش) تیرے آستین میں پوشیدہ ہو۔ ۲۰
مطلب اے ممدوح تو اگرچہ بمقتضائے وقت خلیفہ کا نائب ہو لیکن تیرے تخت بلند کے تخت کے
سامنے خاقان (شاہ چین) جیسے سیکڑوں بادشاہ نائب ہیں اور قیصر جیسے ہزاروں غلام
(دربان) تیرے لئے موجود ہیں۔ ۲۱ مطلب اے ممدوح تیری درگاہ کا مادح چار ملت کا
مفتی ہو اور تیری رکاب سعادت انتساب کا چاکر (یعنی تیرا غلام ہفت کشور کا مخدوم
(حاکم) ہو۔ یہ مطلب بھی نکلتا ہو کہ چار ملت کا مفتی تیرا مادح ہو اور ہفت اقلیم کا حاکم
تیرا غلام ہو۔ مطلب انتخاب ذوق سلیم کے سپرد ہو۔ ش۔ ۲۲۔ مطلب اور تیرے خامہ
کمال کی ایک چکیدگی (ذرا سی نمی) ہزاروں دریاؤں کے اور تیرے نامہ کمال کا ایک خط
ہزار دفتر کے برابر ہو۔ ۲۳۔ مطلب اور جنگ کے دن تیرے حملے سے بہرام کی تلوار تیغ چوبیں
ہو جاتی ہو (بیکار) اور تیری بزم ایسی زینت افزا ہو کہ خورشید کا ساغر تیرے بزم کے
ساقی کے لائق ہو۔ ۲۴۔ مطلب اور تیرے فرمان (خط لفافہ) کے ... مطیع و فرمانبردار

ہیں اور اگر ایسا نہو تو خدا کرے کہ قطب کا نقطہ (ہستی) خط محور سے مٹ جائے اگر ان نہ افلاک کا نظام
درہم وبرہم ہو جائے ۔ ۲۵ ۔ مطلب جب میدان جنگ میں تیرے رائے عالی نے اپنا نشان (علم)
بلند کیا ہو تب سے آفتاب نے اس گھوڑے کے سبب (خاک وغبار) اسقدر بلند ہوا کہ چاند چھپ گیا جا
ماہ کے پوشیدہ ہونیکا باعث آفتاب ہو (حسن تعلیل و اغراق) اپنے منہ پر خاک ڈال لی ہو (پوشیدہ ہو)
۲۶ ۔ مطلب اور تیرا گھوڑا تن وتوش میں تو ابر صفت ہو لیکن برق سیرت ہو اور اگرچہ جسامت میں
کوہ سے ہے لیکن چلنے میں ہوا ہو ۔ تندی وتیزی کے اعتبار سے تو اسے نار (آگ) کہنا چاہئے لیکن وہ
دریائی ہے (روانی میں مثل دریا کے ہو) اور رفتار میں پانی کیطرح بے تکان ہو اور خاک گستر بھی ہو
(غبار اڑانے والا) ۲۷ ۔ مطلب تیرا گھوڑا گراں ہو اور اسکی زین بھی تیرے لئے مخصوص ہو اور وہ
آب رواں ہو اور اسکی زین گلبن (مرصع) ہو اور تیرا ہیل کوہ رواں کی مانند ہو اور تیرے محل کا
دروازہ محشر مثال ہو (مخلوق کا اژدہام لگا ہوا ہو) لف ونشر مرتب ۔ ۲۸ ۔ مطلب اور تیرے براق
(رُدم؟) کا نعل شاہ مغرب کی ابرو ہو اور تیری بزم کے چراغ کا دھواں عروس کا پرنور چہرہ ہو ۲۹ مطلب
ایک مدت سے جو یہ نہ افلاک عناصر اربعہ پر گردش کر رہے ہیں تو اسکا سبب صرف یہ ہو کہ اے ممدوح
تیری ہستی خوابگاہ عدم میں تھی تو انکی اس حرکت سے یہ خواہش تھی کہ تیری ذات کا ظہور ہو (حسن تعلیل)
۳۰ ۔ مطلب اگر تیرا عدل دونوں عالم (علوی وسفلی) میں موثر نہوتا تو یہ پانچ شوہر والی زہرہ کبھی کی قطب کے
ساتھ بنات النعش کے مرکز میں مہلت حاصل کر چکی ہوتی قطب اور زہرہ اگر مل جائیں تو نظام فلکی درہم ہو جائے یعنی نظام
فلکی میں بھی تیرے عدل کا دخل ہو) ۳۱ مطلب اگر آسمان سوائے صورت سعادت کے اور کوئی صورت ظاہر کرے
(تیرے برخلاف ہو) تو اے ممدوح تو اسکے ڈبے (مہر وماہ) توڑ ڈال اور اسکے پردے چاک کر دے
۳۲ مطلب اختتام قصیدہ پر جب مجھے مقطع کی تلاش ہوئی تو تیرے دشمن نے اپنا سر سامنے
کر دیا کہ اسے بدن سے سر کا مقطع بنا (یعنی قطع کیا ہوا) پس میں نے بھی اسی سر کا مقطع اختیار کیا
کیونکہ اشعار میں اس سے اچھا مقطع نہیں ملسکتا ۔ ۳۳ ۔ مطلب جب تک طوطی فلک اسکے پیچھے رہے
پیچھے سے خلفائے زرد سپہر (خورشید) اس طاؤس شب نما (قمر) کو اٹھا کر لیجاتا رہے تب تک تیرا

چہرہ کا باز (طائر قدس (حضرت جبرئیل علیہ السلام) کی طرح ہمیشہ فلک اخضر کے اوپر سیر کیا کرے
قصیدہ ۱۵ ۔ ۱ مطلب جب شاہباز سحر (خورشید) نے اپنے بازو (شعاعیں) پھیلائے تو تاریکی
کا زاغ مغرب کی طرف روپوش ہوگیا۔ ۲ مطلب اور اسوقت طیور و مرغاں کا شور و غوغا اسقدر بلند
ہوا کہ سرائے دہر (دنیا) سراسر ارکان (طرح بجا شد) ہوگئی۔ ۳ مطلب عطارد نے تاریکی کا تیر خورشید
کے خوف سے کمان سے پھینکدیا (طلوع خورشید کے سبب سے شب تمام ہوگئی) تیر و تیر میں تجنیس تام
۴ مطلب جب زاہد نے زہرہ زر خورشید جو شاہ چین کے کلاہ آہنی (خود) کی طرح روشن تھا
جیش حبش (سیاہی شب) کو دکھایا (آفتاب طلوع ہوا) تو اسکے خوف سے زہرہ (مطرب فلک) کا
پتہ پھٹ گیا (یعنی زہرہ بھی خورشید کے طلوع ہونے سے چھپ گئی۔ زہرہ و زہرہ میں تجنیس تام
اور زہرہ و زہر میں تجنیس زائد۔ ۵ مطلب اور جسوقت شاہ چین کی کلاہ کا تکمہ (ضیا) دور سے
نمودار ہوا تو شاہ زنگ (قمر) جھٹ پٹ تاریکی کی طرف روانہ ہوگیا (یعنی پوشیدہ ہوگیا) ۶ مطلب
اور آفتاب کی تلوار (جو منوچہر کے چہرہ کیطرح روشن تھی) کے خوف سے (تیغ آفتاب۔ جرم خورشید)
اقبال شام کی رونق (سیاہی) میں فتور (سستی) پیدا ہوگئی (تاریکی میں کمی پیدا ہوگئی۔ شام و منوچہر
مناسبت) ۷ مطلب آفتاب صرف ممدوح ہی کی محبت کے سبب سے ہر صبح کو اپنی زر اندود تیغ
(جرم درخشاں) ظاہر کرتا ہے (اور کوئی وجہ نہیں ہے (حسن تعلیل) قصیدہ ۱۶ ۔ ۱ مطلب
میری کنیزوں اور غلاموں کی ملک کے باغ میں ایک اور گل بار ور آیا کہ جسکے رخسار کے سامنے ماہ بھی
شرمندہ ہے (وہ اسقدر خوبصورت ہے) ۲ مطلب اور اسکی محبت کے سبب سے میں اسکا خریدار ہوا
اسلئے کہ وہ ایسی (خوبصورت) ماہ تھی کہ جسکے نجوم (دندان) دو آبدار یاقوتوں (لب ہا) کے نیچے
پوشیدہ تھے۔ ۳ مطلب اور اسکا طرہ زلف اسکے رخسار (لالہ تر) کے گرد اسطرح منتشر تھا جیسے
ہوا سے سنبل بکھر جاتی ہے (یعنی اسکے رخسار پر اسکی زلف سنبل کیطرح پریشان تھی) ۴ مطلب
اور اسکے غمزہ کا تیر اسکی ابرو کی کمان کے خم میں اس ستارہ کی مانند تھا جو ماہ نو کے قریب کسی
غرض کے لئے آیا ہو (یعنی اسکی ابرو ماہ نو کی مانند تھی اور اسکے اشارہ سے ستارہ کی طرح درخشاں

کمال حسن کا اظہار ہے) ۵۔ مطلب اور اسکے خال رخسار کی سیاہی میری بیاض (بیاض و سودِ بینا) سیاہت
چشم ایسی معلوم ہوتی تھی کہ جیسے کوئی زنگی لالہ زار میں پھر رہا ہے۔ ۶۔ مطلب دل پستہ کیطرح
اسکے دہن زنگ شکر کو دُر نثار دیکھکر پھٹ گیا (یعنی میرا اسکے دہن شکر گفتار کو دیکھکر فریفتہ
ہوگیا) ۷۔ مطلب اور وہ ایسی خورشید لقا ہے کہ جسوقت نگار بدر کے آغوش میں آیا تو حسد کے سبب خورشید
کا دل مہ دو پارہ کی طرح دو ٹکڑے ہوگیا۔ ۸۔ مطلب اسکے چنگ طرہ (پیچ طرہ) میں میرا دل کچھ اسطرح
گرفتار ہوا ہے کہ سراپا دل زنگ مکان) سے نالہائے زار نکل رہے ہیں۔ ۹۔ مطلب اگرچہ توجیہ
پیش کرتے ہوئے ایک گونہ حجاب حائل ہے اور لکھنے کو دل نہیں چاہتا لیکن تہمت ہیچ شناسی کا خوف ہے۔
توصید کہ مصنف (بیدم) کی ہزل کی داد دیگا اور مجھے بجور خیال فرمائیگا۔ شاہد (جب مری شاخ مردی
نے اسکے ساتھ امتحان کی بازی کھیلی تو اسکی لب بادہ حسن پر دد کا عدد تین آیا یعنی قیمت خرچی کے ۲۲ ہزار
اس کو دیئے گئے یعنی سود اصلت کی قیمت ۱۰۰۔ ۱۰۔ مطلب جب مجھے اسکے خریدنے کی خواہش ہوئی تو بہت
حیلہ و حجت کے بعد اسکی بیع ۹۰ روپیہ پر قرار پائی (قیمت طے ہوئی) اگرچہ اسکی قیمت بوجہ خوبئ زیبائی
ایک لاکھ تھی۔ ۱۱۔ مطلب اسلئے کہ خداوند تعالے کی عنایت سے خود اسکے عقیق دہن کا ڈبہ صدف
کی طرح در شاہوار سے (دندان) بھرا ہوا تھا اسے ۹۰ کی کیا پرواہ۔ ۱۲۔ مطلب اس خدا کی قسم
کہ جسکی بخشش سے دامن فلک میں ہر رات کو ہزاروں سونے کے سکے (ستارگان) بھرے ہوتے ہیں
۱۳۔ مطلب اور اے ممدوح تیرے سمند ادہم کی قسم کہ جسکے گوہر کے مقابلہ میں مشرق کی کوری اشرفی
(آفتاب) کھوٹی معلوم ہوتی ہے بے وقعت ہے) ۱۴۔ مطلب کہ بدر نے جب اسکی قیمت دینے کیلیے
اپنی ہمیانی کھولی تو نیم ن + نی + م ۳۰ = ۱۰۰ حاصل ہوئے (نکلے) یعنی وہ نکل کن ۲۰ + ل ۳۰
۵۰ کے دو گنے تھے یعنی تھیلی سے صرف ۱۰۰ روپیہ ہی نکلے۔ ۱۵۔ مطلب یہ دیکھتے ہی میرا منہ فق
ہوگیا اور میں اسقدر رویا کہ مری چشم کی تمام نقدی (رو فکسا) مری گود میں آگئی
روتے روتے دامن تر ہوگیا) ۱۶۔ مطلب لیکن اسوقت کہ جیب ر دی
خنداں (آفتاب) خنجر زر لیکر زنگبار (شب) کی طرف بڑھا (یعنی صبح کے وقت)

۱۷ مطلب تو ہاتف غیب کی یہ آواز رب العزت کے جاہ و جلال کے پردوں سے نکلکر مجھ خستہ دل فگار کے کان میں آئی ۱۸۔ مطلب کہ اے بد شگیں مت ہو خاطر جمع رکھ کہ اب شاہ کامگار کی تربیت کا وقت آگیا ہے وہ تیری پرورش کریگا سلطان رہ تیری مشکلات کا حل کرنیوالا ہے - ۱۹۔ مطلب اور وہ شاہ کامگار سلاطین دین کا سردار ہے یعنی محمد شاہ کہ جسکے کف بخشش کے مقابلہ دریا جیسا سخی بھی پایۂ اعتبار سے گر گیا (یعنی دریا میں بھی وہ سخاوت نہیں) ۲۰۔ مطلب اور وہ شاہ ستارہ سپاہ ہے جسکا کچھ شمار نہیں اور وہ ایک آفتاب ماہ کلاہ ہے (ماہ ٹوپی پہنے ہوئے ہے) کہ جسکو فلک نے ظل کردگار (سایۂ خدا) کا لقب دیا ہے۔ ۲۱ مطلب آسمان مہر و محبت کے سبب سے اسکا اسپ خاصہ بنگیا ہے کہ جسپر آفتاب کی زریں زین پڑی ہوئی ہے ۲۲ مطلب اور اسکے قلعہ جاہ کی بنیاد اس قدر رفیع و وسیع ہے کہ یہ نہ افلاک باین ہمہ بلندی اسکی خندق کی گہرائی ہیں رجو پستی کی حد ہے) یعنی نہ افلاک ۲۳ مطلب اور جب آسمان غلاموں کیطرح اسکی بندگی میں خم ہوا تو اسکو بادشاہ نے مروارید شاہوار کا ایک تاج (خورشید) عنایت فرمایا۔ ۲۴۔ مطلب اس مجلس (محفل) میں کہ جہاں امرا ادا ایکیں شعرا کے اشعار پر کچھ توجہ نہیں کرتے میرے یہ اشعار ممدوح کے نعل اسپ کیطرح انکے کانوں کے لیے گوشوارے ہیں۔ یعنی میرے اشعار کو کمال ذوق و شوق سے سنتے ہیں اور میرے کلام کے گرویدہ ہیں ۃ قصیدہ نمبر ۱۔ ۱۔ مطلب صبح ایک سپید عنقا ہے کہ جسکے منہ میں مرغ زریں رکھا ہے اور شام ایک سیاہ کبوتر ہے جسکے آشیانہ میں انڈے (کواکب) رکھے ہوئے ہیں۔ ۲۔ مطلب اور یہ زرین زرجو شبہا سکے دوش کی پشت پر سوار ہے تو یہ عاریتًا سوار ہے اسکی ملکیت نہیں ہیں تو اس جہان بیوفا سے اپنی ہمت کے گھوڑے کو نکال (دنیا سے قطع تعلق کر کہ یہ دنیا عاریت ہے کسی کی ملکیت نہیں) - ۳ مطلب پیمانہ مستی کر اور آئینہ (ساغر) اپنے ہاتھ میں لے اس سے قبل کہ صبح اپنے آئینہ (خورشید) کو جسے ابھی تک چھپائے ہوئے ہے ظاہر کرے (قبل اسکے کہ آفتاب طلوع ہو) ۴۔ مطلب جب نشست زریں (خورشید) اس فیروزہ خم (فلک) سے گرجائے (غروب ہوجائے) تو مہر سبو اٹھا

تو ساقی وحدت سے حاصل کر اور تاریکی شب کو روشن کر۔ ۵۔ مطلب اسے بیخبر ذرا دیکھو تو کہ صبح اور گل کا اسکی محبت (جام) میں گریبان چاک ہے جسکے صلہ میں آسمان نے ان سب کو برگ سے زر بانٹا ہے (گل کی گوسے زر۔ پھول کا زیرہ اور صبح کی گوسے زر خورشید ہے) ۶۔ مطلب سیاہ دل رات شاہ کے بدگو دشمن کیطرح رو رہی تھی (باعتبار انجم) سو آفتاب نے اسے اپنی تیغ کے زخم سے (شعاع) باہر نکال دیا یعنی شب کو دور کر دیا کیونکہ وہ ممدوح کے دشمن کے مانند تھی۔ ۷۔ مطلب اور وہ آفتاب کہ جو تمام عالم کو گھیرے ہوئے ہیں یہ ہمہ وسعت آل بہرام (خاندان ممدوح) کے چتر کا سایہ ہے۔ ۸۔ مطلب اور وہ ممدوح ملک و دین کا آفتاب ہے اور سب آفتاب اور مومنین کا سردار ہے لیکن خلیفہ وقت کے حکم کا پابند ہے (خلیفہ سے مراد خلیفہ بغداد) نیز تمامی انس و جان کا حاکم ہے۔ ۹۔ مطلب آسمان اور تمام ستارے با ایں جہاں گیری سب اسکے غلام ہیں اور زمین و زمن با ایں عظمت و رفعت اسکے حضور دم بھرنے والے ہیں (احترام کرنیوالے) ۱۰۔ مطلب اے ممدوح تیری قدر کا علم ایک عنقا ہے کہ جسکا بازو آسمان ہے جو تمام جہاں کو ڈھانکے ہوئے ہے اور تیرے چتر کا ہما (نشان بالائے چتر) ایک طاؤس ہے جسکا آسمان صدرۂ آشیانہ ہے۔ ۱۱۔ مطلب اسکے قصر ہمایوں کا سدہ چرخ اعظم ہے کہ جو تکیہ گاہ آفتاب اور سجدہ گاہ اختران ہے (بیان کیا ہے کہ چرخ اعظم پر حضرت جواد مطلق آفتاب کو نور عطا فرماتا ہے اور سب ستارے بھی آفتاب سے نور پاکر سجدۂ شکر وہاں ادا کرتے ہیں اسلئے سجدہ گاہ اور تکیہ گاہ کہا گیا ہے) ۱۲۔ مطلب اور اسکی بارگاہ جاہ ایسی وسیع و فسیح ہے کہ جب اسکے دروازہ کے حلقہ (کنڈی) نے (دائرہ) اپنی وسعت دکھائی تو آسمان اسکے درمیان ایک نقطہ کے برابر تھا ۱۳۔ مطلب اور وہ اسقدر بلند مرتبہ ہے کہ جب عرش اعظم نے اسکے آستانہ پر اپنا منہ رکھنے کی (آستانہ بوسی) خواہش کی تو اسے اپنے مقام سے پانسو برس کی راہ اور نیچے کرنا پڑی تب کہیں اسکے آستانہ تک پہنچا۔

قصیدہ ۱۵۔ ۱۔ مطلب اے محبوب آگر اب تیرے لب پر خط نکل آیا ہے اور گوشہ کا نور

(رخسار) سے مشک سیاہ پیدا ہو رہا ہے۔ ۲ مطلب اور تیرے لب کے نیچے دو لڑیاں مروارید (دنداں) کی پوشیدہ ہیں اور تیرے سرو بلند پر دو نرگس (چشم) مخمور نمایاں ہیں ۳ مطلب اور تیرا چہرہ ایسا پھول ہے جو دل خستہ کے لئے مرہم ہے اور تیرے لب جو شراب کی مانند ہیں دل رنجور کیلئے دارو ہیں (اہل ہند شراب کو بھی دارو کہتے ہیں) ۴۔ مطلب اور تیرے ماہ جیسے رخسار پر پسینہ کے قطرے ایسے معلوم ہو رہے ہیں جیسے لالہ کی پتی پر موتی بکھرے ہوئے ہیں۔ ۵۔ مطلب یہ جو صبح کو تیری محبت میں سرد آہیں بھرتا ہوں اس کا یہ سبب ہے کہ اب تیرے رخسار کی سفید پوستین شمس فلک نے سمور پھیلا دیا ہے (خط نکل آیا ہے) (اکثر جگہ دیکھا گیا کہ کلام میں ربط نہیں اسی قصیدہ میں پہلے کہہ آیا ہے کہ مطلب ۵ کا دیکھو۔ اب یہاں یہ کہہ رہا ہے) ۶۔ مطلب اور تیرے لب میں مروارید (دندان) چھپے ہوئے ہیں اور تیرے رخسار پر شب دیجور (خط سیاہ) ظاہر ہو رہی ہے۔ ۷۔ مطلب اے محبوب بدر تیری مار زلف کی طرح پیچ و تاب کھا رہا ہے اور وہ اس وجہ سے کہ صفت مور تیرے ماہ (رخسار) کو کیوں لپٹی ہوئی ہے۔ ۸۔ مطلب (گریز) میں مدتوں سے تیرے بیابان غم میں غمگین بنا پھرتا تھا لیکن اب قدوم شاہ کی برکت سے مسرور و شاد ہوا ہوں۔ ۹۔ مطلب اور وہ بادشاہ خلیفہ بغداد کا ولی عہد ہے کہ جس کا نام نامی محمد تغلق ہے اور سلاطین اسلام کا سردار ہے (یعنی شاہنشاہ) اور تمام مخلوق کے لئے جمشید ہے ۱۰۔ مطلب (سرطان برج آبی ہے اور جب عبور برج آبی میں پہنچتا ہے تو ہوا معتدل ہو جاتی ہے) یہ ممدوح ہی کے عدل کا اثر ہے کہ (ناقص) مار فلک کے منہ میں محفوظ و مامون ہے اور عبور باوجودیکہ آتشی ستارہ ہے برج سرطان میں پہنچ کر اعتدال پر آجاتا ہے۔ ۱۱۔ مطلب ممدوح کی بزم کا نظارہ کرنے کیلئے رجو رشک فردوس ہے فلک ہمہ تن چشم (مثل خوشہ انگور) بنا ہوا ہے۔ ۱۲۔ مطلب اور اے ممدوح تیری عجیب شان ہے دستینہ عدل کی دوست اس ویرانہ خاک محن (ملک ہندوستان) کو معمور بنا دیا ہے۔ ۱۳۔ مطلب اور تیرے آستانہ سے عرش تک اگرچہ ظاہرا ایک بال بھر فرق ہے لیکن تیرے دشمن کی آنکھ میں (نظر) وہ بال ایک میل کی طرح ہے (میل میں ایہام ہے میل نیل کی سلائی نیز عرصہ راہ)

اسکو یہ مرتبہ نہیں نظر آتا اور تعجب ہے تجھے بھی تو کیونکر اسلئے کہ اسکی چشم اور نور چشم میں
بھی ایک کافی فاصلہ موجود ہے پس اگر وہ اس بال بھر کے فرق کو ایک میل سمجھے تو کچھ تعجب نہیں
۱۴۔ مطلب۔ اے ہمارے شرف (یعنی اے ممدوح) جسوقت تو تخت پر رونق افروز ہوا تو تیری
ذات کے صفات اسطرح نمایاں تھے جسطرح مرغ تجلی کا آشیانہ طور پر (یعنی جسطرح نور تجلی طور پر
ظاہر ہوا تھا) ۱۵۔ مطلب اے ممدوح عروس ملک نے سرِ سلطنت سرور کی کنجی تیرے اقبال
جاوداں کے خزانچی کے سپرد کر دی ہے (یعنی ہمیشہ دولت و ملک تیرے تصرف میں رہیگا)
۱۶۔ مطلب اے ممدوح جب تیری قدر و رفعت کی فتح کا جھنڈا نصب ہوا تو تیرا زیر
کیا ہوا دشمن شکست حادثہ میں پڑ گیا۔ مناسبات اعراب ذکر کئے ہیں نصب۔ جر۔ ضم۔
۱۷۔ مطلب اگر خاک سے زر مثل زر زیر (گیاہ زرد) کے اُگ آئے تو کچھ تعجب نہیں اسلئے
کہ تیری بخشش کا باران دیمہ (ہمیشگی کی بارش بے برق) کی طرح ہمیشہ اس پر برستا رہتا ہے۔
۱۸۔ مطلب۔ اے ممدوح تیرے دست مبارک میں ایک زرد سیہ دستار ہے (قلم) کہ جو بحکم
ملک معنی کا وزیر ہے۔ ۱۹۔ مطلب کہتا ہے کہ اے جہاں پناہ ایک نکتہ اس غلام زبدرم سے
بھی سن لیجئے کہ اس خادم کے نکتہ کے نشان قدم عقل کی جاہ میں مشہور ہیں (یعنی عقلمندوں میں
یہ نکتہ مشہور ہے) ۲۰۔ مطلب اگر کسی شہر میں معتبر شخص کو سردار نہ بنا کہ وہ شرار و سرار میں کچھ فرق نہیں
سمجھتا اور اسیطرح خوشی و غم میں اسکے نزدیک کوئی فرق نہیں (جاہل ہے) ۲۱۔ مطلب اور وہ
ایک بیحیائی کا کاسہ سر پہ بیخبری سے رکھے ہوئے ہے اور حریص ہے ز باطن میں تنور کی سی آتش
رکھتا ہے) ۲۲۔ ایسا شخص کس حساب و شمار میں آسکتا ہے کہ جسے اتنا شعور نہو کہ شمار بیست اور
بیمار میں امتیاز کر سکے اور بتا سکے کہ عدد صحیح کتنے ہیں اور عدد کسر کتنے ہیں ۲۳۔ مطلب اے
ممدوح ہمیشہ جب تک تیغ کا سرا پردہ رکھنے والا صبح کے وقت خیمہ زریں کو اس معلق حصار پر
نصب کرے (یعنی آفتاب طلوع ہوتا رہے) ۲۴۔ مطلب تب تک جنت کے باغ کیطرح تیرا
ذیشان محل دم بھر کے لئے تخت سے اور تیرا تخت خوشی سے خالی نہو۔

قصیدہ ۱۹ ۔ ۱ مطلب جب فلک کا سبز خوان نیاز زر (آفتاب) تاریکی (شب) میں چھپاتا ہو تو سیاہی شب میں ماہ کاسہ شیر کیطرح رواں ہوتا ہو (یعنی جب آفتاب غروب ہوجاتا ہو تو ماہتاب نکلتا ہو
۲ مطلب اور آفتاب کی یہ سپر آتشیں (جرم خور) ایسی تیغ زن ہے کہ اس کی روشنی چوروں کی آنکھ میں تیر کیطرح لگتی ہو جسکی وجہ سے وہ دن کو چوری نہیں کرسکتے سوا ہو رات کی
۳ ۔ مطلب اور اس زورق سیمیں ماہ (جرم ماہ) کی محبت کے سبب سے ہزاروں سیاہی چشمے (کواکب) اس نیلے تالاب (فلک) سے ابل پڑے ہیں ۴ ۔ مطلب اور شب کی زرہ عنبریں یوں دراز ہوگئی ہو کہ سپر زرد (خورشید) قوس (برج قوس) کیطرف تیر کی طرح تیز جارہا ہو (قوس میں حضیض آفتاب ہو اور برج قوس میں آفتاب پہنچکر سریع السیر ہوجاتا ہو یہانتک کہ ۲۹ دن میں اسی طے کرلیتا ہو) اور جب آفتاب برج قوس میں پہنچتا ہو تو رات بڑھ جاتی ہو ۔ ۵ ۔ مطلب یہ ایک عجیب سپر ہو کہ اسکی تمام صورت پر تیغ ہو (باعتبار شعاع) یعنی ظاہرا سپر ہو لیکن تیغ کی سی صورت رکھتی ہو ۔ اور ایک حیرت انگیز کمان ہو کہ جسکا نصف تیر ہو قوس کی علامت حرف ح ہو جسکے ۸ عدد ہیں اور عطارد کی علامت د ہو جسکے عدد ۴ ہیں پس قوس (کمان) کا نیمہ عطارد (۴ (تیر) ہوا ۔ ۶ ۔ مطلب اب جبکہ صبح ہوئی اور خیمہ سبز فلک کی پیشگاہ پر شب سیاہ قبا نے زر سرخ کا تخت رکھا (آفتاب طلوع ہوا) ۷ ۔ مطلب تو تمام ساکنان عالم قدس بادشاہ والا مرتبت کی درگاہ کی خاک بوسی کے لئے روانہ ہوگئے ۔ ۸ مطلب اللہ قافلہ سالار صبح نے اس امید پر (سے) عبیر کی تھیلی کھول ڈالی ہو کہ اسے آفتاب منیر کی زریں انگیٹھی میں اسکو جلائے یا جائے (اور ظاہر ہو کہ صبح کو پھولوں کے کھلنے کی خوشبو پھیل جاتی ہو) عبیر ایک قسم کی خوشبو ہو جسکو جلایا جاتا ہو ۔ ۹ ۔ مطلب شاید پھر غراب شب کے منہ سے بیضہ آتشیں (خورشید) نکل پڑا ہو کہ جو یہ مرغ سحر آہ و زاری کررہا ہو (اور صبح کو مرغ شور و غوغا کرتا ہو ۔ کوا اکثر دوسرے جانوروں کے انڈے اٹھالاتا ہے) ۔
۱۰ مطلب اب جام کا تدرو (ہیئت جام) اس چمن میں کہ جہاں بلبل اپنی آہ و نالے کی

چنگ بجا رہی (آہ و فغاں میں مصروف ہی) خون خروس (شراب) سے منہ دھوئے (جام پر کیا جائے) یعنی اب اسوقت چمن میں مینوشی کیجائے ۔ ۱۱۔ مطلب جب سبزہ زار فلک سے لالہ زرد (آفتاب) نمودار ہوتا ہی تو پھر کیکو اسوقت جام و شراب سے انکار (اگریز) نہیں ہوتا ۔ ۱۲۔ مطلب اور اے معشوق تو ایسا ماہ ہی کہ تیری زلف کا ایک ہی تار اپنے سایہ سے آفتاب کے چہرہ پر سیکڑوں زنجیریں ڈالدیتا ہی (یعنی ایک مو زلف سے سیکڑوں زنجیریں بنتی ہیں) ۱۳۔ مطلب اور تو دنیائے حسن کا چاند ہی اور تیری زلف ایسی ہے جسکی زنجیر کے خم میں آفتاب رخسارم مقید ہی ۔ اسکی شام ہے (شام دنیائے حسن) اور آفتاب مقید شام ہی ۔ ۱۴۔ مطلب اے معشوق عروس صبح نے اپنے چہرہ سے زلف شب الٹ دی ہو پس تو بھی اپنے ماہ رخسار سے اپنی زلف عنبر نیا کو ہٹا لے (بتا لے) ۱۵۔ مطلب اور تیرا خط وہیں ممدوح کے قلم سے مشابہ ہی کہ دونوں اپنی سیاہی سے ماہ کو سیاہ کرتے ہیں ۔ تیرا خط تیرے رخسار کو اور قلم کاغذ کو سیاہ کرتا ہی ۔ ۱۶۔ مطلب اور وہ ممدوح تمام بادشاہوں کا سردار ہی (شاہنشاہ) یعنی ممدوح کی جو فلک مثال ہی جسکا دبیر عطارد ہی (عطارد ۔ دبیر فلک) اور وہ ایسا ماہ آفتاب ہی کہ جسکا وزیر ماہ ہی ۔ ۱۷۔ مطلب اور وہ شرع محمدی اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا مدار ہی اسلئے کہ امام وقت کے حکم سے تمامی اہل عالم کا مالک و سردار ہی ۔ ۱۸۔ مطلب اے ممدوح لوگ تیرے دروازہ کے حلقہ اور گنبد مایل کو اسطرح مربوط پاتے ہیں جیسے فلک حامل کی گہرائی میں تدویر یعنی وہ فلک مایل سے مربوط ہی (گویا تیرا حلقہ در تدویر ہی) ۱۹۔ مطلب تو ایسا بلند رتبت ہی کہ تیرے محراب در کی جیب ایک گوشہ کے مقابل میں دایرہ آسمان نقطہ کیطرح سے بجز معدوم ہوتا ہی (دایرہ و نقطہ" مناسبت ) ۲۰۔ مطلب اور جب سے نہ فلک ۔ عناصر اربعہ اور موالید ثلاثہ کا ظہور ہوا ہی (ابتدائے آفرینش) تجھ جیسا جوان اس پیر عالم کی گود میں نہیں آیا (ابتک تیرا ثانی کوئی پیدا نہیں ہوا) ۲۱۔ مطلب عروس زہرہ الوان فلک پر بیٹھی ہوئی تیرے خیال جاہ کا نسخہ تحریر کر رہی ہے ۔

خیال دختر پر مناسبت۔ ۲۲۔ مطلب اے ممدوح تیری شہرت ایک لشکر آفاق گرد ہے (تمام زمانہ میں پھیلی ہوئی ہے۔ تمام زمانہ جانتا ہے) چرخ باد سیر پر چند اسکے پیچھے دوڑا لیکن اسکی گرد ہی نہ پا سکا۔ ۲۳۔ مطلب اور جس شخص نے کمان کی طرح تیری پیر دی نہ کی اپنے کیسے تیر ترکش تقدیر سے کھائے (اور کیا کیا سختیاں اٹھائیں) سب پر ظاہر ہے ۲۴۔ مطلب تیرے دشمن پر آسمان کاموں کا دشوار ہونا ضروری ہے اسلئے کہ وہ منکر ہے اور منکروں پر آسمانی بھی دشوار ہوتی ہے جسکی دلیل علی الکافرین عسیر ہے۔ ۲۵۔ مطلب تو اپنے دشمن کے (گمراہ) مکر سے جو طاعون میں مبتلا ہے بیخوف رہ اسوجہ سے کہ کتے کے بھونکنے سے چاندنی کو پریشانی نہیں ہوتی (پس وہ بھی تیری انتشار خاطر کا باعث نہیں ہو سکتا) ۲۶ مطلب جسطرح بید کا خنجر زرہ کو نہیں توڑ سکتا اور حصیر کا تیر آسمان کی زرہ کو نہیں چھید سکتا (حالانکہ لڑکے سینکوں کا تیر پھینکتے ہیں) اسیطرح تیرے دشمن کا مکر تجھکو کچھ گزند نہیں پہنچا سکتا۔ ۲۷۔ مطلب کہتا ہے کہ تیرے سُم سمند نے اپنے چار ماہ (نعل) سے قدر اول کے سولہ ستارے تسخیر کر لیا ہے اسلئے کہ ہر نعل میں چار میخیں ہوتی ہیں پس چاروں نعل میں ۱۶۔ ہوئیں اور یہی قدر اول کے ستارے ہیں کہ جو اسکے چار ماہ سے مسخر ہو گئے ہیں۔ ۲۸۔ مطلب اور تیری تلوار ایسی پر آب ہے کہ جسکے سبب سے فلک اول کرہ نار کے مساس (چھو جانا) سے بالکل بیخوف ہے کہ اثر مجھکو کچھ گزند نہیں پہنچا سکتا اسلئے کہ اسکی تیغ پر آب موجود ہے۔ ۲۹ مطلب بادشاہ جہاں کی مجلس اقبال کی شمعیں مشعل قدس (انوار الہی) کے نور سے منعکس ہوتی رہیں۔ شمع مجلس اقبال درخشاں باد۔ یعنی اسکا اقبال ہمیشہ رہے ۔ قصیدہ ۳۰ ؎

ا۔ مطلب کہتا ہے کہ ان پانچ انگلیوں کو تو دیکھو کہ جو ایک زرد مار (قلم زریں) کو پکڑے ہوئے ہیں اور اس مار کے پیچھے لاکھوں چیونٹیاں لگی ہوئی ہیں (حروف) ۲۔ مطلب اور یہ قلم سیاہ جو زریں لباس پہنے ہوئے ہے ہر وقت ماہ (کاغذ) کے بوسے لیتا ہے اور یہ

[illegible]

سیاہ سر سے جبین (کاغذ) میں دھواں پھیلا تا ہے تو وہ دریا کی راہ سے (دست ممدوح) زنگبار
(دوات) کیطرف جاتا ہے (دھواں پھیلانے سے مراد تحریر) ۴۔ مطلب قلم ایک طفل شیرخوار
ہے اور بچہ اگر دودھ کے لئے روئے تو کوئی تعجب نہیں (کہ یہ بچہ کی عادت میں داخل ہے)
جب اسنے رات طے کرکے صبح کی تو شیر کے لئے اسکا یہ رونا (صریر نامہ) ضروری ہے۔ یعنی جب
وہ دوات سے نکلکر کاغذ پر آیا تو ضرور روئیگا کر رونا اسکی صریر کو کہا ہے۔ ۵۔ مطلب
اور وہ بادشاہ ایک آفتاب ہے کہ جسکا چہرہ منوچہر کی مانند ہے (منوچہر بہت حسین تھا
اسی وجہ سے اسکا نام مینو (بہشت) چہر رکھا گیا تھا جو کثرت استعمال سے منوچہر ہوگیا)
اور آرش ہے کہ سپر جسکا ابرش ہے اور جعفر ہے لیکن فغفور (شہنشاہ چین) جیسی شان و شوکت
رکھنے والا اور حیدر رضا محمد شعار ہے ۸۔ مطلب اور وہ ممدوح شاہ محمد لقب اور حیدر احمد
نسب ہے اسیوجہ سے اسکی بیعت امام وقت سے مضبوطی کیساتھ قائم ہے (خلیفۂ عباسیہ بھی
احمد نسب ہے)۔ ۹۔ مطلب جب ممدوح کی دولت بیدار نے دل رز (مرگ) پر حملہ کیا تو مرگ اسپنے
بھائی کا ہاتھ پکڑ کر (دست خواب) عالم سے فرار ہوگیا (النوم اخ الموت۔ خواب برادر مرگ است)
یعنی خواب (غفلت) و مرگ کا زمانہ میں نشان بھی نہ رہا۔ ۱۰۔ مطلب اور اسے ممدوح تو ایسا
ہر دلعزیز ہے کہ بادشاہ ستارگان ماہ ہر صبح تیری محبت کے سبب سے ان نیلی حصار (فلک) پر خیمہ زریں (نصب کرتا ہے)
(خورشید خیمہ زریں) ۱۱۔ مطلب اسے ممدوح تیرا خلق اور تیری قدر دونوں ایسی بلند مرتبہ ہیں
کہ ایک ان میں سے حسن ہے یعنی خلق حسنی اور تیری قدر علے ہے (علی بمعنی بزرگ) اور تیرا
دست سخا دریا ہے اور تیری تلوار ذوالفقار ہے۔ ۱۲۔ مطلب اگر کتاں تیرے فرق قدرت سے
ایک بال بھی مدد پاسکے تو ماہ کے سر سے اسکا جامہ مستعار (آرسے (جامہ مستعار۔ روشنی
جو آفتاب سے ملتی ہے) کتاں چاندنی کے عکس سے ٹکڑے ٹکڑے ہوجاتا ہے) تیری مدد کے
سبب سے ۱۳۔ مطلب اسے ممدوح تیرے ملک حریم آباد میں تیرے بادھان (مرح کرنیوالے)
تیری سخاوت سے تاج دار بنے ہوئے اور تیرے دشمن تیرے قہر و غصہ کے باعث دار کا

پھانسی) تاج بخش ہوسکتے ہیں۔ ۱۴ مطلب اور جس مفلس نے بھی تیری بخشش کا دامن پکڑا تو وہ آستین کے نقش و نگار کیطرح (امراء کی آستین پر زری نقش و نگار ہوتے ہیں)۔ تونگر بن گیا۔ ۱۵ مطلب اتنا ہی کہ اے ممدوح ساغر شئے ہاتھ میں سے اور صبح کی طرح خنداں ہو اور اس نگار کو (شاہزادہ) جو نوبت ہوچکا ہی زیادہ یادگار اور غمگین نہو۔ ۱۶ مطلب اور بہت اشکبار ہی مت کر اگرچہ اس فلک ناہنجار نے تیرے بستاں کا ایک ایسا پھول برباد کردیا ہی ۱۷ مطلب کہ ابتک اسکی قبر پر اہل بہشت (جو گریہ سے منزہ ہیں) اسکے غم میں سرو کیطرح ساکت کھڑے ہوئے ہیں اور رنج و محن کے سبب انھوں نے اپنے رخساروں کو نوچ نوچ کر فگار کرلیا ہی۔ ۱۸ مطلب اور دیکھ تو کہ سیکڑوں صورتیں اسکے غم میں ناخن کے زخموں سے گلنا کی ہورہی ہیں اور سیکڑوں پھول جیسے رخسار ناخن کی ضربوں سے برگ حنا را (رشتہ) بن گئے ہیں۔ زخمی ہورہے ہیں۔ ۱۹ مطلب اب آیندہ اس دنیا میں متوفی سے ملنے کی کوئی امید نہیں ہی پس اب تو زیادہ اپنی طبیعت کو زلف کی طرح پریشان نہ بنا۔ ۲۰ مطلب اور جبتک لشکر حبش (شب) پر روی خنجر گذار (خورشید با شعم آتشیں سپر رہئیت خورشیدم کیسا قدرتن تنہا حملہ کرتا رہے (آفتاب طلوع ہوتا رہے۔ یعنی تا ابد) ۲۱ مطلب اور جب حساب جمل (حساب ابجد اتحد) میں نیم = ۱۰۰ کا نیمہ ½ گل = ۵۰ ہی اور . ماہ نور = ۳۰۳ اور . شب = ۳۰۲۔ گل. نثار = ۱۰۸ اور ۱۰۰۸ خار ۸۰۱ ہم عدد ہیں کہ تا ہو قیامت یہ حساب قایم رہیگا۔ ۲۲۔ مطلب تب تک توفیق خداوندی سے عروسان فتح کی زلف پردہ کارزار میں (جنگ تیرے علم کا پرچم بنی رہیں۔ ہمیشہ تجھے فتح و نصرت حاصل ہو۔ ۲۳ مطلب فخریہ۔ اگرچہ اس بحر ابہام۔ دریا (نام و نشان شعر) شعر میں رہبت سے شعرا نے موتیوں کی لڑیاں پائی ہیں (اس بحر میں اشعار کہے ہیں) لیکن میرے قصیدہ کی مانند گوہر ادا گوشوارہ ابتک شاہد معنی نے نہ پایا ہوگا (یعنی ایسا بلیغ قصیدہ ابتک کسی نے نہ کہا ہوگا) قصیدہ ۲۱۔ مطلب نقطہ پر (آفتاب) اپنا اسرہ مینا (فلک) سے مٹ گیا ہی پس اب ہمارے عیش و نشاط کے لئے خدا جام

سکے سوا اور کچھ مت لا بخط برعایت جام - یعنی آفتاب غروب ہوگیا جا اور جام سے اٹھالا - ۲ -
مطلب اب سبز فلک نے لالۂ زرد (خورشید) کو چھپا لیا ہے پس تو بھی اب اپنی زلف کو جو رخسار پر
پڑی ہے الٹ دے ۳ مطلب اے معشوق اگر تو اپنے رخ زیبا کو خورشید کے سامنے پیش کرے تو وہ اپنے
آئینہ سے ہرگز ماہ کو نور نہ دے بلکہ تیرے رخ زیبا سے طلب نور کرنیکے لئے کہدے کہ اس رخ
زیبا سے نور حاصل کر ۴ مطلب اے محبوب تیری زلف کا حلقہ ہمارے دل سرگشتہ -
پریشان اور سودائی کو کب تک یونہی پریشان رکھیگا - ۵ مطلب اور تیرا خال رخ میری ۳۳ص
جان شیدا کے رخ پر سوختہ کو کبتک اسی طرح آگ پر جلاتا رہیگا - ۶ مطلب اور تیری چشم مست
کے سر پر ہمیشہ کمان ابرو کھنچی رہتی ہے اور اسنے ایک زنگی بچہ بچینا (مردمک) کو اپنا محبوب
بنا کر جسے ہر وقت آغوش میں لئے رہتی ہے - ۷ مطلب اس دل بیریان کی شوریختی کا آغاز
جب ہی سے ہوگیا تھا کہ تو نے اپنے پستۂ لعل کو (لب) در شکر گویا (دندان) پر رکھا تھا (خاموش
ہوا تھا) ۸ مطلب اگرچہ آسمان بھی خط رکھتا ہے لیکن جب سے تو نے اپنے رخسار کے گرد اس
طرح خط کھینچا ہے (خط نکل آیا ہے) اسوقت سے اس آسمان کو بہت رشک ہے کہ میرا خط اسکے خط کے
مانند کیوں نہیں ہے - ۹ مطلب اگر یہ مجھے صرف یہ خوف ہے کہ تو پریشان ہوگا ورنہ تیری زلف سے
مجھے جو پریشانی ہورہی ہے اسکو میں شہ والا سے بیان کرتا - ۱۰ مطلب یعنی وہ شہ والا کہ شاہان
جہاں کی جان بخشی کے (یعنی اسنے جو شاہان جہاں کی جان بخشی کی ہے) سبب سے اسکے دروازہ
کی خاک نے حضرت عیسیٰ کی آبرو پر پانی پھیر دیا ہے - ۱۱ مطلب اور وہ ممدوح ایسا سلیمان ہے
جسکے امر نفاذ کے خوف سے (خط فرمان) ہوا کرۂ آب کو کرۂ نار سے اوپر رکھتی ہے حالانکہ غیر ممکن
مگر غیر ممکن بھی اسکے حکم سے ممکن ہے - ۱۲ مطلب اور وہ ایسا رفیع القدر ہے کہ اسکے خدمتگار
سائیس جنیبت کش (اسکے حکم کے بغیر ممکن نہیں کہ صبح زر سرخ کا ساز (خورشید) اشہب
شب) کی پشت پر کس سکے رکھ سکیں ۱۳ - مطلب اور ممدوح کے دروازہ عالی کی محراب
تقدر بلند ہے کہ عطارد و فلک سپر نے طارم فلک (سقف فلک) کا سر اس (محراب) کے مقابل ہیں

ثریٰ میں بلکہ اس سے بھی کمتر پایا ۱۴۔ مطلب اسکی قسمت کا قلعہ اسقدر بلند ہے کہ اسکی خندق
کی گہرائی میں یہ نو افلاک مثل سبز پتّے کے پڑے ہوئے ہیں ۱۵۔ مطلب جب تیغ کوہ نے ممدوح
کے خنجر کی برق کو دیکھا تو اسکی ہیبت کے باعث اسنے اپنا پیرہن خارا خارا میں ایہام ہے
ایک قسم کا کپڑا بھی ہوتا ہے چاک کر ڈالا (پہاڑ اکثر آتش فشانی کے سبب سے پھٹ جاتے ہیں)
۱۶۔ مطلب اور وہ ممدوح روئے زمین کا بادشاہ یعنی شاہ ہے کہ جسکے کف بخشش نے
دریا کو اپنے موج دل کے ایک قطرہ کے برابر پایا ۱۷۔ مطلب اے ممدوح تو ایسا والا مرتبت ہے
تیرے نعل سمند کو فلک ہر ماہ کے آغاز میں غلام کیطرح اپنے کان میں پہن لیتا ہے حسن تعلیل۔
۱۸۔ مطلب اے ممدوح اگر تیرے براق کی گرد آسمان کیطرف متوجہ ہو تو اسکے اثر سے توقع
ویراں (جو اندھا کر دیتی ہیں) اندھے کی مردمک کو نور بخشے (اسکی خاصیت
بدل جائے ۱۹۔ مطلب تعریف اسپ۔ اور تیرا گھوڑا قمر مثال پیشانی رکھنے والا ہے اور شب رنگ
و خورشید سیر ہے اور ایسا تیز رو ہے کہ آج گذرنے نہیں پاتا کہ کل (فردا) کو وہ پس پشت ڈالدیتا
ہے (طے کر لیتا ہے) ۲۰۔ مطلب اور ایسا ماہ سیر ہے کہ اگر تو اسے مشرق میں ہا کہکر للکارے
تو تیری زبان سے الف وصل کا نکلنے بھی نہ پائیگا کہ وہ مغرب میں جا پہنچیگا ۲۱۔ مطلب اے
ممدوح تیری زبان پاک ایسی کام روا قلم ہے جو بہ رغبت (نہ بجبر) کبھی حرف لا سوائے اثبات
شہادت کے نہیں ادا کرتی (یعنی کسی امر میں لا (انکار) نہیں ہے ہر شخص کا مقصد پورا
ہو رہا ہے) ۲۲۔ مطلب اور تیرا دست سخاوت دریائے بخشش ہے کہ تیرا قلم رسوائے اثبات
شہادت کم گفتگو (تحریر) میں نون (ن) کو یا (ے) کے ساتھ نہیں ملاتا یعنی نے (نہیں) ادا
کرتا ۲۳۔ مطلب تیری ماہی کلک کا ارادہ تھا کہ فلک پر بھی خط فرمائی بھیجے جب تجھے ماہی
کلک کی ضرورت ہوئی (یا قلم کا ارادہ کیا) تو آسمان نے خشنودی سے ازدر فلک کا سر رکھدیا تاکہ
تو اسکا قلم بنائے ۲۴۔ مطلب اگر تیرا مرکز جاہ اپنے میدان کی وسعت کو ظاہر کرے تو وہ
نقطہ کی بجائے فلک اعظم کو رکھے یعنی اسکے سامنے فلک اعظم ایک نقطہ کی برابر ہے۔

۲۵۔ مطلب تیرے آستانۂ عالی کو جب چرخ چنبری نے دیکھا تو جوزا کے سر کنگرہ کو اسکے
(آستانم صدر رتبہ پست پایا۔ (کنگرہ جوزا۔ فلک ہشتم نام برج و شکلے از سیارگان) ۲۶۔
مطلب اب وہ وقت ہے کہ تیرا دشمن ساغر چشم سے خاص ندامت وہ رخسار زرد پر
اشک خونیں بہائے (جاہ و جلال کو دیکھکر) ۲۷۔ مطلب مجھے سخت تعجب ہے کہ تپ دلرزہ
کی تیرے دشمن کیساتھ کیسی دوستی رکھی ہے کہ دن رات اسکے جسم زار پر گریاں لرزاں ہیں
۲۸۔ مطلب تیری تلوار نے جس کسی کی بھی آبروریزی کی وہ ایک ایسا خاکسار بنجاتا ہے کہ جسنے دنیا
کو ترک کر دیا ہو (بر باد دادن یعنی ترک کردن) ۲۹۔ مطلب اس خدا کی قسم کھاتا ہوں کہ کہتا ہوں
کہ جسنے اس لوح زمرد (فلک) پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک نور اندود سیم (ماہ) سے ذو ن
(ن) عطا کیے یعنی معجزہ شق القمر عطا فرمایا۔ ۳۰۔ مطلب جناب قسم کہ تیری قابلیت احاطہ کر کے گرداگرد عالم ہستی جابالک کے سر نے
نقطے کے بجائے نہ افلاک کی وسعت کو اپنا نقطہ بنا لیا ہے ۳۱۔ مطلب تیری شمشیر سخن کی روانی تیرے اعدا کے سر پر ختم ہو یعنی
سر عدا قلم کرے اگرچہ تیری حد میں دشمن خود ہی بے سر ہو رہے ہیں۔ ۳۲۔ مطلب اس سے جو تیغ گذاران سخن ہیں انکی رزمگاہ میں
(شعرا کی رزمگاہ اشعار رزمیہ) عقلا کے نزدیک دشمنوں کے سر سے بہتر کوئی مقطع نہیں ہو سکتا ہیں انکے سر کے مقطع بنا
گئے ہیں اسلیے سب بے سر ہو رہے ہے ۳۳۔ مطلب جو لوگ شکر ریز عبارت ہیں یعنی شعرا انکے ہاتھ اس سے بہتر قصیدہ خودم آسا
کوئی گوشوارہ نہ آیا ہوگا یعنی اس سے بہتر کوئی قصیدہ نہ لکھا ہوگا) قصیدہ ۲۳ ۔ ۱۔ مطلب کہتا ہے کہ ذرا
اس زنگی گریاں کو تو دیکھو کہ کیسا دیبائے تربیت (سلاطین کے اقلام پر زریں کام ہوتا ہے) پہنے ہوئے ہے
اور وہ ایک ابر برق افشاں ہے (حروف) جو پشت پر (کاغذ) گہر باری کر رہا ہے ۲۔ مطلب
یہ قلم ایک ترک ہے جو رومیوں (انگشتان) کے درمیان ہے اور ایک گونگا ہے جو باوجود
تنگ سخن حبشی کرتا ہے اسی وجہ سے سیماب (کاغذ) اسکے منہ پر خاکستر ڈالتا ہے کیونکہ وہ سخن
چینیں ہے اور قاعدہ ہے کہ جب لکھتے ہیں تو جذب سیاہی کے واسطے اسپر کاغذ پر خاک ڈالتے ہیں
جس سے قلم بھی آلودہ ہو جاتا ہے۔ ۳۔ مطلب اور جب وہ تاریکی کیطرف جاتا ہے (رو داشتم)
تو آبحیات اسکے سر سے رواں ہوتا ہے (خضر بر شاہ کہ وصف آبحیات دارد) اور آئینہ اسکندری

رکاغذم کا فرش اسکے زیر قدم ہے۔ ۴ مطلب اور وہ شاہد عودی نقاب (قلم) جب جبین
رکاغذم پر درنایاب (حروف) لایا تو تماشا تیزہ دوڑا کر گر پڑا اور اسکی چادر اسکے پاؤں سے لپٹ جاتی
ہوئی جا رہی تھی (چادر سیاہی) ۵ مطلب اور جب وہ زرینہ تیر (قلم) ماہ رکاغذم پر سیاہی
سے گوشوارے بکھیرتا ہے (حروف لکھتا ہے) تو وہ ایک بچہ کیطرح معلوم ہوتا ہے جو روتے شیر
رہراسے شیر مراد از کاغذ) پر اپنی آنکھوں سے گوہر بکھیر رہا ہے (رو رہا ہے) بچے دودھ دیکھکر
رونے لگتے ہیں۔ ۶ مطلب اور وہ خامہ ایک ماہی نشگین زبان ہے کہ جب پانچ انگلیوں کے
درمیان رواں ہوتا ہے تو ماہ رکاغذم کے چہرہ پر اپنے دہن سے عنبر (سیاہی) بکھیرتا ہے۔
۷ مطلب قلم تراش (چاقو) اسکو زبان عطا کرتا ہے (قلم تراش ہی سے بنایا جاتا ہے) اور زر
اسکو چادر بخشتا ہے (چادر قلم زرین ہوتی ہے) اور نقرہ ہے (کاغذ) اسکو شاہ کشورستان کی
بزم میں جگہ دیتی ہے۔ ۸ مطلب جب میرا معشوق ہنستا ہے تو اسکے لب (شکر) سے پروین
(دندان) نمایاں ہوتے ہیں اور میں جب اسکی محبت میں روتا ہوں تو میری آنکھ سے میرے
زرد رخسار پر سیماب (اشک) ٹپکتے ہیں۔ ۹ مطلب اور میری چشم پر آب پر اشک (اس
ماہ ختن کی محبت میں ایسا سیلی پیرہن ہندو بنے ہوئی ہے (ڈھیلا سفید اور پتلی سفید ہ)
۱۶۵ جسکی گود میں رومی بچے (اشک) ہیں۔ ۱۰ مطلب میرے معشوق کے چہرہ۔ رخسار پر مارسیہ
(زلف) کنڈلی مارے بیٹھا ہوتا ہے کہ جب اسکے رخسار پر زلف پڑی ہوتی ہے۔ ۱۱ مطلب
ذرا اسکے دہان خندہ اور چشمہ حیوان کو تو دیکھ اور اسکے دندان پر بھی نظر کر کہ کسطرح آتش جانِ در
(لب) میں چھپے ہوئے ہیں ۱۲ مطلب خون بستہ میں اگر تو نے دو در دندہ دیکھا ہو تو اسکے
دندان کو تو دیکھ کہ خون بستہ میں تیر ہے اور اسیطرح لالہ پر قیر جما ہوا (رخسار پر خط) کتنی تعجب کی
بات ہے اور سایہ سے (زلف) اسکے رخسار پر سیکڑوں زنجیر میں (رسوا ہائے زلف) پڑی ہوئی ہیں
۱۳ مطلب وہ پستہ (لب) میں دُر کو یوں چھپائے ہوئے ہے کہ ایک تمام جہان میں شور رنج
پیدا ہو جائے اور اسکے طرز لب پر خط بھی اسیوجہ سے نمودار ہوا کہ میری جان کو کچھ رنج (

حاصل ہو اور بس۔ ۱۴ مطلب اور اسکے رخسار پر (عنبر) خط نکل آیا ہو یعنی صبح پر رات چھائی
ہوئی ہو اور اسکے ماہ نو پر سیکڑوں ستارے بکھرے ہوئے ہیں (قطرات عرق) ۱۵ مطلب
اس بیوفا نے جب میرے دلکو تیغ جفا سے گھائل کیا تو میں نے اس مجروح دل کے لئے اپنے
بادشاہ کی مدح کو مرہم بنایا۔ ۱۶ مطلب اور وہ بادشاہ مولی امیر المومنین یعنی محمد شاہ ہو
جو کہ سلطان دین ہو بلکہ مہر و غضب کا آفتاب ہو جسکے سر پر سایہ ایزدی کا تاج ہو۔ دشمن
کے لئے آفتاب کین اور دوست کے لئے خورشید مہر۔ ۱۷ مطلب اور وہ ادریس جنت
آشیاں اور کیواں مشتری آستاں (مشتری بھی فلک ہفتم پر ہو) ہو اور یوسف رخ عیسی مکاں
(فلک چہارم) ہو کہ مدح (فرشتہ ذی مرتبت) جسکا خادم و غلام ہو۔ ۱۸ مطلب اور قاف اسکی
ثبات کے مقابل میں ایک سنگریزہ کی مانند ہو اور قلزم اسکے دست سخا کا ایک قطرہ ہو اور عرش معلی
اسکی رائے انور کا ایک ذرہ ہو ۱۹ مطلب اور جسکے در کے سامنے آسمان ایک نیلی چادر والا
ترک ہو کہ جسکی کمان نقرہ خام ہو (ماہ) اور وہ آفتاب کا خود پہنے ہوئے ہو۔ ۲۰ مطلب
اگر وہ فرشتہ کو کسی بات کا حکم دے تو وہ الامر لک (اطاعت کرے) پکارے اور اگر وہ فلک سے
جام سے طلب کرے تو فلک آفتاب کا ساغر پیش کرے۔ ۲۱۔ مطلب کشتی زریں (جام) میں
دریائے عرب کے سنگریزہ (موتی) نے یہ خواہش کی کہ وہ تیرے لبوں تک پہنچے آخر کار پانچوں انگلیوں
نے اسکی رہبری کی اور اسکو وہاں تک پہنچایا۔ اگر یہ رہبر نہوتیں تو اسکا پہنچنا غیر ممکن تھا۔
۲۲۔ مطلب اے صفدر عرش آستاں تیر (طاق) در آسمان راہ کہکشاں کی کماں ہو اور اسکا
ایک ادنی گوشہ (جیب) خط محور ہو۔ ۲۳ مطلب اے ممدوح اگر تیرے عدل میں یہ بات روا
تھی کہ چار مادر کے لئے (چار مادر۔ عناصر اربعہ۔ مراد ایک سے ہو) ایک شوہر سے زیادہ بھی
شوہر ہو سکتے ہیں تو اس پنج شوبہ سطر کے پانچ شوہر کیسے ہوتے (اس سے ظاہر ہو کہ
تیرے عہد عدل میں چار مادر کے پانچ شوہر ہو سکتے ہیں اور اگر منا ہی ہوتی تو سطر کے پانچ
شوہر نہیں ہو سکتے تھے۔ چار مادر سے مراد۔ ایک فرد ہے ۲۴۔ مطلب اے ممدوح تو ہی

جمشید اعظم ہی اور تو ہی تمام عالم کا حاکم ہی اور سخاوت کے وقت تو ہی وہ دریا ہی کہ یہ نہ فلاک
اسکا گھاٹ ہیں ۔ ۲۵ ۔ مطلب اے ممدوح گلستان آرزو میں تیرا باغ شاخ ترکی مانند ہی اور اگر
وہ پرورش کا اہل ہی تو اسکی آب عشرت سے پرورش کرتا وہ سر سبز رہے ۔ قصیدہ ۳۳ ۔
۱ ۔ مطلب صبح ایک رومی ہی جسکے سر پر کلہ زرد (خورشید) رکھی ہوئی ہی اور رات ایک حبشی ہی
(سیاہ) جو گلے پر لباچہ (رکھاتی) اوڑھے ہوئے ہی گلریز با غبار کواکب ۔ ۲ ۔ مطلب اور رومی
کی یہ کیفیت ہی کہ جہاں نمودار ہوا اور اسنے اپنے خنجر سے زنگی شب میدان عالم سے باہر نکالا
(صبح کے نکلتے ہی شب غایب ہو جاتی ہی) ۳ ۔ مطلب اور زاغ سیاہ نزار کو (شب) کو جو ہوا میں
اڑ رہا تھا عنقاے سبز بال (فلک) جسکے زر اندود شہپر تھے (یعنی خورشید) پھر اڑا لیگیا طلوع
خورشید سے سیاہی شب دور ہو گئی ۔ ۴ ۔ مطلب باد صبا اسوقت سے
آسیب زدہ کی طرح پریشانی و دیوانگی میں مبتلا ہی جبسے صبح کے دامن کے نیچے اسکی انگیٹھی
(خورشید) پوشیدہ ہی ۔ ۵ ۔ مطلب چونکہ شب سایہ دار تھی (آسیب زدہ) اسلیئے اسکی خلاصی
(رہائی) کے لیئے مرغ سحر اسکے سامنے وقت زریں پر نغمہ سرائی کر رہا ہی تاکہ اسکا اثر زائل ہو جاے
(قاعدہ ہی کہ آسیب زدہ کے سامنے راگ قوالی گاتے ہیں) یعنی وقت طلوع آفتاب ہی اور
مرغ سحر نغمہ سرائی کر رہا ہی ۔ ۶ ۔ مطلب مار سفید (صبح) نے اپنی دم کے نیچے مہرہ کو (ماہ)
چھپا لیا ہی جبسے اسکے سر پر شاخ گوزن کا عمود رکھا گیا ہی (یعنی جبسے خورشید طلوع ہوا ہی)
۷ ۔ مطلب آہوے شیر بشیر دم گرگ (صبح کاذب) کو اپنے منہ میں لیئے ہوے روان ہی
اور ہمیشہ اسی کے برابر چلتا ہی (صبح کے برابر) ۸ ۔ مطلب گریز اور یہ منزلت جو آہوے مادہ
(آفتاب مونث سماعی ہی) کو شیر نر (برج اسد) پر دی گئی ہی تو یہ ممدوح کی تلوار کی ہیبت
کا اثر ہی ورنہ آہو اور شیر نر ۔ ۹ ۔ مطلب اس معشوق کے لب کے گرداب خط جم آیا ہی کہ جسکے
ہلال (ابرو) کے نیچے خنجر (چشم) ہی ۔ ۱۰ ۔ مطلب اسکے درج لعل (لب) پر زمرد کا قفل
اب لگ گیا ہی یعنی اسکے تنگ شکر (لب) پر سبزہ (خط) نکل آیا ہی ۔

۱۱۔ مطلب اسکے خالِ رخ کی میں اسطرح مہمانی کرتا ہوں کہ آب شور (اشک) میرے کاسہائے
نقری میں (چشم) میں بھرا ہوا ہی اور زرد دسترخوان پر (رخسار زرد) پر کنوئیں رکھے ہوئے ہیں
۱۲۔ مطلب اگر اسکے گوشہ کا فور (رخسار) سے عنبر (خط) پیدا ہوگا تو تم دیکھوگے کہ میری آنکھوں سے
کیسے شاخ زعفران پیدا ہوگی (اشک بہاؤنگا) ۱۳۔ مطلب اور جب اسنے اپنے دونوں لبوں سے
پروین (دندان) ظاہر کئے (یعنی خندہ زن ہوا) تو بدر نے اپنی چشم سے کیسے کیسے اشک خونین بہائے
۱۴۔ مطلب جب سے بدر اپنے ماہ دو ہفتہ (ہلال مراد از معشوق) سے دور ہوا ہی تب سے وہ اسقدر
لاغر ہوگیا ہی کہ ہلال بھی اس سے فربہ ہی۔ ۱۵۔ مطلب اور اسکا ترک چشم اگرچہ تیغ در نیام کا
مصداق ہی لیکن پھر بھی وہ اسقدر خونریزی کر رہا ہی کہ اگر اسکو کافر کہیں تو روا ہی اسکا فر
مردم کی رعایت سے کہا ہی کہ سیاہ ہی ۱۶۔ مطلب گریز۔ اے محبوب اس زلف کو جو تیرے
گل تر پر (رخسار) شاخ سنبل کی طرح پڑی ہوئی شاہ منظفر کے دروازہ کا فراش بنا۔ ۱۷۔ مطلب
زرا دست ممدوح کو تو دیکھ کہ تیغ اس میں ایک قطرہ کی مانند ہی اور اگرچہ ہمہ تن کف ہی (سفید
منجمد) لیکن تعجب ہی کہ پھر بھی نہنگ کی طرح شناوری کرتی ہی شناور ہی۔ ۱۸۔ مطلب اے قلزم کے
سر پر جو یہ دنرات جھاگ تیرتے رہتے ہیں یہ ممدوح کے دست عطا کا اثر ہی اور یہ جو تم جزیرے
دیکھتے ہو یہ جزیرے نہیں بلکہ دریا نے حسرت کے سبب سے اپنے سر پر خاک اوچھالی ہی (خاک ڈال
لی ہی) حسن تعلیل۔ ۱۹۔ مطلب اگر وہ نہنگ تیز رو میان (نیام) سے باہر نکل آئے تو جان اسکی
آگ سے کنارہ کش ہوجائے۔ یعنی اسکی آگ برداشت نکرسکے۔ (آب روان۔ جان) ۲۰۔
مطلب اسکا قلم ہی زبر ہی اور اسکی تیغ ایک نہنگ زمردیں (باعتبار جوہر آہن) ہی
اور یہ (قلم) ایک زبان ہی اور وہ (تیغ) دو زبان ہی (شمشیر دو دم یعنی وہ دو زبانوں کو
مسخر کئے ہوئے ہی مراد دو دھارے ہی) لف و نشر مرتب۔ ۲۱۔ مطلب اگر قلم تحریر کے
وقت کبھی سرکشی کرے تو قمر (کاغذ) اسکے لئے مشک اذفر (سیاہی) کا دام بچھا دے تاکہ اسکو
گرفتار کرلے ۲۲۔ مطلب ممدوح کی تین انگلیاں اسپر یوں مسلط ہیں تاکہ اسکے گلو سے

(اندر) ریزباں ایک عجیب گہرا ایک عجیب قلم اور وہ مطلب ۲۳۔ (ثکلیں خوب حروف زیادہ تر درود انہیں سے)
منع ہی کہ آشیانہ سیم میں رکاغذ سپیدم اسکی منقار پر سیاہی کے بازو ہیں (اور ظاہر کہ سیاہی کی نوک
کے سبب وہ لکھتا ہی اور لکھتا ہی اُسکا اُڑنا ہی اور سیاہی ہی اسکے بازو ہیں) ۲۴۔ مطلب اور
اسکو تو ہمیشہ شہنشاہِ ملک کے دشمن کیطرح سیہ رو۔ زرد۔ زباں بریدہ۔ اور سر نگوں دیکھیگا۔
اور قلم میں یہ تمام صفات موجود ہیں۔ ۲۵۔ مطلب اور یہ وہ حاکم زماں ہی کہ خلیفہ (خلیفہ عباسیہ)
نے انقلاب سلطنت میں مجاہد کے علاوہ اسکو لقب سیاغز سے بھی ملقب کیا ہی (سیاغز ترکی میں
زرد رنگ کو کہتے ہیں۔ و نام بادشاہ جلیل القدر اور یہاں اسی معنی سے مراد ہی) ۲۶۔
مطلب اور امام وقت نے مشرق تا غرب اور بحر تا بر کی حکومت اس کے سپرد کر دی ہی۔ یعنی
تمام روئے زمین کا حاکم ہی۔ ۲۷۔ ۲۸۔ مطلب اسکے (ممدوح) انصاف و عدل کے زمانہ میں
غروب کیوقت مشرق سے یہ خطاب آفتاب کو پہنچتا ہی کہ دیکھ اسکی اطاعت میں کوئی کمی نہو یعنی
عجلت سے کام نہ لے اسلیئے کہ اسکے باغ حکم میں (مثلاً) نافرمان درخور آتش ہی۔ جلا دیا جاتا ہی
آبی رامردم نابت درخور مناسبات۔ ۲۹۔ مطلب آسمان اسکی محبت کے سبب سے مہینہ میں دو بار
(اول و آخر) اسکے گھوڑے کے نعل کا حلقہ اپنے کان میں پہنتا ہی (جسکو دنیا ماہ کہتی ہی) نیز اظہار
غلامی مقصود ہی (اوائل ماہ میں ماہ مثل نعل کے ہوتا ہی پھر اواخر ماہ میں بھی گھٹتے گھٹتے نعل کے
مانند رہجاتا ہی۔ ۳۰۔ مطلب اے ممدوح تیرا دست سخا وہ محیط ہی کہ عرش اسکا ایک قطرہ ہے
اور تیری قدر ایک ایسا بلند آسمان ہی کہ یہ چرخ اسکے سامنے ایک ستارہ کی مانند ہی۔ ۳۱۔
مطلب تیرے ملک دولت سے چرخ نے اجل کو مع اسکے بھائی (خواب) کے نکال دیا ہی یعنی
غفلت و مرگ کا پتہ نہیں تمام رعایا غفلت و مرگ سے مامون ہی) ۳۲۔ مطلب مشتری نے
باوجود دیکھ سعد اکبر ہی تیری خاکِ در کے سرمہ کو فرق کا مناسبت سے سو (صد) میل آگے بڑھ کر
دیکھا تب کہیں دیکھ سکی ۳۳۔ مطلب اور جب تک شام کے وقت پانچ شوہر والی بیوہ (زہرہ)
کی گود میں یہ چرخ نیلی زردی کا گالہ رکھے کیونکہ زبان بیوہ زردی کا کا کرتی ہیں۔ گالہ سے مراد

انجم یعنی جب تک شام کے وقت ستارے نمودار ہوتے ہیں ۲۰۔ ۳ مطلب تب تک تیر سے دشمن کا دل دیدہ زمرد رنگ غوزہ کی طرح کثرت گریہ سے سفید اور تاب غم سے اسکا دل غنچہ شکستہ رہے۔ قصیدہ ۲۴ ۱۔ مطلب ابر ایک فیل سیہ مست ہے چمکانیوالا اور بجلی گرانیوالا کہ جسکی آنکھوں سے اشک رواں ہیں (قطرات باران) اور نعروں سے اسکی پوست پھٹی جاتی ہو زاریٔ گریہ سے بادل پھٹ جاتا ہو۔ ۲۔ مطلب اور وہ زر اندودہ عماری کے اطلس (جسم ابر) سے پردے بناتا ہو (یعنی اپنے جسم اطلسی سے آفتاب کو چھپا دیتا ہو) لیکن یہ اسوقت ہوتا ہو کہ جب اسکو (ابر) ان ہفت افلاک کے نیچے گردش ہوتی ہو اور سیر کرتا ہو (یعنی جب ابر آتا ہو تب خورشید چھپتا ہو) ۳۔ مطلب اور یہ عجب دیو شہاب افگن (بجلی گرانیوالا) ہو کہ باوجود اسقدر مہیب ہونے کے مگر بشرط اطاعت حق کافر بھی اس سے فیض پاتے ہیں۔ ۴۔ مطلب اور برسات کے آغاز ہی میں وہ رحمت کے دروازے کھول دیتا ہو لیکن ہر وقت خیمہ زریں کی دوریاں رشتہ خورشید اسکے روزن بام سے جھلکتی رہتی ہیں (جتنی جگہ بادل پھٹ جاتا ہو وہاں سے کرنیں نمودار ہو جاتی ہیں) ۵۔ مطلب اور اسمیں اسقدر قدرت ہو کہ اگر وہ دن پر حملہ کرے تو آفتاب کو چھپا لے اور اگر رات پر اسکا زور ہو (حملہ ہو) تو ماہ رو (ماہ) پر اسکا قدم ہو (ماہ کو پوشیدہ کر دے) ۶۔ مطلب اور جب یہ اندام سیہ فام سے گوہر باری کرتا ہو تو طشت خاک سراپا لعل و زمرد سے پر ہو جاتا ہو۔ ۷۔ مطلب اور خاک کا چہرہ اس سے آبداری پاتا ہو۔ ہوا اسکی چکیدگی سے دریا بنجاتی ہو اور آفتاب پر اس سے پردہ پڑ جاتا ہو اسیوجہ سے اسکا نام رکھا ہو (ریاب نام ساز۔ پردہ۔ دن مناسبات) ۸۔ مطلب جب اسنے ممدوح کی بحر وست (دست سخا) کو دیکھا کہ بیحد گہر باری کر رہا ہو تو شرم و حیا کے سبب سے اسکے ہفت اندام سے پسینہ ٹپکنے لگا جو بارش ہو ۹۔ مطلب اور یہ دست ممدوح نقطہ عالم کا محیط ہو کہ دریا باوجود بیدلی کے اسکی عام بخشش کے فیض کو دیکھکر شرم سے پانی پانی ہو گیا۔ ۱۰۔ مطلب یہ کیا شہر ہو کہ آگ میں اسکا بدن پلنگ کیطرح داغدار ہو رہا ہو کہ جسکو مریخ نے خود اوج پانیکی غرض سے اپنی گود میں لے لیا ہو۔

ربیع کا اوج برج اسد میں پہنچنے پر موقوف ہے۔۱۰ مطلب اور اس اسد کے خوف سے
پلپلے ہوئے زرد (خورشید) دم گرگ (ظلمت صبح کاذب) میں بھاگ گیا ہے چھپا ہوا ہے اور
مور (ظلمت) اسکے پیچھے پیچھے رواں ہے اور سگ عوا اسکی دم پکڑے ہوا ہے ۱۱ حاصل کلام یہ کہ
رات ہے اور خورشید چھپا ہوا ہے۔۱۲ مطلب اور قمر سیم خالص سے اسکے لئے (اسد) مہرہ ایک
[illegible] تیار کرتا ہے کہ وہ گویا اشرفی زر خالص کے مانند اسکے زر خام (پوست اسد) پر سے
ہر ماہ چمکتی ہے گر پڑے۔۱۳ مطلب شاہ انجم شاہ ہند سے نسبت رکھتا ہے اسلئے کہ اسکا خانہ بھی
اسد۔ برج اسد ہے) شیر ہے اور ممدوح کے در پر بھی شیر زر اندودہ بنا ہے پس دونوں کے دروازہ
شیر زر اندودہ موجود ہے۔۱۴ مطلب جنگ کے دن خاتون ظفر عروس کے گیسوؤں کو اسکے
(ممدوح) جھنڈے پر پرچم کے بجائے لٹکا دیتی ہے ۱۵۔ مطلب اسکا گھوڑا مثل ہوا نہیں [illegible]
خود ہوا ہے (تیز روی) اور آتش پا ہے اور آہن خا ہے (گھوڑوں کی عادت ہے کہ لگام آہنی کو جو منہ میں
ہوتی ہے چباتے ہیں) اور خارا سم ہے (سخت سم) اور اسکے قدم کے حلقہ کی محراب کے مقابلہ میں
محراب گردوں ایک گوشہ کے برابر ہے۔۱۶ مطلب اور وہ ممدوح عجب سکندر آئین ہے کہ میدان
آئینہ (کاغذ) میں خامہ کا سرکش گھوڑا جو زر لفت کا جامہ پہنے ہے اسکا مطیع و رام ہے ۱۷ مطلب
سکندر آئینہ کی رعایت سے خامہ و جامہ تجنیس خط۔۱۸ مطلب اور یہ عجب معاملہ ہے کہ اس
رومی جبین (قلم) کو [illegible] ماہ میں (سر انگشت) پکڑ کر شام سے جبین کو لے آتے ہیں (شام دوات
جبین کاغذ ۱۹۔ مطلب وہ (قلم) سکندر کیطرح ظلمات (دوات) سے روم (کاغذ) میں
آبحیات (روشنائی۔ بادشاہ کا فرمان آبحیات ہے اور روشنائی موجب تحریر فرمان ہے) لاتا ہے اور
لب ہم رو دوات [illegible] ہر وقت اسکا تالو خشک [illegible] تر رہتا ہے۔۲۰ لب کا خشک و تر رہنا عبارت
[illegible] ہے ۲۱ مطلب اور آل بہرام (زنادان ممدوح) کے دشمن کیطرح تیغ سے [illegible] تو
[illegible] اسکا [illegible] اسکے بعد اسے (قلم رو سیہ) (آلودگی
[illegible] کرتے ہیں ۲۲۔ مطلب اور آل بہرام [illegible] او شاہنشاہ محمد بن تغلق ہے کہ جسکو [illegible]

شاہنشاہ ہفت اقلیم کہتے ہیں۔ ۲۲۔ مطلب اور جسکی ایک صمت جنگ سلیمان جیسے دو سو ملکوں کو ذرا سی دیر میں فتح کر سکتی ہے اور فلک مثال روئے (دو سو خوان اسکی عام دعوت میں ایک پیالہ کیطرح ہیں۔ ۲۳۔ مطلب اور وہ ایسا رفیع القدر بادشاہ ہو کہ بزم سلطنت میں اسکے جام مئی کا ایک حباب جیسا چرخ (جو تمام عالم کو گھیرے ہوئے ہے) پر حاوی ہوگا۔ ۲۴ مطلب تعریف تیغ۔ اور اسکی تلوار ایک قطرہ آب ہے جو اسکے (ممدوح) ہاتھ میں لٹکتا ہے اور باوجود وہ ایک قطرہ ہونیکے اس سے ممدوح کے تمام بدنام بدخواہوں کے حلق تر ہو سکتے ہیں ۔۲۴ مطلب اور ممدوح کی تلوار اپنے سحر سے اسکے دشمنوں کی جان کی زبان بندی کرتی ہے۔ اسکی زبان کیا ہے بلکہ ایک میناخون آشام ہے (جسکو خون پینے کا چسکا پڑ گیا ہے) ۲۵ مطلب اگر ممدوح کا قلم (نالٹک) زر ہے جیسے دریا کی خواہش تھی اور اب اسے دریا لگیا (یعنی دست ممدوح میں پہنچ گیا جو دریا ہے) ہے تو اسکی تلوار ایک نہنگ سبز ہے جسکو آب روان رجانوں کا پانی۔ یعنی دشمنوں کے قتل و غارت کرنے کی خواہش ہے) کی جستجو ہے۔ ۲۶۔ مطلب جس جگہ اسکے دست عطا کو دیکھکر دریا نے جہاں جہاں خجالت کے سبب اپنے سر پر خاک ڈال لی ہے اگر ہمسے اسکا کوئی نشان پوچھے تو اسے جزیروں کا پتہ بتا دیا جائے یہ نام کو تو جزیرے ہیں لیکن حقیقت یہ ہے جو میں نے تمسے بیان کی۔ ۲۵۔ مطلب وہ ایسا دین پرور سلطان اور خورشید عالمگیر ہے کہ اسلام نے اسکے علموں کے سر چیم پر چاند کی کٹوری نصب کی ہے (خورشید و ماہ مناسبت) ۲۹ مطلب اور وہ ایسا ذی رتبت ہے کہ امور دین کے انتام کے لئے بارگاہ قدس (بارگاہ الٰہی) سے ہمیشہ اسکو عقل اول کے فیض کیطرح الہام پہنچتا ہے۔ (عقل اول کا فیض ہر شخص کو پہنچتا ہے) ۳۰۔ مطلب جب تک خط مغرب پر شفق کے سرخ اعراب لگتے رہیں (سرخی شفق نمودار ہوتی رہے) اور لوح گردوں پر زراندود تحریریں جاری رہیں (کواکب سے مراد ہے) ۳۱ مطلب تب تک اس بادشاہ کی نجوم کی کتاب کے احکام جسے ممدوح نے معتبر نہیں سمجھا ہے (یعنی ممدوح نے اسکی صحت کی سند نہیں دی ہے) تقویم پارینہ کیطرح منسوخ ہی رہیں (یعنی اسے کوئی بادشاہ

سمجھے) قصیدہ ۲۵ ۱۔ مطلب اے ماہ رخسار مور جیسا خط رکھنے والا۔ موئے میان آخر اتنا ایک بال [illegible] کہ کھنچا رہیگا۔ ۲۔ مطلب اور تو ایک سیب زنگی صنم ہی سرمئی چادر اوڑھے ہوئے جیسے سردستان بھر چشم سرمہ آلود) جو رومی بچوں (رشک) کو اپنی گود میں کھلانے والی ہیں۔ ۳۔ مطلب تیری شکن زلف کے لئے ایک لالہ تر رخسار (م) تیرے شمشاد (قد) پر ہو اور تیرے لب دریائی آتش ہیں اور ان میں تجھ پر اولے۔ مراد اشک دندان) پوشیدہ ہیں تعجب تو یہ ہی کہ آتش اور اولے یہ اجتماع ضدین کسطرح قائم ہی۔ ۴۔ مطلب اور بدترکیں دل میں جو تیری محبت بھری ہوئی ہی اگر اسمیں کچھ بھی کمی پیدا ہو جائے تو خدا کرے کہ ذرہ ذرہ اس دل کا تیغ فنا سے ریزہ ریزہ ہو جائے۔ ۵۔ مطلب اٹھ اور صبح کی طرح دم بھر کے لئے تو شکر خندہ کر (مسکرا) اور اس سے قبل کہ صبح ساغر زریں کو اپنے منہ سے لگا کے طلوع ہو) اٹھ اور صبح کی طرح دم بھر کے لئے تو ہنس بول رشکر خندہ کر) ۶۔ مطلب شراب اسوقت تک پیر دیں (دندان) کیطرف ہرگز نہ جائیگی جب تک اے یار بدر جام سے تیری پانچوں انگلیاں ہم قران نہ ہونگی (یعنی جب تک تو اسکی گرفت نہ کریگا) ۷۔ مطلب جب کشتی زر (جام) دریائے لنگوں (شراب) میں غرق ہو (یعنی جام شراب سے پر ہو) تو اس امر کی کوشش کر کہ کسطرح وہ تیرے لب کی طرف جولانی کرے لبوں تک آئے ۸۔ مطلب جو کوئی میخانہ الہی سے شراب پیتا ہی اسکے لئے ساغر خورشید ہی موزوں ہی جسطرح شاہ جہاں کے لئے وہ (ممدوح) ساغر خورشید زیبا ہی۔ ۹۔ مطلب اور وہ ممدوح روئے زمین کا حاکم ہی اور ہفت اقلیم اسکے وظیفہ خوار ہیں اور وہ کل ممالک کے بادشاہوں کا جو اس کی تختگاہ میں ہیں بادشاہ ہی یعنی شاہنشاہ ۱۰۔ مطلب اور وہ ممدوح فریدوں فر، آرش (نام پہلوان ایران) روش ہی اور سام ہی لیکن حسام جیسی شان و شوکت کا مالک اور آتیں جیسی آبرو اور موبد کا سا دست سخا اور گرشاسپ جیسی قوت رکھنے والا ہی ۱۱۔ سام و حسام میں تجنیس زائد ہی ۱۲۔ مطلب یہ چرخ زریں کلاہ اور سبز قبا ایں ہمہ حشمت تیرے غلام کے سامنے کیطرح ہر وقت کمر بستہ اور مستعد الخدمت رہتا ہی ۱۳۔ مطلب اے ممدوح اب

تیری تلوار کے خوف سے زمانہ میں سوائے خط اور شکر (جو کاغذ میں لپٹے جاتے ہیں) کے ایسا کوئی نہیں
کہ جو کاغذی پیرہن ہو۔ حاصل یہ کہ اب کوئی کسی کا فریادی نہیں۔ شکر کے لحاظ سے بازار کس قدر رائج ہو
۱۳۔ مطلب اور اب نرستے کلک کے سوا جو طوطی شکر منقار (عبارت شیریں) ہے کوئی ایسا نہیں
جو دم بھر میں ہندوستان سے براہ دریا (دست ممدوح) روم میں پہنچ جائے (کاغذ پر) ۱۴۔ مطلب
جب کمان نے دیکھا کہ تیر تیرے دشمن کا دلجو ہو گیا ہے تو ہر وقت وہ اپنے گھر سے تیر کو نکالتی ہوتی تھی
تاکہ وہ دلجوئی کرے۔ ۱۵۔ مطلب قرص آفتاب اپنی تمازت کو اسلئے تیز کر رہی ہے تاکہ تیرا دشمن
قرص روٹی کو نہ چھو سکے (جیسا خورشید نان بست) سب اسباب دانہ رہے ۱۶۔ مطلب اے ممدوح تیرے
ہی عدل کا اثر ہے کہ شیر نیستاں (برج اسد) آہو بره (آفتاب) کی پرورش اپنے دہن میں مثل
[illegible] کر رہا ہے لیکن ممکن کہ اسے کچھ نقصان پہنچائے۔ ورنہ کجا آہو اور کہاں شیر نیستاں) –
۱۷۔ مطلب اے ممدوح اگر تیرا دشمن سیدین تیرے خلاف سر اٹھائے (دم زنی کرے) بھی
تو تیرے اقبال کے گلدستہ کو اس سے کچھ نقصان نہیں پہنچ سکتا۔ اس لئے کہ جو سیدین (آتش پرستوں)
کی آگ سے یاقوت کو کوئی نقصان نہیں پہنچ سکتا اور باد صرصر (لو یا گرم) سے باغ جناں کو کیا خوف
اور اسکو کیا گزند پہنچ سکتی ہے۔ ۱۹۔ مطلب اگر تیری انگشتری کے [illegible] نگینہ کا عکس کبھی رات کو
کہربا پر پڑ جائے تو وہ کہکشاں کی راہ سے خرمن ماہ کو کھینچ لائے۔ کہاں یہ سوکھا تنکا اور کہاں خرمن
ماہ ۲۰۔ مطلب اگر تیرے براق کی گرد آسمان پر تصاعد کرے تو وہ ایسی کحل البصر بنجائے کہ اسکے
اثر سے چشم عقرب ایسی معدن نور بنجائے کہ وہ دیگر آنکھوں کو بھی نور عطا کرے۔ حالانکہ چشم عقرب خود بے نور
ہے لیکن اس گرد کے فیض سے اس میں بینائی پیدا ہو جائے ۲۱۔ مطلب اے ممدوح تیری
ثنا دہن سوزن [illegible] کی فاتحہ کلام ہے یعنی تیری ثنا سے آغاز کلام ہوتا ہے [illegible] تیری مدح کچھ اور
کچھ گفتگو اور تیری دعا ہر شیخ و شاب کے لئے تسبیح ہے۔ ہر شخص تیرا دعا گو ہے۔ ۲۲۔ مطلب اے
ممدوح باغ فردوس کی تلاش [illegible] نہ کر بلکہ ایسی بزم کو آراستہ کر کہ وہ فردوس سے بھی بڑھ
چڑھ کر ہوگی اور نقل و شکر طلب نہ کر بلکہ میرے اشعار پڑھ کہ وہ نقل و شکر سے زیادہ لطیف و شیریں ہیں۔

۲۴ مطلب اے ممدوح اب وہ وقت آگیا کہ تیرے خوان انعام و کرم سے بدر صبح کی طرح کاسۂ زر ہر گز رکھے (انعام و بخشش سے مالا مال ہوں) ۲۴ مطلب تیری پیرایہ مدح کے لئے میرے اس یکشنبہ عقد گوہر خاتون بیاں نے کیسی کیسی زر کاریاں کی ہیں۔ ۲۵۔ مطلب جب تک زر خورشید کی زیب سے پہنچا ہوا زر (صبح) روز کہ جسکی زر اندوزہ لگام ہے۔ مزین رہے۔ ۲۶ مطلب اور جب تک زاغ درم دار (شب) اور حواصل (روز) کم و کوتاہ ہوتے رہیں اور انکو یہ عوارض جب طاری ہوتے ہیں کہ شاہین زر اندوزہ (خورشید) برج میزان میں پہنچتا ہے۔ ۲۷۔ مطلب تب تک تیرے بے سروسامان دشمن انگور کے پتوں کی طرح صرصر غم کے جھونکوں سے بستر مرگ پر یرقان میں مبتلا رہیں۔ قصیدہ ۲۶ ا مطلب جب آتشین پنجہ والے باز کو دیکھکر مرغ صبح نالاں ہوا تو غراب شب نے ان انڈوں کو (جو ستارے ہیں) طشت فلک کے نیچے چھپا دیا۔ یعنی ستارے چھپ گئے اور آفتاب طلوع ہوا۔ ۲ مطلب دہن صبح سے شاید پھر جام زر (آفتاب) نمودار ہوا ہے کہ موج بادۂ (صراحی) کی منقار کبک کیطرح خون افشاں ہو گئی ہے (اس مئنوشی صبوحی سے ظاہر ہوتا ہے کہ صبح نمودار ہو گئی ہے) ۳۔ مطلب تسبیح یکشنبہ کی آب و تاب پر اس سیاہی لباس والے خورشید نے پانی پھیر دیا (یعنی ماہ کی رونق گھٹ گئی ہے) اسلئے کہ یہ نقش بند روح (یعنی خورشید) رنگ ریزگان (م) کی تاب کو برداشت نہیں کر سکتا۔ ماہ کا مزاج سرد ہے اور خورشید کا گرم۔ اور یہی لعل و زمرد کو رنگ دینے والا ہے۔ ۴۔ مطلب جوہری شب شاید مشتری کے ساتھ (خریدار نام ستارہ) کل رات سودا کر رہا تھا کہ زہرہ نے اس درست زر (خورشید) کو میزان سے ظاہر کیا۔ حاصل کلام یہ کہ آفتاب برج میزان میں ہے (میزان سے ایک اشرفی نکالنا مناسبت ہے خرید و فروخت سے۔ جوہری و مشتری سے) ۵ مطلب اب مشتری بھی اٹھ گیا اور وہ سودا بھی معاملہ جو مشتری اور شب کے درمیان ہو رہا تھا ختم ہو گیا [illegible] دکان کا دروازہ بھی بند کر دیا (یعنی آفتاب نمودار ہو گیا اور ستارے چھپ گئے ہیں) ۶ مطلب اے معشوق تو اگر نقد روان چاہتا ہے تو میرے [illegible] (قلب) دل کو [illegible] ہے میرا دل نذر ہو رہا ہے۔

(اور زر دسکہ نادرست میں شمار کیا جاتا ہے) مطلب اے محبوب میرے پاس زر (روپیہ) کی کوئی سرخی
صورت سوا اشک کے نہیں ہے اور میں اتنا قدر بھی اشک ہیں مجھ اپنے چہرہ سے مثل اشک کے دور نہ کر
اور اپنے وصل کی قیمت میں مجھ سے نقدی لیجیے۔ ۸۔ مطلب میرے ساحل دریا پر خون دل سے میری
پلکیں شاخ مرجان کی طرح ہیں جس سے زر رخسارم پر مرجان کرتی ہیں (اشک خونیں بہاتی ہیں)۔
۹۔ مطلب اے معشوق تیرے لبہ گویا کی شکر پر (لب) اب خط جم آیا ہے کہ جو شیوہ آ جانے سے
نمک سے دلوں کو بریاں کر رہا ہے ۱۰۔ مطلب تیرے دو ابرو ہمیشہ اس غیرت کے سبب سے بل کھائی
ہوئی رہتی ہیں کہ تیری چشم کے مست (مردمک) ہمیشہ تیری محراب ابرو میں جو جائے سجدہ ہے
سوتے رہتے ہیں۔ ۱۱۔ مطلب گریز۔ اور اے محبوب خسرو عالم (جو یگانۂ زمانہ ہے) کے عدل کی ہیبت
[illegible] زمانہ میں سوائے تیری مستی چشم کے اور کہیں مستی کا نام و نشان نہیں۔ ۱۲۔ مطلب آفتاب
کی [illegible] برج میزان میں جاری ہو گئی یعنی آفتاب برج میزان میں پہنچ گیا۔ اور از روئے ذرہ
دن رات کا شک دکا نور برابر ہو گیا یعنی دن رات برابر ہو گئے ۱۳۔ مطلب جب ترک روز سے
سیاہ شب کی چوٹی بالا ہو گئی تو جسقدر اس ترک روز کا قد گھٹیگا اسی قدر یہ زلف دراز ہو گی
جتنی دن میں کمی ہو گی اسیقدر رات بڑھتی جائیگی ۱۴۔ مطلب اور جب شاہ انجم (خورشید) برج
میزان میں پہنچیگا تو ماہ ممدوح کی میزان عدل کے سبب سے خورشید سے برابری کا دم بھرنے لگا۔ لہذا
چین (روز) میں کمی اور ہندوستان (شب) میں زیادتی پیدا ہو گئی ہے۔ دن گھٹنے اور رات
بڑھنے لگی۔ ۱۵۔ مطلب اگرچہ خورشید کو شاہنشاہ چین (روز) کہا جاتا ہے لیکن یہ مجاز ہے
حقیقت میں ہمارا شاہنشاہ (ممدوح) ہندوستان کا مہ تاباں ہے۔ ۱۶۔ مطلب اور وہ ممدوح
(شاہنشاہ مشرق و مغرب کا [illegible]) [illegible]
خورشید باوجودیکہ وہ سپر فلک کی آڑ میں [illegible] ۱۷۔ مطلب جب [illegible] ادے
ابر سیہ موجزن ہو (کہ وہ گویا گرد ہے) تو ہو سکے لئے اسکی تلواروں کی چمک برق اور تیروں کی بوچھار
بارش [illegible] ۱۸۔ مطلب دشمن کا اسپ مرگ نقارہ کی آواز سے موافقت کرتا ہے کہ جہاں نقارہ

کی آواز سنی اور دشمن کو خدنگ مرگ سے اڑا لیکن ممدوح کا اسپ سریع پیتوز بجلی کیطرح میدان جنگ
میں تگ و تاز کرتا رہتا ہے - اکثر ہوتا ہے کہ گھوڑے نقارہ کی آواز سنکر بھاگ جاتے ہیں - ۱۹
مطلب اور ممدوح کے بکراں سگے پاؤں کے نیچے کبھی تو قضا کا سر پڑا ہوتا ہے اور کبھی قدر کا
افتادہ ہوتا ہے (یعنی اسکا بکراں قضا و قدر کو بھی پامال کر رہا ہے) اور اسکی تلوار کی آگ اسقدر
تیز ہے کہ فلک کا دل بھی اس سے پگھلا جاتا ہے اور فرشتہ کی جان گھلی جاتی ہے - ۲۰ مطلب اور تیر
اسکے کمان کے قبضہ پر سپر کی صورت بناتا ہے (بہ لحاظ حفظ شاہ) اور عطارد اسکے پیکان کو دشمن کے
ہلاک کرنیکی غرض سے زہر میں بجھاتا ہے - ۲۱ - مطلب اور ناہید (زہرہ) ممدوح کے خود (...) ا کی
چمک سے اپنا لباس تیار کرتی ہے اور خورشید سایہ کی طرح بادشاہ کے چتر کے نیچے چھپ جاتا ہے ۲۲ مطلب
اگر وہ ممدوح حملہ کرے تو اسکے ایک ہی حملہ سے فضائے آسمان میں کھلبلی پیدا ہو جائے اور اسکے ایک تیر
خوف سے دو عالم چاروں طرف کو بھاگ نکلیں سیاق الاعداد غیر مرتب - ۲۳ مطلب بحر میں بھی کوئی اور
بھی ایسا ہے کہ جسکے زیر ران ایک گردوں (اسپ) اور چار ماہ تو ہیں (نعل اسپ) اور بتاؤ کہ کوئی
ایسا بھی اسکے سوا ہے کہ جسکی بحر کف کے لئے ایک اژدہا اور دس ماہی (دس انگلیاں اور شمشیر)
حفاظت کے لئے ہیں - ۲۴ مطلب اور اسکا تیر ایسا ہے کہ کوئی اور تو در کنار - صبح خنجر زن کے
سر سے وہ خود (خورشید) اتارے اور اسکے نیزہ کی سان رستم بن دستان کے ہاتھ سے گرز چھین لے -
۲۵ مطلب اور اسکے قہر کے سبب سے زنگی گرباف (شب) قبائے غم (سیاہ) پہن لیتی ہے اور رومی
خنداں (روز) اسکی محبت کے سبب سے کلاہ زر اپنے سر پر رکھ لیتی ہے - ۲۶ - مطلب اسکے فتح
نشان کے بلند ہونے سے دشمن کا اثر کھنچا پھرتا ہے اور یہ ایسی کشمکش ہے کہ روز حشر تک وہ اس سے
نجات نہیں پا سکتا - ۲۷ - مطلب اور اسکی مدد کے لئے انجم ملائک کیطرح سپاہ کیساتھ اسکے دربار
کے سامنے صف مژگاں کی طرح صف بستہ کھڑے ہیں - یعنی انجم و ملائکہ و مردم سب اسکے مطیع ہیں
۲۸ - مطلب اے ممدوح تیرے گرزگاؤ پیکر نے جہاں میں ایسی داد دہی کی ہے کہ اب گدھے کے
بوجھ سے شیر کی پیٹھ (پشت) زخمی ہو گئی ہے - یعنی شیر گدھے کو اپنی پیٹھ پر لادے پھرتا ہے

حالانکہ محال ہے لیکن یہ تیری داد و دہش کا اثر ہے کہ شیر گدھے کا مطیع ہو گیا ہے۔ ۲۹۔ مطلب بادشاہ کی
تیغ سے روئے زمین سے کجی اس طرح دور ہو گئی ہے کہ اب سوائے ابروئے جاناں کے اور کہیں
زمانہ میں کجی کا نشان نہیں رہا۔ ۳۰۔ مطلب میدانِ جنگ میں اسکے شیرِ علم کے خوف سے شیرِ فلک
برج اسد) شادروان کے شیر کی مانند زمین پر گر پڑا اکثر قالینوں پر دونوں پر شیر کا نقش بنا ہوتا ہے
۳۱۔ مطلب کہتا ہے کہ اے ممدوح تیرے فیل سپیدہ کے سامنے فلک ایک کبود دانیاں پر خاک ہے کہ جسے
تیرے فیل سپید نے خرطوم سے پکڑ کر چرخ پر پھینکدیا ہے۔ ۳۲۔ مطلب تیرے تخت کے پایہ کا زمین
کے سر پر اسقدر بوجھ ہے کہ باوجود اسکے کہ نو چوگانوں (یعنی افلاک) کی تحریک سے سرگو ہے۔ (زمین)
جو بہی ہے لیکن وہ درجانی جنبد۔ ساکن ہے جس تعطیل ۳۳۔ مطلب جب تک چوگانِ مشکیں کے
خم میں تیرے گوے سیمیں رخسار رہے اور چشمہ حیواں (دہن) کے نیچے چاہ زنخداں رہے ۳۴۔ مطلب
تب تک تیری تیغ سے بادشاہ (ممدوح) کے دشمنِ بدخواہ بے آبرو (شکستہ بے آبرو) اور اس زلف
کے غم سے عاشق زار کی طرح سرگردان پریشان رہیں۔ قصیدہ ۲۷۔ ۱۔ مطلب خشت زر خورشید جاہ زہرہ سنکر پھر
برج میزان کی طرف جا رہی ہے تاکہ کافور گرم اور مشک سرد (دن رات) برابر و یکساں ہو جائیں۔ کافور گرم اور مشک سرد
خلاف طبیعت ہے۔ یہاں مراد دن کی گرمی اور رات کی سردی سے ہے۔ ۲۔ مطلب آفتاب برج سنبلہ سے تیر کی طرح تیز
کے ساتھ نکل آیا کیونکہ بغیر سپر کے تیر کی جولانی نہیں ہو سکتی تھی یعنی تیر بغیر سپر کے نہیں رہ سکتا ۳۔ مطلب
اے معشوق اپنے وصل سے اس دن کی فصل کو نو بہار بنا دے کہ میں تیرے فراق میں گل کی طرح گریبان چاک اور بلبل کی طرح
آہ و فغاں کر رہا ہوں۔ ۴۔ مطلب فروغ خورشید نے باغ صبح کو کیسی رونق عطا کی ہے پس تو بھی مے نوشی کر اور
بتاں سے اپنی داد طلب کر کہ تیرا حسن دوبالا ہو جائیگا۔ ۵۔ مطلب مے نوشوں کی رسم ہے کہ رمضان سے دس روز قبل
خوب شراب پیتے ہیں اور اسے شب کلوخ اندازی کرتے ہیں اگر تو ایام کلوخ انداز یعنی اور خر شعبان میں شراب کی
تلچھٹ کو دیکھے تو تجھے ہلال عید (ہلال رمضان) اسی میں نظر آئے وہ اسقدر صاف ہے۔ ۶۔ مطلب اگرچہ
دن آجکل بلحاظ رہا ہے اور دق میں مبتلا ہے مگر زندگی گریاں بھی (شب) ورم میں مبتلا ہے (بڑھ رہی ہے)
۷۔ مطلب صبح کے پاس تو خورشید ہے جو دیار چین کا رزم جمشید ہے اور ستاروں کے پاس ماہ ہے
جو ہندوستان (شب) کا شاہنشاہ ہے۔ ۸۔ مطلب پس تو بھی لے آ اس چھ مہینے میں صبح کی

طرح اپنے نام کا نقارہ بام دہلی پر بجا کہ اسوقت ہندستان (رات) ترقی پر چڑھ رہی ہے (م) اور چین (روز) تو تنزل ہو کر گھٹ رہا ہے۔ ۹۔ مطلب اور اس بیزدان کی تیغ کی جو آفتاب ملک ہے (ممدوح) ایسی ہیبت ہے کہ اگر روز ازل ہر کوئی ظلم کی گرد اڑ رہی ہو تو ذرہ بھر بھی پیش نہ آئے۔ ۱۰۔ مطلب اے معشوق تو ایسا خوبرو ہے کہ آفتاب تیری محبت میں ذرہ کی مانند سرگرداں ہے اور تیری شمع رخ پر مثل پروانہ کے جان قربان ہوتی ہے۔ ۱۱۔ مطلب اے معشوق تیرے لعل ترخندہ میں وارفتہ (دندان) ساکن ہیں اور تیرے رخسار پر تیرے فراق میں مروارید (اشک) غلطاں ہیں ۱۲۔ مطلب اور تیرے لب کا نظارہ ہونیکے سبب سے میرا دل شکر کی طرح چور چور ہے اور وہ ایسا دل بریاں ہے کہ جیسے لب خنداں (م) ۱۳۔ مطلب اور میرے لب تپ غم کے سبب سے نیلے پڑ گئے ہیں اور تیرے دندان اس غم کی خوشی سے سپید ہو رہے ہیں ۱۴۔ مطلب تیرے غم میں میں ایسا نحیف و زار ہو گیا ہوں کہ میرا جسم لوگوں کو زرد چیونٹی کی طرح حرکت کرتا ہوا نظر آتا ہے اور تیرا خط سبز [illegible] رخسار پر مار کی طرح لپٹا ہوا ہے ۱۵۔ مطلب اور جب تیری محبت میں یہ دل گرفتار ہے تو خنجر کھینچ (اٹھا) مجھے قتل کر ڈال مگر تشنۂ وصل نہ رکھ اور جب تیرا ناوک جگر میں پیوستہ ہے تو مجھکو تو قربان کر میرے قتل سے باز نہ آ ۱۶۔ مطلب اگرچہ اے محبوب تو شاہ خوباں ہے اور تیری شام زلف کے پرچم (موئے زلف) تیرے خورشید پر (رخسار) اس طرح پیچ و تاب کھا رہے ہیں جس طرح شاہ ممدوح (م) سے علم کا ماہ (وہ نشان جو پرچم پر کڑھا ہوتا ہے) چمکتا ہے ۱۷۔ مطلب اور وہ شہنشاہ محمد شاہ بن تغلق ہے کہ جسکے اقبال کے سبب سے آل بہرام کا نشان (علم) کیوان سے بھی زیادہ بلند ہو گیا (کیوان فلک ہفتم) ۱۸۔ مطلب اور وہ زمین ہفت میدان (اقالیم) کا ایسا یگانہ شہسوار ہے کہ اسکے دشمن کے جسم کی گرد چوگاں کی طرح سرگشتہ رہنے کے لائق ہے۔ ۱۹۔ مطلب اور اسکا نام مبارک نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) کے نام پر ہے اور نبی کی مسند رکھنے والا ہے اور شاہ سلیمان (م) اور ملک سا قدر ہے اور فلک جیسی بلندی رکھنے والا ہے اور خضر علم اور سکندر جیسی استقلال ہے اور حضرت عیسیٰ جیسا عدل رکھنے والا اور حضرت علی کی طرح احسان کرنے والا ہے ۲۰۔ مطلب اور اگر ملک [illegible] کے اعتبار سے احمد مرسل کی مانند ہے اور شوکت [illegible]

حیدر غازی (علی) سے مشابہ ہے اور بزرگی میں عیسیٰ بن مریم اور رعب و دبدبہ میں موسیٰ بن
عمران ہے۔ ۲۱۔ مطلب اے ممدوح تو ایسا ذی مرتبت ہے کہ تیرے تخت کا پایہ کرسی (فلک نہم) کے
سر پر ہے اور تیری لعل سمند کو نوشیروان کے تاج پر فضیلت حاصل ہے۔ ۲۲۔ مطلب اور تو ایسا
بادشاہ ہے کہ دنیا میں خورشید سے بھی زیادہ روشن ہے اور تیرے ہی عدل کے سبب سے خاندان عباسیہ
کی شمع روشن ہے۔ ۲۳۔ مطلب اے شاہنشاہ میرے غلاموں کی یہ حرمت ہے کہ فغفور چین
تو اسکی خود بردار (کلاہ گیر) ہے اور خاقان اسکا ترکش دار ہے (چاکر و ملازم)۔ ۲۴۔ مطلب
مغفر زریں قبا خورشید تیرے خاص غلاموں میں ہے کہ جوان نہ خیموں کو تیری ہفت شادروال
(ہفت اقلیم) میں لئے لئے پھرتا ہے کہ کہاں نصب کرے۔ ۲۵۔ مطلب تیرے مطبخ خاص کیلئے
[illegible] پرنیان کا لباس پہنے ہے صبح کے وقت ہفت الوان (ہفت افلاک) پر خیمہ زریں نصب
کرتا ہے۔ آفتاب کا تعین مطبخ کیا ہے باعتبار قرص و تمازت۔ ۲۶۔ مطلب تیری بساط بارگاہ
ایک بحر [illegible] ناپیدا کنار ہے اور تیرا محیط پنج شاخ (دست پنج انگشت) ایک دریائے بے پایاں ہے
۲۷۔ مطلب اس غبار کو جو سلاطین کے آنے سے تیرے در پہ جم جاتا ہے رضوان ہر سحر حوروں کے
گیسوؤں سے جھاڑتا ہے۔ یعنی رضوان (داروغہ بہشت) تیرے در کا فراش ہے۔ ۲۸۔ مطلب
اگرچہ فلک نے بارہا تیرے حصار کی پیمائش کی لیکن اسکی ایک ہی اینٹ (خشت) سے بعد و چہار ارکان
سے زیادہ نکلی (نکلتی) پس بھلا کسطرح پیمائش کر سکتا تھا۔ ۲۹۔ مطلب اگر خورشید پر تیرے کوہ حلم کا
ذرہ بھر بھی سایہ پڑ جاتا تو وہ اس حرکت قسری (جو فلک سے ہے) و طبعی سے سرگرداں نہ ہوتا اسقدر
بوجھ ہوتا کہ حرکت کرنا دشوار ہوتا۔ ۳۰۔ مطلب اے ممدوح تیرے عدل کے زمانہ میں کوئی کسی پر
فوقیت نہیں ڈھونڈتا حتیٰ کہ (؟) بھی افزونی کی خواہش نہیں۔ اور تیرے عہد حکومت میں
[illegible] سے بڑھ جائے۔ ۳۱۔
مطلب اگر [illegible] تمام رات کتان کی خدمت
میں [illegible] کتان قمر کی روشنی سے پارہ پارہ ہو جاتا ہے۔ ۳۲۔ مطلب اگر

اس ماہی زریں کو تیری کفِ بحر (دستِ سخا) اپنی گود میں لے لے تو برف خشک (کاغذ) برابر متواتر سے باراں ہونے لگے (مرادِ تحریر) ۳۳۔ مطلب اگر تیرے حکم سے دشمن سرتابی کرے تو خنجر سے اسکا گلا کاٹ لے کہ وہ سرکشی کے باعث بربط کی طرح نالاں ہو ۳۴۔ مطلب جس کسی نے تیرے جامِ احسان سے درد کی دوا حاصل نہیں کی تو تیرے دربان نے خاک کیا کہ قسم کہ پھر اس درد کا کوئی درمان نہیں ۳۵۔ مطلب تیرے سپ باد پا کے نعل سے گاؤ زمین پر اسقدر بوجھ پڑا کہ رطبق نام بیماری کہ جو پایہ ستوران می شود م اسکے پاؤں میں کہاں طبق بنگیا ۳۶۔ مطلب اور جب تک تقویم شاہی میں یہ رسم معتبر جاری رہے کہ اوائل آبان (اگھن) میں خمسہ مسترقہ کا جمع کیا جائے ۳۷۔ مطلب تب تک تیری رائے کا مہتاب اسا روشن رہے جیسے تیرے علم کا ماہ کہ جو گردشِ زمانہ کے خسوف (چاند گرہن) سے محفوظ ہے اسیطرح تیرے رائے کا مہتاب خسوف پذیر نہ ہو

قصیدہ ۳۸۔ ۱ مطلب جب رومی زریں نقاب نے نیزۂ آتشین (شعاعین نمودار ہوئیں) تو زرد اسی دیو لشکر حبش کو تتر بتر (منتشر) کر دیا۔ ۲۔ مطلب اور علم خورشید کے حملے سے قبہ ماہ جو شب کے سر پر رکھا ہوا تھا گر گیا اور اپنے شہاب نیزہ (شعاع) سے پرچم شب کو پراگندہ کر دیا۔ طلوع خورشید سے ماہ و ستارے پوشیدہ ہوگئے ۳۔ مطلب اور جب مرغ صبح کے شور سے طوطی ندر ملال بیضۂ زرد (آفتاب) کو زاغ کے منہ سے نکالا یعنی جسوقت آفتاب طلوع ہوا۔ ۴ مطلب اسوقت میرا ایک (معشوق) خراماں خراماں رقص کناں مثل خروس کے اور مرغ صراحی کو ہاتھ میں لئے ہوئے اور دامن کی تہ میں رباب چھپائے ہوئے ۵۔ مطلب میری بغل میں آیا لیکن اس حالت میں کہ اسکی آنکھوں سے ... کے چشمے آب (اشک) رواں تھے۔ ۶۔ مطلب اور اسکے لب میں دو قطرہ ... دو بہت سو رہے تھے چشم مست ۷۔ مطلب اور مجھے کہا کہ تیرے ایک رات کے ہجر نے مجھے زار و نزار کر دیا کہ میرے رخسار پر (چہرہ زرد) میری دونوں آنکھوں سے اشک نکلیں

ٹپک رہے ہیں۔ ۸۔ مطلب میں نے اس سے کہا کہ جانِ من اب آیندہ مجھ بیدل سے اپنے منہ کو مثل زلف کے نہ پھیر (جدا نہو) ۹۔ مطلب پس جام کی طرح میرے لب پر لب رکھ اور جُرعۂ لعیف کی طرح اپنے منہ کو میرے منہ پر رکھ۔ ۱۰۔ مطلب۔ رب حقیقی نے تیری صورت کو جب تک نبایا تھا اسوقت تک کتنے یہ تماشہ دیکھا تھا کہ پردیں پر دو ماہ نو چھپائے ہوئے ہیں۔ (دو ہندان پردہ لب) ۱۱۔ مطلب تیری زلف کے جادو نے تیرے گل تر رخسار پر مشک سے خط کھینچ دیا ہو گویا مار سیاہ نے آفتاب کے رخسار گرد حلقہ باندھ لیا ہے۔ ۱۲۔ مطلب اگر زمین تیرے ملک شیریں کے ظلم سے تنگ آکر شہنشاہ ملک دخسرو شیریں جواب کے سامنے بہت شور و واویلا کرتا پھرے ۱۳۔ مطلب کہ جو عیسیٰ عرش آشیاں اور موسیٰ طور آستان ہو اور وہ آدم مجلس خان اور خضر سکندر جیسے در گاہ رکھنے والا ۱۴۔ مطلب لے ممدوح تیرے کف ایک الاکرم بخش کے سامنے قلزم و دجلہ ایک حباب کی مانند ہیں اور تیرے اسپ کی گرد سم میں آبِ حیات کی خاصیت ہے (یعنی جو میں آبِ حیات تھ) ۱۵۔ مطلب شاہ محمد کا خطاب تو تجھکو سپہر نے دیا ہو اور امام وقت (خلیفۂ بغداد) نے تجھے حاکم روئے زمین کا خطاب بخشا ہو۔ ۱۶۔ مطلب اور تیری شمع رخ نے خاندان عباسیہ کو منور کیا ہو اور دریا کی آبرو پر تیری سخاوت نے پانی پھیر دیا ہو۔ ۱۷۔ مطلب اور تیرا اخلاق حسن ہو اور تیری قد نشین ہو اور تیری تلوار کی آگ تیغ بو تراب کی رونق ہو (معاذ اللہ) ۱۸۔ مطلب اور پیکر بہرام جو چرخ تیرا خاص طباخ ہو کہ جو ہمیشہ ایک برہ (برج حمل خانۂ بہرام) کو آگ کباب کرتا ہو۔ ۱۹۔ مطلب اور یہ باز جو تیرے چتر پر دنبا ہوا ہو) بازو پھیلائے ہوئے ہے اسکے پروں کے نیچے یہ کرگس نہال (جیسا نجم) ایک ککس کی مانند ہو۔ ۲۰۔ مطلب جسنے تیرے سایہ عدل میں پرورش پائی ہو وہ بھیڑیوں کی دم کی کو اسطرح چوستا ہو جیسے بچہ پستان کو چوستے ہیں حالانکہ برہ گرگ کی بہترین غذا ہو لیکن تیرے عدل کے سبب بھیڑیئے کان نہیں ہلا سکتے۔ ۲۱۔ مطلب جب سے تیرے قلم نے قمر (کاغذ) پر سیہ جامہ پایا ہو (تحریر) تب سے قصب کہنہ کا رفو ہتا کبھی نے ہو۔ حالانکہ غیر ممکن ہو کیونکہ مہتاب کے عکس سے قصب پارہ پارہ ہو جاتا ہو۔ لیکن یہ ممدوح کی

کا اثر ہے ۔۲۲۔ مطلب اگر تیرا عفو دیوانہ وار دوزخ میں داخل ہو جائے تو وہاں جسقدر
سیر ہوں وہ سب عذاب سے رہا ہو جائیں ۔۲۳۔ مطلب کہتا ہے کہ عجب لطف کا وقت ہے کہ گھٹا چہار
پہر ابر سفید نے وقت نزریں پر پردہ ڈالدیا ہے) پس یہ وقت پیالہ ہاتھ سے رکھدینے کا نہیں (ترک مے نوشی
وقت نہیں ہے) اور رباب کو چھوڑنیکا موقع نہیں (دونوں کا لطف اسی وقت پر ہے) ۲۴ مطلب
جب دہن خاک نے لوسئے مینا فروز (قطرات باراں) پائے تو پھر تو بھی دہن شیشہ سے لعل زمرد نقاب
انڈیل (لعل زمرد نقاب ۔ شراب جو بوتل کے سبز پردہ میں پوشیدہ ہے) ۲۵ مطلب یہ ابر ایک قلزم
آتش تن ہے (باعتبار برق) اور دیو شہاب افگن ہے اور بہ ہیئت برق و سحاب ایک کتارہ زن ۔
(بہ ہیئت برق) پیل ہے ۔ ۲۶ ۔ مطلب اور یہ ابر ایک شام ستارہ فشاں ہے بلحاظ قطرات اور بوقت
جام و شراب کی یہ صورت ہے کہ بدر اور اسکے منہ میں شفق (شراب) ۔ ۲۷ ۔ مطلب ابر نے سیاہ پارچہ کا
خیمہ اپنے سر پر تان لیا ہے پس تو بھی تیار ہو اور حباب کی طرح شراب پر خیمہ تان (یعنی پی) تا کہ وہ
تیرے منہ سے ڈھک جائے ۔ ۲۸ ۔ مطلب جو ایک شام کے لئے بھی دہن جام سے زیادہ کی طرح
کامیاب ہوا پھر اسکے پاس غم پھٹکنے نہیں پاتا ۔ ۲۹ ۔ مطلب گریز ۔ اسیطرح جسنے اپنی عمر میں
ایک دفعہ بھی در سلطان پر پناہ پائی تو پھر چرخ کی مجال نہیں کہ اسکی جان کو ایک دم کے لئے پیچ و تاب
میں ڈالے ۔ ۳۰ ۔ مطلب اے ممدوح تیری بخت کی نظر شمع بقا کی روشنی ہے اور تیرے دشمن کا
جگر تیغ فنا کا غلاف ہے کہ تیغ فنا اسمیں داخل ہوتی ہے ۔ ۳۱ ۔ مطلب اور تیرا دین اعتقاد میں
ایسا پختہ ہے کہ ہفت امام کا پیشوا ہے اور تیری رائے اجتہاد میں قرآن پاک کی تابع ہے قدم
بقدم ہے ۔ ۳۲ ۔ مطلب اور اے ممدوح تیری فکر ایسی رسا ہے کہ بیان کرتے وقت جذر اصم
اسکے نزدیک ثابت کر دینا ایک معمولی بات ہے ۔ ۳۳ ۔ مطلب تیرا نعل سمند جو گوش چرخ کا
حلقہ (غلام بنانیوالا) ہے افراسیاب کے تاج سے (قسم) بھی دلیری میں زیادہ ہے ۔ یعنی افراسیاب
(شاہ الو ریعبر) کے تاج سے بھی زیادہ اسکی مرتبت ہے ۔ ۳۴ ۔ مطلب اے ممدوح تو ایسے
حکم نافذ کیساتھ تخت سروری پر جلوہ افروز ہوا ہے کہ تمامی سلاطین زمانہ پر وہ حکم مالک رقاب ہے

یعنی ان کی گردنوں کا مالک ہے جسطرح چاہے برتاو برتے ۳۵ مطلب تیرے عہد عدل میں بچہ
روباہ کی خوابگاہ (آرام گاہ) اور اسکا پنگھا خونخوار شیروں کا پنجہ ہے۔ عدل کی ہیبت شیر پر کسقدر
غالب ہے اللہ اللہ۔ ۳۶ مطلب دریا نے جو تیری موج عطا کو دیکھا تو حیرت کے سبب سے اُسکا
منہ کھلا کا کھلا رہ گیا اور اب روز و شب اضطراب میں ہے جسکے باعث جھاگ اسکے سر پر چھائے
ہوئے ہیں جیسے آبلیل۔ ۳۷ مطلب تیری تلوار نے بھی کیسی کرامت ظاہر کی ہے کہ روئے زمین کی
گرد ظلم کو تیرے ہاتھ نے بس ایک قطرۂ آب سے دھو ڈالا یعنی یہ تیری تلوار کی ایک کرامت ہے۔
۳۸ مطلب اور جب تک راہ مغفرت میں ریاضت کش سالک کے لئے یوم الیقین کا توشہ قرآن
پاک کی ساتوں منزلیں رہیں ۳۹ مطلب تب تک تیرے علم کا ماہ (اکثر جھنڈوں پر ماہ بنا ہوتا ہے)
سرِ لے ابد کی شمع بنا رہے اور تیری بقا کا ایک دن یوم الحساب کا ایک ہفتہ ہو (سات ہزار برس کے برابر)
۴۰ مطلب شاید اب بدر کو نقصان کمی کا دردِ سر نہ ہو کہ بادشاہ کی محبت و عنایت سے اسکو ایک
بوتل جیسے گلاب بھرا ہے مل گئی ہے۔ سو گلاب دردِ سر کے لئے مفید ہے۔ بدر اور اسکا گھٹنا ظاہر ہے
اور بدر میں ایہام بھی ہے تخلص مصنف بدر ہے۔

تمام شد

یعنی ان کی گردنوں کا مالک ہو جسطرح چاہے برتاو برتے ۳۵ مطلب تیرے عہد عدل میں بچہ
روباہ کی خوابگاہ (آرام گاہ) اور اسکا بنکھا خونخوار شیروں کا پنجہ ہی۔ عدل کی ہیبت شیر پر کتقدر
غالب ہے اللہ اللہ۔ ۳۶ مطلب دریا نے جو تیری موج عطا کو دیکھا تو حیرت کے سبب سے اسکا
منہ کھلا کا کھلا رہ گیا اور اب روز و شب اضطراب میں ہے جسکے باعث جھاگ اسکے سر پہ چھائے
ہوئے ہیں جیسے تہلیل۔ ۳۷ مطلب تیری تلوار نے بھی کیسی کرامت ظاہر کی ہو کہ روے زمین کی
گرد ظلم کو تیرے ہاتھ نے اس ایک قطرۂ آب سے دھو ڈالا یعنی یہ تیری تلوار کی ایک کرامت ہے۔
۳۸ مطلب اور جب تک راہ مغفرت میں ریاضت کش سالک کے لئے یوم الیقین کا توشہ قرآن
پاک کی ساتوں منزلیں رہیں ۳۹ مطلب تب تک تیرے علم کا ماہ دائر جھنڈوں پہ ماہ نیا ہوتا ہی
سر لیے ابد کی شمع بنا رہے اور تیری بقا کا ایک دن یوم الحساب کا ایک ہفتہ ہو رسات ہزار برس کے برابر
۴۰ مطلب شاید اب بدر کو نقصان کمی کا دردسر نہو کہ بادشاہ کی محبت و عنایت سے اسکو ایک
بوتل جیسے گلاب بھرا ہے مل گئی ہی۔ ہو گلاب دردسر کے لئے مفید ہے۔ بدر اور اسکا گھٹنا ظاہر ہی
اور بدر میں ایہام بھی ہی تخلص مصنف بدر ہی۔

**تمام شد**